۲ باب

پھر ایک دن یوں ہوا کہ بنی اللہ آئے کہ خداوند کے حضور حاضر ہوں اور شیطان
۲ بھی اُنکے درمیان ہو کے آیا کہ خداوند کے آگے حاضر ہو + خداوند نے شیطان سے کہا
کہ تو کہاں سے آتا ہی؟ شیطان نے جواب دیکے خداوند سے کہا کہ زمین کے اِدھر اُدھر سے پھر کے
۳ اور اُس ہیں سیر کر کے آتا ہوں + خداوند نے شیطان سے پوچھا کہ کیا تو نے میرے بندے
ایوب کے حال کو غور کیا کہ زمین پر اُس سا کوئی شخص نہیں ہی - کہ وہ کامل اور صادق ہی
اور خدا سے ڈرتا اور بدی سے دور رہتا ہی - اور باوجود اسکے کہ تو نے مجھ کو اُبھارا ہی کہ بے
۴ سبب اُسے ہلاک کروں تو بھی وہ اپنی دیانت کو لئے رہا؟ شیطان نے خداوند کو جواب
۵ دیکے کہا کہ کھال کے بدلے کھال بلکہ انسان اپنا سارا مال اپنی جان پر نثار کریگا + لیکن
اپنا ہاتھ بڑھائیو اور اُسکی ہڈی اور اُسکے گوشت کو چھوئیو - تو وہ تیرے مُنہہ پر تجھے ملامت
۶ کریگا + خداوند نے شیطان سے کہا کہ دیکھہ وہ تیرے قابو میں ہی مگر فقط اُسکی جان بچائے رہیو +
۷ تب شیطان خداوند کے حضور سے چل نکلا اور ایوب کو مارا ایسا کہ تلوے سے لیکے
۸ چاندی تک اُسے جلتے پھوڑے ہوئے + اور وہ ایک ٹھیکرا لیکے اپنے تئیں کھجلانے لگا
اور راکھہ پر بیٹھہ گیا +
۹ تب اُسکی جورو نے اُسے کہا کہ کیا تو اب تک اپنی دیانت پر قائم رہتا ہی؟ خدا کو ملامت
۱۰ کر اور مر جا + پر اُس نے اُسے کہا کہ تو نادان عورتوں کی سی بات بولتی ہی کیا ہم خدا سے اچھی
چیزیں لیویں اور بُری چیزیں نہ لیویں؟ اِس سب میں ایوب نے اپنے لبوں سے خطا نہ کی +
۱۱ جب ایوب کے تین دوستوں نے یعنے تیمنی الیفز اور سوخی بلدد اور نعماتی ضوفر نے
اُس ساری بپت کا حال جو اُس پر پڑی تھی سُنا تھا اپنے اپنے گھروں سے آئے کیونکہ اُنہوں
نے آپسمیں اِس بات پر اتفاق کیا تھا کہ جا کے اُسکے ساتھ رویا کریں اور اُسے تسلی دیویں +
۱۲ اور جب اُنہوں نے دور سے اپنی آنکھیں اُٹھائیں کہ نظر کریں اور اُسے نہ پہچانا تو وے
چلا چلا کے رونے لگے - اور ہر ایک نے اپنا پیراہن چاک کیا اور اپنے سر کے اوپر آسمان
۱۳ کی طرف دھول اُڑائی + پس وے سات دن اور سات رات اُسکے ساتھ زمین پر

بیٹھے رہے اور کسی نے اُسے ایک بات نہ کہی کیونکہ اُنہوں نے دیکھا کہ اُس کا غم بہت بڑا ہی +

۳ باب ۱ بعد اُسکے ایوب نے اپنا مُنہہ کھولا اور اپنے دن پر لعنت کی + اور ایوب نے جواب دیا

۲ ۳ اور کہا - نابود ہو وہ دن جس میں میں پیدا ہوا اور وہ رات جس رات میں کہنے تھے کہ ایک لڑکا

۴ پیٹ میں پڑا + وہ دن اندھیرا ہو خدا اوپر سے اُس پر نگاہ نہ کرے اور اُجالا اُس پر نہ چمکے +

۵ اندھیرا اور موت کا سایہ اُسے آلودہ کرے ایک بدلی اُس پر چھا جاوے - دن کی کالک

۶ اُسے ڈراوے + اُس رات پر تاریکی دبک بیٹھے - وہ سال کے دنوں میں گنی نہ جاوے اور

۷ مہینوں کے شمار میں حساب کی نہ جاوے + دیکھ وہ رات علیحدہ کیجاوے اور اُس میں خوشی

۸ کی صدا نہ آوے - وے جو دن کو بُرا کہتے ہیں اور لویاتان کے چھیڑنے کے لئے طیار رہیں

۹ اُس رات پر لعنت کریں + اُسکے شام کے ستارے اندھیرے ہو جاویں - وہ روشنی کی

۱۰ راہ دیکھے پر وہ اُسکے لئے نہ ہووے - وہ صبح کی پلکیں نہ دیکھے - کیونکہ اُسنے میرے لئے

رحم کے کواڑوں کو بند نہ کیا اور میری آنکھوں سے غم نہ چھپایا +

۱۱ میں رحم سے ہو کے مر کیوں نہ گیا؟ پیٹ سے نکلتے ہی میں نے جان کیوں نہ دی؟

۱۲ گھٹنوں نے مجھے کیوں آگے سے لیا اور چھاتیاں کیوں ہوئیں کہ میں اُنہیں چوسوں؟

۱۳ ۱۴ کہ اب تو میں چپ چاپ پڑا رہتا اور چین میں ہوتا - میں سویا رہتا اور آرام کرتا زمین کے

بادشاہوں اور مشیروں کے ساتھ جنہوں نے مکان جو کہ ویران ہیں اپنے لئے بنائے +

۱۵ یا اُن امیروں کے ساتھ جو سونے کا مال رکھتے تھے اور چاندی سے اپنے گھروں کو

۱۶ بھرتے تھے - یا میں ٹھہرا نہ ہوتا اُس حمل کی مانند جو چھپکے گرا ہی - یا اُن بچوں کی مانند جنہوں

۱۷ نے اُجالا نہیں دیکھا + وہاں شریر ستانے سے باز آتے - اور تھکے ماندے چین سے ہیں +

۱۸ ۱۹ وہاں اسیر ملکے آرام کرتے ہیں - اور ظالم کی آواز پھر نہیں سُنتے + چھوٹے بڑے وہاں

برابر ہیں - اور غلام اپنے آقا سے آزاد ہی +

۲۰ روشنی اُسکو جو پریشانی میں ہی کیوں بخشی جاتی اور زندگی اُنکو جو شکستہ خاطر ہوں؟

وے موت کی راہ دیکھتے ہیں پر وہ نہیں آتی - اور گاڑے ہوئے خزانے کی نسبت زیا

۲۲ آرزو کے ساتھ اُسکے لئے کھودتے ہیں + وے تو گور میں جاتے ہوئے نہایت خوشوقت
۲۳ ہوتے ہیں اور باغ باغ ہوجاتے + ایسے کو کیوں روشنی بخشی جاتی جسکی راہ اُس سے چھپی
۲۴ ہی اور جسے خدانے گھیر کر تنگ کیا ہی؟ کہ میرے کھانے کے آگے مجھے ٹھنڈی سانس ہوتی
۲۵ اور پانی کی مانند میری زاریاں نکلکے بہتی ہیں + وہ ہولناک ماجرا جس سے میں ڈرتا تھا
۲۶ سو ہی مجھہ پر ہوا اور جس سے ہراسان تھا وہی مجھہ پر آئی + میں سلامتی سے نہ تھا
اور نہ آرام کرتا نہ دلاسا رکھتا تھا پھر بھی آفت آئی +:

۴ باب ۲ تب تیمنی الیفز نے جواب دیا اور کہا اگر ہم تجھہ سے ایک بات کہیں تو کیا تو ناراض
۳ ہوگا؟ پر ایسے وقت میں کون ہی جو اپنے تئیں بولنے سے باز رکھے؟ دیکھہ تو نے بہتوں کو
۴ سکھلایا اور اُنکو جن کے ہاتھہ کمزور تھے زور بخشا + تیری باتوں نے اُسکو جو گرتا تھا تھاما
۵ اور تو نے جھکتے ہوئے گھٹنوں کو سمبھالا - پر اب جب تجھہ پر پڑا ہی تو تو بیتاب ہوتا ہی؟
۶ تجھے لگا ہی تو گھبراتا ہی؟ کیا تو اپنی خداترسی پر تکیہ نہیں کرتا تھا اور اپنی دینداری کے
سبب اُمید نہ رکھتا تھا +:

۷ یاد کیجیو کیا کوئی بے گناہ ہوتے ہوئے کبھی ہلاک ہوا اور کہاں صادق مارے
۸ گئے؟ جیسا کہ میں نے دیکھا وے جو بُرائی کا ہل جوتتے اور بدی کا بیج بوتے ہیں وے
۹ اُسی کو لوتے ہیں + وے خدا کے جھونکے سے ہلاک ہوتے ہیں اور اُس کے نتھنوں
۱۰ کے دم سے فنا ہوجاتے ہیں + ببر کا گرجنا اور غرندہ شیر کا شور جاتا رہتا اور جوان شیر
۱۱ کے دانت ٹوٹ جاتے ہیں + بوڑھا سنگھہ شکار کی کمتی سے مرجاتا ہی اور شیرنی کے
بچے پریشان ہوتے ہیں +:

۱۲ ۱۳ ایک بات نہانی مجھہ تک آئی اور میرے کان میں اُسکا کچھہ تھوڑا سا پہنچا + رات کی
۱۴ رویتوں کے تصوروں کے درمیان جب بھاری نیند لوگوں پر پڑتی ہی مجھہ پر خوف اور
۱۵ ایسا ڈر غالب ہوا کہ میری ساری ہڈیاں کانپنے لگیں + تب ایک روح میرے چہرے
۱۶ کے آگے گذری - میرے بدن کے رونگٹے کھڑے ہوئے - وہ چپکی کھڑی تھی مجھہ میں

طاقت نہ ہوئی کہ اُسکی شکل بخوبی دیکھوں - ایک شبیہہ میری آنکھوں کے سامہنے تھی سنسانی
۱۷ ہوئی تب ایک آواز میرے سُننے میں آئی کیا فانی اِنسان خدا کے حضور صادق ٹھہریگا؟
۱۸ کیا البشر اپنے خالق کی بہ نسبت پاک ہوگا؟ دیکھہ اُسنے اپنے کارگذاروں کو امانت دار
۱۹ نہ جانا اور اپنے فرشتوں کو بیوقوف گِنا + تو گلی مکانوں کے باشندوں کا کیا ذکر جنکی بنیاد
۲۰ خاک میں ہی؟ وے پتنگھی سے آگے دب جاتے ہیں + وے صبح سے شام تک برباد ہوتے
۲۱ رہتے ہیں - وے ہمیشہ دب مرتے ہیں اور کوئی اُنکی خبر نہیں لیتا + کیا اُنکا جمال جو اُنمیں
ہی جاتا نہیں رہتا؟ وے بغیر دانائی سیکھے مرجاتے ہیں +

باب ۵ کسی کو پکار دیئے - کیا کوئی تجھے جواب دیگا؟ اور قدسیوں میں سے تو کسکی طرف متوجہ
۲ ہوگا؟ غصہ نادان آدمی کو مار ڈالتا ہی اور ڈاہ بیوقوف کو کھا جاتی ہی + میں نے بیوقوف
۳ کو جڑ پکڑتے دیکھا پر ترت میں نے اُسکے گھر پر لعنت کی + اُسکے بال بچے سلامتی سے
۴ دور رہتے - وے دروازے ہی پر کُچلے جاتے ہیں اور اُنکا کوئی چھڑانیوالا نہیں +
۵ اُسکی کھیتی بھوکھے کھا جاتے ہیں بلکہ اُسے کانٹوں ہی میں سے نکال لیتے ہیں - اور
رہزن اُنکے مال کو نگلتا ہی +

۶ اگرچہ تصدیع مٹی سے نہیں اُگتی اور تکلیف زمین سے نہیں جمتی ہی + لیکن آدمی تکلیف
۷ کے لئے پیدا ہوتا ہی جس طرح سے چنگاریاں اوپر کو اُڑ جاتیں + لیکن میں جو ہوں سو خدا کو
۸ ڈھونڈھونگا اور اپنا حال خدا پر ظاہر کرونگا + کہ وہ عجائب کرتا ہی بے قیاس اور غرایب بیشمار +
۹ وہ زمین پر مینہہ برساتا ہی اور دور کے میدانوں کی سطح پر پانی بھیجتا ہی + تاکہ اُن لوگوں کو جو پست
۱۰ ۱۱ ہیں بلند کرے اور اُنکو جو ماتم زدہ ہیں سرفراز کرکے چین بخشے + وہ عیاروں کے منصوبوں کو
۱۲ باطل کرتا ہی کہ اُنکے ہاتھوں سے اُنکا مطلب پورا نہیں ہوسکتا + وہ عقلمندوں کو اُنہی کی
۱۳ عیاری میں پھنساتا ہی اور ٹیڑھے ترچھے لوگوں کی صلاح کو اُلٹ دیتا ہی + کہ وے دنکو اندھیرے
۱۴ میں جا پڑتے ہیں اور دوپہر کو رات کیطرح ٹٹولتے پھرتے ہیں + وہ مسکین کو تلوار سے اور اُنکے
۱۵ مُنہہ سے اور زبردست کے ہاتھہ سے بچاتا ہی + سو مسکین کو اُمید ہوا اور بدکاری اپنا مُنہہ بند کر دیتی ہی
۱۶

۱۷ دیکهه نیکبخت وه آدمی جسے خدا تنبیهه دیتا ہی۔ سو قادر مطلق کی تادیب کو حقیر مت جان +

۱۹ که وه زخم مارتا ہی اور اُسے باندهتا ہی۔ وه گهایل کرتا ہی اور اُسی کے ہاتهه چنگا کرتے ہیں + وه چهه

۲۰ مصیبتوں سے تجهے چهڑاویگا۔ بلکه سات میں سے ایک بهی تجهه کو ضرر نه پہنچائیگی + وه کال میں تجهه کو

۲۱ موت سے بچاویگا اور لڑائی میں تلوار کی دهار سے + تو زبان کے کوڑے سے بچا رہیگا اور

۲۲ جب موت آویگی تجهے کچهه خوف نه ہوگا + ہلاکت اور کال دیکهه کے تو ہنسیگا۔ اور تو زمین کے

۲۳ درندوں سے نه ڈریگا۔ کیونکه تو کهیت کے پتهروں سے عہد کئے رہیگا اور میدان کے درندوں

۲۴ سے تیرا میل ہوگا + اور تو جانیگا که تیرا خیمه بیخوف و خطر ہی۔ اور تو اپنے گهر کی خبر لیگا اور خطا نه کریگا +

۲۵ اور یہه بهی تو جان رکهه که تیری نسل بہت ہوگی اور تیری اولاد زمین کی گهاس کی مانند بڑهیگی +

۲۶ ۲۷ تو عمر آسوده ہوکے گور میں آویگا جسطرح غله کا انبار اپنے موسم میں جمع کیا جاتا + دیکهه ہم نے

اِسے تحقیق کیا اور یوں ہی ہی۔ اِسے سُن رکهه اور اپنے بهلے کے لئے یقین جان +

۶ باب ۲ تب ایوب نے جواب دیا اور کہا ای کاش که میرا غم تولا جاتا اور میرا رنج ترازو میں ایک ساتهه

۳ دهرا جاتا۔ کیونکه وه اب سمندر کی ریت سے بهاری ٹهہرتا۔ اِس لئے میری باتیں حد

۴ سے باہر بڑهه گئی ہیں + که قادر مطلق کے تیر مجهه میں لگے ہیں میرا دل اُنکا زہر پیتا ہی۔

۵ خدا کی دہشتیں میرے مقابل صف باندهتی ہیں + کیا گورخر جب اُس کے آگے گهاس

۶ ہو رینگتا ہی؟ یا بیل جب چاره سامنے ہو ڈکارتا ہی؟ جو چیز پهیکی ہی کیا بغیر نمک کهائی

۷ جاتی ہی؟ کیا انڈے کی سفیدی میں مزه ہی؟ وے چیزیں جن کے چهونے سے میرا

جی گهنتا تها ہی میرا دوا سا کهانا ہیں +

۹ کاش که میری دعا قبول ہوتی۔ اور خدا میری آرزو پوری کرتا! کاش که خدا کی

۱۰ مرضی ہوتی که مجهے چور چار کرے۔ اور اپنا ہاتهه بڑهاتا که مجهے کاٹ ڈالے! تب تو میں

تهوڑی بہت تسلّی پاتا اور میں سخت درد میں خوشی سے للکارتا۔ وه میری رعایت

۱۱ نه کرے کیونکه میں نے اُس قدّوس کی باتوں سے اِنکار نہیں کیا + لیکن میری کیا طاقت ہی که میں

۱۲ اُمید رکهوں؟ اور میں کس انجام کے لئے اپنی زندگی بڑهاؤں کیا میری مضبوطی پتهروں کی مضبوطی

۱۳ ہی؟ کیا میرا جسم پیتل کا ہی؟ کیا ایسا نہیں؟ کہ کوئی مدد مجھہ میں میرے لئے نہ رہی؟ میری رہائی مجھہ سے جاتی رہی÷

۱۴ چاہیئے کہ شکستہ دل پر اُسکا دوست ترس کھاوے - نہیں تو وہ قادرِ مطلق کے ترس کو چھوڑتا ہی+ ۱۵ میرے بھائیوں نے نالے کی مانند مجھے دھوکھا دیا بلکہ وادی کے نالوں کی مانند وے گذر جاتے ہیں- ۱۶ اُنکا پانی یخ کے سبب مائل بہ سیاہی ہوتا ہی اُنمیں برف چھپا ہی+ ۱۷ لیکن جسوقت کہ وے گرمی پاتے وے غائب ہو جاتے اور گرمی کے موسم میں اپنے مکانوں میں سوکھہ جاتے ہیں+ ۱۸ قافلے اپنی راہ سے پھرتے وے سنسان جگہ میں پہنچتے اور ہلاک ہوتے ہیں+ ۱۹ تیمن کے قافلے اُنکی راہ دیکھتے تھے - سبا کے کاروان اُنکا انتظار کرتے تھے+ ۲۰ وے پشیمان ہوتے ہیں کہ اُمیدوار تھے - وے وہاں پہنچتے ہی گھبرا جاتے ہیں+ ۲۱ سو اب تم بھی نہیں رہے - تم نے یہہ میری شکستہ حالی دیکھی اور ڈر گئے+ ۲۲ کیا میں نے کہا کہ مجھے کچھہ دو+ یا اپنے مال میں سے مجھے کچھہ بخشو؟ ۲۳ یا دشمن کے ہاتھہ سے مجھے چھڑاؤ؟ یا زبردست کے ہاتھہ سے مجھے بچاؤ؟ ۲۴ مجھے سکھاؤ - تو میں چپ چاپ رہونگا - اور مجھے بتاؤ کہ خطا مجھہ سے ہوئی ہو+ ۲۵ معقول باتوں کی تاثیر کیا خوب ہی! پر تمہاری سرزنش کس بات پر دلالت کرتی؟ ۲۶ کیا تم باتوں پر عیب لگانے کا خیال کرتے ہو؟ مایوس کی باتیں ہوا سی ہیں+ ۲۷ ہاں تم یتیم پر حملہ کرتے ہو اور اپنے دوست کے لئے ایک گڑھا کھودتے ہو+ ۲۸ اب تم اِس پر اکتفا کرو - مجھہ پر نگاہ کرو تو تمہیں سوجھہ پڑیگا کہ میں جھوٹھہ کہتا ہوں+ ۲۹ اب دوبارہ کہو - تم اندھیر نہ کرو - پھر کے کہو کہ اِس مقدمے میں میری راستبازی ظاہر ہی+ ۳۰ کیا میری باتوں میں کچھہ زبونی ہی؟ کیا اب مجھے ٹیڑھی باتیں دریافت کرنے کا سلیقہ نہیں؟

۷ باب ۱ کیا اِنسان زمین پر سپاہ گری کے لئے نہیں؟ اور اُسکے دن مزدور کے دنوں کی مانند نہیں؟ ۲ جس طرح مزدور سایہ کے لئے ہانپتا اور اجرہ دار اپنی مزدوری چاہتا ہی+ ۳ اُسی طرح مشقت کے مہینے اور تکلیف کی راتیں میرے بخرے میں مقرر ہوئیں+ ۴ جب میں لیٹتا ہوں تب کہتا ہوں کہ میں کب اُٹھونگا اور رات کب بیتیگی؟ اور پو پھٹنے تک چھٹپٹاتے

۵ سے تھک جاتا ہوں + میرا بدن کیڑوں اور خاک کے ڈھیلوں سے ملبس ہے۔ میرا چمڑا سمٹ
۶ جاتا اور پھر گل جاتا ہے + میری خوشی کے دن یوں جھٹ نکل گئے جیسے جلاہے کی ڈھرکی
۷ نکل جاتی ہے۔ وے گذر گئے اُنکی پھر اُمید نہیں + یاد کر کہ میری زندگی ہوا ہے۔ میری آنکھیں
۸ خوشی پھر نہ دیکھینگی + جسکی آنکھ مجھے دیکھتی ہے پھر نہ دیکھیگی۔ تیری آنکھیں مجھ پر لگی ہیں +
۹ سو میں موجود نہ ہونگا + جس طرح بدلی جاتی رہتی اور غائب ہو جاتی ہے۔ اِسی طرح جو گور
۱۰ میں اُترا پھر اوپر نہ آویگا + وہ پھر اپنے گھر کو نہ پھریگا اور اُسکا مکان اُسے پھر نہ پہچانیگا +
۱۱ اِس لئے میں اپنا مُنھہ نہ روکونگا۔ میں اپنی جان کاہی میں بولتا جاؤنگا۔ اپنی جان کی
تلخی میں نالہ کرونگا ÷

۱۲ کیا میں سمندر یا مگرمچھ ہوں جو تو مجھ پر چوکی بٹھاتا ہے؟ ۱۳ جب میں کہتا ہوں کہ میرے
۱۴ بستر سے مجھے آرام ملیگا اور میرا بچھونا میرا غم بُھلا دیگا۔ تب تو خوابوں سے مجھے ڈراتا ہے
۱۵ اور رویا دکھا کے مجھے ہول کھلاتا ہے + یہانتک کہ میری جان پھانسی چاہتی اور موت
۱۶ کو اِس زندگی سے بہتر جانتی ہے + میں سوکھتا جاتا۔ میں ہمیشہ کو جیتا نہ رہونگا۔ مجھ پر سے
ہاتھ اُٹھاؤ کیونکہ میرے دن ہوا ہیں ÷

۱۷ کیا اِنسان بھی کچھ ہے کہ تو اُسے اِتنی بزرگی دیوے اور اپنا دل اُس پر لگا دے؟
۱۸ اور ہر صبح کو اُسکی خبر لے اور ہر دم اُسے آزماوے؟ ۱۹ تو کب تک مجھ سے اپنی آنکھیں نہ پھیریگا؟
۲۰ مجھے فرصت دے کہ میں اپنا تھوک نگلوں + اگر میں نے گناہ کیا ہے تو اے بنی آدم کے نگاہبان
میں تیرے لئے کیا کروں؟ تو نے کیوں مجھے اپنا ہدف کر رکھا ہے یہاں تک کہ میں آپ
۲۱ اپنے اوپر بوجھ ہوا ہوں؟ تو میرے گناہ کو معاف کیوں نہیں کرتا اور میری بدکاری
کو نہیں مٹاتا؟ کہ میں تو ابھی خاک میں سو رہونگا۔ تو مجھے صبح کو ڈھونڈھیگا اور میں کہاں؟

۸ باب

۲ تب بلدد سوخی نے جواب دیا اور کہا۔ تو کب تک ایسی باتیں کہیگا؟ اور کب تک
۳ تو اپنے منھہ سے یوں بکتا جائیگا جیسے شدت کی آندھی چلتی ہے؟ کیا خدا بے اِنصافی کرتا
۴ ہے؟ یا قادر مطلق راہ عدالت سے بھٹکتا ہے؟ اگر تیرے فرزندوں نے اُسکا گناہ کیا ہے اور

اُس نے اُنہیں اُنکے گناہوں کے باعث سے رد کر دیا + جب تو خدا کو سویرے ڈھونڈیگا ۵
اور اُس قادر مطلق سے منت کریگا + اگر تو پاک دل اور راستکار ہو تو وہ البتہ تیرے لئے ابھی ۶
چونک اُٹھیگا اور تیری صداقت کے گھر کو بھاگمان کریگا + اگرچہ تیرا شروع کوتاہ تھا پر ۷
وہ تیرا انجام نہایت بڑھائیگا +

اگلے زمانے کے لوگوں سے پوچھئے اور اُنکے باپ دادوں سے خوب دریافت کیجئے۔ ۸
(کیونکہ ہم تو کل کے آدمی ہیں اور کچھ نہیں جانتے ہیں کہ ہمارے دن زمین پر سایہ کی مانند ۹
ہیں۔) کیا وے تجھے سکھلا دینگے اور کیا وے تجھ سے نہ کہینگے اور اپنے دلوں سے ۱۰
باتیں نہ نکالینگے؟ کیا بردی چہلے بغیر جمتی ہی؟ کیا نرکٹ بغیر پانی کے بڑھتا ہی؟ وہ ہنوز ۱۱ ۱۲
سبز و تر ہو اور کاٹا نہیں گیا تس پر بھی وہ اور سب بوٹوں کی بہ نسبت پہلے سوکھ جاتا ہی + اُنکی ۱۳
جو خدا کو بھول جاتے ہیں یہی راہیں ہیں۔ اور ریاکار کی اُمید ٹوٹ جاتی ہی۔ اُسکی اُمید ۱۴
کی جڑ کٹ جاتی اور اُسکی آس مکڑی کا جالا سا ہی + وہ اپنے گھر پر تکیہ کریگا پر وہ نہ ٹھہریگا۔ ۱۵
وہ اُسے مضبوطی سے پکڑے رہیگا پر وہ نہ تھمیگا + وہ سورج کے آگے ہرا ہوتا ہی اور اُسکی ڈالیاں ۱۶
اپنے ہی باغیچے میں پھوٹ نکلتی ہیں + اُسکی جڑیں پتھروں کے ڈھیر میں توڑی ۱۷
مروڑی گئی ہیں اور وہ پتھروں کے مکان کو تاکتا ہی + جو وہ اپنی جگہ سے اُکھاڑا جاوے ۱۸
تو وہ اُسکا انکار کریگی کہ میں نے تجھے نہیں دیکھا + دیکھ لے اُسکی راہ کی خوشی یہی ہی۔ ۱۹
بعد اُسکے زمین سے دوسرے اُگتے ہیں +

دیکھ خدا سچے آدمی کو مردود نہیں کرتا۔ وہ بدکاروں کی کمک نہیں کریگا + بلکہ ۲۰
وہ تیرے مُنہہ کو ہنسی سے بھر دیگا اور تیرے لبوں کو خوشی کی آواز سے + جو تیرا کینہ ۲۱ ۲۲
رکھتے ہیں شرم سے ملبس ہونگے اور خبیثوں کی بود و باش کا مکان ہیچ ہو جائیگا +

پھر ایوب نے جواب دیا اور کہا سچ میں جانتا ہوں کہ یوں ہی ہی۔ انسان خدا کے باب ۹ ۲
آگے کیونکر صادق ٹھہریگا؟ اگر وہ اُس سے بحث کرنے کو اُترے تو وہ اُسکو ہزار میں ایک کا ۳
جواب نہ دے سکیگا + وہ دل میں عقلمند اور زور میں توانا ہی۔ کس نے آپ کو کڑا کر کے اُسکا ۴

۵ سامنا کیا اور بچ نکلا؟ وہ پہاڑوں کو ٹالتا ہی اور اُنہیں خبر نہیں ہوتی۔ جب وہ اپنے قہر سے

۶ اُنہیں اُلٹ دیتا ہی + وہ زمین کو اُسکی جگہ سے سرکا دیتا ہی اور اُسکے ستون تھرتھراتے ہیں +

۷ وہ آفتاب کو فرماتا ہی اور وہ طلوع نہیں ہوتا۔ اور وہ ستاروں پر مُہر کرکے اُنہیں بند کرتا ہی +

۹ وہ اکیلا آسمانوں کو پھیلاتا ہی اور سمندر کی لہروں پر قدم رکھتا ہی + اُس نے بنات النعش

۱۰ اور جبار اور ثریا اور جنوب کے خلوت خانوں کو بنایا + وہ عجائب کرتا ہی جو بےقیاس ہیں اور

۱۱ غرائب جو بےشمار + دیکھ وہ میرے پاس سے پار اُترتا اور میں نہیں دیکھتا۔ وہ گذر جاتا ہی پر میں

۱۲ اُسے دریافت نہیں کرتا + دیکھ وہ چھین لیتا ہی کون اُسے ہٹا سکتا ہی؟ کون اُسے کہیگا کہ

۱۳ تو یہہ کیا کرتا ہ؟ جب خدا اپنے غضب کو نہیں روکتا تب مغرور مددگار اُسکے تلے جھک جاتے

۱۴ ہیں + تو میں کون ہوں جو اُسے جواب دوں اور باتیں چنکے اُس سے بحث کروں؟ اگرچہ

۱۵ میں صادق ہوتا تب بھی اُسے جواب نہ دیتا بلکہ اپنے عدالت کرنیوالے کی منت کرتا +

۱۶ اگر میں اُس کا نام لیتا اور وہ مجھے جواب دیتا تب بھی میں باور نہ کرتا کہ اُسنے میری سُنی +

۱۷ ۱۸ کہ وہ مجھے آندھی سے توڑتا ہی اور بےسبب میرے بہت سے زخم کر دیتا ہی + وہ مجھے

۱۹ دم لینے کی بھی فرصت نہیں دیتا بلکہ کڑواہٹوں سے بھر دیتا ہی + اگر زور کی بابت کہوں

۲۰ تو دیکھ وہ زوراور ہی۔ اگر عدالت کی بابت تو مجھے دعوی کرنیکے لئے کون طلب کریگا؟

اگر میں اپنی بیگناہی ظاہر کروں میرا ہی مُنہہ مجھے گنہگار ٹھہرائیگا۔ اگر میں کہوں کہ

۲۱ میں سچا ہوں تو اس سے میری کجروی ثابت ہوگی + میں تو سچا سہی پر میں خودبینی

نہیں کرتا۔ لائق ہی کہ اپنی جان کی تحقیر کروں +

۲۲ یہہ تو ایک ہی بات ہی اِس لئے میں نے کہا کہ وہ ہر ایک کو خواہ سچا ہو خواہ بدکار

۲۳ ہلاک کرتا ہی + اگرچہ کوڑے سے ناگہاں مارتا ہی تو بھی وہ بیگناہوں کا امتحان کرکے

۲۴ ہنستا ہی + زمین شریروں کے ہاتھ میں چھوڑی گئی ہی۔ وہ اُسکے حاکموں کے مُنہہ کو ڈھانپتا

۲۵ ہی۔ اگر نہیں تو وہ دوسرا کون ہی؟ میری عمر کے دن ڈاک سے بھی جلد رو ہیں۔ وے

۲۶ اُڑ جاتے اور چین نہیں دیکھتے + وے گذر جاتے ہیں تیز رو جہاز کی طرح اور اُس

۲۷ عقاب کی مانند جو شکار پر ٹوٹے ۔ اگر میں کہتا کہ میں اپنے غم کو بھولونگا میں اپنی ترشروئی
۲۸ چھوڑونگا اور خوش دل ہونگا + تو بھی میں اپنی ساری مشقتوں سے حیران ہوتا ۔ میں
۲۹ جانتا ہوں کہ تو مجھے بیگناہ نہ ٹھہراویگا + چونکہ میں بدکار ہوں تو پھر میں کاہیکو بیفائدہ مشقت
۳۰ کھینچتا ہوں؟ جو میں اپنے تئیں برف کے پانی سے دھوتا ہوں اور اپنے ہاتھوں کو صابون
۳۱ سے پاک کرتا ہوں تو تو مجھے گڑھے میں غوطہ دیتا اور میرے کپڑے مجھ سے نفرت رکھینگے +
۳۲ کیونکہ وہ مجھ سا آدمی نہیں کہ میں اُسکی جوابدہی کروں اور ہم ایک ساتھ محکمہ میں حاضر ہوویں +
۳۳ ۳۴ ہمارے درمیان کوئی ثالث نہیں جو اپنے ہاتھ دونوں پر دھرے ۔ وہ اپنا سونٹا مجھ پر
۳۵ سے اُٹھا لیوے اور اُسکا رعب مجھے نہ ڈراوے + تب میں کہونگا اور اُس سے نہ ڈرونگا ۔
پر میرا ایسا حال نہیں +

۱۰ باب میری جان اپنی زندگی سے بیزار ہے ۔ سو میں اپنی شکایت آپ سے بے روک ٹوک
۲ کرونگا ۔ میں اپنے دل کی تلخی میں بولونگا + میں خدا سے کہونگا کہ تو مجھے الزام نہ دے ۔ مجھے
۳ بتلا کہ تو مجھ سے مقابلہ کیوں کرتا ہے + کیا تجھے اچھا لگتا ہے کہ ظلم کرے اور اپنے ہاتھوں کی
بنائی ہوئی چیز سے عداوت رکھے ۔ اور بدکاروں کے منصوبے پر جلوہ گر ہووے ؟
۴ کیا تیری آنکھیں بشر کی سی آنکھیں ہیں ؟ یا تو دیکھتا ہے جس طرح سے انسان دیکھتا ہے ؟
۵ تیرے دن کیا انسان کے دن کی مانند ہیں ؟ اور تیرے برس آدمی کے ایام کی مانند ؟
۶ کہ تو میری بدکاری کو ڈھونڈھتا ہے اور میری خطا کو کھوجتا ہے ؟ تو جانتا ہے کہ میں شریر نہیں ۔
۸ اور کہ کوئی تیرے ہاتھ سے چھڑا نہیں سکتا ؟ تیرے ہی ہاتھوں نے تو مجھے ایجاد کیا اور
۹ ہر طرح سے میرے ہر ایک عضو کو بنایا اور پھر تو مجھے ہلاک کرتا ہے + یاد فرمائیے کہ تو نے مجھے
۱۰ پنڈ کی طرح بنایا ۔ پھر کیا تو مجھے مٹی میں ملایا چاہتا ہے ؟ کیا تو نے مجھے دودھ کی مانند نہیں
۱۱ انڈیلا اور دہی کی مانند مجھے نہیں جمایا ؟ تو نے مجھے چمڑے اور گوشت سے پہنایا اور میرے
۱۲ گرد ہڈیوں اور نسوں سے احاطہ کیا + تو نے مجھے زندگی اور توفیق بخشی اور تیری نگہبانی
۱۳ سے میری روح کی سلامتی ہوئی + تو نے یہہ چیزیں اپنے دل میں چھپا رکھیں ۔ میں

۱۴ یقین کرکے جانتا ہوں کہ یہہ تیری مصلحتیں تھیں + اگر میں خطا کروں تو تو مجھے نشانہ کرتا
۱۵ ہی- اور نہیں چاہتا کہ میرا گناہ بخشے + اگر میں بدکار رہوں تو مجھ پر واویلا! اور جو میں صادق
ہوں میں اپنا سر نہ اُٹھاؤنگا- میں اپنی رسوائی سے بھر گیا اِس لئے میری مصیبت کو دیکھہ
۱۶ کہ وہ زیادہ ہوتی + تو شیر کی مانند مجھہ کو شکار کرتا- اور پھر عجیب صورت میں ہوکے اپنے
۱۷ تئیں مجھہ پر ظاہر کرتا + تو مجھہ پر اپنے اور گواہ کھڑے کرتا اور اپنا قہر مجھہ پر بڑھا دیتا- نئی نئی
۱۸ فوجیں مجھہ پر چڑھہ آئیں + کیوں تو نے مجھے رحم سے باہر نکالا ہی؟ ای کاش کہ میرا دم
۱۹ نکل جاتا اور کوئی آنکھہ مجھے نہ دیکھتی + تو میں اُسکی مانند ہوتا جو نہیں ہوا ہی اور پیٹ
۲۰ ہی سے قبر میں پہنچایا جاتا + میرے دن کیا تھوڑے نہیں؟ اپنا ہاتھہ اُٹھا اور مجھہ سے
۲۱ الگ رہ کہ میں ذرہ دم لے لوں اُس سے پہلے کہ وہاں جاؤں جہاں سے نہ پھرونگا
۲۲ اُس اندھیری سرزمین میں اُس موت کے سایہ کے ملک میں اُس تاریکی کے ملک میں
جو تاریکی ہی ہی اُس موت کی پرچھائیں کے ملک میں جسکی کچھہ رونق نہیں اور جہانکی
روشنی تاریکی سی ہی +

۱۱ باب ۱ تب ضوفر نعماتی نے جواب دیا اور کہا + کیا طول کلام کا جواب نہیں دیا جاوے؟
۲ اور کیا کوئی شخص اپنی زیادہ گوئی سے بیگناہ ٹھہرے؟ تیری لاف زنیاں سُنکے کیا لوگ
۳ چُپ رہیں؟ اور جب تو ٹھٹھا کرتا ہی کیا کوئی تجھے شرمندہ نہ کرے؟ کہ تو کہتا ہی میرا
۴ کلام درست ہی اور میں تیری نظر میں صاف پاک ہوں +
۵ لیکن کاش کہ خدا خود بولے اور اپنے لبوں سے تجھے قائل کرے + اور وہ تجھے
۶ حکمت کے اسرار دکھلاوے- کیونکہ وے اُنسے جو ظاہر ہوئے دونے ہیں + جان رکھہ
۷ کہ خدا نے تیری بدکاری کا بہت ہی کم بدلا لیا ہی + کیا تو اپنی تلاش سے
۸ خدا کا بھید پا سکتا ہی؟ یا قادر مطلق کے کمال کو پہنچ سکتا ہی؟ وہ تو آسمان سا اونچا
۹ ہی- تو کیا کر سکتا؟ پاتال سے نیچا ہی- تو کیا جان سکتا ہی؟ اُس کا انداز زمین سے
۱۰ لمبا اور سمندر سے چوڑا ہی + اگر وہ پکڑے اور قید کرے اور محکمے میں لاوے تو کون اُسے

پھر اسکے؟ کیونکہ وہ بیہودہ آدمیوں کو جانتا ہی اور شرارت بھی دیکھتا ہی - پس کیا وہ اُس پر غور نہ فرمائیگا؟ کہ بیہودہ انسان چاہتا ہی کہ دانا سمجھا جاوے اگرچہ انسان پیدائش میں گورخر کے بچے کی مانند ہی +

پر اگر تو اپنا دل درست کرے اور اپنے ہاتھ اُسکی طرف بڑھاوے + اگر تیرے ہاتھ میں بدی ہو تو اُسے دور پھینکدے اور شرارت کو اپنے ڈیرے میں رہنے نہ دے - تو البتہ اپنا مُنہہ بے داغ اُٹھاویگا - تو ثابت قدم ہوگا اور دہشت نہ کھائیگا - کیونکہ تو اپنی پریشانی بھول جائیگا اور اُسے ایسا جانیگا جیسے پانی کو جو بہہ جاتا ہی + تیری عمر کا دن دوپہر کے وقت سے زیادہ تر روشن ہوگا - تیری ذلت کا حال صبح سا ہو جائیگا + اور تو خاطر جمع ہوگا کیونکہ تیرے لئے اُمید ہی - تو نے خجالت اُٹھائی پر چین سے آرام کریگا + تو آرام سے لیٹیگا اور کوئی تجھے ڈرا نہ سکیگا - بہتیرے لوگ تیری خوشامد کرینگے + لیکن گنہگاروں کی آنکھیں پھوٹینگی اُنکے بھاگنے کی طاقت جاتی رہیگی اور اُنکی اُمید ایسی ہو جائیگی جیسا کہ دم جو نکلتا ہی ہو +

اور ایوب نے جواب دیا اور کہا + سچ ہی کہ تم خاص لوگ ہو اور دانائی تمہارے ساتھ مریگی + لیکن میری بھی تمہاری سی عقل ہی - میں تم سے کچھ کم نہیں ہوں ہاں کون ہی جو ایسی باتیں نہیں جانتا؟ میں وہ شخص ہوں جس پر اُس کا ہمنشین ہنستا ہی پر وہ خدا کا نام لیتا ہی اور وہ اُسے جواب دیتا ہی - سیدھا اور صادق انسان مسخرہ بنایا جاتا ہی + وہ شخص جس کے پاؤں پھسلنے پر ہیں اُس مشعل کی مانند ہی جو آسودہ حال کے نزدیک حقیر ہی + ڈکیتوں کے خیمے سلامت ہیں اور وے لوگ جو خدا کو غصہ دلاتے ہیں چین میں ہیں کہ اپنے ہاتھ کو اپنا خدا جانتے ہیں +

پر تو حیوانوں سے پوچھ وے تجھے سکھلاوینگے - اور ہوائی پرندوں سے وے تجھے بتلاوینگے + یا زمین سے دریافت کر وہ تجھے تعلیم دیگی - اور سمندر کے مچھ تجھ سے بیان کرینگے + کون نہیں جانتا کہ خداوند ہی کے ہاتھ نے یہہ سب کچھ بنایا ہی؟ اُس کے

۱۰ ہاتھ میں سب زندوں کی جان ہی اور ہر انسان کے بدن کا دم + کیا باتوں کو کان نہیں
۱۱ پرکھتا جس طرح سے تالو خوراک کا مزہ دریافت کرتا ؟ دانش بڈھوں کے ساتھ ہی۔ اور
۱۲ عمر درازی کے سبب فہم ہوتا ہی + دانائی اور توانائی اُسکے ساتھ ہیں۔ وہ صاحب
۱۳ مصلحت اور صاحب فہم ہی + دیکھہ وہ گھر ڈھا دیتا ہی اور پھر بنایا نہیں جاتا۔ وہ آدمی
۱۴ کو قید کرتا اور پھر رہائی ممکن نہیں ہوتی + دیکھہ وہ پانیوں کو بند کرتا ہی اور وے سب
۱۵ سوکھہ جاتے ہیں۔ پھر وہ اُنہیں چھوڑ دیتا اور وے زمین کو اُلٹ دیتے ہیں + توانائی
۱۶ اور دانائی اُسکے ساتھہ ہیں۔ فریب کھانیوالا اور فریب دینیوالا اُسی کے قابو میں ہیں +
۱۷ ۱۸ وہ مشیروں کو غلام بناکے لیجاتا ہی اور حاکموں کو بیوقوف بناتا ہی + وہ بادشاہوں کی
۱۹ زنجیریں کھولتا ہی اور اُنہیں کی کمروں میں باندھتا ہی + وہ امیروں کو غلامی میں
۲۰ ڈالکے لیجاتا ہی اور زبردستوں کو اُلٹ دیتا ہی + وہ دیانت داروں کے کلام کو پھیرتا
۲۱ ہی اور بڈھوں کی عقل کو لے لیتا ہی + وہ امیروں پر ذلت ڈالتا ہی اور زور آوروں
۲۲ کا کمربند کھولتا ہی + اندھیرے میں سے وہ پوشیدہ چیزیں آشکارا کرتا ہی اور موت
۲۳ کی پرچھائیں کو جلوہ گر کرتا + وہی قوموں کو بڑھاتا ہی اور اُنہیں پھر نیست کرتا ہی۔
۲۴ وہ قوموں کو پھیلاتا ہی اور پھر اُنہیں تنگ کرتا ہی + وہ زمین کے سرداروں کی
۲۵ جرأت کھوتا ہی اور ایسا کرتا ہی کہ وے بیابان میں بیراہ بھٹکتے پھرتے ہیں + وے
تاریکی میں جہاں اُجالا نہیں ٹٹولتے پھرتے ہیں اور ایسا کرتا ہی کہ وے متوالے کی
طرح گمراہ ہوتے ہیں +

۱۳ باب دیکھہ میری آنکھہ نے یہہ سب دیکھا ہی اور میرے کان نے سنا ہی۔ میں تو اُسے
۲ سمجھتا ہوں + جو کچھہ تم جانتے ہو سو میں بھی جانتا ہوں۔ میں تم سے چھوٹا نہیں ہوں
۳ ۴ کاش کہ میں قادر مطلق سے بول سکتا۔ میں خدا سے بحث کرنے چاہتا ہوں + تم جھوٹی
۵ باتوں کے بنانیوالے ہو تم سب کے سب ناکارہ طبیب ہو + ای کاش کہ تم چپ ہو رہتے کہ
۶ ۷ یہی تمہاری دانائی ہوتی + اب میرا عذر سنو اور میرے لبوں کی حجتوں پر کان دھرو + کیا

۸ تم خدا کی طرف سے شرارت کی باتیں کہوگے اور اُسکے لئے مکّاری سے بولوگے ؟ کیا تم
۹ چاہتے ہو کہ اُسکے طرفدار ہو اور خدا کی جانب سے جھگڑو ؟ کیا خوب ہو کہ وہ تمہیں اچھی
طرح آزماوے ! کیا تم اُسے فریب دوگے جس طرح کوئی آدمی دوسرے کو فریب دیتا ہی ؟
۱۱ اگر تم پوشیدہ میں طرفداری کرو تو یقیناً وہ تمہیں تنبیہہ دیگا + کیا اُسکی عظمت تمہیں نہیں
۱۲ ڈراویگی اور اُسکا رعب تم پر نہیں پڑیگا ؟ تمہاری سُنی سُنائی باتیں تو راکھہ کی مانند ہیں
تمہارے ثبوت کے پشتے مٹّی کے پشتے ہیں ؛

۱۳ ۱۴ مجھہ سے الگ ہو اور چپ رہو تا کہ میں بولوں تب مجھہ پر جو آوے سو آوے + کاہیکو
۱۵ میں اپنا گوشت اپنے دانتوں سے چباؤں اور اپنی جان اپنی ہتھیلی پر رکھوں ؟ دیکھہ
جو وہ مجھہ کو مار ڈالتا ہی تو بھی مجھے اُس کا بھروسا ہی - لیکن میں اپنی روشوں کی بابت
۱۶ اُسکے آگے حجت کرونگا + وہی میری نجات ہوگا کیونکہ ریاکار اُس کے آگے نہیں
۱۷ ۱۸ جاسکتا + غور کرکے میری بات سُنو اور میرا اقرار تمہارے کانوں میں پہنچے + دیکھو
۱۹ میں اپنا حقیقت حال مفصّل بیان کرتا ہوں - میں جانتا ہوں کہ صادق ٹھہرونگا + کون
۲۰ ہی جو مجھے ملزم ٹھہراوے ؟ اگر ایسا ہو تو میں چپ رہونگا اور مر جاؤنگا + فقط دو سلوک
۲۱ تو مجھہ سے مت کر تب میں اپنے تئیں تجھہ سے نہ چھپاؤنگا - اپنا ہاتھہ مجھہ پر سے اُٹھالے
۲۲ اور اپنے رعب کو مجھے ڈرانے نہ دے + تب تو مجھے طلب کر اور میں جواب دونگا -
۲۳ یا مجھہ کو کہنے دے اور تو مجھے جواب دے + میرے کتنے گناہ اور قصور ہیں ؟ میری
۲۴ تقصیریں اور خطائیں مجھے جتا + تو اپنا مُنہہ کیوں چھپاتا ہی اور مجھے اپنا دشمن جانتا ہی ؟
۲۵ ۲۶ کیا تو اُڑائے ہوئے پتے کو توڑیگا ؟ کیا تو سوکھے بھس کا پیچھا کریگا ؟ کہ تو میرے حق میں
۲۷ کڑوی باتیں لکھتا ہی اور میری جوانی کی بدکاریوں کو مجھہ پر قابض ہونے دیتا ہی + اور
میرے پانوں کو کاٹھہ میں ڈالتا ہی اور میری ساری روشوں کو تاک رکھتا ہی - اور میرے
۲۸ پانوں کے قدموں پر حد باندھتا ہی - اگرچہ میں سڑی ہوئی چیز کی مانند فنا ہوتا ہوں
اُس کپڑے کی طرح جسے کیڑا کھاتا جاتا ہی ؛

**۱۴ باب**

۱ اِنسان جو کہ عورت سے پیدا ہوتا تھوڑے دن تک جیتا اور سراسر رنج میں ہی
۲ وہ پھول کی مانند نکلتا ہی اور توڑا جاتا ہی - وہ سایہ کی طرح جاتا رہتا اور نہیں ٹھہرتا + ۳ کیا تو ایسے پر
اپنی آنکھیں کھولتا ہی اور مجھے اپنے ساتھ عدالت میں لاتا ہی؟ ۴ کون ہی جو ناپاک سے پاک
نکالے؟ کوئی نہیں + ۵ حالانکہ اُس کے دن گنے گئے اور اُس کے مہینوں کا شمار تیرے پاس
ہی اور تو نے اُسکی حدیں باندھی ہیں کہ وہ اُن سے پار نہیں جا سکتا - ۶ تو اُس سے آنکھیں پھیر
تاکہ وہ ستاوے اور مزدور کی طرح اپنے دن کو پورا کرے +

۷ کیونکہ جب کوئی درخت کاٹا جاتا ہی تو اُمید ہوتی ہی کہ وہ پھر پنپے اور اُس کی نرم ڈالی کا
نکلنا موقوف نہ ہوگا + ۸ اگرچہ اُسکی جڑ زمین کے اندر پرانی ہو جاوے اور اُس کا تنہ ماٹی میں
مرے + ۹ تو بھی وہ پانی کی نرمی سے پنپائیگا اور پودے کی مانند شاخیں نکالیگا + ۱۰ لیکن اِنسان
مرتا اور پڑا رہتا - جب آدمی کی جان نکلجاتی ہی تب وہ کہاں ہی؟ ۱۱ جیسے کہ تالاب کا پانی گھٹ
جاتا اور ندی بھرجاتی اور سوکھہ جاتی ہی - ۱۲ اُسی طرح آدمی لیٹ جاتا ہی اور نہیں اُٹھتا -
جب تک آسمان ٹل نہ جائیں وے نہ جاگینگے اور اپنی نیند سے نہ چونکینگے + ۱۳ ای کاشکہ تو مجھے گور
میں چھپاوے کہ تو مجھے پوشیدہ رکھے جبتک تیرا غضب جاتا نہ رہے - اور میرے لئے مقرر وقت ٹھہراوے
اور اُسوقت مجھے یاد فرماوے! ۱۴ جب آدمی مرے تو کیا وہ پھر جیئیگا؟ میں اپنے مقرری مدت
کے سب دن منتظر رہونگا جب تک کہ میری بحالی کی نوبت نہ ہو + ۱۵ تو تو بلاویگا اور میں تجھے
جواب دونگا - اور تو اپنے ہاتھ کے کام پر توجہ کریگا +

۱۶ کہ تو اب میری قدم شماری کرتا ہی - کیا تو میری بھول چوک کو نہیں دیکھا کرتا ہی؟
۱۷ ہاں میرا گناہ تھیلی میں سربمہر ہی اور تو میری خطائیں سیکے رکھتا ہی + ۱۸ یقیناً جس طرح پہاڑ
گرکے ناچیز ہو جاتا ہی اور چٹان اپنی جگہ سے سرکائی جاتی ہی - ۱۹ پانی پتھروں کو گھس ڈالتا
ہی اور اُسکی باڑھ اُن چیزوں کو جو زمین کی مٹی سے پیدا ہوتی ہیں یوں بہا لیجاتی ہی -
اُسی طرح تو اِنسان کی اُمید کو مٹاتا ہی + ۲۰ تو اُسے ہمیشہ دبا رکھتا ہی سو وہ جاتا رہتا ہی
تو اُسکی شکل بدل ڈالتا ہی اور اُسے خارج کر دیتا ہی + ۲۱ اُس کے بیٹے عزت پاتے پر اُسکو

خبر نہیں ہوتی - اور وے خوار ہوتے ہیں وہ کچھہ نہیں دیکھتا + بلکہ اُسکے اوپر کا گوشت ۲۲
درد میں مبتلا ہی اور اُسی کی جان اپنی بابت غم کرتی ہی +

تب الیفز تیمنی نے جواب دیا اور کہا کیا مناسب ہی کہ دانشمند آدمی علم نسناوے ۱۵ باب ۱، ۲
اور اپنا پیٹ پوربی ہوا سے بھرے؟ کیا لائق ہی کہ وہ بیہودہ باتیں کرکے مباحثہ کرے اور ایسا کلام ۳
کہے جس سے فائدہ نہ ہو؟ بلکہ تو تو خوف کو کنارے رکھتا اور خدا کے آگے دعا کی باتیں تھامتا ہی + ۴
تیرا مُنہہ تیرا گناہ بتلاتا ہی کہ تو عیاروں کی زبان اختیار کرتا ہی + تیرا ہی مُنہہ تجھے گنہگار ٹھہراتا ۵، ۶
ہی میں نہیں تیرے ہی ہونٹھ تجھہ پر گواہی دیتے ہیں + کیا پہلا انسان تو ہی پیدا ہوا؟ کیا ۷
تو پہاڑوں سے پہلے بنایا گیا؟ کیا تو نے خدا کے بھید کو سن پایا ہی؟ اور اپنے ہی پاس حکمت ۸
لے رکھی؟ تو کیا جانتا ہی جو ہم نہیں جانتے؟ تجھہ میں کونسی سمجھہ ہی جو ہم میں نہیں؟ سر ۹، ۱۰
سفید اور بوڑھے لوگ ہمارے ہی درمیان ہیں جو تیرے باپ سے بھی عمر میں بڑے ہیں +
کیا خدا کی تسلیاں تیرے نزدیک حقیر ہیں اور ملائمت کی وہ باتیں جو تجھہ سے کہی گئیں؟ تیرا ۱۱، ۱۲
دل تجھے کیوں لئے جاتا ہی اور تیری آنکھیں کس چیز پر جھپکتی ہیں کہ تو اپنی روح کو خدا کے ۱۳
مقابل کرتا ہی اور اپنے منہہ سے ایسی باتیں نکالتا ہی؟ انسان کون ہی کہ پاک ہو سکے اور ۱۴
وہ جو عورت سے پیدا ہوا کیا ہی کہ صادق ٹھہرے؟ دیکھہ کہ وہ اپنے قدسیوں کا اعتبار نہیں ۱۵
کرتا - اُسکی آنکھوں میں آسمان بھی پاک نہیں - تو گھنونے اور ناپاک آدمی کا کیا ذکر جو ۱۶
بدی کو پانی کی مانند پیتا ہی؟

میں تجھے بتاؤنگا میری سن - جو میں نے دیکھا ہی سو ہی بیان کرونگا - وہی مضمون ۱۷، ۱۸
جو دانشمندوں نے اپنے باپ دادوں سے سن کے بیان کیا ہی اور نہیں چھپایا ہی - کہ فقط ۱۹
اُنہیں کو زمین بخشی گئی اور کوئی بیگانہ اُنکے درمیان نہ گذرا + شریر تو اپنی تمام عمر عذاب سے ۲۰
چھٹپٹاتا ہی - اور ظالم کے برسوں کا شمار اُس سے چھپا ہی + ایک ہولناک آواز اُسکے کانوں میں ۲۱
بجتی ہی - غارتگر اقبالمندی ہی میں اُس پر غالب ہوگا + وہ تاریکی سے بچ نکلنے کی اُمید نہیں ۲۲
رکھتا ہی بلکہ تلوار اُسکی منتظر ہی + وہ روٹی کے لئے آوارہ پھرتا ہی کہتا ہی کہ کہاں ہی؟ وہ جانتا ہی ۲۳

۲۴ کہ تاریکی کا دن اُسکے ہاتھہ پر موجود ہی + آفت اور ہیبت اُسے ڈراتی ہیں اور اُس پر غالب ہوتی
۲۵ ہیں اُس بادشاہ کی مانند جو جنگ کے لئے تیار ہی + کیونکہ وہ خدا پر اپنا ہاتھہ بڑھاتا اور قادر
۲۶ مطلق سے زور آزمائی کرتا ہی - وہ گردن کش ہوکے اُس پر اپنی سپروں کے سخت پھولوں
۲۷ کے آڑ میں دوڑتا ہی + وہ تو اپنا منہہ اپنی فربہی سے ڈھانپتا ہی اور اپنی کمر پر چربی کے
۲۸ پچے جماتا ہی + پر وہ ویران شہروں میں بسیگا اور بے چراغ گھروں میں رہیگا جو ڈھیر ہو جانے
۲۹ کے لئے تیار ہیں + وہ دولتمند نہ ہوگا اُس کا مال باقی نہ رہیگا اور زمین پر اُسکی ترقی نہ ہوتی
۳۰ جائیگی - وہ تاریکی میں سے کبھی نکل نہ سکیگا - لو اُسکی شاخوں کو خشک کر دیگی - وہ اُس کے
۳۱ منہہ کے دم سے فنا ہوگا + سو وہ جو گمراہ کیا گیا بطالت پر تکیہ نہ کرے کیونکہ اُس کا بدلا بھی
۳۲ بطالت ہوگا + اُس کے وقت سے آگے یہہ سب کچھہ تمام ہوگا اور اُسکی شاخ ہری نہ رہیگی +
۳۳ اُسکے کچے انگور انگور کے درخت کے سے جھڑ جائینگے اور اُسکی کلیاں زیتون کی طرح گر جائینگی +
۳۴ ۳۵ ریاکاروں کی جماعت بھوکھوں مریگی اور آگ رشوت خوری کے ڈیروں کو جلا دیگی + اُنہیں
زیانکاری کا حمل ہی اور شرارت جنتے ہیں - اُنکے پیٹ میں فریب بنتا ہی +

۱۶ باب ۱ ۲ تب ایوب نے جواب دیا اور کہا میں نے ایسی بہت سی باتیں سنی ہیں - تم سب کے
۳ سب دقدار تسلی دینیوالے ہو + کیا ہوائی باتوں کا کبھی آخر ہوگا؟ اور کونسی چیز ہی جسے
۴ تو نے بُرا مانا کہ تو ایسا جواب دیتا ہی؟ میں بھی تمہاری طرح باتیں کر سکتا - اگر تمہاری جان
۵ میری جان کی جگہہ میں ہوتی میں بھی تم پر باتوں کا ڈھیر لگا سکتا اور تم پر اپنا سر دھن سکتا تھا + پر میں
۶ تو اپنے منہہ سے تمہیں زور بخشتا اور اپنے لبوں کی جنبش سے تمہارا رنج گھٹاتا + ہر چند
میں بولتا ہوں پر میرا دکھہ نہیں گھٹتا - اور جو بولنے سے باز آتا ہوں تو بھی مجھہ سے جاتا
نہیں رہتا +:

۷ ۸ کہ اب اُس نے مجھے تھکایا ہی - تو نے میرا سارا خاندان برباد کیا ہی + تو نے مجھہ
پر جھریاں ڈالیں یہی مجھہ پر گواہ ہیں اور میرا دبلا پا میرے برخلاف اُٹھکے میرے منہہ پر
۹ گواہی دیتا ہی + وہ مجھے غصے سے توڑ ڈالتا ہی جو میرا کینہ رکھتا ہی - وہ مجھہ پر دانت پیستا

۱۰ ہی - میرا دشمن مجھے دیکھہ دیکھہ کے تیز چشمی کرتا ہی + وے اپنے منہہ مجھہ پر پسارتے ہیں - میری
بے عزتی کرکے وے میرے گال پر تھپیڑے مارتے ہیں - وے مجھہ پر اکٹھے ہوکے سمٹے
۱۱ ہیں + خدا نے مجھے بے انصافوں کے حوالے کیا ہی اور بے دینوں کے ہاتھوں میں ڈالدیا ہی +
۱۲ میں آرام سے لیٹا تھا پر اُس نے مجھے بے آرام کیا - اُس نے میرا گلا پکڑا اور جھڑجھڑا کر میرے
۱۳ پرچے اُڑائے اور مجھے اپنا نشانہ بنایا + اُس کے تیراندازوں نے مجھہ کو گھیرا - وہ میرا گردہ لئے
۱۴ چیر پھاڑ کرتا ہی اور رحم نہیں کرتا - وہ میرا پت زمین پر بہا دیتا ہی + اُس نے مجھے شکست پر شکست
۱۵ دیکے توڑا - وہ ایک جبّار کی مانند مجھہ پر چڑھہ آیا + میں نے اپنے چمڑے پر ٹاٹ کا لباس سیا
۱۶ اور اپنے سینگ کو دھول میں ملایا + میرا چہرہ رونے سے سوج گیا ہی اور میری ابرؤوں پر موت
۱۷ کا سایہ ہی - اگرچہ میرے ہاتھوں سے بے انصافی نہیں ہوئی ہی - اور میری دعا بھی صاف
۱۸ ۱۹ ہی + اے زمین میرا لہو مت ڈھانپ اور میری فریاد کو جگہ نہ دے + اب بھی دیکھہ میرا گواہ آسمان
۲۰ پر ہی اور میرا شاہد عالم بالا میں + میرے دوست مجھہ پر ہنستے ہیں پر میری آنکھیں خدا کی
۲۱ طرف آنسو بہاتی ہیں + کاش کہ ایک بھی کسی آدمی کے لئے خدا سے بحث کرنے پاوے جس
۲۲ طرح سے آدمی اپنے دوست کے لئے بحث کرتا ہی + کیونکہ تھوڑے برسوں کے بعد میں اُس راہ
سے چلا جاؤنگا جہاں سے نہ پھرونگا +

۱۷ باب ۱ ۲ میرا جی پھٹ گیا ہی میری عمر کے دن آخر ہوئے گور میرے لئے کھلی ہی + کیا میرے ساتھہ
۳ ہنسی ٹھٹھے نہیں ہوتے ؟ اِنکی چھیڑ چھاڑ پر میری آنکھہ نت لگی رہتی ؟ اب تو گرو رکھہ دیجیئے
۴ اور میرا ضامن ہو - کون ہی جو مجھہ سے ہاتھہ ملاوے ؟ کیونکہ تو نے اُنکے دلوں سے دانش
۵ کو چھپایا اِس لئے تو اُنہیں بلندی نہ بخشیگا + جو اپنے دوستوں کو چھوڑ دیتا کہ وے
لوٹے جائیں اُسکے فرزندوں کی آنکھیں بھی جاتی رہینگی +
۶ اُس نے مجھے لوگوں کے لئے مثل بنایا ہی اور میں اُنکے آگے ایک مسخرہ ہوں +
۷ میری آنکھیں غم کے مارے دھندھلا گئیں اور میرے اعضا پرچھائیں کی مانند ہوئے +
۸ میرے اِس حال سے سیدھے آدمی حیران ہونگے اور نیکوکار ریاکار پر رشک آویگا +

۹ تس پر بھی صادق اپنی راہ میں ثابت قدم رہیگا اور وہ جس کے ہاتھہ صاف ہیں توانائی
۱۰ پر توانائی پیدا کریگا + لیکن تم سب جو ہو اب پھرو اور آؤ میں تو تمہارے درمیان ایک
دانشمند نہیں پاتا +

۱۱ ۱۲ میرے دن گذر چکے میرے منصوبے بلکہ میرے دل کے مقصد مٹ گئے وے
۱۳ رات کو دن ٹھہراتے - روشنی تاریکی کے نزدیک ہی + میں تو انتظار کرتا ہوں کہ گور میرا
۱۴ گھر ہوگی - اندھیرے میں اپنا بستر بچھاتا ہوں - میں نے سڑاہٹ سے کہا تو میرے باپ کی
۱۵ جگہ ہی - اور کیڑے سے کہ تو میری ما اور بہن ہی + سو اب میری اُمید کہاں؟ جو میری اُمید
۱۶ ہی سو کون اُسے دیکھیگا؟ وہ میرے ساتھہ پاتال کے دروازوں تک اُتریگی وہ مجھہ سے
ملکے خاک میں پڑی رہیگی +

۱۸ باب ۱ تب بلدد سوخی نے جواب دیا اور کہا کب تک تم لوگ ایسی باتیں کئے جاؤگے؟
۲ ۳ کہیں تمام کروگے؟ اپنا ہوش درست کرو بعد اُسکے ہم بولینگے + ہم کیوں حیوان گنے
۴ جاتے ہیں اور تیری نظر میں خوار ہیں + ارے او تو جو اپنے غضب میں اپنی جان کو پھاڑتا
ہی - کیا زمین تیری خاطر سے برباد ہوگی اور چٹان اپنی جگہ سے ٹالی جائے؟

۵ ۶ ہاں شریر کا چراغ ضرور بجھایا جائیگا اور اُسکی آگ کا شعلہ نہ چمکیگا + روشنی اُسکے ڈیرے میں
۷ تاریکی ہو جائیگی اور اُسکا چراغ اُسکے ساتھہ بجھایا جائیگا + اُسکی زور آوری کے قدم چھوٹے
۸ کئے جائینگے - اُسیکا منصوبہ اُسے گرا دیگا + کیونکہ وہ اپنے ہی پانؤں سے جال میں پھنس جاتا ہی
۹ ۱۰ اور وہ پھندے پر چلتا ہی + دام اُسکی ایڑی کو گرفتار کریگا اور پھندا اُسے مضبوطی سے پکڑ رکھیگا + دام
۱۱ اُسکے لئے زمین میں چھپایا ہوا ہی اور راہ میں اُسکے لئے کل لگائی گئی ہی + دہشتیں ہر ایکطرف سے اُسے
۱۲ گھبراوینگی اور اُس کے درپے ہو کے اُسے بھگادینگی + اُسکا زور بھوکھہ سے جاتا رہیگا اور
۱۳ تنگحالی اُس کے پاس مستعد رہیگی + وہ اُس کے بدن کے عضووں کو کھائیگی - موت کا پلوٹھا
۱۴ اُس کے عضووں کو نگل جائیگا - اُسکے بھروسے کی چیز اُسکے خیمے میں سے اُکھاڑ پھینکی جائیگی
۱۵ اور وہ ملک الہول کے آگے حاضر کیا جائیگا + دہشت اُسکے ڈیرے میں آ بسیگی کہ اُس کا نہ رہا

۱۶ اُسکے مکان پر گندھک بتھرایا جائیگا + تلے اُسکی جڑ سوکھہ جائیگی اور اوپر اُسکی ڈالی
۱۷ کاٹی جائیگی + اُسکی یادگاری زمین پر سے مٹائی جائیگی اور بازاروں میں اُس کا نام
۱۸ ونشان نہ رہیگا + وہ اُجالے سے اندھیرے میں دھکیلا جائیگا اور دُنیا میں سے رگیدا
۱۹ جائیگا + اُسکا نہ بیٹا نہ بھتیجا اُسکے لوگوں میں رہیگا اور اُسکے مکانوں میں کوئی باقی نہ ہوویگا +
۲۰ وے جو اُسکے بعد ہووینگے اُس کے دن سے سراسیمہ ہونگے جس طرح سے وے جو اُس کے
۲۱ ہمعصر تھے حیران ہوئے + یقیناً شریروں کے مسکن ایسے ہیں اور اُسکی جگہ جو خدا کو نہیں
پہچانتا یہی ہے +

۱۹ باب ۱ پھر ایوب نے جواب دیا اور کہا۔ تم کب تک میری جان کو دُکھہ دوگے اور اپنی
۲ باتوں سے مجھے چکنا چور کروگے؟ اب ہی دس بار تم نے مجھے ملامت کی ہے۔ کیا تم کو شرم نہیں
۳ آتی۔ کہ تم مجھے بے حواس کر دیتے ہو؟ اگر میں مان لیتا مجھہ سے خطا ہوئی تو بھی میرا قصور
۴ میرے ہی ساتھہ ہے + گو کہ تم میرے مقابل اپنی بڑائی کرتے ہو اور حجت کر کے مجھے اِلزام دیتے
۵ ہو۔ تو بھی جان رکھو کہ خدا نے مجھے گرا دیا ہے اور اپنے جال سے مجھے گھیرا ہے + دیکھہ میں
۶ ظلم کے باعث فریاد کرتا ہوں پر میری سُنی نہیں جاتی۔ میں بلند آواز سے چلاتا ہوں پر
۷ انصاف نہیں ہوتا + اُس نے میری راہ کے گرد احاطہ باندھا ہے کہ میں گذر نہیں سکتا۔
۸ اُس نے میرے رہ گذر میں تاریکی کو بٹھلایا ہے + اُس نے میری حرمت اُتار ڈالی اور
۹ میرے سر پر سے تاج کو اُٹھا لیا + اُس نے مجھے ہر طرف سے برباد کیا ہے سو میں فنا
۱۰ ہو جاتا۔ اور درخت کی مانند اُس نے میری اُمید کو اُکھاڑا ہے + اُس نے مجھہ پر اپنا
۱۱ غضب بھڑکایا وہ مجھہ کو اپنے دشمنوں میں شمار کرتا ہے + اُسکی فوجوں نے اِکٹھی ہو کے
۱۲ مجھہ پاس اپنی راہ نکالی اور وے میرے ڈیرے کی چاروں طرف خیمہ زن ہوئیں +
۱۳ اُس نے میرے بھائیوں کو مجھہ سے دور کیا ہے اور میرے ہمدم مجھہ سے بیگانہ ہوئے
۱۴ ہیں۔ میرے رشتہ دار مجھہ سے جدا ہو گئے اور میرے جان پہچان مجھے بھول گئے۔ میرے
۱۵ گھر کے زرخرید اور میری لونڈیاں مجھے بیگانہ جانتی ہیں۔ میں اُنکی نظر میں اوپری ہوا +

۱۶ میں نے اپنے نوکر کو پکارا۔ پر اُس نے جواب نہ دیا۔ میں نے اپنے منہہ سے اُسکی منت
۱۷ کی + میری جورو کو میرے دم سے نفرت ہوئی اور میرے پیٹ کے بچوں کو میری
۱۸ منت سے + ہاں لڑکوں نے بھی میری تحقیر کی۔ میں اُٹھا اور اُنہوں نے میری ہجو
۱۹ کی + میرے ہمراز دوست مجھہ سے نفرت رکھتے ہیں اور وے جنہیں میں پیار کرتا تھا میرے
۲۰ مخالف ہو گئے + میری ہڈیاں جو گوشت سے لگی تھیں میرے پوست سے آلگیں۔
میں تو اپنے دانتوں کے پوست کو بچائے نکلا ہوں +
۲۱ مجھہ پر رحم کرو مجھہ پر رحم کرو اے تم میرے دوستو۔ کہ خدا کے ہاتھہ نے مجھے
۲۲ چھوا ہے + تم کیوں خدا کی مانند مجھے ستاتے ہو اور میری جسمی ایذا پر قناعت نہیں
۲۳ کرتے؟ اے کاش کہ میری باتیں اب لکھی جاتیں! کاش کہ وے ایک دفتر میں قلمبند ہوتیں!
۲۴ کہ وے لوہے کے قلم اور سیسے سے پتھر پر نقش کیجاتیں جو ابد تک باقی رہتیں + کیونکہ
۲۵ مجھہ کو یقین ہے کہ میرا فدیہ دینیوالا زندہ ہے اور وہ روز آخر زمین پر اُٹھہ کھڑا ہوگا۔ اور ہرچند
۲۶ میرے پوست کے بعد میرا جسم کرم خوردہ ہوگا لیکن میں اپنے گوشت میں سے خدا کو دیکھونگا
۲۷ اُسے میں اپنے لئے دیکھونگا اور میری ہی آنکھیں دیکھینگی نہ کہ بیگانے کی میرے گردے میرے
۲۸ اندر میں گلے جاتے ہیں + پر تم کو یہہ کہنا چاہئے کہ ہم اُسے کیوں ستاتے ہیں؟ جس حال
۲۹ کہ معاملے کی جڑ مجھہ میں موجود ہے + سو تلوار سے ڈرو کیونکہ قہر کرنا تو تلوار کے سزاوار ہے۔
تاکہ تم جان رکھو کہ وہاں عدالت ہے ⁘

۲۰ باب ۲ تب ضوفر نعماتی نے جواب دیا اور کہا۔ کہ میرے اندیشے مجھے اُبھارتے ہیں کہ
۳ جواب دوں اور اِس لئے جلدی کرنیکی خواہش مجھہ میں سمائی + میں نے تیری ملامت
آمیز تنبیہہ جو تو نے مجھے دی ہے سنی سو میری روح کی غرد مجھہ کو ترغیب دیتی ہے کہ جواب
۴ دوں + کیا تو قدیم سے یہہ نہیں جانتا ہے جب سے اِنسان زمین پر بسایا گیا کہ شریروں
۵ کی خوشی کرنی تھوڑے دن کی ہے اور ریاکاروں کی شادمانی ایک لمحہ کی ہے؟ اگرچہ اُس کا
۶ قد آسمان تک پہنچے اور اُس کا سر بادل سے جا لگے۔ تو بھی وہ اپنی گوہ کی مانند ابد تک

۸ فنا ہو جائیگا - جنہوں نے اُسے دیکھا ہی سو پوچھینگے کہ وہ کہاں؟ وہ خواب کی مانند اُڑ جائیگا
۹ اور پایا نہ جائیگا - وہ رات کے دھوکھے کی مانند کھدیڑا جائیگا + وہ آنکھہ جس نے اُس پر نگاہ
۱۰ کی تھی پھر اُس پر نظر نہ کریگی اور اُسکا مکان اُس کو پھر نہ دیکھیگا + اُسکے بیٹے مسکینوں کی خوشامد
۱۱ کرینگے اور اُنکے ہاتھہ اُنکا مال واپس کرینگے + اُسکی ہڈیاں اُسکے پوشیدہ گناہوں سے بھری
۱۲ ہیں وے اُسکے ساتھہ خاک میں لیٹینگے + اگرچہ شرارت اُسکے منہہ میں میٹھی لگے اگرچہ وہ اُسے
۱۳ اپنی جیبھہ کے تلے چھپاوے - اگرچہ وہ اُسے بچائے رکھے اور نہ چھوڑے بلکہ اپنے تالو کے بیچ
۱۴ میں دبا لیوے - تب بھی اُسکا کھانا اُسکے پیٹ میں فاسد ہوگا اور اُسکے اندر ہیں زہر
۱۵ قاتل ٹھہریگا + وہ دولت کو نگل گیا پر وہ اُسے پھر اُگلیگا - خدا اُسے اُسکے پیٹ سے نکالیگا +
۱۶ وہ بالشتیہ سانپ کا زہر چوسیگا اور افعی کی جیبھہ اُسے مار ڈالیگی + وہ نالوں اور دریاؤں
۱۷ اور مکھن اور شہد کی نہروں کو دیکھنے نہ پاویگا - وہ اُن چیزوں کو جنکے لئے اُس نے
۱۸ مشقت کھینچی پھیر دیگا اور اُنہیں نگل نہ سکیگا - جیسا اُسکا اسباب ہوگا ویسی اُسکی واپسی
ہوگی - اُس سے اُسے خورسندی نہ ہوگی + کیونکہ اُس نے مسکینوں کو دبا کے چھوڑ دیا -
۱۹ اُس نے وہ گھر جو اُس کا بنایا ہوا نہ تھا لے لیا + بیشک وہ اپنے پیٹ میں آسودگی
۲۰ نہ پاویگا + اور جس پر وہ راغب ہوا اُس میں سے کچھہ نہ بچا رکھیگا - اُسکے کھانے میں سے
۲۱ کچھہ باقی نہ رہیگا - اِس لئے کہ اُسکی کامیابی پایدار نہیں ہوتی + وہ اپنی کمال فراغت میں
۲۲ تنگدست ہوگا - ہر ایک خراب حال کا ہاتھہ اُس پر پڑیگا + اگر اُس پاس اپنا پیٹ بھرنے کو
۲۳ ہووے تو بھی خدا اُس پر اپنا قہر شدید نازل کریگا اور جس وقت وہ کھاتا ہووے اُس پر
غضب برساویگا + اِدھر وہ لوہے کے ہتھیار سے بچ نکلے پر اُدھر فولادی کمان کے
۲۴ تیر سے مارا پڑیگا + وہ کھینچ کھینچا جاکے اُسکے بدن سے نکلتا ہی - وہ درخشان اُسکے
۲۵ کلیجے میں سے نکل آتا ہی - ہول اُس پر غالب ہوتا ہی + کمال تاریکی اُسکے پوشیدہ خزانے
۲۶ میں چھپی ہوئی رہتی - ایک آگ جو پھونکی نہیں گئی اُسے بھسم کر دیتی - وہ اُسکو جو اُسکے
خیمے میں رہ گیا ہو کھا جائیگی + آسمان اُسکی بدکاری کو آشکارہ کریگا اور زمین اُس کے
۲۷

۲۸ برخلاف اُٹھیگی + اُسکے گھر کی بڑھتی جاتی رہیگی اُسکے اِنتقام کے دن میں وہ بہہ جائیگی +

۲۹ خدا کی طرف سے شریر اِنسان کا یہی بخرہ ہی - یہہ اُسکی میراث ہی جو خدا نے اُسکے لئے مقرر کی ہی +

۲۱ باب ۱، ۲ پھر ایوب نے جواب دیا اور کہا غور کر کے میری بات سُنو اور اِس سے تمہاری

۳، ۴ دلجمعی ہووے + پہلے مجھے کہنے دو اور جب میں کہہ چکوں تو ٹھٹھا مارو + میں جو ہوں کیا

۵ اِنسان سے فریاد کرتا ہوں؟ اور اگر ایسا ہوتا تو کیوں تنگدل نہ ہوتا؟ مجھہ پر نگاہ کرو اور حیران

۶ ہوؤ اور اپنے مُنہہ پر ہاتھہ دھرو + جب میں یاد کرتا ہوں تو گھبرا جاتا ہوں اور لرزہ میرے

جسم کو پکڑتا ہی +

۷، ۸ شریر کیونکر جیتے رہتے ہیں بوڑھے بھی ہوتے اور زور میں بڑھتے جاتے ہیں؟ اُنکے

دیکھتے ہوئے اُنکے فرزند اُنکے ساتھہ موجود ہوتے ہیں اور اُنکی آنکھوں کے سامہنے اُنکی

۹، ۱۰ نسل بڑھتی ہی + اُنکے گھر سلامت اور بیخوف ہیں اور خدا کا ڈنڈا اُنپر نہیں پڑتا ہی + اُنکا بیل

۱۱ بردھتا ہی اور قاصر نہیں ہوتا - اُنکی گائے گابھن ہوتی ہی اور اُسکا پیٹ نہیں گرتا + وے

۱۲ گلّے کی مانند اپنے بال بچّوں کو باہر لیجاتے ہیں اور اُنکے لڑکے بالے ناچتے ہیں + وے طبلے

۱۳ اور بربط لیتے ہیں اور بانسری کی آواز سے خوش ہوتے ہیں + وے عیش و عشرت سے اپنی

۱۴ عمر بسر کرتے ہیں اور ایک دم میں گور کے اندر جاتے رہتے ہیں + تس پر بھی وے خدا سے

کہتے ہیں کہ ہمارے پاس سے جاتا رہ - کیونکہ ہم تیری راہوں کی پہچان نہیں چاہتے ہیں +

۱۵ قادرِ مطلق کون ہی کہ ہم اُسکی بندگی کریں؟ اور اگر اُسکی منّت کریں تو ہمیں کیا نفع ہوگا؟

۱۶ دیکھہ اُنکی کامیابی اُنکے قبضے میں نہیں ہی - لیکن بدکاروں کی صلاح مجھہ سے دور

۱۷ رہے - کیا اکثر نہیں ہوتا کہ شریروں کا چراغ بجھہ جاتا ہی اور اُنپر ہلاکت آتی ہی؟ خدا اپنے

۱۸ غضب سے اُنہیں دُکھہ بانٹ دیتا ہی + وے ایسے ہیں جیسے کھونٹی جو ہوا کے آگے ہو

۱۹ اور جیسے بھوسا جسے آندھی اُڑا لیجاتی ہی + خدا اُسکی بدکاری کو اُسکے بچّوں کے لئے خزانہ

۲۰ کرتا ہی - وہ اُسکو بھی بدلا دیتا ہی اور اُسے اِسکا یقین آویگا + اُسکی آنکھیں اپنی خرابی دیکھینگی

۲۱ اور وہ قادر مطلق کے قہر کو پی لیگا + کیونکہ اُسے اپنے گھر سے کیا خوشی جب وہ خود نہ رہے اور اُسکے مہینوں کا سلسلہ بیچ سے کٹ جاوے ؟

۲۲ کیا کوئی خدا کو علم سکھلا سکتا ہی ؟ حالانکہ وہ اُنکو جو سرفراز ہیں مجرم ٹھہراتا + ۲۳ ایک تو اپنی کمال ۲۴ توانائی میں اپنے کمال چین اور عیش کے درمیان مرجاتا ہی + اُسکی چھاتیاں دودھ سے ۲۵ بھری ہیں اور اُسکی ہڈیاں گودے سے تر ہیں + دوسرا اپنی جان کی تلخی میں مرتا ہی ۲۶ اور کبھی خوشی سے نہیں کھاتا + وے دونو ایک ہی طرح خاک میں پڑے رہتے ہیں اور کیڑے اُنہیں چھپا ڈالینگے +

۲۷ دیکھو میں تمہارے اندیشوں کو اور اُن تصوروں کو جو تم بے انصافی سے میری مخالفت ۲۸ میں کرتے ہو جانتا ہوں + کیونکہ تم کہتے ہو کہ اشراف دل کا گھر کہاں ہی ؟ اور وے خیمے جنمیں ۲۹ شریر بستے تھے کہاں ہیں ؟ کیا تم نے سفر کرنیوالوں سے اُنکا احوال نہیں پوچھا ہی ؟ اور کیا تم اُن ۳۰ نشانیوں کو جو اُنسے ہوئیں نہیں پہچانتے ؟ کہ شریر ہلاکت کے دن کے لئے رکھہ چھوڑا گیا ہی ۳۱ وے قہر کے دن نکالے جائینگے + کون روبرو ہوکے اُسکی راہ کو اُس سے بیان کریگا اور ۳۲ اُسکے کام کا بدلا کون اُسے دیگا ؟ تو بھی وہ گور میں دھوم دھام سے پہنچایا جائیگا اور اپنے ۳۳ ہی مقبرے پر چوکی دیگا + میدان کے ڈھیلے اُس کو میٹھے لگینگے اور وہ سب آدمیوں کو ۳۴ اپنے پیچھے کھینچیگا جس طرح بے شمار لوگ اُسکے آگے روانہ ہوئے ہیں + سو تم کیونکر عبث مجھے تسلی دیتے ہو جس حال کہ دیکھو تمہارے جوابوں میں خطا موجود ہی ؟

۲۲ باب ۲ تب الیفز تیمنی نے جواب دیا اور کہا کیا خدا کو اِنسان سے فائدہ پہنچ سکتا ہی ۳ جس طرح سے دانشمند اپنے لئے فائدہ پاتا ہی ؟ کیا تیرے راستباز ہونے سے قادر ۴ مطلق کو کوئی خوشی ہی ؟ اور تو جو اپنی راہ کو کامل کرتا ہی تو اُسے کیا فائدہ ؟ کیا وہ تیرے ڈر کے مارے تجھے ڈپٹیگا ؟ کیا وہ تیرے ساتھہ عدالت میں چلیگا ؟

۵ کیا تیری شرارت بڑی نہیں ؟ اور تیری بدکاریاں بے حد نہیں ؟ ۶ کیونکہ تو نے ۷ محض بیفائدہ اپنے بھائی سے گرو مانگ لیا ہوگا اور ننگے کے کپڑے کو اُتار لیا ہوگا + تو نے

۸ تھکے ماندے کو پانی نہیں پلایا اور بھوکھے کو کھانا نہیں کھلایا + زبردست آدمی جو ہی سو وہ
۹ زمین کا مالک ہوا - اور رو دار اُس میں بس رہا + تو نے بیوؤں کو خالی ہاتھ بھیجدیا ہوگا
۱۰ اور یتیموں کے بازو توڑے گئے ہونگے + اِس سبب سے تیری چاروں طرف پھندے
۱۱ ہیں اور اچانک ہول تجھہ پر پڑا ہی - ایسی تاریکی جس کے باعث تو دیکھہ نہیں سکتا ہی - پانی
۱۲ کی ایسی باڑھہ جو تجھے چھپائیگی + کیا خدا آسمان کی بلندی پر نہیں؟ اور دیکھو ستاروں
۱۳ کی اونچائی کہ کتنے بلند ہیں! لیکن تو کہتا ہی خدا کیا جانتا ہی؟ اندھیری بدلی کی آڑ میں
۱۴ ہوکے اِنصاف کرسکتا ہی؟ اندھیرا بادل اُس کے لئے پردہ ہی کہ جس میں وہ دیکھہ نہیں
۱۵ سکتا - اور وہ آسمان کے گھیر میں پھرا کرتا ہی + کیا تو نے اُس قدیم راہ پر نگاہ رکھی ہی
۱۶ جس پر شریر لوگ قدم مارتے تھے؟ جو اپنے وقت سے پیشتر کاٹے گئے اور جنکی بنیاد
۱۷ باڑھہ میں بہہ گئی - جنہوں نے خدا سے کہا کہ ہم سے دور ہو - اور قادر مطلق اُنکے لئے کیا
۱۸ کرسکتا ہی؟ تب بھی اُس نے اُنکے گھروں کو اچھی چیزوں سے بھر دیا - پر شریروں کی
۱۹ صلاح مجھہ سے دور رہے + صادق اُنکا انجام دیکھتے اور خوش ہوتے ہیں - اور بیگناہ
۲۰ لوگ اُنپر یہہ ٹھٹھا مارتے ہیں - واہ ہمارا مخالف کیسا برباد ہوا - اور اُن کا بقیہ آگ سے
بھسم ہو گیا ہی +

۲۱ ۲۲ اُسکے یہاں سکونت کر اور سلامت رہ - تب تیری خیر ہوگی + اُسکی شریعت کو
۲۳ اُس کے منہہ سے لیجیئے اور اُس کے کلام کو اپنے دل میں جگہ دیجیئے + اگر تو قادر مطلق کی
طرف پھرے تو تو بحال کیا جائیگا - مگر بدکاری کو اپنے ڈیرے سے باہر پھینک دینا ہوگا +
۲۴ تب تو سونا خاک پر بھی ڈھیر کر دیگا اور اوفیر کا سونا نالوں کے پتھروں کی مانند فراہم کریگا +
۲۵ ۲۶ قادر مطلق تیرے لئے سونا ہوگا اور تجھے بہت چاندی ملیگی + تب تو قادر مطلق سے
۲۷ محظوظ ہوگا - اور تو خدا کی طرف اپنا منہہ اُٹھا دیگا + تو اُس سے دعا مانگیگا اور وہ تیری
۲۸ سُنیگا اور تو اپنی نذریں ادا کریگا + جو تو منصوبہ باندھے تو تیرے لئے روا ہو جائیگا -
۲۹ اور تیری راہوں پر روشنی چمکیگی + جس وقت لوگ گرا دیئے جائیں تو کہیگا سرفرازی ہی

۳۰ اور وہ فروتنی کرنیوالے اِنسان کو بچا لیگا + اُسے بھی جو بیگناہ نہیں وہ نجات دیگا - وہ تیرے ہاتھوں کی پاکیزگی سے رہائی پاویگا +

۲۳ باب ۱ تب ایوب نے جواب دیا اور کہا آج ہی میری شکایت کڑوی ہی - میرا صدمہ جو مجھ پر ۲ ہوا میری آہوں سے زیادہ تر بھاری ہی + ۳ کاش کہ میں جانتا کہ وہ مجھ کو کہاں مل سکتا ہی تو اُس کی مسند تک جاتا + ۴ میں اپنا معاملہ اُس کے آگے قرینے سے بیان کرتا اور اپنا منہہ دلیلوں سے بھرتا + ۵ تب میں جان لیتا کہ وہ مجھے کیا جواب دے اور مجھے معلوم ہوتا کہ وہ مجھ کو کیا کہے + ۶ کیا وہ اپنی عظیم قدرت سے میرے ساتھ مقابلہ کریگا؟ کبھی نہیں - وہ تو مجھے توانائی بخشیگا + ۷ تب ممکن ہوتا کہ راستکار اُس کے ساتھ مباحثہ کرے اور میں اپنے اِنصاف کرنیوالے سے ابد تک بچ جاتا +

۸ دیکھو میں آگے جاتا ہوں پر وہ وہاں نہیں - اور پیچھے پلٹتا ہوں پر میں اُسے نہیں دیکھتا - ۹ بائیں ہاتھ پھرتا ہوں جہاں وہ کام میں مشغول رہتا ہی لیکن وہ مجھے دکھائی نہیں دیتا - ۱۰ وہ آپ کو دہنے ہاتھ چھپاتا ہی کہ مجھے نظر نہ آوے + لیکن وہ اُس راہ کو جس پر میں چلتا ہوں جانتا ہی - جب وہ مجھ کو تاویگا میں سونے کی مانند نکل آؤنگا +

۱۱ میرے پانوں اُس کے نقش قدم پر دھرے ہیں اُس کی راہ کو میں نے حفظ کیا ہی اور اُس سے کنارہ نہیں کیا + ۱۲ میں نے ہرگز اُن حکموں کو جو اُس کے لبوں سے نکلے عدول نہیں کیا - میں نے اُس کے منہہ کی باتوں کو اپنی زندگی کی ضروریات سے عزیز تر جانا ہی + ۱۳ لیکن وہ خود سر ہی اور کون اُسے پھر اسکتا ہی؟ جو اُس کا جی چاہتا سو وہی کرتا ہی - ۱۴ وہ اُس بات کو جو اُس نے میرے لئے مقرر کی پورا کرتا ہی اور ایسی بہت سی باتیں اُس پاس ہیں + ۱۵ اِسی واسطے میں اُسکے حضور میں گھبرا جاتا ہوں - میں جب سوچتا ہوں اُس سے ڈرتا ہوں + ۱۶ خدا نے میرے دل کو پگھلا ڈالا ہی قادر مطلق نے مجھ کو حیران کیا - ۱۷ کہ میں تاریکی کے چھا لینے سے آگے مر نہیں گیا اور اُس نے میری نظر سے تاریکی کو نہیں چھپایا +

۲۴ باب ۱ ازبس کہ اِنقلابیں قادر مطلق سے چھپی نہیں تو کیوں وے جو اُسکے آشنا ہیں اُس کے

۲ ایام کو نہیں دیکھتے؟ بعضے کھیت کے ڈانڈوں کو سرکاتے ہیں۔ زبردستی سے وے گلّوں کو
۳ لیجاتے ہیں اور اُنہیں چراتے ہیں + وے یتیم کے گدھے کو ہانک لیجاتے ہیں بیوہ کے بیل
۴ کو گرو لیتے ہیں + وے مسکینوں کو راہ سے پھیرتے ہیں اور زمین کے غریب غربا سب کے سب
۵ ملکے چھپتے ہیں + دیکھو بیابان کے گورخر کی طرح وے نکل جاتے کہ اپنا کام کریں۔ وے لوٹ
۶ کے لئے تڑکے اُٹھتے ہیں۔ بیابان سے اُنکا اور اُنکے بچّوں کا کھانا ہاتھ آتا ہی + وے میدان
۷ میں اپنا اپنا انبار کرتے ہیں۔ شریر لوگ انگوروں کو جبر اً توڑتے ہیں + وے ننگے ہوکے
۸ رات کو بے کپڑے کاٹتے اور جاڑے میں بھی اُنکا کچھ اوڑھنا نہیں ہی + وے کوہستان کی
۹ جھڑی سے بھیگتے ہیں اور آڑ کے لئے چٹان سے جا لپٹتے ہیں + وے یتیم کو چھاتی سے چھین
۱۰ لیتے ہیں اور مسکین سے گرو لیتے + وے اُسے چھوڑ دیتے ہیں کہ ننگا اور بے کپڑے چلا جاوے
۱۱ اور بھوکھے کا پولا لے لیتے ہیں۔ جو اُنکی چاردیواری میں تیل پیڑتے ہیں اور کولھو میں اُنکے
۱۲ انگور کچلتے ہیں اور پیاسے رہتے ہیں + لوگ شہر کے باہر تک نالہ کرتے ہیں اور زخمی آہ جانسوز
۱۳ کھینچتے ہیں۔ باوجود اُس کے خدا اُنپر عیب نہیں لگاتا + وے اُن میں سے ہیں جو روشنی
سے جھگڑتے ہیں۔ وے اُسکی راہوں کو نہیں جانتے نہ اُس کے راستوں میں ٹھہرتے ہیں +
۱۴ خونی پو پھٹتے ہی اُٹھتا اور محتاج اور مسکین کو مار ڈالتا ہی اور رات کے وقت پھر ڈکیت ہو جاتا
۱۵ ہی + زانی کی آنکھیں شام کی منتظر رہتی ہیں۔ کیونکہ وہ کہتا ہی کسی کی آنکھ مجھے نہ دیکھے! اور
۱۶ اپنا منہہ ڈھانپ لیتا + وے اندھیرے کے وقت گھروں میں سیندھ مارتے ہیں۔ دن
۱۷ کو وے چھپے رہتے۔ وے روشنی کو نہیں پہچانتے + کیونکہ سحر اُن کے لئے جیسے موت
کی پرچھائیں ہی۔ وے موت کے سایہ کے ہولوں کی آگاہی رکھتے ہیں +

۱۸ وہ پانی کی طرح جلد رواں ہی۔ دنیا میں اُنکا بخرہ لعنتی ہی۔ تاکستان کی راہ پر اُسکی
۱۹ آنکھ نہ لگیگی + جس طرح خشکی اور گرمی برف کے پانی کو غایب کراتی ہی اُسی طرح گور گنہگار دل
۲۰ کو فنا کرتی ہی + رحم اُسے بھول جائیگا۔ کیڑے اُسکو مزہ سے کھائینگے۔ وہ پھر یاد نہ کیا جائیگا۔
۲۱ بدکار درخت کی طرح توڑا جائیگا + کیونکہ وہ بانجھ سے جو حاملہ نہیں ہوتی بدسلوکی کرتا ہی اور

۲۲ بیوہ سے نیکی نہیں کرتا + وہ زبردستوں کو اپنی توانائی سے کھینچتا ہی - جب وہ اُٹھے تب
۲۳ زندگی کا بھروسا کسی کو نہیں + اگرچہ اُسے اِتنا دیا جاوے کہ اُس پر تکیہ کرکے سلامت
۲۴ رہے لیکن اُسکی آنکھیں اُنکی راہوں پر لگی ہیں + وے سرفراز ہوتے پھر تھوڑی مدت
بعد وے نہیں ہیں اور پست کیئے جاتے - وے اوروں کی طرح فنا ہو جاتے اور
۲۵ جیساکہ گیہوں کی بالیں توڑی جاتی ہیں اُسی طور پر وے کاٹے جاتے ہیں + اور
اگر یوہیں نہ ہو کون ہی جو مجھہ کو جھوٹھا کر سکے - اور میرے سخن کو ناچیز ٹھہراوے؟+

۲۵باب ۲ تب بلدد سوخی نے جواب دیا اور کہا سلطنت اور مُہابت اُس ہی کی ہیں - وہ اپنے
۳ اونچے مکانوں میں صلح کراتا ہی + کیا اُسکے لشکروں کا کچھہ شمار ہی اور کون ہی جس پر اُس کا
۴ نیّر طلوع نہیں ہوتا ہی؟ پس خدا کے حضور انسان کیونکر صادق سمجھا جاوے؟ اور وہ
۵ جو عورت سے پیدا ہوا ہی کیونکر پاک ٹھہرے + دیکھو چاند بھی تو روشن نہیں - ہاں ستارے
۶ اُسکی نظر میں پاک نہیں - تو کتنا کم انسان ہوگا جو ایک کیڑا ہی؟ یا آدم زاد جو ایک کرم ہی؟

۲۶باب ۲ پھر ایوب نے جواب دیا اور کہا واہ تو نے اُسکی جو ناتوان تھا کیسی کمک کی؟ تو نے
۳ اُس بازو کو جس میں زور نہ تھا کیسا سمبھالا؟ تو نے نادان کو کیونکر صلاح دی ہی؟ اور تو نے
۴ کیونکر عقلمندی کو بہ کثرت ظاہر کیا + کس کے لئے تو نے باتیں کہیں اور کس کی روح ہی
جو تجھہ میں سے نکلی؟

۵ مُردے اسفل میں کانپتے ہیں سمندر کے پانی بھی اور وے جاندار جو اُن میں رہتے
۶ ہیں + پاتال اُس کے آگے ننگا ہی اور ہلاکت کی جگہ بے پردہ ہی + اُس نے آسمان کو اُتر طرف
۷
۸ سے خلو پر پھیلایا اور زمین کو بے علاقہ لٹکایا + وہ اپنے گھنے بادلوں میں پانی باندھتا ہی
۹ اور اُنکے نیچے ابر نہیں پھٹتا ہی + وہ اپنے تخت کا مُنہہ بھیر لیتا ہی اور بدلیوں کو اُس پر بچھاتا
۱۰ ہی + اُس نے پانیوں کی سطح پر حدیں باندھیں اُس جگہ تک جہاں اُجالے اور اندھیرے کی
۱۱ ۱۲ تمامی ہوتی ہی + اُسکی تنبیہہ سے آسمان کے ستون کانپتے اور گھبرا جاتے ہیں + اُسکی
۱۳ قدرت سے سمندر جنبش کھاتا اور وہ اپنی دانش سے اُس کا غرور دباتا ہی + اُس نے

اپنی روح سے آسمانوں کو آرائش دی ہی اور اُس کے ہاتھہ نے پیچیدہ سانپ کو بنایا ہی +
۱۴ دیکھو یہی اُسکی راہوں کے سرے ہیں۔ لیکن اُسکے بھید کا حال کیا ہی تھوڑا سُننے میں
آتا ہی؟ اُسکی قدرت کی گرج کون سمجھہ سکتا ہی؟

باب ۲۷
۲ اِس پر ایوب نے اپنی تمثیل بڑھائی اور کہا قسم زندہ خدا کی جس نے میرا حق
۳ لے لیا اور قادر مطلق کی جس نے میری جان کو کلپایا ہی۔ کہ جب تک میرا دم مجھہ میں
۴ رہیگا اور خدا کی روح میرے نتھنوں میں باقی ہوگی میرے ہونٹھہ بدگوئی نہ کرینگے اور
۵ میری زبان جھوٹھہ نہ بولیگی + مجھہ سے ہرگز نہ ہو کہ میں تمہیں راست ٹھہراؤں۔ میں مرنے
۶ تک اپنی دیانت کسی کو لے لینے نہ دونگا + میں اپنی صداقت کو تھامے ہوئے ہوں اور
۷ اُسے کھو نہ دونگا۔ میرا دل جب تک زندگی ہی مجھے ملامت نہ کریگا + میرا دشمن شریر کی
مانند ہو اور وہ جو میری مخالفت میں اُٹھا ہی بدکار کی مانند +
۸ کیونکہ ریاکار نے ہرچند کہ نفع حاصل کیا پر جس وقت کہ خدا اُسکی جان لیوے
۹ اُسکی اُمید کیا؟ جب اُس پر بپت پڑے کیا خدا اُسکی فریاد سُنیگا؟ کیا وہ قادر مطلق سے
۱۰ ۱۱ محظوظ ہوگا؟ کیا وہ سدا خدا کا نام لیئے جائیگا؟ میں خدا کے ہاتھہ کی بابت تمہیں تعلیم دونگا۔
۱۲ قادر مطلق کے انتظام کا بھید تم سے نہ چھپاؤنگا + لو تم لوگوں نے یہہ سب کچھہ دیکھا ہی۔ پھر
۱۳ کیوں تم اِس طرح سراسر واہی معلوم ہوتے ہو؟ شریر آدمی کا یہی بخرہ ہی جو خدا کی طرف
۱۴ سے ملتا اور وے جو ظلم کرتے ہیں اُنکا یہی حصہ ہی جو قادر مطلق کی جانب سے پاوینگے + اگرچہ
اُسکے فرزند بہت ہو ویں تو بھی تلوار کے لئے مقرر ہیں۔ اور اُسکی نسل روٹی سے سیر نہ ہوگی
۱۵ اُس کے لوگوں میں سے وے جو باقی رہینگے جب مریں تو گاڑے جائینگے۔ مگر اُسکی بیوائیں
۱۶ نوحہ نہ کرینگی + جو وہ خاک کی مانند روپے کے تودے لگاوے اور ٹیلوں کی مانند کپڑے
۱۷ تیار کرے۔ وہ تو تیار کرے پر صادق لوگ اُسے پہنینگے اور بے جرم آدمی چاندی بانٹ
۱۸ لینگے + وہ پتنگے کی مانند اپنا گھر بناتا ہی اور اُس جھونپڑی کی مانند جسے چوکیدار نے بنایا +
۱۹ ۲۰ وہ دولتمند لیٹ جائیگا۔ پر وہ دفن نہ کیا جائیگا۔ پلک کے مارتے ہی وہ ہی نہیں + ہول پانیوں کی طرح

۲۱ اُسے پکڑ لیتے ہیں اور رات کو آندھی اُسے ناگہاں لیجاتی ہی + پوربی ہوا اُسے اُڑا لیجاتی ہی
۲۲ سو وہ جاتا رہتا ہی - وہ اُسے اُسکی جگہ سے اُکھاڑ پھینکیگی + خدا اُس پر صدمہ پہنچائیگا
۲۳ اور رحم نہ کریگا - وہ بڑے شوق سے چاہتا کہ اُسکے ہاتھہ سے بھاگ نکلے + لوگ اُس پر
تالیاں بجائینگے اور سیٹی بجا بجا کے اُسکی جگہ سے دور کر دینگے +

۲۸ باب یقیناً روپے کے لئے کھان ہی اور سونے کے لئے مکان جہاں سے اُسے
۲ صاف کرتے ہیں + لوہا زمین سے نکالا جاتا ہی اور تانبا پتھر میں سے گلایا جاتا ہی +
۳ وہ تاریکی کی حد باندھتا ہی اور اُسکے دور کے سوانے تک تلاش کرتا ہی تاریکی کے پتھروں
۴ اور موت کے سایہ تک + پہاڑ کی بنیاد میں سُرنگ لگاتے جو کہ پانوں کا پہچانا ہوا نہیں -
وے اُس میں لٹکتے ہوئے اُترتے اور آدمیوں سے الگ ہو کے ڈولتے ہوئے جاتے
۵ ہیں + زمین جس سے خوراک پیدا ہوتی ہی سو اُس کا اندر گویا آگ سے اُلٹ پلٹ ہو جاتا
۶ ہی + اُسکے پتھروں میں نیلم پائے جاتے ہیں - اور اُس میں سونے کے ریزے ہیں +
۷ وہ ایک راہ ہی جسے کوئی پرندہ نہیں جانتا اور گدھ کی آنکھہ نے اُسے نہیں دیکھا - کسی
۸ طرح کے درندوں نے اُس پر قدم نہیں مارا اور نہ اُس پر شیر ببر گذرا + وے اپنا ہاتھہ
۹ چقماق کی چٹان پر دھرتے ہیں اور پہاڑوں کو جڑ سے اُلٹ دیتے ہیں + وے پہاڑیاں
۱۰ کاٹکے ندیاں نکالتے ہیں اور اُنکی آنکھہ ہر ایک قیمتی چیز کو دیکھتی ہی + وے سیلابوں کو
۱۱ روکتے جھر جھر انے بھی نہیں دیتے چھپی چیزیں روشن کر دکھاتے ہیں +

۱۲ لیکن خرد کہاں ملتی ہی؟ اور فہمید کا مقام کہاں ہی؟ انسان اُسکی قیمت نہیں
۱۳ جانتا - وہ زندوں کی سرزمین میں میسر نہیں ہوتی + گہراؤ کہتا ہی کہ مجھہ میں نہیں اور
۱۴ سمندر کہتا ہی کہ مجھہ پاس نہیں + کندن اُسکے لئے دیا نہیں جاتا اور اُسکی خرید کے
۱۵ لئے چاندی تولی نہیں جاتی + اوفیر کا سونا اُس کا مول ہو نہیں سکتا اور وہ قیمتی سلیمانی
۱۶ یا نیلم سے خریدی نہیں جاتی + سونا اور بلور اُسکے ہم قیمت نہیں ہیں - چوکھے سونے
۱۷ کے ظروف اُسکے بدلے میں نہ دیئے جاویں + مونگے اور موتیوں کا کیا ذکر؟ کیونکہ خرد کا

۱۹ حاصل لعلوں سے زیادہ ہی- کوش کا زمرد اُسکے ہمقدر نہیں اور خالص سونے کو اُس سے
۲۰ کیا برابری ہی؟ پس خرد کہاں سے آتی ہی؟ اور فہمید کی جگہ کدھر ہی؟ جس حال کہ وہ سب
۲۱ زندوں کی آنکھوں سے پوشیدہ ہی اور آسمان کے پرندوں سے چھپی ہی + ہلاکت اور موت
۲۲ کہتی ہیں کہ ہم نے اپنے کانوں سے اُسکی ناموری سُنی ہی + خدا اُسکی راہ سے واقف ہی-
۲۳ وہ اُسکے مقام کو جانتا ہی کیونکہ زمین کی انتہا تک نظر کرتا ہی اور سارے آسمان کے
۲۴ نیچے دیکھتا ہی- جس وقت ہواؤں کا وزن کرتا ہی- اور پانیوں کو ترازو میں تولتا ہی + جب
۲۵ ۲۶ اُس نے مینھہ کے لئے ایک قانون کیا اور برق اور رعد کے لئے ایک راہ ٹھہرائی-
۲۷ اُسی وقت اُس نے اُسے دیکھا اور اُس کا بیان کیا- اُس نے اُسے تیار کیا اور اُسی
۲۸ نے اُسے ڈھونڈھ نکالا- اور اُس نے اِنسان کو کہا کہ دیکھو خدا کا خوف خرد ہی اور
بدی سے دور رہنا وہی فہمید ہی +

۲۹ باب ۲ اور ایوب نے اپنی مثل پر پھر بڑھایا اور کہا کاش کہ میں ایسا ہوتا جیسا گذرے
۳ ہوئے مہینوں میں تھا جن دنوں میں خدا میری نگہبانی کرتا تھا- جب اُس کا چراغ
میرے سر کے اوپر روشن تھا اور اُسکی روشنی سے میں اندھیرے میں چلتا تھا-
۴ ۵ جیسا میں جوانی کے ایام میں تھا اور خدا کی مہربانی کا بھید میرے خیمے پر ظاہر تھا جب
۶ قادر مطلق میرے ساتھہ تھا اور میرے بچے میرے آس پاس تھے- جب میں اپنے قدموں
۷ کو دودھہ سے دھوتا تھا اور چٹان میرے لئے تیل کی ندیاں بہاتی تھی + جب میں شہر
میں ہو کے پھاٹک کی عدالت گاہ کو جاتا تھا اور چوک میں اپنی کرسی کو تیار کر کے رکھتا تھا
۸ ۹ تب جوان مجھے دیکھکے چھپ جاتے تھے- اور بڈھے اُٹھہ کھڑے ہوتے تھے- رئیس
۱۰ بولنے سے باز رہتے تھے اور اپنا ہاتھہ ہونٹھوں پر دھرتے تھے- اُمرا چپ ہو جاتے
۱۱ تھے اور اُنکی زبانیں اُنکے تالو سے جالگتی تھیں + جس وقت کان میری سُنتا تھا مجھے
۱۲ دُعا دیتا تھا- اور آنکھہ جب مجھے دیکھتی تھی میرے لئے گواہی دیتی تھی- کیونکہ میں نے
۱۳ مسکینوں کو جو نالہ کرتے تھے رہائی دی یتیموں کو اور اُنکو جن کا کوئی مددگار نہ تھا- اُسکی

دُعاجوہلاک ہونے پر تھا مجھ پر آئی اور میں نے بیوہ کے دل کو ایسا خوش کیا کہ وہ گانے
۱۴ لگی + میں نے راستبازی پہنی اُس سے میں آراستہ ہوا۔ میری منصف مزاجی پیراہن
۱۵ اور پگڑی تھی + میں اندھوں کے لئے آنکھیں تھا اور لنگڑوں کے لئے پاؤں میں مسکینوں
۱۶ کے لئے باپ تھا اور وہ معاملہ جو میرے جان پہچان کا نہ تھا اُسکی بھی تحقیق کرتا تھا + میں
۱۷ نے بے انصاف کی داڑھیں توڑیں اور اُس کے دانتوں میں سے لُوٹ کا مال کھینچ نکالا +
۱۸ تب میں کہتا تھا کہ میں اپنے گھونسلے میں مرونگا میری عمر کے دن ایسے بہت ہونگے
۱۹ جیسے ریت ہوتی ہے + میری جڑ پانیوں کے پاس پھیلی ہوئی تھی اور ساری رات
۲۰ میری ڈالی پر اوس پڑی رہی + میری شوکت مجھ میں تازہ بہ تازہ تھی اور میری کمان
۲۱ میرے ہاتھ میں نو بہ نو ہوئی + لوگ میری طرف کان رکھتے اور منتظر رہتے تھے ۔ میری
۲۲ رائے کو سنکے چپ ہو جاتے تھے + میری باتیں سننے کے بعد وے پھر نہ بولتے تھے ۔
۲۳ بلکہ میرا کلام اُنپر ٹپکتا رہا + وے میری راہ یوں تکتے تھے جیسے کوئی مینہہ کا انتظار
کرے ۔ وے کھولکے اپنا مُنہہ پسارتے تھے جیسے کوئی آخری مینہہ کے لئے مُنہہ کھولے +
۲۴ اگر میں اُنپر ہنستا تھا وے یقین نہ لاتے تھے ۔ وے میرے چہرے کا نور گرا نہ دیتے تھے +
۲۵ میں اُنکے لئے راہ چنتا اور سردار بن بیٹھتا تھا بلکہ اُس بادشاہ کی مانند جو لشکر میں ہے
اور اُس شخص کی طرح جو غمگینوں کو تسلی دیوے میں اُنکے درمیان گذران کرتا تھا +

۳۰ باب
اب تو وے جو مجھ سے کم عمر ہیں مجھ سے ٹھٹھولیاں کرتے ہیں جنکے باپ دادے
۲ ایسے تھے کہ مجھے ننگ آتا تھا کہ وے میرے گلّے کے کتوں کے ساتھ بیٹھیں + اُنکے
۳ ہاتھوں کے زور سے مجھے کیا فائدہ تھا جنکی عمر آخر گئی + مہنگی سے اور محتاجی سے
وے بھوکھوں مرتے تھے کل کی رات بیابان میں اور قدیم ویرانہ میں بھاگتے پھرتے
۴ تھے + وے جھاڑی سے لونیا اور رتمہ کی جڑیں اپنے کھانے کے لئے روٹی کے بدلے
۵ اُکھاڑتے تھے + وے لوگوں کے درمیان سے رگیدے جاتے ۔ وے اُنکے پیچھے
۶ شور کرتے تھے جیسے چور کے پیچھے کرتے ہیں + وے وادیوں کے کراڑوں میں رہتے

۷ بھتے زمین کے غاروں میں اور چٹانوں میں + وے جھاڑیوں کے درمیان رینگتے تھے اور
۸ کانٹوں کے تلے وے اکٹھے ہوتے تھے + وے بیوقوفوں کے لڑکے تھے گمناموں کے
فرزند۔ وے ملک سے خارج کئے ہوئے تھے + اور اب میں اُنکا راگ ہوں۔ اب
۱۰ میں اُنکی کہاوت ہوں + وے مجھ سے گھن کھاتے ہیں وے مجھ سے دور بھاگتے
۱۱ ہیں اور میرے منہہ پر تھوکنے سے باز نہیں رہتے ہیں + اُنہیں سے ہر ایک اپنی باگ چھوڑتا
۱۲ اور مجھ کو دکھ دیتا ہی۔ اُنہوں نے میرے آگے منہہ سے لگام بھی نکال ڈالی + ان کے
بچے میرے دہنے ہاتھ کھڑے ہوتے ہیں اور میرے پاؤں کو ٹھیل دیتے ہیں اور اپنی خراب
۱۳ راہوں کو مجھ تک لگاتے ہیں۔ وے میرے راستے کو بگاڑتے ہیں اور وے لوگ جو مجھے ٹھوکر
۱۴ کھلاتے ہیں جو آپ ناچار بیکس ٹھہرے ہیں + وے گویا بڑے درار کی راہ سے ہو کے
مجھ پر اُتر پڑتے ہیں۔ توڑ تاڑ کی آڑ میں وے مجھ پر جھونک کھاکے گرتے ہیں +
۱۵ ہولوں نے مجھ پر غلبہ کیا ہی۔ وے ہوا کی مانند ہیں کہ میرا جی اُن سے سکڑا جاتا
۱۶ ہی۔ میری عافیت بدلی کی طرح پراگندہ ہوئی جاتی ہی + اب تو میرا جی مجھ میں پگھل کے بہہ
۱۷ جاتا ہی اور مصیبت کے ایام نے مجھے گھیر لیا + میری ہڈیاں راتوں کو مجھ میں چھدتی ہیں
۱۸ اور میرے نسوں کو آرام نہیں + مرض کی شدت سے میرا اور صورت کا پیراہن ہو گیا ہی
۱۹ وہ میرے قبا کے گریبان کی مانند میرے گلے پر گرداگرد لگا گیا ہی + اُس نے مجھے کیچڑ
۲۰ میں ڈالدیا اور میں خاک اور راکھ سا ہو گیا + میں تجھ سے فریاد کرتا ہوں اور تو نہیں
۲۱ سنتا۔ میں تیرے آگے کھڑا ہوتا ہوں اور تو میری طرف منہہ نہیں کرتا + تو مجھ پر
۲۲ بے رحمی کرتا ہی تو آپ اپنے زور اور ہاتھ سے میرا مخالف ہوتا ہی + تو مجھے ہوا پر چڑھا کے
۲۳ لیجاتا ہی اور میری ماہیت کو برباد کرتا ہی + مجھ کو یقین ہی کہ تو مجھ کو موت کے یہاں لیجائیگا
۲۴ اور اُس گھر میں جو ہر ایک جاندار کے لئے ٹھہرایا گیا ہی پہنچاویگا + لیکن جب وہ ہاتھ
۲۵ بڑھاوے منتیں کچھ کام نہ آوینگی جنہیں وہ ہلاک کرے اُنکا نالہ عبث ہی + کیا میں اُس کے
لئے جس کی مصیبت کی نوبت آئی نہیں رویا؟ کیا میں نے مسکین کے لئے غم نہیں

۲۶ کھایا ؟ میں نے نیک بختی کا اِنتظار کیا تب بدبختی آئی ۔ میں روشنی کی راہ دیکھتا تھا پر
تاریکی پڑی + ۲۷ میری انتڑیاں اُبلتی ہیں اور تھمتی نہیں ۔ مصیبت کے دن مجھ سے آ ملے ہیں +
۲۸ باوجودیکہ دھوپ کا جلا نہیں لیکن میں سیاہ ہو کے چلتا ۔ میں نے کھڑے ہو کے دنگل میں نالہ
کیا + ۲۹ میں اژدہوں کا بھائی ہوا اور شتر مرغوں کا ہم نشین ہوا + ۳۰ میرا چمڑا میرے تن پر کالا
ہو گیا اور میری ہڈیاں گرمی سے جل گئیں + ۳۱ میری بربط سے نوحہ کی صدا نکلتی ہے میری
بانسری سے ماتم کرنیوالوں کی آواز آتی ہے +

۳۱ باب ۱ میں نے اپنی آنکھوں سے عہد باندھا تھا ۔ پھر میں کنواری عورت پر کیونکر نظر کروں ؟
۲ کیونکہ اوپر سے خدا کی طرف سے کونسا بخرہ آتا ہے ؟ اور عالم بالا پر سے قادر مطلق کونسی
میراث دیتا ہے ؟ ۳ کیا شریروں کے لئے ہلاکت اور بدکرداروں کے لئے خارج کرنا نہیں ہے ؟
۴ کیا وہ میری راہوں کو نہیں دیکھتا اور میرے سب قدم شمار نہیں کرتا ہے ؟ ۵ اگر میں نے نا
اِنصافی میں قدم مارا اور اگر میرے پاؤں دغا کی راہ پر دوڑے ہوں ۔ ۶ تو وہ مجھے سچی ترازو
میں تولے اور خدا میری دیانتداری کو دریافت کرے + ۷ اگر میرا قدم رستے سے پھرا ہوا اور
میرا دل میری آنکھوں کی پیروی میں چلا ہوا اور میرے ہاتھوں میں چھوت لگی ہو ۔ ۸ تو میں
بوؤں اور دوسرا کھاوے اور میری کھیتی اُکھاڑ پھینکی جاوے + ۹ اگر میرا دل کسی عورت سے
فریفتہ ہوا ہوا اور میں اپنے پڑوسی کے دروازے پر گھات میں بیٹھا ۔ ۱۰ تو میری جورو دوسرے
کے لئے چکی پیسے اور غیر لوگ اُس پر جھکیں + ۱۱ کہ یہہ بڑا گناہ ہے ہاں یہہ وہ بدکاری ہے کہ ضرور
ہے کہ حاکمان اُسکی سزا دیویں + ۱۲ یہہ ایک آگ ہے جو بھسم کر کے ستیاناس کرتی ہے اور میرے
سارے حاصل کو کھو دیتی ہے +

۱۳ اگر میں نے اپنے خادم یا خادمہ کے مقدمے کو جس وقت وے مجھ سے جھگڑتے
تھے طرح دیا ۔ ۱۴ پس جس دم خدا اُٹھ کھڑا ہووے میں کیا کروں ؟ اور جب وہ تجویز کرنے لگے
تو میں اُس کو کیا جواب دونگا ؟ ۱۵ کیا جس نے مجھے رحم میں ڈالا اُسے بھی نہیں بنایا اور کیا
ایک ہی نے ہم کو پیٹ میں پیدا نہیں کیا ہے ؟

۱۶ اگر میں نے مسکین کو اُسکے مطلب سے نا اُمید کیا یا میں نے بیوؤں کی آنکھوں کو کھو دیا۔ یا
۱۷ اپنا نوالہ آپ ہی اکیلا کھایا اور یتیم کو اُس میں سے کھانے نہ دیا۔ (کیونکہ میری لڑکائی سے
۱۸ وہ میرے ساتھ یوں پلا تھا جیسے باپ کے ساتھ پلتے ہیں اور میں اپنی ماں کے پیٹ ہی میں
سے اُس کا راہنما ہوا)۔ اگر میں نے کسی کو کپڑے کے نہ ہونے سے مرتے دیکھا یا کسی مسکین
۱۹ کو ننگا پایا۔ اگر اُسکی کمر نے مجھ کو دُعا نہ دی اور اگر اُس نے میری بھیڑوں کی اُون سے
۲۰ گرمی نہ پائی۔ اگر میں نے یتیم پر ہاتھ اُٹھایا جس وقت میں نے دیکھا کہ جو عدالتگاہ
۲۱ میں ہی سو میری طرفدار ہے۔ تو میرا بازو شانے کے گھر سے نکل جاوے ہاں بازو کی ہڈی
۲۲ بھی ٹوٹ جاوے + کیونکہ خدا کی طرف سے ہلاکت میرے لئے دہشت کا باعث تھی
۲۳ اور اُسکی خداوندی کے سبب سے میں برداشت نہ کر سکا +
۲۴ اگر میں نے سونے پر اعتماد رکھا اور چوکھے سونے کو کہا تو میری جائے اُمید ہے۔
۲۵ اگر میں اِس سبب سے پھولا ہوتا کہ میرا مال فراوان ہوا اور میرے ہاتھ نے بہت
حاصل کیا تھا +
۲۶ اگر میں نے سورج پر نگاہ کی جب چمکتا رہا یا چاند پر جس وقت وہ جھلک کے ساتھ
۲۷ چلتا تھا۔ اور میرا دل چھپکے فریفتہ ہوا ہوا اور میرے مُنہہ نے میرے ہاتھ کو چوما ہو۔
۲۸ تو یہہ بھی وہ بدکاری ہے جس کی سزا ضروری ہے کہ حاکم دیوے۔ کیونکہ اِس تقصیر سے
میں نے خدا کا جو اوپر ہے انکار کیا +
۲۹ اگر میں اپنے دشمن کی ہلاکت سے شادمان ہوا یا جب اُس پر بلا نازل ہوئی میرا
۳۰ دل پھول اُٹھا۔ پر میں نے اپنے مُنہہ کو ہرگز پروانگی نہ دی کہ اُس کی جان کے لئے لعنت
کی آرزو کر کے گنہگار ہو +
۳۱ کیا میرے خیمے کے لوگ نہیں کہتے تھے کہ کون ہے جسے اُس کا گوشت میسر نہیں
۳۲ ہوتا اور اُس سے سیر نہیں ہو جاتا؟ مسافر کو سڑک میں رات کو کاٹنا نہ پڑا۔ بلکہ میں نے راہ
میں اُس کے لئے دروازہ کھولا +

۳۳ اگر میں نے آدم کی طرح اپنے گناہ کو ڈھانپا ہوا اور اپنی بدکاری اپنے سینے میں چھپائی ہو۔ ۳۴ یا میں بڑی گروہ سے ڈر گیا یا قبائل کی حقارت سے میں نے دہشت کھائی اور میں چپ ہو رہا اور دروازے سے باہر نہ گیا +

۳۵ کاش کہ کوئی میری سنے! دیکھو میرا دستخط - ای کاش کہ قادر مطلق مجھکو جواب دیتا اور میرا دشمن اپنا دعوی قلمبند کرتا + ۳۶ سچ مچ میں اُسے اپنے کاندھے پر دھرتا اور کلاہ کی مانند اُسے اپنے سر پر باندھتا + ۳۷ میں اپنے ہر ایک قدم کا اُسے حساب دیتا میں شاہزادے کی مانند اُس پاس جاتا +

۳۸ اگر میری زمین مجھہ پر فریاد کرتی یا اُسکی ریگھاریاں باہم روتیں - ۳۹ اگر میں نے اُسکے پھل کھائے اور قیمت نہ دی یا اُنکے مالکوں کی جان میرے ظلم سے نکل گئی - ۴۰ تو گیہوں کی جگہ اونٹ کٹارے اُگیں اور جَو کے عوض تلخ دانے ہوویں + ایوب کی باتیں تمام ہوئیں +

۳۲ باب ۱ اب یے تینوں مرد ایوب کو جواب دینے سے باز آئے اِس لئے کہ وہ اپنی نظر میں صادق ٹھہرا - ۲ تب الیہو بن برکی ایل بوزی جو رام کے خاندان میں سے تھا اُسکا غصہ بھڑکا اُسکا غصہ ایوب پر بھڑکا اِسلئے کہ اُسنے اپنے کو خدا سے زیادہ صادق ٹھہرایا تھا + ۳ اور اُس کے تینوں دوستوں پر بھی اُس کا غضب بھڑکا اِس لئے کہ اُنہوں نے جواب نہ پایا تھا تو بھی ایوب کو گنہگار ٹھہرایا + ۴ الیہو جب تک کہ ایوب کہہ چکا چپکا رہا کیونکہ وے عمر میں اُس سے بڑے تھے + ۵ جب الیہو نے دیکھا کہ اُن تین شخصوں کے مُنہہ میں جواب نہ رہا تو اُس کے قہر کی آگ سُلگی +

۶ اور برکی ایل بوزی کے بیٹے الیہو نے جواب دیا اور کہا میں جوان ہوں اور تم بہت بوڑھے - اِس لیئے میں ڈرتا تھا اور میں نے جرأت نہ کی کہ اپنی رائے تم پر ظاہر کروں + ۷ میں نے کہا کہ چاہیے کہ دنی لوگ بولیں اور وے جو بہت بوڑھے ہیں دانش کی بات سکھلاویں + ۸ لیکن اِنسان میں روح ہی - قادر مطلق اپنے دم سے اُنہیں

۹ فہمید بخشتا ہی + بزرگ لوگ ہمیشہ دانشمند نہیں ہوتے۔ اور بڈھے ہمیشہ اِنصاف سے

۱۰ آگاہی نہیں رکھتے + اِس لیئے میں نے کہا کہ میری سُنو۔ میں بھی اپنی رائے ظاہر کرونگا +

۱۱ دیکھو تمہارے بولنے تک اِنتظار میں رہا۔ جب تک تُم باتیں نکالتے رہے تمہارا

۱۲ مباحثہ سُنتا گیا + ہاں میں قصداً تمہارے ساتھ لگا رہا اور دیکھو تم میں ایک نہیں جو

۱۳ ایوب کو قائل کرتا اور اُسکی باتوں کا جواب دیتا۔ نہ ہووے کہ تم کہو ہم تو دانش کا بھید

۱۴ پاگئے خدا نے اُس کو دھکیل دیا ہی اِنسان نے نہیں + اُس نے تو مجھ سے بحث نہیں

۱۵ کی اور میں تمہارا سا جواب اُسے نہ دونگا + وے حیران رہ گئے اور کچھ جواب نہ دیا۔ وے بولنے سے باز رہے ؞

۱۶ میں منتظر رہا لیکن وے بولے نہیں چُپ ہو کے کھڑے رہے اور کچھ جواب نہ دیا۔

۱۷ ۱۸ تب میں نے کہا میں بھی اپنی باری پر جواب دونگا میں بھی اپنی رائے ظاہر کرونگا + کہ

۱۹ مجھ میں مضامین بھرے ہوئے ہیں وہ روح جو مجھ میں ہی مجھے مجبور کرتی ہی + دیکھو میرا

۲۰ پیٹ بند کی ہوئی مے کی مانند ہی۔ وہ نئی مے کی مشکوں کی طرح پھٹنے پر ہی + میں بولونگا

۲۱ تاکہ میں آرام پاؤں۔ میں اپنے لبوں کو کھولونگا اور جواب دونگا + ایسا نہ ہووے کہ میں کسی آدمی کے ظاہر حال پر نگاہ کروں یا کسی شخص سے خوشامدی کی طرح خطاب

۲۲ کروں + کیونکہ میں خوشامد کی باتیں کہنے نہیں جانتا۔ اگر ایسا کروں تو میرا بنانیوالا مجھ کو جلد اُٹھا لیجائیگا ؞

۳۳ باب ۲ اِس لیئے ای ایوب میرا کلام سُن لے اور میری ساری باتوں پر کان دھر + دیکھ

۳ میں نے اپنا مُنہہ کھولا اور میری زبان میرے مُنہہ کے درمیان سخن آرائی پر ہی + میری باتیں میرے دل کی راستی سے نکلینگی اور میرے ہونٹھ معرفت کی صریح باتیں سُناوینگے +

۴ ۵ خدا کی روح نے مجھ کو بنایا ہی اور قادرِ مطلق کے دم نے مجھ کو زندگی بخشی ہی + اگر تو مجھے

۶ جواب دینے سکتا تو میرے سامھنے اپنی باتوں کو ترتیب دے اور کھڑا ہو + دیکھ میں

۷ تیرے کہنے کے مطابق خدا کی طرف سے حاضر ہوں - میں بھی مٹی سے بنا ہوں + دیکھ میرا رعب تجھے ہراسان نہ کریگا اور میرا ہاتھ تجھ پر بھاری نہ ہوگا +

۸ فی الواقع تو نے میرے سُنتے ہوئے کہا ہاں میں نے تیری آواز سُنی جو یہ باتیں کہتی تھی

۹ میں پاک ہوں گناہ سے مبّرا اور صاف ہوں - مجھ میں بدی نہیں +

۱۰ دیکھ اُسنے مجھ سے جھگڑنے کا داؤ پایا ہی - وہ مجھے اپنا دشمن جانتا ہی +

۱۱ وہ میرے پاؤں کو کاٹھ میں ڈالتا ہی اور میری ساری راہوں کو دیکھتا رہتا ہی +

۱۲ دیکھ اِس بات میں تو منصف نہیں ہی - میں تجھے جواب دیتا ہوں کہ خدا اِنسان سے بڑا ہی +

۱۳ تو اُس سے کیوں جھگڑتا ہی؟ وہ اپنے سب کاروبار کا بھید کسی سے نہیں کہتا +

۱۴ کیونکہ خدا ایک بار بولتا ہی بلکہ دو بار اگر آدمی شُنوا نہ ہوا ہو -

۱۵ خواب میں رات کی رویا میں جب بھاری نیند لوگوں پر پڑتی ہی اور وے بچھونے پر سوتے ہیں -

۱۶ اُسوقت وہ اِنسان کے کان کھولتا ہی اور اُنکے ذہن میں تعلیم نقش کر دیتا ہی +

۱۷ تاکہ آدمی کو اُسکے کام سے باز رکھے اور غرور کو اِنسان سے چھپاوے +

۱۸ وہ اُسکی روح کی نگہبانی کرتا ہی کہ گڑھے میں نہ گرے اور اُسکی جان کی کہ وہ تلوار سے نہ نکلے +

۱۹ پھر وہ اپنے بستر پر درد سے تنبیہہ پاتا ہی جس وقت اُسکی ساری ہڈیوں میں سخت درد ہو -

۲۰ ایسا کہ اُس کا جی روٹی سے اور اُسکی روح نفیس کھانے سے نفرت رکھتی ہی +

۲۱ اُس کا گوشت نسو کھ جاتا ہی ایسا کہ وہ دیکھا نہیں جاتا - اور اُسکی ہڈیاں جو دکھائی نہیں دیتی تھیں اُبھری ہوئی معلوم ہوتیں +

۲۲ سو اُسکی جان گور کے نزدیک اور اُسکی زندگی ہلاک کرنیوالوں تک پہنچتی +

۲۳ وہاں اگر اُسکے ساتھ کوئی پیغمبر ہووے یا کوئی تعبیر کرنیوالا اگرچہ ہزار پیچھے ایک ہو جو اِنسان کو اُس کا فرض صداقت کی بابت بتا دے -

۲۴ تو وہ اُس پر رحم کرتا ہی اور کہتا ہی کہ اُسے گڑھے میں گرنے سے بچالے - کہ مجھے کفارہ ملا ہی +

۲۵ تب اُس کا جسم لڑکے کے جسم سے ملایم تر ہوگا - وہ اپنی جوانی کے ایام کو پھر دیکھیگا +

۲۶ وہ خدا

سے دعا مانگیگا اور وہ اُس پر مہربانی فرماویگا - وہ خوشی سے اُس کا مُنہہ دیکھیگا -
۲۷ وہ اِنسان کو اُسکی راستبازی کا اجر دیگا + ایسا شخص آدمیوں کے روبرو گاویگا
کہ میں نے گناہ کیا اور جو حق تھا اُسکے برخلاف کیا پر اُس نے مجھہ سے اُس کا
۲۸ بدلا نہ لیا - اُس نے میری جان کو گڑھے میں گرنے نہ دیا بلکہ میری جان اُجالا دیکھتی
۲۹-۳۰ ہی + دیکھو یہہ سب کام خدا اِنسان کے لئے دو بار بلکہ تین بار کرتا تا کہ اُسکی جان گڑھے
سے نکال لیوے کہ وہ زندوں کے چراغ سے روشن ہووے +
۳۱-۳۲ کان دھر اَی ایوب اور میری سُن چُپکا رہ تو میں بولونگا + اگر تجھے کچھہ کہنا ہی تو
۳۳ جواب دے - باتیں کہہ کہ میں تیری صداقت ظاہر کرنے چاہتا ہوں + اور نہیں تو
میری سُن - خاموشی اختیار کر اور میں تجھے دانائی سکھلاؤنگا +

۳۴ باب اِس سب پر اِلیہو نے یہہ بڑھایا اور کہا - اَی خردمندو میری باتیں سُنو - اَی
۲-۳ اہلِ عرفان میری طرف کان دھرو + کیونکہ کان کلام کو پرکھتا ہی جس طرح سے مُنہہ
۴ کھانے کی چیزوں کو چکھتا ہی + آؤ ہم اپنے لئے وہ جو راست ہی اِختیار کریں - آؤ
۵ ہم آپس میں نیک و بد کا امتیاز کریں + ایوب نے تو کہا ہی میں صادق ہوں اور
۶ خدا نے میرا حق لے لیا ہی + کیا میں اپنے حق کی بابت جھوٹھہ بولوں ؟ اُسکے تیر سے
۷ میرا زخم کاری ہی اگرچہ میں نے بدکاری نہ کی + کون آدمی ایوب سا ہی جو اِستہزا کو پانی
۸ کی مانند پیتا ہی اور بدکاروں کے ہمراہ ہو کے ٹہلتا ہی اور شریر لوگوں کے ساتھہ
۹ چلتا ہی ؟ کیونکہ اُس نے کہا کہ اِنسان کو کچھہ فائدہ نہیں اگرچہ وہ خدا سے دل لگاوے
۱۰ اِس واسطے اَی صاحبان دانش تم سُن رکھو - خدا سے ہرگز نہیں ہو سکتا ہی
۱۱ کہ وہ شرارت کرے اور یہہ کبھی نہیں کہ قادرِ مطلق بدکار بنے + کیونکہ وہ ہر ایک آدمی
کو اُسکے عمل کے مطابق بدلا دیتا اور ہر اِنسان سے اُسکی چال کے موافق سلوک
۱۲-۱۳ فرماتا + یقیناً خدا ناحق نہیں کرتا اور قادرِ مطلق عدالت میں خلل نہیں ڈالتا + اُس کو
۱۴ کِس نے زمین پر حکومت بخشی ؟ اور کِس نے ساری دنیا کا بندوبست کیا ؟ اگر وہ

۱۵ اُسکو خیال کرے اور اپنی روح اور اپنا دم اپنی طرف سمیٹے۔ تو سارے بشر ایک ساتھ
۱۶ فنا ہونگے اور اِنسان مٹی میں پھر مل جائیگا + سو اگر تجھہ میں فہم ہی تو یہہ سُن رکھہ۔ اور
۱۷ میری آواز اور کلام پر کان دھر + کیا وہ جو راستی کا دشمن ہی حکمرانی کریگا؟ اور کیا تو
۱۸ چاہتا ہی کہ اُسکو جو سراپا اِنصاف ہی اِلزام دے؟ کیا کسی بادشاہ سے کہنا کہ تو شریر ہی
۱۹ درست ہی؟ یا شاہزادوں سے کہ تم کافر ہو؟ لیکن وہ شاہزادوں کے ظاہر حال پر نظر نہیں
کرتا اور دولتمند کو مسکین سے زیادہ مُنہہ نہیں لگاتا۔ کیونکہ وے سب کے سب اُس کے
۲۰ ہاتھہ کی کاریگری ہیں + وے ایک دم میں مرجاتے ہیں۔ آدھی رات کو وے گھبرا
جاتے ہیں اور جاتے رہتے۔ اور وے جو زبردست ہیں بغیر ہاتھہ کے زور لگئے ہوئے
۲۱ مارے پڑتے ہیں + کیونکہ اُسکی آنکھیں اِنسان کی راہوں پر لگی ہیں اور وہ اُنکی ساری
۲۲ روشوں پر نظر کرتا ہی + کوئی تاریکی نہیں ہی نہ موت کا سایہ ہی جہاں بدکاری کرنیوالے
۲۳ آپ کو چھپا سکیں + وہ اِنسان پر زیادہ عیب نہیں لگاتا کہ وہ خدا کے حضور عدالت
۲۴ میں جا سکے + وہ بغیر ڈھونڈھے زبردستوں کو ٹکڑے ٹکڑے کریگا اور اُنکی جگہ دوسروں
۲۵ کو نصب کریگا + کیونکہ وہ اُنکے کاموں کو جانتا ہی۔ وہ رات کو اُنہیں اُلٹ دیتا ہی اور
۲۶ وے روندے جاتے ہیں + اِس لئے کہ وے شریر ہیں۔ وہ اُنکو سب کے دیکھتے ہوئے
۲۷ پٹک دیتا ہی۔ کیونکہ وے اُسکی پیروی سے پھر گئے تھے اور اُسکی راہوں کی طرف دھیان
۲۸ نہ کیا + یہانتک کہ اُنکے سبب مسکینوں کی فریاد اُس تک پہنچی + اور مظلوموں کا نالہ اُسکے
۲۹ سُننے میں آیا + جب وہ چین دیتا ہی کون کسی کو بے آرام کریگا؟ اور جب وہ اپنا مُنہہ چھپاوے
۳۰ کس کا مقدور ہی کہ اُسے دیکھے؟ گروہ ہووے یا کوئی اکیلا + تاکہ شریر آدمی سلطنت نہ
کرے اور رعیت کو پھندے میں نہ پھنساوے +

۳۱ بلکہ مناسب یوں ہی کہ خدا سے کہئے میں نے تنبیہہ پائی ہی میں پھر فساد نہ کرونگا +
۳۲ اگر میری نظر سے کچھہ غایب رہا ہو تو اُسے مجھے دکھلا۔ اگر میں نے بدکاری کی ہو تو میں
۳۳ پھر نہ کرونگا؟ کیا وہ تیری دانش کے مطابق ہووے؟ وہ تجھے اُس کا ثمرہ دیگا خواہ

| | آیت | متن |
|---|---|---|
| ۱۵ | | تو نا منظور کرے - خواہ منظور کرے - نہ کہ میں - سو وہ بات کہہ جسے تو جانتا ہی + |
| ۱۶ | ۳۴ | اب وے جو اہل دانش ہیں مجھ سے کہیں اور جو دانشمند انسان ہی مجھ سے |
| ۱۷ | ۳۵ ۳۶ | سُنے + ایوب نے نادانستگی سے کہا ہی اور اُس کا کلام بیوقوفانہ ہی + میری آرزو یہہ ہی |
| ۱۸ | ۳۷ | کہ ایوب آخر تک آزمایا جائے - اِس لئے کہ وہ شریر لوگوں کا سا جواب دیتا ہی + کیونکہ وہ |
| ۱۹ | | اپنے گناہوں پر بغاوت بڑھاتا ہی وہ ہمارے درمیان تالیاں بجاتا ہی اور خدا کے |
| | | برخلاف اپنی باتیں زیادہ کرتا ہی + |
| ۲۰ | ۳۵ باب ۱ ۲ | اِلیہو نے علاوہ اُسکے یہہ کہا اور یوں بولا کیا تو اسے واجب جانتا ہی جو تو نے |
| | ۳ | کہا کہ میری صداقت خدا کی صداقت سے زیادہ ہی؟ تو جو کہتا ہی مجھ کو کیا نفع؟ اور |
| ۲۱ | ۴ | میں اُس سے کیا فائدہ پاتا جو گناہ نہ کیا ہوتا؟ میں تجھے اِن باتوں کا جواب دونگا |
| ۲۲ | ۵ | اور تیرے ساتھ تیرے رفیقوں کو بھی + آسمانوں پر نظر کر اور دیکھ - بادلوں پر جو |
| ۲۳ | ۶ | تجھ سے کہیں بلند ہیں نگاہ کر + اگر تو خطا کرے تو اُس پر کیا لگتا ہی؟ اگر تیرے گناہ |
| ۲۴ | ۷ | فراوان ہوویں تو اُس کے یہاں کیا پہنچتا ہی؟ اگر تو صادق ہووے تو اُسے کیا |
| ۲۵ | ۸ | بخشتا ہی؟ یا وہ تیرے ہاتھ سے کیا پاتا؟ تیری شرارت سے ضرر اُسکو ہی جو تیرا سا |
| ۲۶ | | اِنسان ہوا اور تیری صداقت سے آدمزاد کو نفع ہی + |
| ۲۷ | ۹ | لوگ تو ظلم کی فراوانی سے مظلوموں کو رُلاتے ہیں - وے زبردستوں کے ہاتھ |
| ۲۸ | ۱۰ | کے باعث نالہ کرتے ہیں + لیکن کوئی نہیں کہتا ہی کہ خدا میرا بنانیوالا کہاں ہی جس |
| ۲۹ | ۱۱ | سے رات کو بھی گیت گانیکی نوبت ہوتی + جو میدان کے چرندوں سے ہم کو زیادہ |
| ۳۰ | ۱۲ | سکھلاتا ہی اور آسمان کے پرندوں سے ہمیں زیادہ دانشمند کرتا ہی + وے چلاتے |
| | ۱۳ | ہیں پر وہ اُن بدکرداروں کے غرور کے سبب سے جواب نہیں دیتا + یقیناً خدا |
| ۳۱ | ۱۴ | بے معنی نالوں کو نہیں سُنتا اور قادرِ مطلق اُنکی طرف متوجہ نہیں ہوتا + خاصکر کے |
| ۳۲ | | جب تو کہتا ہی کہ میں اُسے دیکھتا نہیں - لیکن انصاف اُسکے حضور ہی - پس تو اُس کا |
| ۳۳ | ۱۵ | منتظر رہ + سو اِس لئے کہ اُس کا قہر کم نازل ہوا اور اُس نے گناہوں کی کثرت پر |

(۱۶) لحاظ نہیں کیا + اِس واسطے ایوب عبث اپنا مُنہہ کھولتا ہی - اور معرفت کے بغیر بہت
باتیں کرتا ہی +

(باب ۳۶ - ۲) اور الیہو نے اِس پر یہہ بڑھایا اور کہا تھوڑی دیر صبر کر تو میں تجھے دکھلاؤں کہ
(۳) مجھے خدا کے لئے اور باتیں کہنی ہیں + میں دور سے معرفت لاتا ہوں اور اپنے خالق
(۴) کی طرف راستبازی کی نسبت کرتا ہوں + فی الحقیقت میری باتیں جھوٹھی نہیں
(۵) وہ جو معرفت میں کامل ہی تیرے ساتھہ ہی + دیکھہ خدا بڑا ہی اور کسی کو حقیر نہیں جانتا
(۶) اُسکی قوت اور اُسکی دانش غالب ہیں + وہ شریروں کو جینے نہیں دیتا پر مظلوموں کا
(۷) انصاف کرتا ہی + وہ راستبازوں کی طرف سے چشم پوشی نہیں کرتا - بلکہ اُنکو بادشاہوں
(۸) کے ساتھہ ایسے تخت پر جسکی ابدی پائداری ہی بٹھاتا اور وے سرفراز ہیں + اور اگر وے
(۹) زنجیروں سے جکڑے جاتے ہیں اور مصیبت کی رسیوں سے باندھے جاتے ہیں - تو
(۱۰) وہ اُنہیں اُنکے عمل اور اُنکے گناہ جو اُنہوں نے افراط سے کیئے دکھلاتا ہی + اور اُنکے
(۱۱) کانوں کو کھولتا ہی تاکہ اُنکی تربیت ہو اور حکم دیتا ہی کہ بدکاری سے باز آؤ + اگر وے
حکم مانیں اور بندگی کریں تب وے اپنے دنوں کو عیش میں کاٹینگے اور اپنے برسوں
(۱۲) کو عشرتوں میں + پر اگر وے فرمانبردار نہ ہوویں تو وے تلوار سے ہلاک کیئے جائینگے
(۱۳) اور بیوقوفی میں مرینگے + پھر وے جو دل میں بے دین ہیں قہر جمع کرتے ہیں جسوقت
(۱۴) وہ اُنہیں باندھہ ڈالتا ہی اُنکی منت کی آواز نہیں نکلتی + اُنکی جان جوانی میں جاتی
(۱۵) ہی اور اُنکی زندگی فاسقوں کے درمیان بسر ہوتی + وہ دُکھہ میں مسکین کو رہائی
دیتا ہی اور جس وقت وے مصیبت میں گرفتار ہوں تو اُنکے کان کھولتا ہی +

(۱۶) وہ تو تجھ کو تنگی کے مُنہہ سے چھڑا کے کشادہ مکانوں میں لیجاتا جہاں تنگی
(۱۷) نہیں - اور جب تیرا دسترخوان بچھے تو خوب چربدار چیزوں سے بھرا ہوگا + لیکن
اگر تو شریر کے مقدمے کی تائید کرے تو مقدمے کے پیچھے عدالت تجھ کو پکڑیگی +
(۱۸) قہر سے ڈرتا نہ ہووے کہ تو اُس سے ہلاکت میں دھکیلا جائے - اُس وقت بھاری

۱۹ فدیہ تجھے نہ بچا سکیگا + کیا وہ تیری دولت کی قدر کریگا؟ ہرگز نہیں ۔ نہ سونا کام آویگا نہ
۲۰ سارے جہان کا زور + رات کی خواہش مت کر جب لوگ اپنی جگہ سے غائب کیئے جاتے
۲۱ ہیں + خبردار بدکاری کی طرف مائل نہ ہو ۔ کہ تیری پسند یہی ہوئی اور نہ کہ مصیبت +
۲۲ ۲۳ دیکھہ خدا اپنی توانائی سے سربلند ہے ۔ اُسکی مانند کون تربیت کرسکتا ہے؟ کس نے
اُس کے لئے اپنی طرف سے راہ ٹھہرائی؟ یا کون اُس سے کہہ سکتا ہے تو نے ناانصافی کی؟
۲۴ یاد کر رکھہ کہ تو اُس کے کام کی بابت جسے لوگ دیکھتے ہیں اُسکی بڑائی کرے +
۲۵ ۲۶ سب آدمی اُسے دیکھہ سکتے ہیں ۔ بلکہ اِنسان دور سے اُس پر نظر کرتے + دیکھہ خدا
۲۷ بزرگ ہے ہم اُسے نہیں جان سکتے ۔ اُسکے برسوں کا شمار ٹھہرا نہیں سکتے + وہ پانی کی
چھوٹی چھوٹی بوندیں کھینچ نکالتا ہے ۔ اُسکے بخار کی کثرت کے مطابق وے بارش
۲۸ ہو کے گرتی ہیں ۔ بدلیاں اُنہیں ٹپکاتیں اور بکثر فراوانی سے وے اِنسان پر برستی
۲۹ ہیں + اُسکی بدلیوں کے پھیلانے کا طور اور اُسکی خیمہ گاہ کی کڑک کوئی سمجھہ سکتا ہے؟
۳۰ ۳۱ دیکھہ وہ اپنی روشنی اُس پر پھیلاتا ہے اور سمندر کی بنیاد چھپاتا ہے + اُنہیں سے لوگوں
۳۲ کو سزا دیتا ہے ۔ اور روٹی بھی وافر بخشتا ہے + وہ اپنے ہاتھوں میں بجلی کی روشنی کو چھپا
۳۳ ڈالتا ہے وہ اُسے حکم دیتا کہ مخالف پر جا لگے + اُسکی کڑک آندھی کی پیشینہ سے خبر دیتی
ہے جس طرح بہائم بھی اُسکے اُٹھنے کی آگاہی بخشتے ہیں +

۳۷ باب ۲ ہاں اِس بات سے میرا دل تڑپتا ہے اور اپنی جگہ سے اُچھلتا ہے + جی لگا کے اُسکی
۳ آواز کا غلغلہ سُن اور وہ صدا جو اُسکے مُنہہ سے نکلتی ہے + وہ اُسے سارے آسمان کے تلے
۴ پھیلاتا ہے اور اُسکی تجلّی زمین کی انتہا تک پہنچتی ہے اُسکے پیچھے غرش کی آواز ہوتی ہے اپنی جناب
کی گرگراہٹ کی آواز دیتا ہے ۔ جس دم اُسکی صدا سُنی جاتی ہے وہ اُنکی تاخیر نہیں کرتا +
۵ خدا شور کر کے عجب طرح سے گرجتا ہے ۔ اُسکے ایسے بڑے کام ہیں کہ ہم اُنہیں سمجھہ نہیں
۶ سکتے وہ برف کو حکم دیتا ہے کہ تو زمین پر ہو جا ۔ اُسی طرح جھڑی کو اور اپنی توانائی کے
۷ مینہہ کو جو شدت سے پڑتا ہے + وہ ہر ایک اِنسان کے ہاتھہ بند کر دیتا ہے تاکہ سارے

لوگ اُسکی کاریگری کو دریافت کریں + تب حیوان اپنے غاروں میں گھستے ہیں اور اپنی ہی ۸
جگہوں میں پڑے رہتے ہیں + جنوب سے بگولا اُٹھتا ہی اور سردی شمال سے آتی ہی + خدا کی ۹ ۱۰
سانس سے یخ ہوتا ہی اور دریاؤں کا پھیلاؤ منجمد ہو جاتا ہی + پھر بھر چھا ہوتا اور گھٹا دور ۱۱
کیجاتی ہی - اُس کا نور بدلیوں کو تتر بتر کرتا ہی + اُنہیں اپنے مشورہ سے ہر طرف پھراتا ہی ۱۲
تاکہ وے جہاں میں روے زمین پر اُسکے فرمان کے مطابق کام کریں + خواہ تنبیہہ کے ۱۳
لئے خواہ اپنی سرزمین کے واسطے خواہ رحمت کرکے اُنہیں بھیجتا ہی +

ای ایوب اِسے سُن رکھہ - اور چُپکا ہو رہ اور خدا کی حیرت افزا قدرتوں کو سوچ + ۱۴
آیا تو جانتا ہی کہ خدا کس وقت اِن باتوں پر اپنی عقل دوڑاتا ہی اور اپنے ابر کا جلوہ ۱۵
چمکاتا ہی؟ کیا تو بادلوں کا بھید کہ کیونکر لٹکائے گئے جانتا ہی؟ یہہ اُسی کے عجائب ۱۶
کام ہیں جسکی دانش کامل ہی؟ جس وقت وہ زمین کو دکھنی ہوا سے آسودہ کرتا ہی ۱۷
تیری پوشاک کیوں گرم ہوتی ہی؟ کیا تو نے اُس کے ساتھہ ہو کے فلک کو پھیلایا ۱۸
ہی جو ڈھالے ہوے آئینے کی مانند مضبوط ہی؟ سکھلا ہمیں کہ اُس سے کیا کہنا چاہئے ۱۹
کیونکہ تاریکی کے سبب ہم کچھہ کہہ نہیں سکتے + یہہ جو میں کہتا ہوں کیا اُسے سُنایا ۲۰
جاوے؟ جس سے اگر کوئی اِنسان کہے تو وہ یقیناً نگلا جائیگا + اب آدمی تو اُس آبدار ۲۱
روشنی کو جو فلک میں ہی نہیں دیکھہ سکتے جس وقت ہوا چلتی ہی اور صاف کرتی اور ۲۲
سمت شمالی سے سونے کی سی تجلّی آتی خدا کا ہیبتناک جلال ہی + قادر مطلق جو ہی ہم ۲۳
اُسکے بھید تک پہنچ نہیں سکتے - اُسکی قدرت اور عدالت عظیم ہیں اور اُس کا اِنصاف
فراوان ہی - وہ تصدیع نہیں دیتا + اِس لئے لوگ اُس سے ڈرتے رہیں - وہ اُن میں ۲۴
سے جو اپنے دل میں دانشمند ہیں کسی پر نگاہ نہیں کرتا +

تب خداوند نے ایوب کو بگولے میں سے جواب دیا اور کہا یہہ کون ہی جو نادانی کی ۳۸ باب ۱ ۲
باتوں سے مصلحت کو اندھیرا کر دیتا ہی؟ اب مرد کی مانند اپنی کمر باندھہ - میں تجھہ سے ۳
سوال کرونگا اور تو مجھہ سے بیان کر +

۴ تو کہاں تھا جب میں نے زمین کی بُنیاد ڈالی؟ بتلا اگر تو نے سمجھ حاصل کی
۵ ۶ ہی+ کس نے اُس کا اندازہ رکھا؟ کچھ تو جانتا ہی؟ یا کس نے اُس پر سوت کھینچا؟ کونسی
۷ چیز پر اُسکی نیویں دھری گئیں؟ یا کس نے اُسکے کونے کا پتھر بٹھایا۔ جب صبح کے
۸ ستارے ملکے گاتے تھے اور سارے بنی اللہ خوشی کے مارے للکارتے تھے؟ یا کس نے
۹ سمندر کو دروازے لگا کے بند کیا جس وقت وہ پھوٹ نکلا کہ گویا رحم سے نکل پڑا؟ جب
۱۰ میں نے بدلی کو اُسکی پوشاک بنایا اور اُسکی پٹی کے لئے بڑی تاریکی کو؟ جب میں نے
۱۱ اُسکی حدیں باندھیں اور اڑنگے اور کواڑے لگائے۔ اور کہا کہ یہانتک تو آنا آگے
۱۲ نہ بڑھیگا۔ اور اِس جگہ تیری موجوں کا غرور تھمیگا؟ کیا تو نے جب سے پیدا ہوا صبح پر
۱۳ حکم کیا ہی اور سفیدۂ صبح کو فرمایا ہی کہ اپنے مکان کو جان رکھے۔ کہ وہ زمین کو اُس کے
۱۴ کناروں تک گھیرے تاکہ شریر لوگ اُس پر سے کھدیڑے جاویں؟ وہ اُسکی طرف پھیری
جاتی جیسے مٹی مہر کی طرف جب اُس پر نقش کیا جاوے۔ وے ساری چیزیں پوشاک
۱۵ کی مانند اُبھری ہوئی رہتیں+ تب شریروں کا چراغ بجھتا اور بڑھایا ہوا بازو توڑا جاتا+
۱۶ کیا تو سمندر کے سوتوں تک جا پہنچا ہی؟ یا گہراپے کی تھاہ میں چل چکا ہی؟ کیا
۱۷ ۱۸ موتگاہ کے دروازے تیرے لئے کھل گئے؟ یا تو نے ظل موت کے پھاٹکوں کو دیکھا ہی؟ کیا تو نے
۱۹ زمین کی وسعت دیکھی ہی اگر اِن سبھوں کو جانتا ہو تو تقریر کر+ کہاں ہی وہ راہ جو روشنی کے
۲۰ مسکن تک نکالی گئی؟ اور تاریکی جو ہی اُس کا مکان کہاں ہی کہ تو اُسے اُسکی حد پر
۲۱ لیجاوے اور اُس کے گھر کے مدخل کو دریافت کرے؟ تو یہہ جانتا ہوگا کہ تو اُس وقت
۲۲ پیدا ہوا تھا؟ اور تیرے دنوں کا شمار بڑا ہی؟ کیا تو برف کے مخزنوں میں داخل ہوا ہی؟
۲۳ یا اولوں کے خزانوں کو دیکھا ہی جنہیں میں نے نبپت کے وقت اور جنگ اور لڑائی کے
۲۴ دن کے لئے رکھ چھوڑا ہی+ کس طریق سے روشنی بانٹی گئی ہی جس کے سبب سے
۲۵ زمین پر پوربی ہوا چلتی ہی؟ کس نے بارش کے سیلابوں کے لئے نالیاں اور رعد اور
۲۶ برق کے لئے راہ مقرر کی۔ کہ زمین پر برساوے جہاں اِنسان نہیں اور بیابان میں

۲۷ جہاں آدمی نہیں - کہ ویران اور سنسان مکان سیراب ہوویں اور سبزے میں کلیاں
۲۸ نکلیں + کیا باران کا کوئی باپ ہی؟ یا اُسکی بوندوں کا تولد کس سے ہی؟ کس کے بطن سے
۲۹ یخ نکلا ہی اور آسمان کا پالا کس نے پیدا کیا ہی! پانی پتھر ہوکے چھپے جاتے ہیں اور دریا کی
۳۰ سطح بستہ ہو جاتی ہی +

۳۱ کیا تجھ میں طاقت ہی کہ ثریا کی بندوں کو کسے یا جبار کا بندھن کھولے؟ کیا
۳۲ تجھ میں قدرت ہی کہ منطقة البروج کو ایک ایک اُسکے موسم پر پیش کرے؟ اور کیا تو
بنات النعش کو اُسکے بیٹوں سمیت راہ پر چلا سکتا ہی؟ کیا تو افلاک کے قانونوں کو جانتا
۳۳ ہی اور اُنکا اقتدار زمین پر جاری کر سکتا ہی؟ کیا تو بدلیوں کو پکار سکتا ہی کہ کثرت بارش
۳۴ آکے تجھے چھپا لے + کیا تو بجلیوں کو بھیج سکتا ہی کہ وے روانہ ہوویں اور پھر وے
۳۵ تجھے کہیں کہ دیکھ ہم حاضر ہیں؟ کس نے ابر سیاہ کے اندر خرد رکھی؟ یا کس نے
۳۶ شہابوں کو فہمید عطا کی؟ کون اپنی دانش سے بادلوں کو گن سکتا ہی؟ یا کون آسمانی
۳۷ مشکوں کا پانی انڈیل سکتا جب دھول گلکے کیچڑ ہو جاتی ہی اور ڈھیلے لپٹ جاتے ہیں؟
۳۸ کیا تو شیرنی کے لئے شکار ماریگا؟ یا شیر بچوں کا پیٹ بھر دیگا جب وے اپنے غاروں میں
۳۹ ۴۰ جھکے ہوئے رہتے ہیں اور جھاڑیوں کے بیچ گھات میں دبکے بیٹھتے ہیں؟ کون جنگلی
۴۱ کووے کی غذا تیار کرتا ہی؟ جس وقت اُسکے بچّے خدا سے فریاد کرتے ہیں اور وے
خوراک کی کمی سے بھٹکتے پھرتے ہیں +

۳۹ باب ۱ کیا تو اُس وقت کو پہچانتا ہی جس وقت پہاڑی بکریاں جنتی ہیں؟ یا تو بتا سکتا
۲ ہی کس وقت ہرنیاں بیانی ہوتی ہیں؟ کیا تو اُن مہینوں کو جنہیں وے پورا کرتی
۳ ہیں گن سکتا ہی؟ یا تو اُس وقت کو جس وقت وے جنتیاں ہیں جانتا ہی؟ وے
۴ اپنے تئیں جھکاتی ہیں اور بچّے جنتی ہیں اور جننے کے دُکھ سے فراغت پاتی ہیں +
اُنکے بچّے موٹے ہو جاتے ہیں - وے میدان میں بڑھتے ہیں - وے نکل جاتے
ہیں اور اُن پاس پھر نہیں آتے +

۵ کس نے گورخر کو آزاد کرکے باہر نکالا ہی؟ اور کس نے دشتی گدھے کا بندھن
۶ کھولا ہی؟ میں ہی نے بیابان کو اُسکا گھر مقرر کیا اور کھارے دشت کو اُسکا مسکن +
۷ وہ شہر کی بھیڑ بھاڑ پر ہنستا ہی اور ہانکنیوالے کے شور شار سے بے پروا رہتا +
۸ کوہستان اُسکی چراگاہ ہی اور وہ ہر ایک ہری چیز کی تلاش میں پھرتا ہی +
۹ کیا گینڈا تیری خدمت اختیار کریگا؟ کیا رات کو تیری بارہی میں کاٹیگا؟
۱۰ کیا تو گینڈے کو اُسکے رسّے سے باندھ سکتا ہی کہ وہ ریگھاری پر چلے؟ یا وہ تیرے
۱۱ پیچھے پیچھے وادیوں میں ہینگا پھیریگا؟ کیا تو اُس پر اعتماد رکھیگا اِس لئے کہ اُس کو بڑا
۱۲ زور ہی؟ یا اپنی محنت کا کام اُس پر چھوڑیگا؟ کیا تو اُس کا بھروسا رکھیگا کہ وہ تیرے
بوئے ہوئے کا پیدا وار گھر میں لاویگا اور تیرے کھلیہان میں جمع کریگا +
۱۳ شترمرغی اپنے پنکھوں کے باعث وجد کرتی ہاں اُسکے پنکھ اور پر لکلک کے سے
۱۴ ۱۵ ہیں + وہ اپنے انڈے زمین پر چھوڑ جاتی ہی اور دھول سے اُنہیں سینیتی ہی اور
۱۶ بھول جاتی ہی کہ وے پانو سے روندے جائیں یا جنگلی جانور سے توڑے جائیں + وہ
اپنے بچوں پر سختی کرتی ہی گویا کہ وے اُسکے نہیں - اُسکی مشقت رائیگاں ہوتی اور وہ
۱۷ بے پروا رہتی ہی - کیونکہ خدا نے اُس کو دانش سے محروم کیا ہی اُس نے اُسے شعور نہیں
۱۸ بخشا + جس وقت وہ پنکھ مارکے ہاں دیتی بگڑتی ہی گھوڑے اور اُس کے سوار کو حقیر
جانتی ہی +
۱۹ ۲۰ کیا تو نے گھوڑے کو زور بخشا ہی + یا تو نے اُسکی گردن میں رعد پہنایا ہی؟ کیا
۲۱ تو اُسے ٹڈیوں کی مانند پھندا سکتا ہی؟ اُس کے نتھنوں کی شوکت مہیب ہی + وہ
میدان میں ٹاپتا ہی اور اپنے زور کے سبب وجد کرتا ہی اور ہتھیاربندوں سے
۲۲ ملنے کو آگے بڑھتا + وہ دہشت سے طعنہ زنی کرتا ہی اور ہراسان نہیں ہوتا - تلوار
۲۳ کی طرف سے وہ پیٹھ نہیں پھیرتا + ترکش اُس پر کھڑکھڑاتا ہی جھلجھلاتا ہوا بھالا اور
۲۴ برچھا بھی + وہ جوش اور خروش سے مٹی کو کھا جاتا ہی اور تُرہی کی آواز سُنکے تھمتا

۲۵ نہیں + نرسنگوں کے درمیان وہ ہاہا کرتا۔ دور سے خونریزی کو سونگھتا ہی سرلشکروں کا
گرجنا اور نعرہ مارنا +

۲۶ کیا تیری دانش سے باز اُڑتا ہی اور دکھن کی طرف پر پھیلا کے نکل جاتا ہی؟

۲۷ کیا تیرے حکم سے عقاب بلندی پکڑتا ہی اور اونچے پر گھونسلا باندھتا ہی؟ ۲۸ وہ
چٹان پر بسیرا کرتا ہی اور پہاڑ کے کڑاڑے پر اور حصین مکانوں میں رات کاٹتا ہی +
۲۹ وہ وہاں شکار کی تلاش کرتا ہی اور دور دور کی چیزیں اُسے دکھہ پڑتیں + ۳۰ اُس کے
بچے لہو چوستے ہیں اور جہاں مقتول پڑے ہیں وہاں وہ ہوتا ہی +

۴۰ باب ۱ علاوہ اُسکے خداوند نے ایوب کو جواب دیا اور کہا ۲ جو قادر مطلق سے جھگڑتا ہی
کیا وہ اُسے قائل کر سکتا ہی؟ جو خدا کو ملامت کرتا ہی جواب دہی کرے +

۳ تب ایوب نے خداوند کو جواب دیا اور کہا ۴ دیکھہ میں ناچیز ہوں۔ میں تجھے کیا
۵ جواب دوں؟ میں اپنا ہاتھہ اپنے مُنہہ پر دھرتا ہوں + ایک بار میں بولا۔ پر پھر میں
جواب دہی نہ کرونگا۔ ہاں دو بار بولا مگر آگے کو بات نہ بڑھاؤنگا +

۶ خداوند نے ایوب کو گرد باد میں سے جواب دیا اور کہا ۷ اُٹھہ مرد کی مانند اپنی کمر
۸ باندھہ میں تجھہ سے پوچھونگا اور تو مجھے بتا دے + کیا تو میری عدالت کو باطل ٹھہرانے
۹ چاہتا ہی؟ کیا تو مجھے مجرم کریگا تاکہ تو آپ صادق ٹھہرے؟ کیا خدا کی سی تیری بانہہ ہی؟
۱۰ کیا تو اُسکی مانند اپنی آواز سے گرج سکتا ہی؟ اب آپ کو شوکت اور فضیلت سے سنوار
۱۱ جلال اور جمال سے اپنے تئیں ملبس کر + اپنے غصے کا جوش بڑھا اور ہر ایک مغرور پر
۱۲ نظر کر اور اُسے پست کر دے + ہر ایک مغرور کو دیکھہ اور اُسے ذلیل کر۔ اور شریروں کو
۱۳ اُنکے مکانوں میں لتاڑ ڈال + اُنہیں ایک ساتھہ دھول میں چھپا اور اُنکے چہرے پوشیدہ
۱۴ جگہوں میں باندھکر رکھہ + تب میں بھی تیرا اقرار کرونگا کہ تیرا دہنا ہاتھہ تجھے رہائی
دے سکتا ہی +

۱۵ بہیموت کو اب دیکھہ جسے میں نے تیرے ساتھہ بنایا ہی۔ وہ بیل کی مانند گھاس

۱۶ کھاتا ہی + دیکھہ اُسکی قوّت اُسکی کمر میں ہی اور اُسکے پیٹ کی ناف میں اُس کا زور
۱۷ ہی + وہ اپنی دُم کو سرو کے درخت کی مانند ہلاتا ہی اُسکے بیضوں کی نسیں پیچ در پیچ
۱۸ ہیں + اُسکی ہڈیاں تانبے کی مضبوط نلیوں کی مانند ہیں ۔ اُسکی ہڈیاں لوہے
۱۹ کے شہتیروں کی مانند ہیں + خدا کی خلقت میں اسی کا اوّل درجہ ہی ۔ وہ جس نے
۲۰ اُس کو بنایا اپنی تلوار اُس پر چلا سکتا ہی + یقیناً اُسکے لئے کوہستان میں دانہ
۲۱ چارہ اُگتا ہی جہاں سارے دشتی حیوانات کلول کرتے ہیں + وہ سایہ دار درختوں
۲۲ کے تلے اور نیستان کے جھنڈ میں اور چہلے میں لوٹا کرتا ہی + سایہ دار درخت اُسے
۲۳ اپنے سایہ میں چھپا لیتے ہیں ۔ نہروں کی بیدیں اُسکے آس پاس ہیں + دیکھہ ندی
بڑھتی ہی پر وہ آتا ولی نہیں کرتا ۔ یردن کی سی باڑھہ اُسکے مُنہہ پر پڑے توبھی وہ
۲۴ بھاگتا نہیں + کوئی اُسکے دیکھتے ہوئے اُسے پکڑ سکتا ہی ؟ جب کہ وہ پھندوں
میں ہو تو کیا اُسکی ناک کو چھید سکتا ہی ؟

۴۱ باب ۱ کیا تو کنٹیئے سے لِویاتان کو کھینچ کر نکال سکتا ہی ؟ یا رسّی سے اُسکی جیبھہ کو
۲ باندھکے دبا سکتا ہی ؟ کیا تو اُسکی ناک میں ایک بنسی ڈال سکتا ہی ؟ یا اُس کا جبڑا
۳ کانٹے سے چھید سکتا ہی ؟ کیا وہ تیری بہت سی منتیں کریگا ؟ یا تجھہ سے میٹھی باتیں
۴ کہیگا ؟ کیا وہ تجھہ سے قول قرار کریگا ؟ کیا تو اُسے اپنے پاس رکھیگا کہ وہ سدا تیرا
۵ نوکر ہو ؟ کیا تو اُس سے یوں کھیل کریگا جیسا چڑیے سے کھیلتا ہی ؟ یا تو اپنی
۶ چھوکریوں کے بہلانے کے لئے اُسے باندھیگا ؟ کیا تیرے شریک اُسے لیکے
۷ ضیافت کرینگے ؟ یا وے اُسے بنجاروں کے ہاتھہ بانٹ دینگے ؟ کیا تو اُسکی کھال
کو خاردار لوہوں سے یا اُس کے سر کو مچھوے کے ترسولوں سے پر کر سکتا ہی ؟
۸ اپنا ہاتھہ اُس پر دھر جنگ کو یاد کر ۔ بس تو پھر ایسا نہ کریگا + دیکھہ اُسکے شکار کی
۹ اُمید عبث ہی ۔ کہ جوں کسی کی نگاہ اُس پر پڑے وہ گر پڑتا ہی + کسی کی یہہ جُرأت
۱۰ نہیں کہ اُسے چھیڑے ۔ پس کون میرا مقابلہ کر سکتا ہی ؟ کسی نے پہلے مجھے کچھہ دیا ہی
۱۱

کہ میں اُسے پھیر دوں؟ جو کچھہ سارے آسمان کے نیچے ہی سب میرا ہی + میں اُس کے ۱۲
عضووں اور اُس کے زور کے احوال اور اُس کے نفیس اندازے کی بابت چُپ نہ
رہونگا - کسی کی مجال ہی کہ اُسکی کھال کھینچے؟ یا اُسکے مُنہہ میں دہرا لگام دیوے؟ اُسکے ۱۳ ۱۴
مُنہہ کے کواڑوں کو کون کھولے؟ اُسکے دانت جو چوگرد ہیں سخت مہیب ہیں + اُس کو ۱۵
اپنے چھلکوں پر گھمنڈ ہی - وہ تو گویا کہ مُہر کئے ہوئے پیوستہ ہیں + ایک دوسرے سے ۱۶
یوں جٹا ہوا ہی کہ اُنکے درمیان ہوا کا گذر نہیں ہو سکتا - وے باہم ملے ہوئے ہیں ۱۷
اور ایسے سٹے ہوئے ہیں کہ ایک سے ایک جدا نہیں ہو سکتا + جب وہ چھینکتا ہی ۱۸
ایک شعلہ چمک جاتا ہی اور اُسکی آنکھیں صبح کے پلکوں کی مانند چمکتی ہیں + اُس کے ۱۹
مُنہہ سے جلتی مشعلیں نکلتی ہیں اور آگ کی چنگاریاں اُچھل پڑتی ہیں + اُس کے ۲۰
نتھنوں سے بھاپھہ اُٹھتا ہی اُس دیگ یا اُس ہانڈی کی مانند جو آگ پر جل رہی ہو +
اُس کے دم سے کوئلے سُلگ جاتے ہیں اور اُسکے مُنہہ سے شعلہ نکلتا ہی + زور ۲۱ ۲۲
اُسکی گردن میں رہتا ہی اور وحشت اُس کے آگے کودتی ہی + اُسکے گوشت کے پرت باہم ۲۳
پیوستہ ہیں وے اُس پر خوب سٹے ہوئے ہیں اور ہل نہیں سکتے + اُس کا دل پتھر کی ۲۴
مانند کڑا ہی + ہاں چکّی کے تلے پاٹ کی مانند سخت ہی + اُسکے اُٹھنے سے بہادر خوفناک ۲۵
ہوتے ہیں اور ڈر کے مارے گھبرا جاتے ہیں - اگر کوئی اُس پر تلوار چلاوے ۲۶
تو وہ لگتی نہیں نہ بھالے نہ تیر نہ برچھی سے کچھہ بن پڑتا + وہ لوہے کو بھُسو کھی ۲۷
گھاس جانتا اور پیتل کو سڑی لکڑی بوجھتا ہی + تیر اُسے بھگا نہیں سکتا - فلاخن ۲۸
کے پتھر کھونٹیوں کی مانند اُس سے پھیرے جاتے ہیں + بھالے اُس کے نزدیک ۲۹
بادھہ کی مانند ہیں - اور برچھی کے ہلانے پر وہ ہنستا ہی + نوکیلے پتھر اُس کا آسن ۳۰
ہیں اور وہ تیز نوکدار چیزیں کادو پر بچھاتا ہی + وہ گہرا اپے کو ہنڈے کی طرح ۳۱
کھولاتا ہی اور دریا کا وہ حال کرتا جو روغن کے دیگ کا ہوتا + جب وہ چلا جاتا اُس کے ۳۲
پیچھے پیچھے پانی روشن ہوتا ہی - کوئی گمان کرے کہ دریا پر پھپھوندی لگی ہی + زمین ۳۳

۳۴ پر اُس کا نظیر نہیں جو اُسکی مانند بے خوف پیدا ہوا + وہ ساری اونچی چیزوں کو دیکھتا ہے۔ وہ سارے اہل غرور کا بادشاہ ہے +

۴۲ باب

۱ تب ایوب نے خداوند کو جواب دیا اور کہا میں جانتا ہوں کہ تو سب کچھہ ۲ کر سکتا ہے اور کہ ممکن نہیں کہ تیرا کوئی ارادہ انجام تک نہ پہنچے + ۳ وہ کون ہے جو نادانی سے مشورت کو بے رونق کر دیتا ہے؟ کیونکہ میں نے وہ کہا جو میں نے نہیں سمجھا بلکہ وے کام میرے لئے نہایت حیرت افزا ہیں جنہیں میں سمجھتا نہ تھا + ۴ میری سُنیئے تب میں کہونگا۔ میں تجھہ سے پوچھتا ہوں تو مجھہ سے تقریر کر + ۵ میں نے تیری خبر اپنے کانوں سے سُنی تھی پر اب میری آنکھیں تجھے دیکھتی ہیں + ۶ اِس لئے میں اپنے ہی سے بیزار ہوں اور خاک اور راکھہ پر بیٹھا توبہ کرتا ہوں +

۷ اور ایسا ہوا کہ جب خداوند یہہ باتیں ایوب سے کہہ چکا تو خداوند نے اِلیفز تیمنی سے کہا کہ میرا غضب تجھہ پر اور تیرے دونوں دوستوں پر بھڑکا ہے۔ کیونکہ تم نے میری بابت حق باتیں نہ کہیں جیسی میرے بندے ایوب نے کہی ہیں + ۸ سو اب اپنے لئے سات بیل اور سات مینڈھے لیکے میرے بندے ایوب پاس جاؤ اور اپنے لئے سوختنی قربانی گذرانو اور میرا بندہ ایوب تمہارے لئے دعا مانگیگا۔ کہ میں اُسکی خاطر قبول کرونگا۔ نہ ہو کہ میں تمہاری جہالت کے لائق تمہارے ساتھہ سلوک کروں۔ کیونکہ جیسے میرے بندے ایوب نے میری بابت حق باتیں کہی ہیں تم نے نہیں کہیں + ۹ تب اِلیفز تیمنی اور بلدد سوخی اور ضوفر نعماتی گئے اور جیسا خداوند خدا نے اُنہیں فرمایا تھا ویسا اُنہوں نے کیا اور خداوند نے ایوب کی طرف توجّہ کی +

۱۰ اور خداوند نے جس وقت کہ ایوب نے اپنے دوستوں کے لئے دعا مانگی ایوب کی گرفتاری کو مبدل کیا اور خداوند نے ایوب کو آگے کی نسبت سے دونی ۱۱ دولت عنایت کی + اور اُس کے سب بھائی اور سب بہن اور اُس کے اگلے سب جان پہچان اُس کے پاس آئے اور اُس کے گھر میں اُنہوں نے اُس کے ساتھہ

کھانا کھایا اور اُس پر افسوس کیا اور اُن ساری بلاؤں کے لئے جو خداوند نے اُس پر نازل کی تھیں تسلی دی اور اُنمیں سے ہر ایک نے اُسے ایک قسیطہ اور ہر ایک نے اُسے سونے کا ایک کرنپھول بخشا + ۱۲ اور خداوند نے ایوب کے آخر عمر میں ابتدا کی نسبت سے بہت برکت عطا کی ۔ اور وہ چودہ ہزار بھیڑوں اور چھ ہزار اونٹوں اور ایک ہزار جوڑے بیل اور ایک ہزار گدھوں کا مالک ہوا + ۱۳ اُس کے سات بیٹے اور تین بیٹیاں ہوئیں + ۱۴ اور اُس نے پہلی کا نام یمیمہ اور دوسری کا نام قصیاہ اور تیسری کا نام قرن ہپوک رکھا + ۱۵ اور ساری سرزمین میں کوئی عورتیں ایوب کی بیٹیوں کی سی خوبصورت نہ ملیں اور اُنکے باپ نے اُنہیں انکے بھائیوں کے درمیان میراث دی +

۱۶ بعد اُس کے ایوب ایک سو چالیس برس جیا اور اپنے بیٹے اور اپنے بیٹوں کے بیٹے چار پشت تک دیکھے + ۱۷ اور ایوب بوڑھا اور عمر دراز ہو کے مر گیا +

۱ زبور — مبارک وہ آدمی ہی جو شریروں کی صلاح پر نہیں چلتا اور خطاکاروں کی
۲ — راہ پر کھڑا نہیں رہتا اور ٹھٹھا کرنیوالوں کی مجلس میں نہیں بیٹھتا - بلکہ خداوند
۳ — کی شریعت میں مگن رہتا اور دن رات اُسکی شریعت میں سوچا کرتا ہی + سو وہ
اُس درخت کی مانند ہوگا جو پانی کی نہروں کے کنارے پر لگایا جاوے اور اپنے
وقت پر میوے لاوے - جس کے پتّے مرجھاتے نہیں - اور اپنے ہر ایک کام
میں پھولتا پھلتا رہیگا +

۴ — شریر ایسے نہیں - بلکہ وے بھوسے کی مانند ہیں جسے ہوا اُڑا لیجاتی ہی + سو
۵ — شریر عدالت میں کھڑے نہ رہینگے نہ خطاکار صادقوں کی جماعت میں + کیونکہ خداوند
۶ — صادقوں کی راہ جانتا ہی پر شریروں کی راہ نیست و نابود ہوگی +

۲ زبور — قومیں کس لئے جوش میں ہیں اور لوگ باطل خیال کرتے ہیں ؟ زمین کے بادشاہ
۲ — سامھنا کرتے ہیں اور سردار آپس میں خداوند کے اور اُس کے مسیح کے مخالف منصوبے
۳ — باندھتے ہیں - کہ آؤ ہم اُنکے بند کھول ڈالیں اور اُنکی رسیاں اپنے سے توڑ پھینکیں +
۴ — وہ جو آسمان پر تخت نشین ہی ہنسیگا اور خداوند اُنہیں ٹھٹھوں میں اُڑاویگا +

۵ تب وہ غصّے میں اُنسے باتیں کریگا اور نہایت بیزار ہو کے اُنہیں پریشانی میں ڈالیگا+
۶ میں نے تو اپنے بادشاہ کو کوہ مقدس صیہون پر بٹھلایا ہی+
۷ میں حکم کو آشکارہ کرونگا کہ خداوند نے میرے حق میں فرمایا تو میرا بیٹا ہی۔ میں آج کے
۸ دن تیرا باپ ہوا+ مجھ سے مانگ کہ میں تجھے قوموں کا وارث کرونگا اور زمین سراسر
۹ تیرے قبضے میں کردونگا+ تو لوہے کے عصا سے اُنہیں توڑیگا کمھار کے برتن کی مانند
تو اُنہیں چکناچور کریگا+

۱۰ پس اب ای بادشاہو ہوشیار رہو۔ ای زمین کی عدالت کرنیوالو تربیب لو+ ڈرتے
۱۱ ہوئے خداوند کی بندگی کرو۔ اور کانپتے ہوئے خوشی کرو+ بیٹے کو چوموتا نہ ہووے
۱۲ کہ وہ بیزار ہو اور تم راہ میں ہلاک ہو جاؤ جب اُس کا قہر یکایک بھڑکے+ مبارک
وے سب جن کا توکّل اُس پر ہی+

## داؤد کا زبور جس وقت وہ اپنے بیٹے ابسلوم کے سامہنے سے بھاگا

۳ زبور ای خداوند وے جو مجھے دُکھ دیتے ہیں کیا ہی بڑھ گئے! وے بہت ہیں
۲ جو میری مخالفت پر اُٹھتے ہیں+ بہتیرے میری جان کی بابت کہتے ہیں کہ خدا سے
۳ اب اُسکی رہائی نہیں+ سلاہ+ پر تو ای خداوند میرے لئے سپر ہی۔ تو میری شوکت
۴ اور میرا سر فراز کرنیوالا ہی+ میں خداوند کی طرف اپنی آواز کو بلند کرتا ہوں۔ وہ
۵ میری دعا اپنے کوہ مقدس پر سے سُن لیتا ہی۔ سلاہ+ میں لیٹ گیا اور سو رہا۔
۶ میں جاگ اُٹھا۔ کیونکہ خداوند مجھ کو سمبھالتا ہی+ دس ہزار آدمیوں نے مجھے
۷ گھیر لیا ہی پر میں اُنسے نہیں ڈرنیکا+ اُٹھ ای خداوند۔ ای میرے خدا مجھے بچا۔
کہ تو نے میرے سارے دشمنوں کے گال پر طمانچے مارے۔ تو نے شریروں کے
۸ دانت توڑے+ نجات خداوند ہی سے ہی۔ تیری برکت تیرے لوگوں پر ہو+ سلاہ+

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور جو بین کے ساتھہ گایا جاوے

۴ زبور جب میں تجھے پکاروں تو تو سن ای میرے صداقت کے خدا تنگی میں تو نے مجھے کشادگی بخشی - مجھہ پر رحم فرما اور میری دعا سن لے +

۲ ای مرد بچو کب تک میری عزت رسوائی گنی جائے ؟ کب تک تم باطل کو دوست
۳ رکھونگے اور جھوٹھہ کی پیروی کروگے ؟ سلاہ + یقین کر جانو کہ خداوند نے دیندار
۴ کو اپنے لئے الگ کر رکھا ہی - خداوند جب میں اسے پکارونگا سن لیگا + کانپتے رہو اور گناہ نہ کرو - اپنے بستر پر پڑے ہوئے اپنے ہی دلوں میں سوچ کرو + اور
۵ چپکے رہو + سلاہ + صداقت کی قربانیاں گذرانو اور خداوند پر توکل کرو +
۶ بہت سے کہتے ہیں کہ کون ہم کو کوئی چیز جو خوب ہو دکھلاویگا ؟ ای خداوند
۷ تو اپنے چہرے کا جلوہ ہم پر روشن کر + تو نے میرے دل کو خوشی بخشی ہی اس سے
۸ زیادہ جو انکو اس وقت ہوتی تھی جب انکے غلے اور مے کی بہتایت ہوئی + میں سلامتی سے لیٹ جاؤنگا اور سو رہونگا - کیونکہ تو ہی اکیلا ای خداوند مجھے سلامتی سے رہنے دیتا ہی +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور جو بانسری کے ساتھہ گایا جاوے

۵ زبور ای خداوند میری باتوں پر کان دھر اور میرے سوچ پر دھیان رکھہ + ای میرے بادشاہ اور میرے خدا میرے نالے کی آواز کو سن کہ میں تجھی سے دعا
۳ مانگتا ہوں + ای خداوند تو صبح کو میری آواز سنیگا - کہ میں صبح کو اپنے تئیں تیار کر کے تیری طرف تاکتا رہونگا +

۴ کہ تو وہ خدا نہیں جو شرارت سے خوش ہو۔ شریر تیرے ساتھ رہ نہیں سکتا + ۵ وے جو شیخی باز ہیں تیری آنکھوں کے سامہنے کھڑے نہیں رہ سکتے۔ تو سب بدکرداروں سے عداوت رکھتا ہی + ۶ تو اُنکو جو جھوٹھہ بولتے ہیں نابود کریگا۔ خداوند خونی اور دغاباز آدمی سے نفرت کرتا ہی + ۷ لیکن میں جو ہوں سو تیری رحمت کی کثرت سے تیرے گھر میں آؤنگا اور تجھہ سے ڈر کر تیری مقدس ہیکل کی طرف تجھے سجدہ کرونگا +

۸ ای خداوند اپنی صداقت میں میرا راہبر ہو۔ میرے دشمنوں کے سبب سے میرے سامہنے اپنی راہ کو سیدھا کر + ۹ کہ اُنکے مُنہہ میں کچھہ کھرائی نہیں۔ اُن کے باطن میں سراسر کھوٹائی ہی۔ اُنکا گلا کھُلی گور ہی۔ وے اپنی زبان سے خوشامد کرتے ہیں + ۱۰ ای خدا تو اُنہیں ملزم جان۔ ایسا ہووے کہ وے اپنی مشورتوں سے آپ ہی گر جاویں۔ اُنکو اُنکے گناہوں کی کثرت کے سبب نکال پھینک کہ اُنہوں نے تجھہ سے سرکشی کی ہی + ۱۱ تب وے سب جو تجھہ پر بھروسا رکھتے ہیں خوش رہینگے۔ وے ہمیشہ خوشی سے للکارینگے کہ تو اُنکی نگاہبانی کرتا ہی اور سب تیرے نام کے دوست رکھنیوالے تجھہ سے شادمان ہونگے + ۱۲ اِس لئے کہ ای خداوند صادق کو تو ہی برکت دیتا ہی۔ تو اُسکو مہربانی کی سپر تلے ڈھانپ لیتا ہی +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور بین کے ساتھہ شمنیت پر گایا جاوے

۶ زبور ۱ ای خداوند تو مجھے اپنے غصے سے مت ڈپٹ اور اپنے غضب کے جوش سے مجھہ کو تنبیہہ نہ دے + ۲ ای خداوند مجھہ پر رحم کر کہ میں بیتاب ہوا۔ ای خداوند مجھے چنگا کر کہ میری ہڈیوں میں لرزش ہو رہی ہی + ۳ اور میری جان میں بھی نہایت کپکپی ہی۔ پس تو ای خداوند کب تک ؟

۴ ای خداوند پھر آ میری جان کو چھڑا دے۔ اپنی رحمت کے سبب مجھے بچا لے +

۵ اِس لئے کہ موت کی حالت میں تیری یاد نہیں - کون تیری شکرگذاری گور کے ۶ اندر کریگا؟ میں کراہتے کراہتے تھک گیا - میں ساری رات اپنے بستر پر اپنے ۷ آنسوؤں کو بہاتا ہوں میں اُنہیں سے اپنے پلنگ کو بھگوتا ہوں + غم کے سبب میری آنکھیں دھندھلا گئیں - میرے سب دشمنوں کے سبب سے میری آنکھیں بڑھیا گئیں +

۸ مجھہ سے دور رہو ای سارے بدکردارو کہ خداوند نے میرے رونے کی آواز ۹ سُنی - خداوند نے میری فریاد سُنی ہی خداوند میری دُعا قبول کریگا + میرے سارے ۱۰ دشمن شرمندہ ہو جائینگے اور نہایت کھلبلی میں پڑینگے - وے پھر ینگے اور ناگہانی خجالت کھینچینگے +

## داؤد کا شجایون جسے اُس نے خداوند کے حضور کوش بنیمینی کی باتوں کی بابت گایا

۷ زبور ای خداوند میرے خدا میرا بھروسا تجھہ پر ہی - مجھہ کو اُن سب سے جو میرے ۲ پیچھے پڑے ہیں بچا اور مجھے رہائی دے - نہ ہووے کہ دشمن شیر کی طرح مجھہ کو ۳ پھاڑے اور جس وقت کوئی میرا بچانیوالا نہ ہو مجھے پرزے پرزے کرے + ای ۴ خداوند میرے خدا اگر میں نے یہہ کیا اگر میرے ہاتھہ سے بدی ہوئی - اگر میں نے اُس سے جو مجھہ سے میل رکھتا تھا بدی کی ہو - (یا میں نے اُسکو جو بے سبب میرا ۵ دشمن تھا لوٹا ہو -) تو دشمن درپے ہو کے میرا جی لیوے اور میری جان کو زمین پر پایمال کرے ۶ اور میری عزت خاک میں ملاوے + سلاہ + ای خداوند اپنے قہر میں اُٹھہ اور میرے دشمنوں کے جوش و خروش کی مخالفت میں اپنے تئیں بلند کر - اور میرے لئے ۷ جاگ تا رہ ای تو جو عدالت کو مقرر کرتا ہی - کیونکہ لوگوں کی گروہیں تیرے آس پاس ۸ فراہم ہوئی ہیں - پس تو اُنکے لئے پھر بلندی پر جا + خداوند قوموں کی عدالت کریگا -

ای خداوند جیسی میری صداقت اور جیسی میری دیانتداری ہی ویسے ہی میرا اِنصاف
۹ کر+ ای کاش کہ بُروں کی بُرائی نیست و نابود ہووے ۔ لیکن تو صادقوں کو قوت
دے ۔ کہ تو ای صادق خدا دلوں اور گُردوں کا جانچنیوالا ہی+

۱۰ میری سپر خدا کے ساتھہ ہی ۔ وہ اُنکو جن کے دل سیدھے ہیں رہائی دیتا ہی+
۱۱ ۱۲ خدا صادق کا اِنصاف کرتا ہی ۔ اور حق تعالیٰ ہر روز بدکار پر جھنجھلاتا ہی+ اگر وہ باز
نہ آویگا تو خدا اپنی تلوار تیز کریگا ۔ اُس نے تو اپنی کمان پر چلّا چڑھایا ہی اور اُسے
۱۳ تیار کیا ہی+ اور اُس نے اُس کے لئے موت کا سامان تیار کیا ہی ۔ وہ اپنے جلتے ہوئے
۱۴ تیر بناتا ہی+ دیکھو اُسے بدکاری کے درد لگے اور مشقت کا اُسے پیٹ رہا ہی اور
۱۵ جھوٹھہ کو جنتا ہی+ اُس نے گڑھا کھودا اور گہرا کیا ۔ اور اُس گڑھے میں جسے وہ
۱۶ بناتا تھا آپ گرا+ اُسکی مشقّت اُسی کے سر پر پڑیگی اور اُس کا ظلم اُسی کی کھوپڑی
۱۷ پر آتریگا+ میں خداوند کی اُسکی صداقت کے مطابق ستایش کرونگا ۔ اور خداوند
تعالیٰ کا نام گاؤنگا+

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور جو جتیت کے سُر پر گایا جاوے

۸ زبور ای خداوند ہمارے رب کیا ہی بزرگ ہی تیرا نام تمام زمین پر! تو نے اپنی شوکت
۲ آسمانوں پر ظاہر کی ہی+ تو نے اپنے مخالفوں کے سبب بچوں اور شیر خواروں کے منہہ
۳ میں سے قوت پیدا کی ہی تاکہ تو دشمن اور اِنتقام لینیوالے کو خاموش کراوے+
۳ جب میں تیرے آسمانوں پر جو تیری دست کاریاں ہیں دھیان کرتا ہوں اور چاند
۴ اور ستاروں پر جو تو نے بنائے ۔ تو اِنسان کیا ہی کہ تو اُسکی یاد کرے اور آدمزاد
۵ کیا کہ تو اُسکی خبر لے؟ تو نے اُس کو فرشتوں سے تھوڑا ہی کم کیا اور شان و شوکت
۶ کا تاج اُس کے سر پر رکھا ہی+ تو نے اُسکو اپنے ہاتھہ کے کاموں پر حکومت بخشی ۔

۷ تونے سب کچھ اسکے قدم کے نیچے کیا ہی۔ ساری بھیڑ بکریاں اور گائے بیل اور جنگلی
۸ چوپائے۔ اور آسمان کے پرندے اور دریا کی مچھلیاں اور ہر ایک چیز جو دریا کی راہوں
۹ میں گذرتی ہی + ای خداوند ہمارے رب کیا ہی بزرگ ہی تیرا نام تمام زمین پر +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور جو موت لبین پر گایا جاوے

۹ زبور میں اپنے سارے دل سے خداوند کی ستایش کرونگا۔ میں تیرے سارے
۲ عجائب کاموں کا بیان کرونگا + میں تجھہ سے خوش اور خوشوقت رہونگا۔ ای حق تعالی
۳ میں تیرے نام کی ستائش کرونگا + جب میرے دشمن اُلٹے پھریں وے تیرے سامنے
۴ سے دب جائینگے اور ہلاک ہونگے + کہ میرا انصاف اور قضیہ تونے چکایا۔ تو تخت
۵ عدالت پر بیٹھکے سچا انصاف کرتا ہی + تونے قوموں کو ملامت کی ہی۔ تونے شریروں کو
۶ فنا کیا تونے اُنکا نام ابد الآباد تک مٹا ڈالا ہی + ارے ای دشمن خرابیاں ہمیشہ کے
لئے تمام ہوئیں۔ تونے شہر کے شہر اجاڑ دیئے اور اُنکا ذکر اُنکے ساتھہ مٹ گیا ہی۔
۷ لیکن خداوند ابد تک تخت نشین ہی۔ اُس نے عدالت کے لئے اپنی مسند تیار کی ہی
۸ اور وہ صداقت سے جہان کا انصاف کریگا اور راستی سے قوموں کی عدالت
۹ کریگا + خداوند مظلوموں کے لئے محکم مکان ہی اور مصیبت کے وقت میں پناہ گاہ +
۱۰ وے جو تیرا نام جانتے ہیں تیرا بھروسا رکھینگے کہ تونے ای خداوند اُنکو جو تیری
۱۱ تلاش میں ہیں ترک نہیں کیا ہی + خداوند کی جو صیہون پر کرسی نشین ہی ستائش
۱۲ کے گیت گاؤ۔ لوگوں کے درمیان اُس کے عجائب کاموں کا بیان کرو + جب وہ خون
کی پرسش کرتا ہی تو اُنہیں یاد کرتا ہی۔ وہ ناچاروں کی فریاد کو فراموش نہیں کرتا +
۱۳ ای خداوند مجھہ پر رحم کر۔ اُس دکھہ پر جو میں اپنے دشمنوں سے کھینچتا ہوں نظر کر
۱۴ ای تو جو موت کے دروازوں پر سے میرا اُٹھانیوالا ہی۔ تاکہ میں صیہون کی بیٹی کے
۱۵ دروازوں پر تیری سب ستایش بیان کروں اور تیری نجات سے وجد کروں +

غیرقومیں اُس کوئے میں جو اُنہوں نے کھود اتھا گری ہیں - اُس دام میں جو اُنہوں نے
چھپایا تھا اُنہیں کے پانوٗں پھنسے + خداوند مشہور ہوا کہ اُس نے عدالت کی ١٦
ہی - شریر اپنے ہاتھوں کے کام کے پھندے میں پھنسا ہی ہجالیون + سلاہ + شریر ١٧
پلٹائے جاکے جہنم میں ڈالے جائینگے - وے ساری قومیں جو خدا کو بھول جاتی
ہیں + کہ مسکین ہمیشہ فراموش نہیں کیا جائیگا - عاجزوں کی اُمید سدا توڑی ١٨
نہ جائیگی + اُٹھہ ای خداوند کہ انسان غالب نہ ہووے - قوموں کی عدالت ١٩
تیرے حضور ہیں کیجاوے + ای خداوند اُنکو ڈراتا کہ قومیں اپنے تئیں بشرہی ٢٠
جانیں + سلاہ +

ای خداوند تو کیوں دور کھڑا رہتا ہی؟ دُکھہ کے ایام میں تو کیوں آپ کو ١٠ ازبور
چھپاتا ہی؟ شریر کے غرور سے مسکین کا کلیجا جل جاتا ہی - وے اُن مشورتوں ٢
میں جو اُنہوں نے کیں گرفتار ہوتے ہیں + کہ شریر اپنے نفس کی شہوتوں پر فخر ٣
کرتا ہی اور لٹیرے کو نیک بخت کہکے خداوند کو حقیر جانتا ہی شریر اپنی رو داری ٤
کے گھمنڈ سے تحقیقات نہیں کرتا اُس کے سارے خیال ہیں کہ خدا نہیں ہی +
اُسکی عادتیں ہمیشہ ایکساں رہتی ہیں - تیری عدالتیں اُسکی نظر سے بہت اوپر ہیں - ٥
وہ اپنے سارے دشمنوں سے اکڑتا ہی - اپنے دل میں کہتا ہی مجھہ کو جنبش نہ ہوگی - ٦
مجھہ پر پشت در پشت بپت نہ پڑیگی + اُس کا منہہ لعنت اور دغا اور ظلم سے بھرا ہی - ٧
اُسکی زبان کے نیچے فساد اور بدی ہیں + وہ دیہات کی گھاتوں میں بیٹھتا ہی + وہ ٨
خلوت کے مکانوں میں بیگناہوں کو قتل کرتا ہی - اُسکی آنکھیں پوشیدہ مسکین پر
لگی ہوئی ہیں + وہ چھپکے شیر کی مانند جو اپنی جھاڑی میں ہو گھات میں لگا ہوا ہی - ٩
وہ گھات میں رہتا ہی کہ مسکین کو پکڑے - وہ مسکین کو اپنے دام میں لاکے پکڑتا
ہی + وہ چور چار ہو کے پڑ جاتا ہی مسکین اُس کے قوتوروں سے گر جاتے ہیں ١٠

۱۱ وہ اپنے دل میں کہتا ہی خدا بھول گیا ہی - اُس نے اپنا مُنہہ چھپایا - اُس نے ہرگز نہیں دیکھا ہی +

۱۲ اُٹھہ ای خداوند ای خدا اپنا ہاتھہ بڑھا - خاکساروں کو بھول نہ جا + ۱۳ شریر خدا کی تحقیر کیوں کرتا ہی؟ وہ اپنے دل میں کہتا کہ تو تحقیقات نہ کریگا + ۱۴ تو نے تو دیکھا ہی - کہ تو زیانکاری اور رنجیدگی پر نظر کرتا ہی کہ اپنے ہاتھہ سے بدلا دیوے - مسکین آپ کو تیرے سپرد کرتا ہی - یتیم کا مددگار تو ہی + ۱۵ شریر اور بُرے کا بازو توڑ ایسا کہ اُس کی شرارت پھر ڈھونڈھی نہ پائی جاوے + ۱۶ خداوند ازل سے ابد تک بادشاہ ہی - بیگانی قومیں اُسکی سرزمین پر سے فنا ہوئیں + ۱۷ ای خداوند تو نے مسکینوں کا مطلب سُنا ہی - تو اُنکے دلوں کو مستعد کریگا اور کان دھر کے سُنیگا - ۱۸ کہ یتیموں اور مظلوموں کا اِنصاف کرے تاکہ خاکی آدمی پھر ظلم نہ کرے +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

۱۱ زبور ۱ میرا توکل خداوند پر ہی - تم کیونکر میری جان کو کہتے ہو کہ چڑیا سی اپنے پہاڑ پر جاتی رہ؟ ۲ کہ دیکھہ شریر اپنی کمان پر چلّا چڑھاتے ہیں - اپنا تیر چلّے میں جوڑتے تاکہ وے پوشیدہ سیدھے دلوالوں پر چھوڑیں + ۳ جب کہ بنیادیں بگڑ گئیں تو صادق کیا کریگا؟

۴ خداوند اپنی مقدس ہیکل میں ہی - خداوند کا تخت آسمان پر ہی - اُسکی آنکھیں دیکھتی ہیں - ۵ اُسکی پلکیں بنی آدم کو آزماتی ہیں + خداوند صادق کو جانچتا ہی - پر ۶ شریر سے اور جو ستم کو چاہتا ہی اُسکی روح اُس سے نفرت کرتی ہی + وہ شریروں پر ۷ انگارے اور آگ اور گندھک برساویگا - اور لوہ اُنکے پیالے کا حصہ ہوگا + اِسواسطے کہ خداوند جو صادق ہی صداقت کو چاہتا ہی اور اُس کا مُنہہ سیدھے لوگوں کی طرف متوجہ ہی +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور جو سمینیت پر گایا جاوے

۱۲ازبور ۱ ای خداوند رہائی دے - کہ دیندار آدمی جاتے رہتے ہیں اور دیانتدار لوگ بنی آدم میں سے غایب ہو جاتے + ۲ اُنمیں ہر ایک اپنے ہمسایہ کے ساتھ بیہودہ باتیں کرتا ہی - وے چاپلوسی کے لبوں سے اور دو دلی سے بولتے ہیں + ۳ خداوند سب چاپلوسی کے ہونٹھ اور وہ زبان جس سے بڑا بول نکلتا ہی کاٹ ڈالیگا - ۴ جو یوں کہتے ہیں ہم اپنی زبان سے غالب ہونگے - ہمارے ہونٹھ ہمارے ہیں - کون ہی جو ہمارا مالک ہی؟

۵ مسکینوں کی خراب حالی اور حاجتمندوں کی ٹھنڈی سانس پر نظر کر کے خداوند فرماتا ہی اب میں اُٹھتا ہوں - جو اُس سے اکڑتا ہی میں اُس سے اُس کو رہائی دونگا + ۶ خداوند کا کلام چوکھا کلام ہی جیسے روپا مٹی کی گھڑیا میں تایا گیا اور سات مرتبہ صاف کیا گیا + ۷ تو ہی ای خداوند اُنکا حافظ ہی تو اُنہیں اس زمانے کے لوگوں سے ابد تک بچا رکھیگا + ۸ شریر لوگ ہر طرف اکڑتے پھرتے ہیں - پر انکی جتنی سرفرازی ہی بنی آدم کی اُتنی ہی پستی ہی +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

۱۳ازبور ۱ ای خداوند کب تک تو مجھے بھولتا رہیگا؟ کیا ہمیشہ تک؟ کب تک تو اپنا مُنہہ مجھ سے چھپائیگا؟ ۲ کب تک میں اپنے جی میں منصوبہ باندھتا رہوں اور اپنے دل میں سارے دن غم کیا کروں؟ کب تک میرا دشمن مجھ پر سر بلند رہیگا؟

۳ ای خداوند میرے خدا توجہ کر کے میری سن - میری آنکھیں روشن کر نہ ہو کہ مجھے

۴ موت کی نیند آجاوے - نہ ہو کہ میرا دشمن کہے میں اُس پر غالب ہوا - اور میرے ستانیوالے میرے ٹل جانے سے خوش ہوں +

۵ اور میں جو ہوں سو تیری رحمت پر میرا بھروسا ہی - میرا دل تیری رہائی سے خوشوقت ہوگا - ۶ میں خداوند کی حمد و ثنا گاؤنگا - کیونکہ اُس نے مجھہ پر احسان کیا ہی +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

۱۴ ازبور ۱ احمق اپنے دل میں کہتا ہی خدا نہیں + وے خراب ہوئے اُنکے کام مکروہ ہیں کوئی نیکوکار نہیں + ۲ خداوند آسمان پر سے بنی آدم پر نگاہ کرتا تا دیکھے کہ اُنمیں کوئی دانشمند خدا کا طالب ہی یا نہیں + ۳ وے سب گمراہ ہوئے - وے ایک ساتھہ بگڑ گئے - کوئی نیکوکار نہیں ایک بھی نہیں + ۴ کیا اُن سب بدکاروں کو سمجھہ نہیں جو میرے بندوں کو یوں کھاجاتے ہیں جیسے روٹی کھاتے ہیں وے خداوند کا نام نہیں لیتے ؟ ۵ وے وہاں بڑے خوف میں تھے کیونکہ خدا صادقوں کی نسل کے درمیان ہی + ۶ تم مسکین کی صلاح کی تحقیر کرتے ہو اِس لئے کہ خداوند اُسکی پناہ ہی - ۷ کاش کہ اسرائیل کی نجات صیہون میں سے ہوتی ! جب خداوند اپنی قوم کے قیدیوں کو پھیر لائیگا تو یعقوب شاد ہوگا اور اسرائیل خوش +

## داؤد کا زبور

۱۵ ازبور ۱ اَے خداوند تیرے خیمے میں کون رہیگا ؟ تیرے کوہ مقدس پر کون سکونت کریگا ؟ ۲ وہ جو سیدھی چال چلتا ہی اور صداقت کے کام کرتا ہی اور اپنے دل سے سچ بولتا ہی + ۳ وہ جو اپنی زبان سے چغلی نہیں کھاتا اور اپنے ہمسائے سے بدی نہیں کرتا اور اپنے پڑوسی پر عیب نہیں لگاتا ہی + ۴ وہ جس کی نظر میں نکما آدمی خوار ہی پر وہ اُنہیں

جو خداوند سے ڈرتے ہیں عزت دیتا ہی - وہ جو اپنے ضرر پر قسم کھاتا ہی اور بدلتا نہیں ۵
وہ جو سود کے لئے قرض نہیں دیتا اور بیگناہوں کے ستانے کے لئے رشوت
نہیں لیتا + وہ جو یہہ کرتا ہی کبھی نہ ٹلیگا +

## داؤد کا مکتام

۱۶ ۱ خدایا تو میری حفاظت کر کیونکہ مجھے تیرا ہی بھروسا ہی - ای میری جان تو نے
۲ یہہ داؤد کو کہا ہی کہ تو میرا خداوند ہی تیرے بغیر میری بھلائی نہیں + اُن مقدّسوں
۳ اور خاص لوگوں کی بابت جو سرزمین میں رہتے ہیں اُنہیں سے میری ساری
خوشی ہی + اُنکے دکھہ جو غیر کے پیچھے دوڑتے ہیں بڑھتے رہینگے - اُنکے خون والے
۴ تپاون میں نہ تپاؤنگا بلکہ میں اپنے ہونٹھوں سے اُنکے نام بھی نہ لونگا +
۵ میری میراث کا اور میرے پیالے کا حصّہ خداوند ہی - میرے بخرے کا
۶ نگاہبان تو ہی + دلپذیر مکانوں میں میرے لئے جریب کی گئی - ہاں میری
۷ میراث ستھری ہی + میں خداوند کو مبارک کہونگا جو مجھے صلاح دیتا ہی - میرے
۸ گُردے راتوں کو مجھے تعلیم دیتے ہیں + میری نگاہ ہمیشہ خداوند پر ہی - اِس لئے
۹ کہ وہ میرے دہنے ہاتھہ ہی مجھہ کو کبھی جنبش نہ ہوگی + اِسی سبب میرا دل خوش
۱۰ ہی اور میری شوکت شاد - میرا جسم بھی اُمید میں چین کریگا کہ تو میری جان کو قبر
۱۱ میں رہنے نہ دیگا اور تو اپنے قدوس کو سڑنے نہ دیگا + تو مجھکو زندگانی کی راہ دِکھلاویگا -
تیرے حضور میں خوشیوں سے سیری ہی - تیرے دہنے ہاتھہ میں ابد تک عشرتیں ہیں +

## داؤد کی ایک نماز

۱۷ ۱ ای خداوند صدق کو سن اور میری فریاد پر دھیان رکھہ اور میری دعا پر جو بے ریا
۲ ہونٹوں سے نکلتی ہی کان دھر + میرا اِنصاف تیرے حضور سے نکلے - تیری آنکھیں

۳ راستی پر نظر کریں + تو میرے دل کو آزماتا۔ تو رات کو میری خبر لینے آتا۔ تو مجھے پرکھتا ہے
۴ پر تو کوئی بدی نہ پاویگا۔ میرا منہہ خطا نہ کریگا + اِنسان کے فعلوں کو دیکھکر تیرے
لبوں کے سخن کے سبب میں نے اپنے تئیں ہلاک کرنیوالے کی راہوں سے بچا رکھا +
۵ میرے قدموں کو اپنی راہوں میں تھامے رکھہ کہ میرے پانوں نہ پھسلیں + میں
۶ تجھے پکارتا ہوں کہ تو ای خدا میری سُنیگا۔ میری طرف کان دھر میری عرض سُن لے +
۷ اپنی عجیب مہربانی ظاہر کر ای تو جو توکل کرنیوالوں کو اُن سے جو تیرے دہنے ہاتھہ
۸ کی مخالفت میں اُٹھتے ہیں بچاتا ہے۔ مجھے آنکھہ کی پتلی کی مانند محفوظ رکھہ۔ مجھے اپنے
۹ پروں کے سایہ تلے چھپا لے۔ اُن شریروں سے جو مجھہ پر ظلم کرتے ہیں اور میرے
۱۰ جانی دشمنوں سے جو مجھے گھیرے ہوئے ہیں + وے اپنی چربی میں چھپ گئے
۱۱ ہیں۔ وے اپنے منہہ سے بڑا بول بولتے ہیں + وے اب ہمارے ہر ایک قدم
۱۲ پر ہم کو گھیرتے ہیں اور اُنکی آنکھیں لگی ہوئی ہیں کہ ہم کو زمین پر گرا دیویں + اور
اُنکی مثال یہہ ہے جیسے شیر جو شکار پر جی لگاوے۔ اور جیسا شیر کا بچہ جو چھپکے
گھات میں بیٹھے +

۱۳ اُٹھہ ای خداوند اُس کا سامہنا کر اُسکو ڈھکیل دے۔ میری جان کو اُس شریر
۱۴ سے جو تیری تلوار ہے رہائی دے۔ اُن لوگوں سے ای خداوند جو تیرے ہاتھہ ہیں دُنیا
کے لوگوں سے جن کا بخرہ اِسی زندگانی میں ہے اور جن کے پیٹ تو اپنی نہانی چیزوں
سے بھرتا۔ اُنکی اولاد بھی سیر ہوتی اور وے اپنی باقی دولت اپنے بال بچوں کے لئے
۱۵ چھوڑ جاتے ہیں + پر میں جو ہوں صداقت میں تیرا منہہ دیکھونگا۔ اور جب میں
تیری صورت پر ہوکے جاگونگا تو میں سیر ہوؤنگا +

سردار مغنی کے لئے خداوند کے بندے داؤد کا زبور جسنے
اس زبور کی باتوں کو اس دن میں خداوند کے آگے
کہا جس دن خداوند نے اسے اسکے سارے
دشمنوں کے ہاتھ سے اور ساؤل کے
ہاتھ سے بچایا تھا۔ اور بولا

۱ اے خداوند جو میری قوت ہے میں تجھ سے محبت رکھتا ہوں + ۲ خداوند میری
چٹان اور میرا گڑھ اور میرا چھڑانیوالا ہے۔ میرا خدا میری چٹان جس پر میرا بھروسا
ہے۔ میری ڈھال اور میری نجات کا سینگ اور میرا اونچا برج + ۳ میں خداوند کو جو ستائش
کے لائق ہے پکارتا ہوں اور یوں اپنے دشمنوں سے رہائی پاتا +

۴ موت کی رسیوں نے مجھے گھیرا اور بیدین لوگوں کے سیلابوں نے مجھے
ڈرایا + ۵ گور کی رسیوں نے مجھے گھیر لیا۔ موت کے پھندوں نے مجھے آگے سے
پھنسایا + ۶ میں نے تنگی کے وقت خداوند کو پکارا اور اپنے خدا کے آگے چلایا۔
اس نے میری آواز اپنی ہیکل میں سے سنی اور میری فریاد اس کے سامھنے اسکے
کانوں تک پہنچی + ۷ تب زمین کانپی اور لرزی سارے پہاڑ جڑ مول سے ہل گئے
اور اس لئے کہ وہ غضبناک ہوا تھرتھرائے + ۸ اس کے نتھنوں سے دھواں اٹھا
اور اس کے منہہ سے آگ بھڑکی جس سے انگارے دہک اٹھے + ۹ اس نے آسمانوں
کو جھکایا اور نیچے اترا۔ اس کے پاؤں تلے تاریکی تھی + ۱۰ وہ کروبی پر سوار ہوا اور
پرواز کر گیا۔ وہ ہوا کے پروں پر اڑا + ۱۱ اس نے تاریکی کو اپنا پردہ کیا اور اس کے
گرداگرد پانیوں کا اندھیرا اور بادلوں کی گھٹا اس کا خیمہ تھا + ۱۲ اس چمک سے جو
اسکے آگے تھی اس کے اندھیرے بادل پھٹکر اولے اور انگارے بن گئے +
۱۳ خداوند آسمانوں میں گرجا اور حق تعالی نے اپنی آواز نکالی۔ تو اولے اور انگارے

۱۴ بن گئے + ہاں اُس نے اپنے تیر چھوڑے اور اُنکو پراگندہ کیا - اور بجلیاں چمکائیں اور

۱۵ اُنہیں گھبرا دیا + اُس وقت پانیکی تھاہیں دکھائی دیں اور تیری جھنجھلاہٹ سے ای

۱۶ خداوند ہاں تیرے نتھنوں کے دم کے جھونکے سے جہان کی نیویں کھُل گئیں + اُسنے

۱۷ اوپر سے بھیجکر مجھے پکڑ لیا گہرے پانیوں میں سے اُس نے مجھے کھینچ لیا + میرے زبردست

دشمن سے اور اُن سے جو میرا کینہ رکھتے تھے اُس نے مجھے رہائی دی - اِس لئے

۱۸ کہ وے مجھ سے سخت زور آور تھے + اُنہوں نے بپت کے دن میرا سامہنا کیا - لیکن

۱۹ خداوند میرا تکیہ تھا + وہ مجھے نکالکے ایک کشادہ جگہ میں لے گیا - اُس نے مجھے چھُڑایا

کیونکہ وہ مجھ سے خوش تھا +

۲۰ خداوند نے جیسی میری صداقت تھی مجھ کو جزا دی اور میرے ہاتھوں کی پاکیزگی

۲۱ کے مطابق اُس نے مجھے بدلا دیا + اِس لئے کہ میں نے خداوند کی راہیں یاد رکھیں

۲۲ اور شرارت کر کے اپنے خدا سے مُنہہ نہ موڑا + کیونکہ اُسکی ساری عدالتیں میرے زیر نظر

۲۳ رہیں اور اُس کے حکموں کو میں نے اپنے سے دور نہ کیا + میں اُسکے ساتھ سیدھا رہا

۲۴ اور میں نے آپ کو اپنی بدکاری سے باز رکھا + سو خداوند نے میری صداقت کے مطابق

۲۵ اور میری پاکدستی کے موافق جو اُسکی آنکھوں کے سامہنے تھی مجھ کو جزا دی + رحم کرنیوالے

۲۶ کو تو اپنے تئیں رحیم دکھلاتا ہی - اور نیکی کرنیوالے پر آپکو نیکی کرنیوالا ظاہر کرتا + خالص کو تو

۲۷ اپنے تئیں خالص دکھلاتا ہی اور کجرووں کے ساتھ تو کجرو معلوم ہوتا + کیونکہ تو مسکینوں

۲۸ کو بچاتا ہی - اور تو اونچی آنکھوں کو نیچی کرتا ہی + تو میرا چراغ جلاتا ہی - خداوند میرا خدا میرے

۲۹ اندھیرے کو اُجالا کرتا ہی + کہ میں تیری کمک سے ایک فوج پر دوڑتا ہوں - میں اپنے

۳۰ خدا کی مدد سے ایک دیوار کود جاتا ہوں + خدا جو ہی اُسکی راہ کامل ہی خداوند کا سخن

تایا ہوا ہی - وہ اُن سب کی جنہیں اُس کا بھروسا ہی سپر ہی +

۳۱ خداوند کے سوا خدا کون ہی؟ اور ہمارے خدا کو چھوڑ کے چٹان کون ہی؟ خدا ہی

۳۲
۳۳ ہی جو میری کمر کو مضبوط باندھتا ہی اور میری راہ کو کامل کرتا + وہ میرے پاؤں ہرنیوں

۳۴ کے سے کرتا ہی اور مجھے میرے اونچے مکانوں پر کھڑا کرتا + وہ میرے ہاتھوں کو جنگ
۳۵ کی تعلیم دیتا ہی یہانتک کہ پیتل کی کمان میرے بازوؤں سے جھکائی جاتی ہی + تونے
اپنی نجات کی سپر مجھ کو عنایت کی اور تیرے دہنے ہاتھ نے مجھ کو سنبھالا اور تیرے
۳۶ احسان نے مجھ کو بزرگ کیا + تونے میرے قدموں کو میرے تلے کشادہ کیا یہانتک
۳۷ کہ میرے پاؤں پھسلتے نہیں + میں نے اپنے دشمنوں کا پیچھا کیا اور اُنہیں جا لیا میں
۳۸ پیچھے نہ پھرا جب تک اُنہیں فنا نہ کیا + میں نے اُنہیں مارا ہی ایسا کہ وے اُٹھ نہیں
۳۹ سکے - میرے قدموں کے نیچے گر پڑے ہیں + کیونکہ تونے لڑائی کے واسطے میری
۴۰ کمر مضبوط باندھی ہی - تونے اُنکو جو مجھ پر چڑھ آئے ہیں میرے نیچے جھکایا + تونے
۴۱ میرے دشمنوں کی پیٹھ مجھے دکھلائی - اور میں نے اُنکو جو میرا کینہ رکھتے تھے نابود کیا +
وے چلّائے پر کوئی بچانیوالا نہ تھا - ہاں خداوند کو پکارا پر اُس نے اُنہیں جواب
۴۲ نہ دیا + تب میں نے اُنہیں ایسا پیسا کہ وے گرد کی مانند جو ہوا میں ہوتی ہی ہو گئی -
۴۳ میں نے اُنہیں یوں نکال پھینکا جیسے رستوں میں کی کیچ + تونے مجھے لوگوں کے جھگڑوں
سے رہائی دی - تونے مجھے اجنبی قوموں کا سردار کیا - وے لوگ جنہیں میں نہیں جانتا
۴۴ تھا میری فرمانبرداری کرینگے + میری شہرت سُنتے ہی وے مجھے مانینگے - اجنبیوں
۴۵ کی نسلیں میری خوشامد کرینگی - اجنبیوں کی نسلیں مرجھا جاوینگی اور اپنے چھپنے کے
مکانوں میں تھرتھراوینگی +

۴۶ خداوند ہی زندہ ہی - میری چٹان مبارک ہی - میرا نجات دہنیوالا خدا بلند ہی +
۴۷ ۴۸ خدا ہی ہی جو میرا انتقام لیتا ہی اور قوموں کو میرے زیر کرتا ہی + وہ مجھے میرے دشمنوں
سے چھڑاتا ہی - ہاں تو مجھے اُنپر جو مجھ سے مخالفت کرنے کو اُٹھے ہیں بالا کرتا ہی - تونے
۴۹ مجھے ظالم آدمی سے رہائی دی سو میں ای خداوند قوموں کے درمیان تیرا اقرار کرونگا
۵۰ اور تیرے نام کے گیت گاونگا + وہ اپنے بادشاہ کو بڑی رہائیاں بخشتا ہی اور اپنے
مسیح پر داؤد پر اور اُسکی نسل پر ابد تک رحم کیا کرتا ہی +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

۱۹ زبور ۲ — آسمان خدا کا جلال بیان کرتے ہیں اور فضا اُسکی دستکاری دکھلاتی ہے + ایکدن دوسرے دن سے باتیں کرتا ہے اور ایک رات دوسری رات کو معرفت بخشتی ہے +
۳ ۴ — اُنکی کوئی لُغت اور زبان نہیں اُنکی آواز سُنی نہیں جاتی۔ پر ساری زمین میں اُنکی تار گونجتی ہے اور دُنیا کے کناروں تک اُنکا کلام پہنچا ہے + اُن میں اُس نے آفتاب کے لئے خیمہ کھڑا کیا ہے
۵ — جو دُلہے کی مانند خلوتخانے سے نکل آتا ہے اور پہلوان کی طرح میدان میں دوڑنے سے خوش ہوتا ہے۔
۶ — افلاک کے کنارے سے اُسکی برآمد ہے اور اُسکی گردش اُنکے دوسرے کنارے تک ہوتی۔ اُسکی گرمی سے کوئی چیز چھپی نہیں +

۷ — خداوند کی توریت کامل ہے کہ دل کی پھیرنیوالی ہے۔ خداوند کی شہادت سچی ہے کہ سادہ دلوں کو تعلیم دینیوالی ہے۔
۸ — خداوند کی شریعتیں سیدھی ہیں کہ دل کو خوشی بخشتی ہیں۔ خداوند کا حکم صاف ہے کہ آنکھوں کو روشن کرتا ہے +
۹ — خداوند کا خوف پاک ہے کہ اُسکو ابد تک پائیداری ہے۔ خداوند کی عدالتیں سچی اور تمام و کمال سیدھی ہیں +
۱۰ — وے سونے سے بلکہ بہت کندن سے زیادہ نفیس ہیں۔ شہد اور اُس کے چھتے کے ٹپکوں سے شیریں تر ہیں +
۱۱ — اُسکے سوا تیرا بندہ اُن سے تربیت پاتا ہے۔ اُنکے یاد رکھنے میں بڑا ہی اجر ہے +

۱۲ ۱۳ — اپنی بھول چوکوں کو کون جان سکتا ہے؟ تو مجھ کو گناہ پنہانی سے پاک کر + اپنے بندے کو تمرد کے گناہوں سے بھی باز رکھ۔ اُنہیں مجھ پر غالب ہونے نہ دے
۱۴ — تب میں راست ہونگا اور بڑے گناہ سے پاک رہونگا + میرے مُنہہ کی باتیں اور میرے دل کے سوچ تیرے حضور میں پسند آویں اے خداوند میری چٹان اور میرے فدیہ دینیوالے +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

۲۰ زبور ۱ مصیبت کے دن خداوند تیری سُنے - یعقوب کے خدا کا نام تجھے بلندی بخشے +
۲، ۳ مقدس ہی سے تیری کمک بھیجے اور صیہون میں سے تجھے سمبھالے - تیرے سارے
۴ ہدیوں کو یاد فرماوے - اور تیری سوختنی قربانیوں کو قبول کرے - سلاہ + تیرے
دل کی خواہش کے موافق تجھ کو انعام دیوے اور تیرے سارے منصوبے کو پورا
۵ کرے + ہم تیری نجات سے خوشی مناوینگے اور اپنے خدا کے نام پر اپنے جھنڈے
کھڑے کرینگے - خداوند تیری ساری مرادیں پوری کرے +

۶ اب میں جانتا ہوں کہ خداوند اپنے مسیح کا چھڑانیوالا ہی - وہ اپنے دہنے ہاتھ
۷ کے نجات دینیوالے زور سے اپنے مقدس آسمان پر سے اُسکی سُنیگا + یہہ گاڑیوں کا
۸ وے گھوڑوں کا پر ہم خداوند اپنے خدا کے نام کا ذکر کرینگے - وے خم ہوئے اور گر پڑے
لیکن ہم اُٹھے اور سیدھے کھڑے ہوئے +

۹ ای خداوند رہائی دے - جس وقت ہم پکاریں اُس دن بادشاہ ہماری سُنے +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

۲۱ زبور ۱ ای خداوند تیری توانائی سے بادشاہ خوشی کرتا ہی اور تیری نجات سے کیا ہی
۲ دلشاد ہی - تونے اُس کو اُس کے دل کا مطلب دیا - اور اُس نے جو کچھ اپنے مُنہہ
۳ سے مانگا تونے اُسے رد نہ کیا + سلاہ + فیض کی برکتوں سے تو آپ ہی اُسکے ساتھہ
۴ پیش آیا - تونے خالص سونے کا تاج اُسکے سر پر رکھا + اُس نے تجھہ سے زندگی چاہی اور تونے
۵ اُس کو عمر کی درازی ابد تک بخشی + تیری نجات سے اُسکی شوکت عظیم ہی حشمت اور جلال
۶ کو تونے اُس پر رکھا ہی + کہ تونے اُسکو سدا کی برکتوں کا سبب ٹھہرایا ہی - تونے اُس کو اپنے

۷ دیدار سے نہایت خوشوقت کیا + کیونکہ بادشاہ خداوند پر توکل رکھتا ہی حق تعالی کی
رحمت سے وہ جنبش نہ پاویگا +

۸ تیرا ہاتھ تیرے سارے دشمنوں کو ڈھونڈھ نکالیگا - تیرا دہنا ہاتھ تیرے
۹ بیریونکا ٹھکانا لگاویگا + جس وقت تو اُنپر قہر کے ساتھہ نگاہ کرے تو تنور کی طرح دہکاویگا
۱۰ خداوند اُنکو اپنے غضب سے نگل جاویگا - اور آگ اُنکو کھالیگی + تو اُنکا پھل زمین پر
۱۱ سے اور اُنکی نسل بنی آدم کے درمیان سے نابود کریگا + کیونکہ اُنہوں نے تیرے برخلاف
۱۲ بدی پھیلائی اور ایسی بُری فکر سوچی کہ اُسے انجام تک پہنچا نہ سکینگے + کہ تو اُنکی پیٹھہ
۱۳ دکھلاویگا اور تو اُنکے روبرو اپنے چلّے کو چڑھاویگا + ای خداوند تو اپنی ہی قوت سے بلند
ہو - ہم تیری قدرت کی مدح اور ثنا گاوینگے +

## سردار مُغنی کے لئے داؤد کا زبور جو صبح کے غزال کے سُر پر گایا جاوے

۲۲ زبور ای میرے خدا ای میرے خدا تو نے مجھے کیوں چھوڑا ہی؟ تو میری رہائی سے
۲ اور میرے کراہنے کی باتوں سے کیوں دور رہا؟ ای میرے خدا میں دن کو چلاتا ہوں
۳ پر تو نہیں سُنتا - رات کو بھی اور مجھے قرار نہیں + مگر تو قدوس ہی - تو اسرائیل کی مدح
۴ میں سکونت کرنیوالا ہی + ہمارے باپ دادوں نے تجھہ پر توکل کیا - اُنہوں نے توکل کیا
۵ اور تو نے اُنہیں چھڑایا + اُنہوں نے تجھہ سے فریاد کی اور رہائی پائی - اُنہوں نے
۶ تجھہ پر بھروسا کیا اور شرمندہ نہوئے + پر میں کیڑا ہوں نہ انسان - آدمیوں کا ننگ
۷ ہوں اور قوم کی عار + وے سب جو مجھہ کو دیکھتے ہیں مجھہ پر ہنستے ہیں - وے اپنے
۸ ہونٹھہ پسارتے ہیں وے سر ہلا ہلا کے کہتے ہیں کہ اُس نے اپنے تئیں خداوند پر چھوڑا
ہی کہ وہ اُسے بچاوے - جس حال کہ وہ اُس سے راضی ہی تو وہی اُسے چھڑاوے +
۹ بہر حال تو ہی ہی جو مجھے پیٹ سے باہر لایا - میری ماکی چھاتیوں پر بھی تو ہی

۱۰ میرے اعتماد کا باعث ہوا میں پیدا ہوتے ہی تجھ پر پھینکا گیا۔ جب میں اپنی ماں کے پیٹ
۱۱ سے نکلا تب ہی سے تو میرا خدا ہی۔ مجھ سے دور مت رہ کہ تنگی پہنچا چاہتی اور مددگار
۱۲ کوئی نہیں۔ بہت سے بیلوں نے مجھے آ گھیرا ہی۔ بسن کے مضبوط بیلوں نے
۱۳ چاروں طرف سے مجھ پر ہجوم کیا ہی۔ وے مجھ پر پھاڑنیوالے اور گونجنیوالے شیر کی
۱۴ طرح منہہ پسارے ہوئے ہیں۔ میں پانی کی طرح بہا جاتا ہوں اور میرے بند بند الگ
۱۵ ہو چلے ہیں۔ میرا دل موم کی طرح میرے سینے میں پگھل گیا۔ میری قوت ٹھیکرے کی
طرح خشک ہو گئی۔ میری زبان تالو سے لگی جاتی ہی اور تو مجھے موت کی خاک پر بٹھاتا
۱۶ ہی۔ کیونکہ کتے مجھ کو گھیرتے ہیں۔ شریروں کی گروہ میرا احاطہ کرتی ہی۔ وے
۱۷ میرے ہاتھ اور میرے پانوٴں چھیدتے۔ میں اپنی سب ہڈیوں کو گن سکتا ہوں۔
۱۸ وے مجھے تاکتے ہیں اور گھورتے ہیں۔ وے میرے کپڑے آپس میں بانٹتے
۱۹ ہیں اور میرے لباس پر قرعہ ڈالتے ہیں۔ پر تو ای خداوند دور مت رہ۔ ای میری
۲۰ توانائی جلد میری مدد کے لئے آ۔ میری جان کو تلوار سے بچا۔ میری وحیدہ کو کتے
۲۱ کے ہاتھ سے۔ ببر کے منہہ سے اور بھینسوں کے سینگوں سے مجھے رہائی دے۔
تو نے میری سن کے بچایا ہی۔

۲۲ ۲۳ میں اپنے بھائیوں میں تیرا نام بیان کرونگا اور مجمع میں تیرا ثناخواں ہوونگا۔ تم
جو خداوند سے ڈرتے ہو اُسکی ستائش کرو۔ ای یعقوب کی ساری نسل تم اُسکی بزرگی کرو
۲۴ ای اسرائیل کی ساری اولاد اُسکا ڈر مانو۔ کہ اُسنے دردمند کے درد کی تحقیر نہیں کی نہ
اُس سے اُسے نفرت آئی نہ اُسنے اُس سے اپنا منہہ پھیر لیا۔ بلکہ جب اُسنے اُسکو پکارا اُسنے
۲۵ جواب دیا۔ بڑی جماعت میں مجھ سے تیری ستائش ہوگی۔ میں اُنکے آگے جو اُس سے ڈرتے
۲۶ ہیں اپنی نذریں ادا کرونگا۔ وے جو حلیم ہیں کھاوینگے اور سیر ہووینگے۔ وے جو
۲۷ خداوند کے طالب ہیں اُسکی ستائش کرینگے۔ تمہارا دل ابد تک جیتا رہے۔ سارے
جہان کو سراسر یاد آویگا اور وے خداوند کی طرف رجوع لاوینگے۔ سب قوموں کے

۲۸ گھرانے تیرے آگے سجدہ کرینگے + کہ سلطنت خداوند کی ہی ۔ قوموں کے درمیان وہی
۲۹ حاکم ہی + دنیا کے سارے دولتمند کھاوینگے اور سجدہ کرینگے ۔ وے سب بھی جو خاک میں
۳۰ ملتے ہیں اُسکے حضور جھکینگے اور وے جنکی مجال نہیں کہ اپنی جان بچاویں ۔ ایک نسل ہوگی
۳۱ جو اُسکی بندگی کریگی ۔ وہ خداوند کی ایک پشت گنی جاویگی + وے آوینگے ۔ اور اُن
لوگوں پر جو پیدا ہونگے یہہ کہکے اُسکی صداقت ظاہر کرینگے کہ اُس نے ایسا کیا +

## داؤد کا زبور .

۲۳ زبور خداوند میرا چوپان ہی مجھہ کو کچھہ کمی نہیں ۔ وہ مجھے ہریالی چراگاہوں میں بٹھلاتا ہی ۔
۲ وہ راحت کے چشموں کی طرف مجھے لیے پہنچاتا ہی +
۳ وہ میری جان پھیر لاتا ہی اور اپنے
نام کی خاطر مجھے صداقت کی راہوں میں لئے پھرتا ہی +
۴ بلکہ جب میں موت کے سایہ
کی وادی میں پھروں تو مجھے کچھہ خوف و خطر نہ ہوگا کیونکہ تو میرے ساتھہ ہی ۔ تیری
چھڑی اور تیری لاٹھی وے ہی میری تسلی کے باعث ہیں +
۵ تو میرے دشمنوں
کے روبرو میرے آگے دسترخوان بچھاتا ۔ تو میرے سر پر تیل ملتا ۔ میرا پیالہ لبریز ہوکے
چھلکتا ہی +
۶ لاکلام مہربانی اور رحمت عمر بھر میرے ساتھہ ساتھہ رہینگی اور میں ہمیشہ
خداوند کے گھر میں رہونگا +

## داؤد کا زبور

۲۴ زبور زمین خداوند کی ہی اور اُسکی معموری بھی ۔ جہان اور اُسکے سارے باشندے
۲ اُسکے ہیں + اِس لئے کہ اُس نے اُسکی بنا پانیوں پر رکھی اور اُسے سیلابوں پر قائم کیا +
۳ خداوند کے پہاڑ پر کون چڑھہ سکتا ہی ؟ اور اُس کے مکان مقدس پر کون
کھڑا رہ سکتا ہی ؟
۴ وہی ہی جسکے ہاتھہ صاف ہیں اور جس کا دل پاک ہی ۔ جو اپنا دل
بطلان پر نہیں لگاتا اور جو مکر سے قسم نہیں کھاتا +
۵ خداوند کی برکت اُسے پہنچیگی اور

۶ اُسکے سنجات دینیوالے خدا کی صداقت اُس کے ساتھہ ہوگی + یہہ وہ پشت ہی جو اُسکی طالب ہی - تیرے دیدار کا خواہاں یعقوب ہی + سلاہ +

۷ ای پھاٹکو اپنے سر اونچے کرو اور ای ابدی دروازو اونچے ہو کہ جلال کا بادشاہ

۸ داخل ہووے + یہہ جلال کا بادشاہ کون ہی؟ خداوند جو قوی اور قادر ہی - خداوند جو

۹ جنگ میں زورآور ہی + ای پھاٹکو اپنے سر اونچے کرو اور ای ابدی دروازو اونچے ہو

۱۰ کہ جلال کا بادشاہ داخل ہووے + یہہ جلال کا بادشاہ کون ہی؟ لشکروں کا خداوند وہی جلال کا بادشاہ ہی + سلاہ ٭

## داؤد کا زبور

۲۵ زبور ۱، ۲ ای خداوند میں اپنی جان کو تیری طرف اُٹھاتا ہوں + ای میرے خدا میں تجھہ پر بھروسا رکھتا ہوں مجھے شرمندہ ہونے نہ دے میرے دشمن مجھہ پر شادیانہ نہ بجاویں

۳ اور اُن میں سے بھی جو تجھہ سے اُمید رکھتے ہیں کوئی شرمندہ نہ ہو - بلکہ وے

۴ جو ناحق تجھہ سے سرکشی کرتے ہیں شرمندہ ہوویں + ای خداوند مجھے اپنی راہیں

۵ دکھلا مجھہ کو اپنے رستے بتلا + اپنی صداقت میں مجھہ کو لے چل اور مجھہ کو تعلیم دے کہ میرا نجات دینیوالا خدا تو ہی - سارے دن میں تیرا انتظار کھینچتا ہوں +

۶ ای خداوند اپنی رحمتوں کو اور اپنی مہربانیوں کو یاد کر کہ وے قدیم سے ثابت ہیں +

۷ میری جوانی کے گناہوں کو اور میرے قصوروں کو یاد مت کر - تو اپنی

۸ رحمت کے مطابق اپنی خوبی کے لئیے ای خداوند مجھے یاد فرما + خداوند بھلا اور

۹ سیدھا ہی - اِس لئیے وہ گنہگاروں کو راہ حق دکھلاتا ہی + وہ حلیموں کو عدالت

۱۰ کی راہ بتاتا ہی اور مسکینوں کو اپنی راہ کی بات سکھلاتا ہی + خداوند کی ساری راہیں رحمت اور صداقت ہیں اُنکے لئیے جو اُس کے عہد اور اُسکی شہادتوں

۱۱ کو یاد رکھتے ہیں + ای خداوند اپنے نام کے واسطے میری بدی کو بخش دے

۱۲ کہ وہ بڑی ہی + وہ کونسا اِنسان ہی جو خداوند سے ڈرتا ہی؟ وہ اُس کو وہی راہ جو
۱۳ اُسے پسند ہی بتلادیگا + اُس کا جی چین سے رہیگا اور اُسکی نسل زمین کی وارث
۱۴ ہوگی + خداوند کا بھید اُن پاس ہی جو اُس سے ڈرتے ہیں - وہ اُنکو اپنے عہد کی
شناسائی عنایت کریگا +

۱۵ میری آنکھیں ہمیشہ خداوند کی طرف لگی رہتی ہیں - کیونکہ وہی میرے پانوں
۱۶ پھندے سے نکالیگا + میری طرف متوجہ ہو اور مجھ پر رحم کر کہ میں اکیلا اور دُکھ میں
۱۷ ہوں + میرے دل کے غم بہت بڑھ گئے - تو مجھ کو میرے دُکھوں سے رہائی دے +
۱۸ ۱۹ میری پریشانی اور میری مشقّت پر نگاہ کر - اور میرے سب گناہ بخشدے + میرے
دشمنوں کو دیکھ کہ وے بہت ہیں اور جو میر اکینہ رکھتے سو اندھیر کرکے رکھتے ہیں +
۲۰ میری جانکی محافظت کر اور مجھے بچالے - اور مجھے شرمندہ ہونے نہ دے کیونکہ مجھے
۲۱ تیرا ہی بھروسا ہی + ایسا کر کہ راستی اور سیدھائی میرے نگہبان ہوویں کہ مجھے تجھ سے
۲۲ اُمید ہی + ای خدا اِسرائیل کو اُسکی ساری تکلیفوں سے رہائی دے +

## داؤد کا زبور.

۲۶ زبور ای خداوند میرا اِنصاف کر کہ میں اپنی سیدھائی کی راہ چلا ہوں اور میں
۲ نے خداوند پر توکّل کیا ہی - میں لغزش نہ کھاؤنگا + ای خداوند مجھے آزما اور میرا اِمتحان
۳ کر - میرے گردوں کو اور میرے دل کو تالے + کہ تیری شفقت میری آنکھوں کے
۴ سامھنے ہی اور میں تیری سچائی کی راہ چلا ہوں + میں بیہودوں کے ساتھ نہیں بیٹھا
۵ اور ریاکاروں کے ساتھ نہیں چلتا ہوں + بدکاروں کی جماعت کا میں دشمن ہوں -
۶ شریروں کے ساتھ میں نہ بیٹھونگا + میں بیگناہی میں اپنے ہاتھ دھوؤنگا - تب
۷ میں ای خداوند تیرے مذبح کا طواف کرونگا - تاکہ میں شکر ادا کرنے میں اپنی آواز
۸ اُٹھاؤں اور تیرے سارے عجائب کاموں کا بیان کروں + ای خداوند تیری سکونت

کا گھر بلکہ وہ مکان جہاں تیرا جلال رہتا ہی مجھ کو خوش آیا + میری جان کو گنہگاروں ۹
میں شامل مت کر اور میری حیات کو خونریز آدمیوں سے نہ ملا + کہ اُنکے ہاتھوں میں ۱۰
فساد ہی اور اُنکا دہنا ہاتھہ رشوتوں سے پُر ہی + میں جو ہوں اپنی راستبازی سے ۱۱
راہ چلونگا - مجھے مخلصی دے اور مجھ پر رحم کر - میرا پانو ہموار جگہ پر ہی - میں مجمعوں میں ۱۲
خداوند کو مبارک کہونگا +

## داؤد کا زبور

خداوند میری روشنی ہی اور میری نجات - مجھ کو کسکی دہشت ؟ خداوند میری ۲۷ زبور ۱
زندگی کا پشتہ ہی - مجھ کو کسکی ہیبت ؟ جس وقت شریر جو میرے دشمن اور میرے ۲
بیری ہیں میرا گوشت کھانے کو مجھ پر چڑھہ آئے تو اُنہوں نے ٹھوکر کھائی اور گر گئے +
اگرچہ ایک لشکر میرے برخلاف خیمہ کھڑا کرے تو بھی میرے دل کو کچھہ خوف نہیں - اگرچہ ۳
میری مخالفت میں لڑائی برپا ہو تو بھی میرا توکل ثابت رہیگا + میں نے خداوند سے ایک ۴
سوال کیا اُسی کا میں طالب رہونگا کہ میں عمر بھر خداوند کے گھر میں سکونت کروں تاکہ
خداوند کے جمال کو دیکھوں اور اُسکی ہیکل میں تحقیقات کروں + کیونکہ مصیبت کے وقت ۵
وہ مجھ کو اپنے خیمے میں چھپا لیگا - اپنے ڈیرے کے پردے میں مجھے پوشیدہ رکھیگا -
وہ مجھے چٹان پر چڑھاویگا + سو اب میں اپنے سارے دشمنوں میں جو میرے آس ۶
پاس ہیں سر بلند کیا جاؤنگا - میں اُس کے خیمے میں خوشی کی قربانیاں کرونگا - میں
گاؤنگا ہاں میں خداوند کی مدح سرائی کرونگا +

ای خداوند جب میں بلند آواز سے چلاؤں تو تو سن لے اور مجھ پر رحم کر اور ۷
مجھے جواب دے + جب تو نے فرمایا کہ میرے دیدار کے طالب ہو تب میرا دل بول ۸
اُٹھا ای خداوند میں تیرے دیدار کا طالب ہوں + مجھ سے روپوش مت ہو اور غصے ۹
سے اپنے بندے کو خارج مت کر - کہ تو سدا میرا مددگار ہوا ہی - مجھ کو ترک نہ کر اور مجھ کو چھوڑ

۱۰ مت دے۔ ای میرے نجات دینیوالے خدا + کیونکہ میرا باپ اور میری ما مجھکو چھوڑ
۱۱ گئے پر خداوند میری پرورش کریگا + ای خداوند مجھکو اپنی راہ بتا اور میرے دشمنوں
۱۲ کے سبب مجھے اُس راہ پر جو برابر ہی لے چل + میرے دشمنوں کی مرضی پر مجھے مت
چھوڑ۔ کیونکہ جھوٹھے گواہ اور وے جو ظلم کی سانس لیتے ہیں مجھپر برپا ہوئے ہیں +
۱۳ اگر مجھے اعتقاد نہ ہوتا کہ میں زندگی کی زمین میں خداوند کی نعمت دیکھونگا تو میں بیہوش
۱۴ ہو جاتا + خداوند کی اِنتظاری کر اور مضبوط رہ ۔ وہ تیرے دل کو تقویت دیگا۔ میں
پھر کہتا ہوں کہ خداوند کا منتظر رہ +

## داؤد کا زبور

۲۸زبور ۱ میں تجھے پکارتا ہوں ای خداوند میری چٹان مجھ سے خاموشی مت کر۔
نہو وے کہ اگر تو مجھسے خاموشی کرے تو میں اُن سا ہو جاؤں جو گڑھے میں
۲ گرنیوالے ہیں + جب میں تیرے آگے چلاؤں اور تیری مقدس اِلہام گاہ کی
۳ طرف اپنے ہاتھ اُٹھاؤں تو تو میری منّتوں کی آواز سن لے + اُن شریروں
اور بدکرداروں کے ساتھ جو اپنے ہمسایوں سے سلامتی کی باتیں کرتے ہیں اور
۴ اُنکے دلوں میں شر ہی مجھکو شامل کرکے مت نکال + جیسے اُنکے اعمال اور جیسے اُنکے
برے فعل ہیں اُنکو عوض دے ۔ جیسا اُنکے ہاتھوں نے کیا ہی ویسا ہی اُنسے کر۔
۵ اُنکا بدلا اُنکو دے اِس لئے کہ وے خداوند کے کاموں اور اُس کے ہاتھوں
کی کاریگری کی طرف دھیان نہیں کرتے۔ وہ اُنہیں ڈھاویگا اور نہ بناویگا +
۶ خداوند مبارک ہی کہ اُس نے میری منّت کی آواز سُنی ہی + خداوند میرا زور اور
۷ میری سپر ہی۔ میرے دل نے اُس پر توکل کیا ہی اور مجھے اُسکی پشتی ہی۔ سو میرا دل
۸ شدت سے خوش ہی۔ میں گیت گاکے اُسکی مدح کرونگا + خداوند اُنکی توانائی ہی اور وہ
اپنے مسیح کے لئے محکم قلعہ ہی +

۹ اپنے لوگوں کو نجات بخش اور اپنی میراث میں برکت دے - اُنکی رعایت کر اور اُنہیں ہمیشہ تک سرفراز رکھہ ✣

## داؤد کا زبور

۲۹ زبور ۱ خداوند کی نسبت سے جانو ای قدرت والو خداوند کی نسبت سے جلال اور قدرت جانو ✣ ۲ خداوند کی نسبت سے جلال اُس کے نام کے لائق مان لو حسن تقدس سے خداوند کو سجدہ کرو ✣

۳ خداوند کی آواز پانیوں پر ہی - جلال والا خدا گرجتا ہی - خداوند بڑے پانیوں پر ہی ✣ ۴ خداوند کی آواز زورآور ہی - خداوند کی آواز جلال والی ہی ✣ ۵ خداوند کی آواز دیوداروں کو توڑتی ہی بلکہ خداوند لبنان کے دیوداروں کو بھی توڑتا ہی ✣ ۶ وہ اُنکو بچھڑوں کی مانند کداتا ہی - اور لبنان اور سریون کو جوان بھینسے کی مانند ✣ ۷ خداوند کی آواز آگ کے شعلوں کو چیرتی ہی ✣ ۸ خداوند کی آواز دشت کو لرزاتی ہی - خداوند دشت قادس کو بھی لرزاتا ہی ✣ ۹ خداوند کی آواز سے ہرنیوں کے پیٹ گرتے ہیں اور وہ جنگلوں کو صاف کر دیتی ہی - اُسکی ہیکل میں سب کوئی کہتا ہی کہ اُس کا جلال ہو ✣

۱۰ خداوند طوفان پر بیٹھا ہی - بلکہ خداوند ہمیشہ کے لئے سلطنت کے تخت پر بیٹھا ہی ✣ ۱۱ خداوند اپنے لوگوں کو زور بخشتا ہی - خداوند اپنے لوگوں کو سلامتی کی برکت دیتا ہی ✣

## داؤد کا زبور جو گھر کے مخصوص کرنے کے وقت گایا جاوے

۳۰ زبور ۱ ای خداوند میں تیری تعظیم کرونگا - کیونکہ تو نے مجھہ کو سرفراز کیا اور میرے دشمنوں کو مجھہ پر خوش ہونے نہ دیا ✣ ۲ ای خداوند میرے خدا میں نے تجھے پکارا اور تو نے مجھے چنگا کیا

۳ ای خداوند تو میری جان کو پاتال سے نکال کے اوپر لایا - اُن میں سے جو گڑھے میں
۴ گرتے ہیں تو نے میری جان بخشی کی + ای خداوند کے مقدس لوگو اُس کے لئے گاؤ
۵ اور اُسکی قدوسی کی یادگاری میں شکر کرو + کہ اُس کا غصہ ایک دم کا ہی اور اُسکے
کرم میں زندگانی ہی - رونا شام کو ہووے پر صبح کو گانے کی نوبت ہوگی +
۶ میں نے اپنے چین کے وقت کہا مجھہ کو کبھی جنبش نہ ہوگی + ای خداوند تو نے
۷ اپنی مہربانی سے میرے پہاڑ کو خوب قائم کیا تو نے اپنا مُنہہ چھپایا اور میں گھبرایا + میں
۸ تیرے آگے ای خداوند چلّایا - اور میں نے خداوند سے فضل مانگا + میرے خون
۹ میں کیا فائدہ ہی جو میں گڑھے میں گروں ؟ کیا خاک تیرا شکر کریگی ؟ کیا وہ تیری
وفا کو بیان کریگی ؟ سُن ای خداوند اور مجھہ پر فضل کر - ای خداوند تو میرا مددگار
۱۰ ہو + تو نے میرے واسطے میرے ماتم کو ناچنے سے بدل دیا - تو نے میرا ٹاٹ کھول ڈالا
۱۱ اور میری کمر میں خوشی کا پٹکا باندھا + اِس لئے کہ میری شوکت تیری مدح اور ثنا
۱۲ گاوے اور خاموش نہ رہے + ای خداوند میرے خدا میں ابد تک تیرا شکر کرتا رہونگا +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

۳۱ زبور ای خداوند میرا توکّل تجھہ پر ہی - مجھہ کو کبھی شرمندہ ہونے نہ دے - مجھے اپنی
۲ صداقت سے چھڑا + اپنے کان میری طرف جھکا اور جلد مجھے رہائی دے -
۳ تو میرے لئے مضبوط چٹان اور میرے بچاؤ کے لئے ایک محکم قلعہ ہو + کہ تو ہی میری
چٹان اور میرا گڑھہ ہی - پس تو اپنے نام کے لئے میری رہبری اور میری رہنمائی
۴ کر + مجھے اُس جال سے جو انہوں نے چھپا کے میرے لئے بچھایا ہی نکال کہ تو ہی
۵ میرا زور ہی + میں اپنی روح کو تیرے ہاتھہ میں سونپتا ہوں - ای خداوند سچائی
۶ کے خدا تو نے مجھے مخلصی دی ہی + میں اُنسے عداوت رکھتا ہوں جو دروغ اباطیل
۷ کی نگہداری کرتے ہیں - گر میں جو ہوں سو خداوند پر میرا توکّل ہی + میں تیری رحمت

پرشاداں اور شادمان ہونگا کہ تو نے میرے دکھہ پر نگاہ کی۔ تو نے میری جان کی
۸ سختیوں کو پہچان لیا۔ اور مجھہ کو میرے دشمن کے ہاتھہ میں حوالے نہ کر دیا۔ تو نے
کشادہ جگہ میں میرا پانو کھڑا کیا +

۹ اے خداوند مجھہ پر شفقت کر کہ میں تنگ حال ہوں۔ میری آنکھیں غم سے جاتی
۱۰ رہیں بلکہ میری جان اور میرا پیٹ بھی + کہ میری زندگانی غم میں فنا ہوئی اور میری
عمر کراہنے میں۔ میری قوت میری برائی سے گھٹ چلی اور میری ہڈیاں خشک
۱۱ ہو گئیں۔ میں اپنے سب دشمنوں کے سامھنے ایک ننگ تھا خصوصاً ہمسایوں کے
نزدیک اور اپنے جان پہچانوں کے پاس عبرت جو مجھہ کو راہ پر دیکھتے مجھہ سے دور بھاگتے
۱۲ ہیں۔ میں اس آدمی کی مانند جو مر جاوے اور کوئی اُسے یاد نہ کرے فراموش
۱۳ ہو گیا ہوں۔ میں ٹوٹے ہوئے باسن کی مانند ہوں + کہ میں نے بہتوں کی بہتیں
سنیں ہر طرف سے خوف ہے کہ وے آپس میں میرے برخلاف ہو کے مشورت کرتے
۱۴ بلکہ میری جان مارنے پر منصوبہ باندھتے ہیں + پر اے خداوند میں تجھہ پر توکل کرتا۔ میں
۱۵ کہتا ہوں تو میرا خدا ہے + میرے اوقات تیرے ہاتھہ میں ہیں۔ مجھہ کو میرے دشمنوں کے
۱۶ ہاتھہ سے رہائی دے اور اُنسے جو میرے پیچھے پڑے ہیں + اپنے چہرے کو اپنے
۱۷ بندے پر چمکا۔ اپنی رحمت سے مجھے بچا + اے خداوند مجھے شرمندہ ہونے نہ دے
کیونکہ میں تجھے پکارتا ہوں۔ بلکہ شریر ہی شرمندہ ہوں اور وے گور میں چپ
۱۸ چاپ پڑے رہیں + جھوٹھے ہونٹوں کو خاموش کر جن سے گستاخی اور حقارت
کی سخت باتیں صداقت کے برخلاف نکلتی ہیں +

۱۹ واہ کیا ہی بڑا تیرا احسان ہے جو تو اپنے ڈرنے والوں کے لئے چھپا رکھتا
۲۰ ہے اور اُنپر جن کا توکل تجھہ پر ہے بنی آدم کے سامھنے ظاہر کرتا ہے! تو ہی اُنہیں آدمیوں
کی بندشوں سے اپنی حضوری کے پردے میں چھپاتا ہے۔ تو ہی اُنہیں زبانوں کے
۲۱ جھگڑے سے اپنے خیمے میں پوشیدہ کرتا ہے۔ خداوند مبارک ہے کہ اُس نے محکم

۲۲ شہر میں اپنی عجیب مہربانی مجھہ کو دکھلائی + میں نے گھبرا کے کہا کہ میں تیری
نظروں سے دور پھینکا گیا ۔ باوجود اُس کے جب میں تیرے آگے چلایا تو تو نے
۲۳ میری منت کی آواز سن لی + ای خداوند کے سارے مقدس لوگو اُس سے محبت رکھو
۲۴ کہ خداوند دینداروں کا نگہبان ہی اور غرور کرنیوالوں کو بے طرح بدلا دیتا ہی + ای لوگو
جو خداوند سے اُمید رکھتے ہو تم سب زور پکڑو ۔ کہ وہ تمہارے دلوں کو مضبوطی بخشیگا +

## مشکیل داؤد

زبور ۳۲ ۲ مبارک ہی وہ جس کا گناہ بخشا گیا اور خطا ڈھانپی گئی ۔ مبارک ہی وہ آدمی جس کے
گناہوں کو خداوند حساب میں نہیں لاتا اور جس کے دل میں دغا نہیں +
۳ ۴ جب میں چپ رہا تو میری ہڈیاں سارے دن کراہتے کراہتے گل گئیں + کیونکہ
تیرا ہاتھ رات دن مجھہ پر بھاری تھا میری تراوٹ گرمیوں کی خشکی سے مبدل ہوئی ۔
۵ سلاہ + میں نے تجھہ پاس اپنے گناہ کا اِقرار کیا اور میں نے اپنی بدکاری نہیں چھپائی
میں نے کہا میں خداوند کے آگے اپنے گناہ کا اِقرار کرونگا سو تو نے میری بدذاتی کے
۶ گناہ کو بخشدیا + سلاہ + اِسی لئے ہر ایک جو دیندار ہی اُس وقت جس میں تو مل سکتا ہی
تجھہ سے دعا مانگیگا یقیناً جو بڑے پانیوں کے سیلاب آویں وے اُس تک نہ پہنچینگے +
۷ تو میرے چھپنے کا مکان ہی ۔ تو مجھے دکھوں سے بچاتا ہی نجات کے گیتوں سے تو مجھے
گھیرتا ہی + سلاہ +
۸ میں تجھے تعلیم دونگا اور اُس راہ میں جس میں تو چلیگا تجھے سکھلاؤنگا ۔ تیری
۹ راہنمائی کے لئے میں اپنی آنکھہ تجھہ پر لگاؤنگا ۔ تم گھوڑوں اور خچروں کی مانند مت ہو
کہ اُنکو سمجھہ نہیں اور اُنکا منہہ لگام اور باگ کے سر انجام سے بند کرنا ہی نہ ہو وے
۱۰ کہ وے تجھہ تک آویں شریر پر بہت سی مصیبتیں ہیں ۔ پر وہ جس کا بھروسا خداوند

پر ہر رحمت سے گھیرا جاتا ہے + ای صادقو خداوند کے سبب خوش ہو اور شادمانی کرو (۱۱)
اور تم سب جو راستدل ہو خوشی سے چلاؤ +

ای صادقو خداوند کے سبب خوشی کرو کہ حمد کرنا سیدھے لوگوں کو سجتا ہے + (۳۳ز ۱)
بربط چھیڑتے ہوئے خداوند کی ستائش کرو اور دس تار کا بین بجا کے اس کی (۲)
مدح سرائی کرو + اسکے لئے ایک نیا گیت گاؤ سگھڑائی سے بجا بجا کے خوشی سے (۳)
چلاؤ + کیونکہ خداوند کا کلام سیدھا ہے اور اس کے سارے کام وفا کے ساتھ ہیں + (۴)
وہ صداقت اور عدالت کو دوست رکھتا ہے - زمین خداوند کی رحمت سے معمور ہے + (۵)
خداوند کے کلام سے آسمان سے اور انکے سارے لشکر اس کے منہہ کے دم (۶)
سے + وہ دریا کا پانی تودے کی مانند جمع کرتا ہے - وہ گہراؤں کو مخزنوں میں رکھ چھوڑتا (۷)
ہے + ساری زمین خداوند سے ڈرتی رہے اور جہان کی ساری آبادی اس کا خوف (۸)
مانے + کہ اس نے کہا اور وہ ہو گیا - اس نے فرمایا اور وہ برپا ہوا + خداوند قوموں (۹ ۱۰)
کی مشورتوں کو ناچیز کرتا ہے - وہ لوگوں کے منصوبوں کو باطل کر دیتا ہے + خداوند کی (۱۱)
مشورت ابد تک ثابت رہیگی - اس کے دل کے منصوبے پشت در پشت جاری
رہینگے ::

خوشحال ہے وہ قوم جس کا خدا خداوند ہے اور وے لوگ جنہیں اس نے پسند (۱۲)
کر کے اپنی میراث کیا + خداوند آسمان پر سے دیکھتا ہے - وہ سارے بنی آدم پر نگاہ (۱۳)
کرتا ہے + وہ اپنی سکونت کے مقام سے زمین کے سب باشندوں کو تاکتا ہے + اُنکے (۱۴ ۱۵)
دلوں کا یکساں کرنیوالا وہی ہے - وہ اُنکے سارے عملوں کا ٹھیک جاننیوالا ہے +
کوئی بادشاہ نہیں جو اپنے لشکر کی فراوانی سے رہائی پاوے - کوئی پہلوان اپنے (۱۶)
زور کی کثرت سے نجات نہیں پاتا + بچ نکلنے کے لئے گھوڑے سے کام نہیں چلتا - (۱۷)
وہ اپنے بڑے زور سے کسی کو بچا نہیں سکتا + دیکھو خداوند کی آنکھ اُنپر ہے جو اس سے (۱۸)

۱۹ ڈرتے ہیں اور اُن پر جو اُسکی رحمت کے اُمیدوار ہیں - تاکہ اُنکی جانوں کو موت سے چھڑاوے اور اُنہیں کال میں جیتا رکھے +

۲۰ ہماری جانوں کو خداوند کا اِنتظار ہی - وہی ہمارا چارہ اور ہماری سپر ہی -
۲۱ ہمارا دل اُسی سے خوش ہی کہ ہم اُس کے مقدس نام پر بھروسا رکھتے ہیں + ای
۲۲ خداوند جیسے ہمیں تجھ پر توکل ہی ویسے ہی تیری رحمت ہم پر ہووے +

## داؤد کا زبور اُس وقت کا جس وقت اُس نے ابی ملک کے حضور اپنی وضع بدلی اُس نے اُسے نکال دیا اور وہ چلا گیا

۳۴ زبور ۲ میں ہر وقت خداوند کو مبارک کہونگا - اُسکی ستائش سدا میرے مُنہہ میں ہوگی + میری
۳ روح خداوند پر فخر کریگی - غریب لوگ سُنینگے اور خوش ہونگے - میرے ساتھ خدا کی
۴ بڑائی کرو - ہم ملکے اُس کے نام کو بلند کریں + میں نے خداوند کو ڈھونڈھا - اُس نے
۵ میری سُنی اور مجھے میرے سارے خوفوں سے رہائی دی + اُنہوں نے اُس پر نظر
۶ کی اور روشن ہوگئے - اور اُنکے مُنہہ شرمندہ نہ ہوئے + یہہ مسکین چلّایا اور خداوند
۷ نے سُنا اور اُسے اُسکی ساری مُصیبتوں سے بچالیا + خداوند کا فرشتہ اُنکی چاروں طرف جو اُس سے ڈرتے ہیں خیمہ کھڑا کرتا ہی اور اُنہیں بچاتا رہتا ہی +

۸ ارے آؤ چکھو اور دیکھو کہ خداوند مہربان ہی - مبارک ہی وہ آدمی جس کا بھروسا
۹ اُس پر ہی + ای اُس کے مُقدس لوگو خداوند سے ڈرو - کیونکہ جو اُس سے ڈرتے
۱۰ ہیں اُنہیں کچھہ کمی نہیں + شیر بَبر کے بچے حاجتمند ہوتے اور بھوکھے رہتے ہیں - پر جو خداوند کے طالب ہیں اُنہیں کسی نعمت کی کمی نہیں +

۱۱ آؤ ای لڑکو اور میری سُنو - میں تمہیں خداترسی سکھلاؤنگا + وہ کون اِنسان ہی
۱۲ جو زندگی کا مُشتاق ہی اور بڑی عمر چاہتا ہی تاکہ بھلائی دیکھے ؟ اپنی زبان کو بدی سے
۱۳

۱۴ اور ہونٹھوں کو دغا کی بات بولنے سے باز رکھ + بدی سے بھاگ اور نیکی کر- سلامتی
کو ڈھونڈھ اور اُسی کا پیچھا کر +
۱۵ ۱۶ خداوند کی آنکھیں صادقوں پر اور اُس کے کان اُنکی فریاد پر ہیں- خداوند
کا مُنہہ اُنکے برخلاف ہی جو بدکردار ہیں تاکہ اُنکی یادگاری زمین پر سے مٹا ڈالے +
۱۷ صادق چلاتے ہیں اور خداوند سُنتا ہی اور اُنہیں اُنکے سارے دُکھوں سے رہائی
۱۸ دیتا ہی + خداوند اُنکے نزدیک ہی جو شکستہ دل ہیں- اور اُنکو جو خستہ جان ہیں
۱۹ بچاتا ہی + صادق پر بہت سی مصیبتیں ہوتی ہیں- پر خداوند اسکو اُن سب سے
۲۰ چھڑاتا ہی + وہ اُسکی ساری ہڈیوں کا نگہبان ہی- اُنمیں سے ایک بھی ٹوٹنے
۲۱ نہیں پاتی- بدی شریر کو ہلاک کریگی- اور اُنپر جو صادق کے کینہ رکھنیوالے
۲۲ ہیں الزام دیا جائیگا + خداوند اپنے بندوں کی جانوں کو مخلصی دیتا ہی- اور
اُن میں سے جن کا توکّل اُس پر ہی کسی پر الزام نہ دیا جائیگا +

## داؤد کا زبور

۳۵ زبور ۱ ای خداوند اُن سے جو مجھ سے جھگڑتے ہیں جھگڑ- اور اُن سے جو مجھ سے
۲ ۳ لڑتے ہیں لڑ + سپر اور پھری پکڑ اور میری کمک کے لئے کھڑا ہو- بھالا نکال اور اُنکے
سامھنے کی راہ کو جو میرے پیچھے پڑے ہیں بند کر- میری جان کو فرما کہ تیری نجات
۴ میں ہوں + وے جو میری جان کے خواہاں ہیں خجل اور رسوا ہوں- اور وے
۵ جو میری تباہی کا منصوبہ باندھتے ہیں ہٹائے جاویں اور شرمندہ ہوں + جیسے
بھوسی ہوا کے آگے ہوتی ہی ویسے ہی وے ہوویں- اور خداوند کا فرشتہ
۶ اُنہیں دھکیل دے- اُنکی راہ اندھیری اور پھسلنی ہو- خداوند کا فرشتہ اُنہیں
۷ رگیدے + کہ اُنہوں نے بے سبب میرے لئے گڑھے میں اپنا جال چھپایا اور ناحق
۸ میری جان کے لئے ڈھک کھودا ہی + اُس پر ناگہانی تباہی پڑے اور وہ اپنے

۹ جال میں جو اُس نے چھپایا آپ ہی پھنسے ہاں اُسی میں گرے کہ ہلاک ہووے + پر
۱۰ میرا جی خداوند میں خوشوقت ہوگا اور اُسکی نجات سے شادمانی کریگا + میری ساری
ہڈیاں کہینگی ای خداوند تجھہ سا کون ہی جو مسکین کو اُس کے ہاتھہ سے جو اُس سے
زبردست ہی چھڑاتا ۔ ہاں مسکین اور محتاج کو اُس سے جو اُسے غارت کرتا ہی؟
۱۱ جھوٹھے گواہ اُٹھے ہیں ۔ وے مجھہ سے وے سوالات کرتے ہیں جن سے میں
۱۲ آگاہ نہیں + وے نیکی کے عوض میں مجھہ سے بدی کرتے ہیں ۔ وے میری جان
۱۳ کو بے کس چھوڑتے ہیں + میں نے تو جب وے بیمار تھے ٹاٹ کا لباس پہنا اور
روزے رکھہ رکھکے اپنے جی کو بے آرام کیا اور میری دعا پلٹکے میرے سینے میں
۱۴ آئی + میں نے اُنسے وہ سلوک کیا جو کوئی اپنے دوست اور بھائی سے کرے میں
۱۵ سر جھکا کر ایسا کڑھا جیسے کوئی اپنی ماں کے لئے غم کرے + پر وے میری مصیبت
سے خوش ہوکے جمع ہو گئے ۔ وے ذلیل لوگ مجھہ پر فراہم ہوئے جن سے میں
۱۶ بے خبر تھا ۔ وے مجھے پھاڑتے اور باز نہ آتے تھے + کمینوں کے ساتھہ جو روٹی
۱۷ کے لئے ٹھٹھا مارتے وہ مجھہ پر دانت پیچپاتے تھے + ای خداوند کب تک تو دیکھا
۱۸ کریگا؟ اُنکی خرابیوں سے میری جان کو چھڑا ۔ میری وحیدہ کو شیر بچوں سے + میں
بڑی جماعت میں تیرا شکر کرونگا ۔ میں لوگوں کی کثرت کے درمیان تیری ستائش
۱۹ کرونگا + وے جو ناحق میرے دشمن ہیں مجھہ پر خوشوقت نہوں ۔ اور وے جو بے سبب
۲۰ میرے بیری ہیں مجھہ پر پلک نہ ماریں + کیونکہ وے سلامتی کی بات نہیں کرتے ۔
۲۱ بلکہ ملک کے سلیم لوگوں پر مکر کے منصوبے باندھتے ہیں + اور اُنہوں نے مجھہ پر اپنا
مُنہہ پسارا ہی اور کہتے ہیں آہا آہا ہماری آنکھوں نے یہہ دیکھا +
۲۲ ای خداوند تو یہہ دیکھتا ہی ۔ خاموشی مت کر ۔ ای خداوند مجھہ سے دور مت رہ +
۲۳ ای میرے خدا ای میرے رب اُٹھہ اور میرے انصاف کے لئے اور میرے فیصلے کے
۲۴ لئے جاگ + ای خداوند میرے خدا اپنی صداقت کے مطابق میرا انصاف کر اور اُنہیں

۲۵ مجھ پر خوشوقت نہ ہونے دے + وے اپنے دلوں میں کہنے نہ پاویں واچھڑے
۲۶ یہی ہم چاہتے تھے - اور وے نہ کہیں کہ ہم اسے چٹ کر گئے + وے جو میری
برائی سے خوش ہوتے ہیں شرمندہ اور رسوا ہوویں - جو میری دشمنی پر
۲۷ پھولتے ہیں شرمندگی اور رسوائی کا لباس پہنیں + وے جو میری نیکنامی کے
مشتاق ہیں خوشی سے چلاویں اور شادمان ہوں اور سدا کہا کریں کہ وہ بڑا خداوند
۲۸ ہی جو اپنے بندے کی سلامتی کو چاہتا ہی + اور میری زبان تیری صداقت اور تیری
ستائش کی بات تمام دن کہتی رہیگی +

## سردار مغنی کے لئے خداوند کے بندے داؤد کا زبور

۳۶ زبور بدکار کی شرارت کی کہاوت میرے دل کے اندر ہی کہ خدا کا خوف اُسکی آنکھوں
۲ کے آگے نہیں + کیونکہ وہ اپنی نظر میں آپ کو بھلا ٹھہرا کے اپنے تئیں ورغلاتا ہی
۳ کہ میری برائی فاش نہ ہوگی اور مکروہ جانی نہ جائیگی + اُس کے منہہ کی باتیں بدی
۴ اور فریب ہیں - وہ دانشمندی اور نیکی کو ترک کرتا ہی + وہ اپنے بستر پر پڑے پڑے
بدی کے منصوبے باندھتا ہی - وہ ایسی راہ میں جو اچھی نہیں کھڑا رہتا ہی - وہ برائی
سے نفرت نہیں کھاتا +

۵ ای خداوند آسمانوں میں تیری رحمت ہی اور تیری وفاداری بدلیوں تک
۶ پہنچی ہی - تیری صداقت بڑے پہاڑوں کی مانند ہی - تیری عدالتیں بھی ایک
۷ بڑا گہراؤ ہیں - ای خداوند تو انسان اور حیوان کا پروردگار ہی + ای خدا تیری
مہربانی کیا ہی عزیز ہی! اِس لئے بنی آدم تیرے پروں کے سایہ تلے آکے پناہ
۸ لیتے ہیں + وے تیرے گھر کی چکنائی کھانے سے سیر ہوویںگے اور تو اپنی عشرتوں
۹ کے دریا سے اُنہیں سیراب کریگا - کہ زندگی کا چشمہ تیرے کنے ہی - ہم تیری روشنی
میں شامل ہو کے روشنی دیکھینگے +

۱۰ تو اپنے پہچاننیوالوں پر اپنی رحمت کو بڑھا اور اُنپر جنکے دل سیدھے ہیں
۱۱ اپنی صداقت کو + گھمنڈ کرنیوالوں کا پانو مجھہ پر نہ پڑے - اور نہ شریر کا ہاتھہ مجھے
۱۲ خارج کر دے + بدکار وہاں گرے ہوئے ہیں - وے ڈھکیلے گئے ہیں اور پھیر نہ
اُٹھہ سکینگے +

## داؤد کا زبور

۳۷ زبور ۱ بدکاروں کے سبب تو مت کڑھہ - بُرے کام کرنیوالوں سے تو حسد نہ کر +
۲ کہ وے جلدی گھاس کی مانند کاٹ ڈالے جائینگے اور ہرے سبزے کی طرح مرجھا دینگے +
۳ خداوند پر توکل رکھہ اور نیکی کر - تو سرزمین میں زندگانی بسر کر اور دیانتداری کو چرا کر +
۴ خداوند کی یاد میں مسرور رہ کہ وہ تیرے دل کے مطالب پورے کریگا + اپنی
۶ راہ خداوند پر چھوڑ دے - اُس پر توکل کر - وہ خود بنا لیگا + وہ تیری صداقت کو
۷ نور کی طرح ظاہر کریگا اور تیری عدالت کو دوپہر کی سی روشنی بخشیگا + خداوند
کی طرف چُپکے رجوع ہو اور اُس کے انتظار میں ٹھہرا رہ - اُس شخص کے سبب سے جو
۸ اپنی راہ میں کامیاب ہوتا ہی اور بُرے منصوبے باندھتا ہی مت کڑھہ + غصہ کرنے
سے باز آ اور غضب کو ترک کر - اپنے تئیں مت اُسکا ایسا نہ ہو کہ تو شرارت میں گرے +
۹ کہ بدکار کاٹ ڈالے جائینگے - لیکن وے جو خداوند کے منتظر ہیں زمین کو میراث میں
لینگے + کہ تھوڑی سی مدت ہی کہ شریر نہ ہوگا - تو غور کر کے اُس کا مکان ڈھونڈھیگا
۱۱ اور وہ نہ ہوگا + لیکن وے جو حلیم ہیں زمین کے وارث ہونگے اور بہت سی راحت
۱۲ پا کے خوشدل ہونگے + شریر صادق کے برخلاف بندشیں باندھتا ہی اور اُس پر
۱۳ ۱۴ دانت کچکچاتا ہی + خداوند اُس پر ہنستا ہی کیونکہ دیکھتا ہی کہ اُس کا دن آتا ہی + شریر
تلوار نکالتے اور اپنی کمان کھینچتے تا کہ مسکین اور محتاج کو گرا دیں اور اُنکو جنکی راہیں سیدھی
۱۵ ہیں جان سے ماریں + اُنکی تلوار اُنہیں کے دلوں میں پیٹھیگی - اُنکی کمانیں ٹوٹ جاوینگی +

تھوڑا سا جو صادق کا ہی بہت سے شریروں کے مال و اسباب سے بہتر ہی + کہ شریروں
کے بازو توڑے جائینگے پر خداوند صادقوں کا تھامنیوالا ہی - خداوند دینداروں کے
دنوں کو پہچانتا ہی اور اُنکی میراث ابدی ہوگی + وے بُرے وقت میں شرمندہ نہ ہونگے
بلکہ کال کے دنوں میں سیر رہینگے + لیکن وے جو شریر ہیں ہلاک ہونگے - اور خداوند کے
دشمن بروں کی چربی کی مانند فنا ہونگے - وے دھوئیں کی مانند جاتے رہینگے + شریر
اُدھار لیتا ہی اور پھر ادا نہیں کرتا - پر صادق رحم کرتا ہی اور انعام دیتا ہی + کہ جن پر اُسکی
برکت ہی زمین کے وارث ہونگے - اور جن پر اُسکی لعنت ہی کٹ جائینگے + انسان کے
قدم خداوند ثابت رکھتا ہی اور اُسکی راہ کو دوست رکھتا ہی + اگرچہ وہ گر جاوے
پر پڑا نہ رہیگا - کیونکہ خداوند اُس کا ہاتھ تھامتا ہی - میں جوان تھا اب بوڑھا ہوا -
پر میں نے صادق کو ترک کئے ہوئے اور اُسکی نسل میں سے کسی کو ٹکڑے مانگتے
نہیں دیکھا + وہ سدا رحم کرتا رہتا ہی اور قرض دیا کرتا ہی - اُسکی نسل مبارک ہی +
بدی سے بھاگ اور نیکی کر اور ابد تک آباد رہ + کہ خداوند عدالت کا دوستدار ہی اور اپنے
مقدس لوگوں کو ترک نہیں کرتا - وے ابد تک محفوظ رہینگے پر شریروں کی نسل کاٹی
جائیگی + صادق زمین کے وارث ہونگے اور ابد تک اُس پر بسینگے + صادق کا منہہ
دانائی کی بات کہتا ہی اُسکی زبان سے عدالت کا کلمہ نکلتا ہی + اُس کے خدا کی شریعت
اُس کے دل میں ہی - اُس کا پانو کبھی نہ پھسلیگا + شریر صادق کی گھات میں لگا ہی اور
اُس کے قتل کے درپے رہتا ہی + خداوند اُسکو اُسکے قابو میں نہ چھوڑیگا اور عدالت کے
وقت اُسے مجرم نہ ٹھہراویگا + خداوند کا منتظر رہ اور اُسکی راہ کو یاد رکھہ کہ وہ تجھہ کو زمین کا
وارث کر کے سرفرازی بخشیگا - اور جب شریر کاٹے جائینگے تو تو دیکھیگا + میں نے
شریر کو بڑا رعبدار دیکھا جو آپ کو اُس ہرے درخت کی مانند جو خودرو ہو پھیلاتا تھا + پر
وہ گذر گیا گویا تھا ہی نہیں - میں نے اُسے ڈھونڈھا وہ کہیں نہ ملا + کامل کو تاک
اور سیدھے کو دیکھہ رکھہ - کہ ایسے آدمی کا انجام سلامتی ہی + پر خطا کار سب کے سب

۳۹ ہلاک ہو جائینگے ۔ شریر کا انجام نیستی ہے + صادقوں کی نجات خداوند سے ہے ۔ دُکھ کے
۴۰ وقت وہ اُنکا محکم قلعہ ہے + خداوند اُنکی مدد کریگا اور اُنہیں رہائی دیگا ۔ وہ اُنکو شریروں
سے چھڑاویگا اور بچاویگا ۔ اِس لئے کہ اُنکا بھروسا اُس پر ہے +

## تذکیر کے لئے داؤد کا زبور

۳۸ زبور اے خداوند اپنے غصے سے مجھکو مت جھڑک اور نہ اپنے قہر سے مجھے تنبیہ
۲ دے + کہ تیرے تیر مجھے چُبھ گئے ہیں اور تیرا ہاتھ مجھ پر بھاری ہے + تیرے غصے
۳ کے سبب میرے جسم کو صحت نہیں ۔ اور میرے گناہ کے باعث میری ہڈیوں کو
۴ آرام نہیں + کہ میرے گناہ میرے سر سے گذر گئے اور بھاری بوجھ کی مانند مجھ پر
۵ بھاری ہو گئے + میرے گھاؤ بدبو ہو گئے اور سڑ گئے میری حماقت کے سبب سے +
۶ میں جھکا ہوا ہوں اور خمدار ہو گیا ۔ میں دن بھر رویا کرتا ہوں + کیونکہ میری کمر بالکل
۷ خشک ہو گئی اور میرے جسم میں صحت نہیں ۔ میں بے تاب ہو گیا ہوں بلکہ نپٹ پس
۸ گیا ۔ اور دل کی گھبراہٹ سے چلاتا ہوں + اے خداوند میرا سارا اشتیاق تیرے
۹ حضور ہے اور میرا کراہنا تجھ سے چھپا نہیں + میرا دل دھڑکتا ہے ۔ میرا زور مجھ سے
۱۰ جاتا رہا اور میری آنکھوں کی روشنی وہ بھی غائب ہوئی ۔ میرے دوست اور میرے
۱۱ آشنا میری آفت کے سبب مجھ سے الگ کھڑے رہے اور میرے رشتہ دار مجھ سے
۱۲ دور جا کھڑے ہوئے + وے بھی جو میری جان کے خواہاں ہیں میرے پھنسانے
کو پھندے مارتے ہیں ۔ اور وے جو میرے دُکھ کے روادار ہیں میرے حق میں ایسی
باتیں کہتے ہیں جن میں میرا زیان ہے اور سارے دن مکر کے منصوبے باندھتے ہیں +
۱۳ پر میں بہرے کی مانند ہو گیا جو کچھ سنتا نہیں ۔ اور گونگے کی مانند جو اپنا مُنہہ نہیں
۱۴ کھولتا + میں اُس شخص کی مانند ہوا جو مطلق نہ سُنے ۔ اور اُسکی مانند جسکے مُنہہ میں
۱۵ حجت نہ ہو + کہ اے خداوند مجھے تجھ سے اُمید ہے ۔ تو جواب دیگا اے خداوند میرے خدا +

اِس لئے میں نے کہا تا نہ ہووے کہ وے مجھ پر خوشی کریں - جو کہ میرے پاؤں کے پھسلنے
پر پھولتے ہیں + میں گرا چاہتا ہوں اور میرا غم سدا میرے سامھنے ہی + کیونکہ میں
اپنا گناہ آپ کھولکے کہتا ہوں اور اپنی تقصیر کے لئے غمگین ہوں + میرے دشمن
جیتے ہیں اور قوی ہیں - اور وے جو ناحق میرے بیری ہیں بہت ہو گئے + وے
جو نیکی کے عوض میں بدی کرتے ہیں میرے دشمن بنے ہیں اِس لئے کہ میں نیکی
کی پیروی کرتا ہوں + ای خداوند مجھ کو ترک مت کر - ای میرے خدا مجھ سے دور
مت رہ + میری مدد کے لئے جلدی کر ای خداوند میرے نجات دینیوالے +

## یدوتون سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

میں نے کہا میں اپنی راہوں کی خبرداری کرونگا کہ میری زبان سے گناہ
نہ ہو اور جس وقت شریر میرے سامھنے ہوگا تو میں اپنے مُنہہ کو لگام دونگا + میں گونگا
اور خاموش ہو رہا اور نیک کہنے سے بھی رہ گیا - میرا غم تازہ ہوا + سینے کے
بیچ میرے دل میں تپش ہوئی - میرے سوچنے میں آگ بھڑکی - تب میں نے اپنی
زبان سے کہا -

ای خداوند مجھے بتا کہ میرا انجام کیا ہی اور میری عمر کتنی ہی؟ تا کہ میں جانوں کہ
اُسکی کتنی مدت باقی ہی + دیکھ تو نے میری عمر بالشت بھر کی اور میری زندگی تیرے
آگے ناچیز ہی یقیناً ہر ایک شخص اگرچہ برقرار ہو لیکن محض بے ثبات ہی + سلاہ +
بلاشک ہر ایک اِنسان وہم اور خیال سا چلتا پھرتا ہی - بے شبہ وے عبث بے کل
ہوتے ہیں - وہ ذخیرہ کرتا ہی اور نہیں جانتا کہ اُسے کون لیگا +

اب ای خداوند مجھے کسکی اُمید ہی؟ مجھے تیری ہی اُمید ہی + مجھ کو میرے سارے
گناہوں سے نجات دے - مجھ کو جاہلوں کا ننگ مت کر + میں گونگا رہا میں نے اپنا مُنہہ
نہ کھولا - کیونکہ تو ہی نے یہہ کیا ہی +

۱۰ مجھ سے اپنی بلا دور کر - میں تو تیرے ہاتھ کے زور سے فنا ہوا جاتا ہوں +
۱۱ جب تو آدمی کو اُس کے گناہ کے باعث ملامتیں کر کے ادب دیتا ہی تو اُس کے جس کو پتنگے کی مانند کھو دیتا ہی - یقیناً ہر ایک اِنسان محض بے ثبات ہی + سلاہ +
۱۲ ای خداوند میری دُعا سُن اور میرے نالہ پر کان دھر - میرے آنسو دیکھکے خاموش مت رہ - کیونکہ میں تیرے سامھنے پر دیسی اور اپنے سارے باپ دادوں کی مانند مسافر ہوں +
۱۳ مجھ سے آنکھ پھیر لے تاکہ میں دم لے لوں اُس سے آگے کہ میں یہاں سے جاؤں اور پھر نہ رہوں +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

۱ میں نے صبر سے خداوند کا اِنتظار کیا - وہ میری طرف مائل ہوا اور اُس نے میری فریاد سُنی +
۲ وہ مجھے ہولناک گڑھے اور دلدل کی کیچ سے باہر نکال لایا اور میرے پانوں اُس نے چٹان پر رکھے اور میرے قدموں کو ثابت کیا +
۳ اور اُس نے میرے مُنھہ میں ایک نیا گیت ڈالا + جس سے ہمارے خدا کی حمد ہووے - بہتیرے دیکھینگے اور ڈرینگے اور خداوند پر توکل کرینگے +
۴ مبارک ہی وہ اِنسان جو خداوند پر اپنا بھروسا رکھتا ہو - اور مغروروں پر اور اُنپر جو جھوٹھ کی طرف پھرتے ہیں توجّہ نہیں کرتا +
۵ ای خداوند میرے خدا تیری عجائب قدرتیں جو تو نے کر دکھلائیں بہت سی ہیں - اور تیری تدبیریں جو ہمارے لئے ہیں ممکن نہیں کہ تیرے حضور ترتیب کے ساتھ گنی جاویں میں تو اُنھیں کھولکے تیرے آگے بیان کرتا لیکن وے تو شمار سے باہر ہیں +
۶ ذبیحہ اور ہدیہ کو تو نے نہیں چاہا - تو نے میرے کان کھولے - سوختنی قربانی اور خطا کی قربانی کا تو طالب نہیں +
۷ تب میں نے کہا دیکھہ میں آتا ہوں - کتاب کے دفتر میں میرے حق میں لکھا ہو +
۸ ای میرے خدا میں تیری مرضی بجا لانے پر خوش ہوں - تیری شریعت تو میرے دل کے بیچ ہی +
۹ میں بڑی جماعت میں صداقت

کی بشارت دیتا ہوں - دیکھ ای خداوند میں اپنا مُنہہ بند نہیں کرتا اور تو جانتا ہی + میں
تیری صداقت کی بات اپنے دل میں چھپا نہیں رکھتا - میں تیری وفاداری اور تیری
نجات کی بات کہتا ہوں - میں تیری مہربانی اور تیری سچائی کو بڑی جماعت سے
پوشیدہ نہیں رکھتا ہوں ÷

ای خداوند اپنی رحمتوں کو مجھہ سے دریغ نہ کر تیری مہربانی اور تیری وفاداری
ہردم میری نگہبان رہیں + کہ بے شمار بُرائیوں نے مجھے گھیر لیا - میرے گناہوں نے
مجھے پکڑا ایسا کہ میں آنکھہ اُوپر نہیں کر سکتا - وے میرے سر کے بالوں سے شمار میں زیادہ
ہیں - سو میں نے دل چھوڑ دیا + ای خداوند مہربانی کرکے مجھے رہائی دے - ای
خداوند جلد میری مدد کو پہنچ + وے جو میری جان مارنے کے درپے ہیں باہم خجل
اور رسوا ہوں - وے جو میری تباہی کے روادار ہیں ہٹائے جاویں اور شرمندہ
ہوں + سب جو مجھہ پر آہا آہا کہتے ہیں اپنی اِس بُرائی کے بدلے پریشان ہوں +
اور وے سب جو تیرے طالب ہیں تیرے سبب خوشوقت اور خُرّم ہوویں - اور
وے جو تیری نجات کے عاشق ہیں سدا کہا کریں کہ خداوند کی بزرگی ہو + میں تو مسکین
اور محتاج ہوں - لیکن خداوند میری فکر کرتا ہی - میرا چارہ میرا چھڑانیوالا تو ہی ہی
ای میرے خدا دیر مت کر ÷

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

مبارک ہی وہ جو مسکین کی فکر رکھتا ہی - خداوند بپت کے وقت اُس کو رہائی دیگا +
خداوند اُس کا حافظ رہیگا اور اُسے جیتا رکھیگا اور وہ زمین پر مبارک ہوگا - اور تو اُسے
اُس کے دشمنوں کی مرضی پر نہ چھوڑ دیگا + خداوند اُس کو بیماری کے بستر پر سمبھالیگا -
تو اُسکی بیماری میں اُس کا سارا بچھونا پھیر کے بچھا دیگا ÷
میں نے کہا ای خداوند مجھہ پر رحم کر - میری جان کو شفا دے اِس لئے کہ میں تیرا

۵ گنہگار ہوں + میرے دشمن مجھے بُرا کہتے ہیں کہ وہ کب مریگا اور اُس کا نام کب
۶ مٹ جائیگا ؟ جب وہ مجھے دیکھنے کو آتا ہی تب بیہودہ باتیں کرتا ہی ۔ اُس کا دل
۷ بُرائی کو اپنے لئے سمیٹتا ہی ۔ وہ باہر جاتا ہی اور اُسے بیان کرتا ہی + سب جتنے میرا
کینہ رکھتے ہیں میرے برخلاف آپس میں کانا پھوسی کرتے ہیں ۔ وے میرے
۸ ستانے کے لئے منصوبے باندھتے ہیں + اور کہتے ہیں ایک بُری بیماری اِسے
۹ لگی ہی ۔ اب جو وہ پڑا ہی پھر نہ اُٹھیگا + میرے ہمدم نے بھی جس پر مجھے بھروسا تھا
اور جو میرے ساتھ روٹی کھاتا تھا مجھ پر لات اُٹھائی +

۱۰ پر تو ای خداوند مجھ پر رحم کر اور مجھ کو اُٹھا کھڑا کر تا کہ میں اُن سے بدلا لوں +
۱۱ اِس سے میں جان گیا کہ تو مجھ سے خوش ہوا ہی کہ میرا دشمن مجھ پر فتح نہیں پاتا +
۱۲ اور میں جو ہوں سو میری دیانتداری کے باعث تو مجھ کو سنبھالتا ہی اور مجھ کو
۱۳ اپنے حضور میں ابد تک ثابت رکھیگا + خداوند اِسرائیل کا خدا ازل سے ابد تک
مبارک ہی ۔ آمین پھر آمین +

## سردار مغنی کے لئے بنی قورح کا مشکیل

۴۲ زبور

۱ جس طرح سے کہ ہرنی پانی کے سوتوں کی نہایت پیاسی ہوتی ہی ویسے ہی
میری روح ای خدا تیری نہایت پیاسی ہی + میری روح خدا کے لئے زندہ خدا کے
۲ لئے ترستی ہی ۔ کب میں جاؤں اور خدا کے حضور حاضر ہوؤں ؟ میرے آنسو رات
۳ دن میرا کھانا ہیں ۔ جس حال کہ وے ہر روز مجھ سے پوچھتے ہیں تیرا خدا کہاں ہی ؟
۴ میں یہہ یاد کرتا ہوں اور اپنے میں اپنی جان کو انڈیلتا ہوں اِس لئے کہ میں گروہ
کے ساتھ ہو کے اُس گروہ کے ساتھ جو عید کے دن کو مانتی ہی خوشی کی آواز
سے گاتا ہوا اور شکر کرتا ہوا خدا کے گھر میں جاتا تھا + ای میرے جی تو کیوں گرا جاتا

ہی اور تو مجھہ میں کیوں بے آرام ہی؟ خدا پر بھروسا رکھہ - کہ میں اُسکی ستائش آگے کو بھی کرونگا کہ اُس کا چہرہ نجات دینیوالا ہی +

ای میرے خدا میرا جی گرا جاتا ہی - سو میں یردن کی زمین میں اور حرمون میں کوہ مصغار پر تجھے یاد کرونگا + تیرے پانی کی دھاروں کی آواز سے گہراؤ گہراؤ کو پکارتا ہی - تیری ساری موجیں اور تیری ڈھیو میرے سر سے گذر گئے + خداوند دن کے وقت اپنی مہربانی کو فرمائیگا اور رات کے وقت میں اُس کا گیت گاؤنگا - میری دعا میری حیات کے خدا کی طرف ہوگی + میں خدا کو جو میری چٹان ہی کہونگا تو مجھے کیوں بھول گیا ہی؟ میں کیوں دشمن کے ظلم سے غم کرتا چلا جاتا ہوں؟ میرے دشمن اُس تلوار کی مانند جو میری ہڈیوں سے گذر جاوے مجھے ملامت کر کے دُکھہ دیتے ہیں اور روز روز مجھہ کو کہتے ہیں تیرا خدا کہاں ہی؟ ای میرے جی تو کیوں گرا جاتا ہی اور تو مجھہ میں کیوں بے آرام ہی؟ خدا پر توکل کر - کیونکہ میں اُس کی ستائش آگے کو بھی کرونگا جو میرے چہرے کی نجات اور میرا خدا ہی +

ای خدا میرا اِنصاف کر اور اِس بے رحم قوم پر میری حجت ثابت کر - مجھے مکار اور بدکار آدمی سے رہائی دے + کہ میرا پناہ دینیوالا خدا تو ہی - کیوں تو مجھے دور کرتا ہی؟ میں دشمن کے ظلم سے کیوں روتا چلا جاتا ہوں؟ ہاں اپنے نور اور اپنی سچائی کو ظاہر کر - وے ہی میری راہبری کریں - وے ہی مجھہ کو تیرے کوہ مقدس پر اور تیرے مسکنوں میں پہنچائیں + تب میں خدا کے مذبح کے پاس خدا کے حضور جو میری کمال خوشی ہی جاؤنگا - اور میں بربط بجا کے تیری ستائش کرونگا ای خدا میرے خدا + ای میرے جی تو کیوں گرا جاتا ہی اور تو مجھہ میں کیوں بے آرام ہی؟ خدا پر توکل کر - کہ میں اُسکی ستائش آگے کو بھی کرونگا جو میرے چہرے کی نجات اور میرا خدا ہی +

# سردار مغنی کے لئے بنی قرح کا مشکیل

۴۴ زبور ۱ ای خدا ہم نے اپنے کانوں سے سُنا اور ہمارے باپ دادوں نے اُس کام کو
۲ جو تو نے اُنکے دنوں سابق زمانے میں کیا ہی ہم سے بیان کیا۔ کہ تو نے قوموں کو اپنے
ہاتھہ سے خارج کیا اور انہیں بسایا۔ تو نے اُن لوگوں کو اُکھاڑا اور اِن کو پھیلایا +
۳ کہ وے اپنی شمشیر سے اِس زمین کے مالک نہ ہوئے نہ اپنے بازو سے غالب آئے
بلکہ تیرے دہنے ہاتھہ سے اور تیرے بازو سے اور تیرے چہرے کے نور سے۔ اِسلئے
۴ کہ تیری مہربانی اُن پر تھی + ای خدا تو میرا بادشاہ ہی۔ یعقوب کے لئے رہائی کا حکم
۵ فرما + تیری مدد سے ہم اپنے دشمنوں کو ڈھکیل دینگے۔ تیرے نام سے ہم اُن کو جو
۶ ہم پر چڑھتے ہیں پامال کرینگے + کہ میرا تکیہ اپنی کمان پر نہیں نہ میری تلوار مجھے بچا سکتی
۷ ہی۔ بلکہ تو ہی ہم کو ہمارے دشمنوں سے بچاتا اور اُن کو جو ہمارا کینہ رکھتے ہیں رسوا
۸ کرتا ہی ہم تمام دن خدا پر فخر کرتے ہیں اور تیرے نام کی ابد تک ستائش کرینگے سلاہ +
۹ لیکن اب تو نے ہم کو ترک کیا اور رسوا کیا اور ہمارے لشکروں کے ساتھہ نہیں
۱۰ چلتا + تو دشمن کے آگے سے ہم کو بھگا دیتا ہی۔ اور وے جو ہمارا کینہ رکھتے ہیں اپنے
۱۱ واسطے لوٹ لیتے ہیں + تو نے ہم کو بھیڑوں کی مانند اُنکی خورش کیا اور ہم کو قوموں
۱۲ کے درمیان آوارہ کیا۔ تو نے اپنے لوگوں کو مفت بیچ ڈالا اور اُنکی قیمت سے اپنی
۱۳ آمدنی نہیں بڑھائی۔ تو نے ہم کو ہمارے پڑوسیوں کا ننگ کیا۔ اُنکے نزدیک جو ہمارے
۱۴ آس پاس ہیں ہم کو انگشت نما اور مسخرہ کیا + تو نے ہم کو قوموں کے درمیان ضرب المثل کیا
۱۵ اور لوگوں کے درمیان سر دھننے کا سبب + میری رسوائی ہمیشہ میرے سامھنے ہی اور
۱۶ میرے چہرے کی شرمندگی نے مجھہ کو ڈھانپ لیا۔ تہمت اور ملامت کرنیوالے کی
آواز کے سبب دشمن اور اِنتقام لینیوالے کے آگے +
۱۷ یہہ سب کچھہ ہم پر بیتا۔ پر ہم تجھے نہیں بھولے اور تیرے عہد میں بے وفائی

۱۸ نہیں کی + نہ ہمارے دل تجھ سے برگشتہ ہوئے اور نہ ہمارے پانوٗں تیری راہ سے
۱۹ مڑے ہیں + پر تو نے اژدہوں کے مکان میں ہم کو کچلا اور موت کے سایہ
۲۰ تلے ہم کو چھپا دیا + اگر ہم اپنے خدا کا نام بھول گئے یا ہم نے کسی اجنبی معبود
۲۱ کی طرف اپنے ہاتھ پھیلائے - تو کیا خدا اُسکی تحقیقات نہ کریگا؟ وہ تو دلوں کے
۲۲ رازوں سے بھی آگاہ ہی + کہ تیرے ہی لئے ہم سارے دن مارے جاتے ہیں -
اور ذبح کی بھیڑوں کے برابر گنے جاتے ہیں +
۲۳ بیدار ہو کیوں سو رہا ہی تو ای خداوند؟ جاگ ہم کو ہمیشہ کے لئے ترک مت کر +
۲۴ تو کیوں اپنا مُنہہ چھپاتا ہی - اور ہماری مصیبت اور اُس ظلم کو جو ہم پر ہوتا کیوں بھلا
۲۵ دیتا ہی؟ کہ ہماری جان خاک میں مل چلی - ہمارا پیٹ زمین سے لگ گیا + ہماری
۲۶ مدد کے لئے اُٹھ اور اپنی رحمتوں کے واسطے ہم کو رہائی دے +

## سردار مغنی کے لئے بنی قرح کا مشکیل یعنے غزل معشوقوں کی بابت جو سوسنوں کے سُر پر گائی جاوے

۴۵ میرے دل میں اچھا مضمون جوش مارتا ہی - میں اُن چیزوں کو جو میں نے
بادشاہ کے حق میں بنائی ہیں بیان کرتا ہوں - میری زبان ماہر لکھنیوالے کا قلم ہی
۲ تو حسن میں بنی آدم سے کہیں زیادہ ہی - تیرے ہونٹھوں میں لطف ٹپایا گیا ہی -
۳ اسی لئے خدا نے تجھ کو ابد تک مبارک کیا + ای پہلوان اپنی تلوار کو جو تیری حشمت
۴ اور بزرگواری ہی حمائل کرکے اپنی ران پر لٹکا + اور اپنی بزرگواری سے سوار ہو
اور سچائی اور ملائمت اور صداقت کے واسطے اقبالمندی سے آگے بڑھ اور
۵ تیرا دہنا ہاتھ تجھ کو مہیب کام سکھلاویگا + تیرے تیر تیز ہیں - لوگ تیرے نیچے

۶ گرے پڑتے ہیں۔ وے بادشاہ کے دشمنوں کے دل میں لگ جاتے ہیں + تیرا
۷ تخت اے خدا ابد الآباد ہے تیری سلطنت کا عصا راستی کا عصا ہے + تو صداقت کا
دوست اور شرارت کا دشمن ہے۔ اِس سبب خدا تیرے خدا نے تجھ کو خوشی کے تیل سے
۸ تیرے مصاحبوں سے زیادہ مسح کیا + تیرے سارے لباس سے مر اور عود اور تج
کی خوشبو آتی ہے + کہ جن سے ہاتھی دانت کے محلوں کے درمیان اُنہوں نے تجھ کو
۹ خوش کیا ہے + بادشاہوں کی بیٹیاں تیری عزت والیوں میں ہیں۔ ملکہ اوفیر کے
سونے سے آراستہ ہو کے تیرے دہنے ہاتھ کھڑی ہے +

۱۰ اے بیٹی سُن لے اور سوچ اور اپنے کان اِدھر لگا۔ اور اپنے لوگوں اور اپنے
۱۱ باپ کے گھر کو بھول جا تاکہ بادشاہ تیرے جمال کا نپٹ مشتاق ہو۔ کہ وہ تیرا خداوند
۱۲ ہے۔ تو اُسے سجدہ کر + اور صور کی بیٹی ہدیے لاویگی۔ قوم کے دولتمند تیری خوشامد
۱۳ کرینگے + شاہزادی گھر کے اندر بالکل جلوہ گر ہے۔ اُس کا لباس سراسر تاش کا ہے +
۱۴ وہ سوزنی کپڑے پہنکے بادشاہ پاس لائی جاتی ہے کنواری عورتیں جو اُسکی سہیلیاں
۱۵ ہیں اُسکے پیچھے پیچھے تیرے پاس پہنچائی جاتی ہیں + خوشی اور شادمانی سے وے
پہنچائی جاتی ہیں۔ وے بادشاہ کے محل میں داخل ہوتی ہیں +
۱۶ تیرے بیٹے تیرے باپ دادوں کے قائم مقام ہونگے۔ تو اُنہیں تمام زمین کے سردار
۱۷ مقرر کریگا + میں ساری پشتوں کو تیرا نام یاد دلاؤنگا پس سارے لوگ ابد الآباد تیری ستائش
کرینگے +

## سردار مغنی کے لئے بنی قرح کا زبور جو علاموت پر گایا جاوے

۴۶ زبور

۱ خدا ہماری پناہ اور ہمارا زور ہے۔ وہ سختیوں میں مدد کے لئے نہایت مستعد ہے +
۲ اِس لئے ہمیں کچھ خوف نہیں اگرچہ زمین کا انقلاب ہو اور پہاڑ اپنی جگہ سے ہلکے سمندر
۳ کے بیچ میں بہہ جاویں۔ اگرچہ اُس کے پانی شور مچاویں اور پھین اُٹھاویں اور

پہاڑ اُنکے بڑھنے سے ہل جاویں + سلاہ + ایک ندی ہی جسکی دھاریں خدا کے شہر کو خوش کرتی ہیں حق تعالیٰ کے مسکنوں کے مقدس کو + خدا اُسکے بیچوں بیچ ہی - اُسے ہرگز جنبش نہ ہوگی - خدا صبح سویرے اُسکی کمک کریگا + قومیں جھنجھلاتی ہیں - مملکتیں جنبش کھاتی ہیں - وہ اپنی آواز سُناتا - زمین پگھل جاتی ہی + لشکروں کا خداوند ہمارے ساتھہ ہی - یعقوب کا خدا ہماری پناہ ہی + سلاہ +

آؤ خداوند کے کاموں کو دیکھو کہ زمین پر کیسی کیسی ویرانیاں کرتا ہی + کہ وہ زمین کی اِنتہا تک لڑائیاں موقوف کراتا ہی - وہ کمان توڑتا اور نیزے دو ٹکڑے کرتا اور گاڑیوں کو آگ سے جلاتا ہی + تھم جاؤ اور جانو کہ میں خدا ہوں - میں قوموں میں بلند ہونگا - میں زمین پر بلند ہونگا + لشکروں کا خداوند ہمارے ساتھہ ہی - یعقوب کا خدا ہماری پناہ ہی + سلاہ +

## سردار مغنی کے لئے بنی قرح کا زبور

ای سب لوگو تم تالیاں بجاؤ - خوشی کی بلند آواز سے خدا کے حضور نعرہ مارو + کہ خداوند تعالیٰ مہیب ہی - وہ تمام زمین کے اوپر بادشاہ عظیم ہی - وہ قوموں کو ہمارے زیر کر ڈالتا ہی اور گروہوں کو ہمارے پاؤں کے نیچے + وہ ہماری میراث ہمارے لئے پسند کرتا یعقوب کا فخر جسے وہ چاہتا ہی + سلاہ + خدا خوشی سے للکارتے ہوئے اوپر چڑھا ہاں خداوند تُرہی کی آواز کے ساتھہ +

گیت گاکے خدا کی ستائش کرو گیت گاکے ستائش کرو - ہمارے بادشاہ کی ستائش گیت گاکے کرو گیت گاکے ستائش کرو + کہ خدا سارے جہان کا بادشاہ ہی سوچ سمجھکے اُسکی ستائش کے گیت گاؤ + خدا قوموں پر بادشاہت کرتا ہی - خدا اپنے مقدس تخت پر بیٹھا ہی + قوموں کے اُمرا ابرہام کے خدا کے لوگوں سے ملکے جمع ہوئے ہیں - کیونکہ جہان کی سپریں خدا کی ہیں - وہ نہایت بلند ہی +

## بنی قرح کا زبور اور گیت

۴۸ زبور ۱ خداوند بزرگ ہی اور لائق ہی کہ ہمارے خدا کے شہر میں اُسکے مقدس پہاڑ پر
۲ اُسکی ستائش بہت طرح سے کیجائے + بلندی سے خوبصورت تمام زمین کی خوشی
۳ کوہ صیہون ہی - اُسکی اُتر اطراف میں بڑے بادشاہ کا شہر ہی + اُس کے محلوں میں
۴ مشہور ہی کہ خدا جائے پناہ ہی + کیونکہ دیکھہ کہ بادشاہ باہم آئے اور ایک ساتھہ
۵ گذرے + وے دیکھکر فوراً دنگ ہوئے - وے گھبرائے اور بھاگ گئے + کپکپی
۶ نے اُنہیں وہاں پکڑا اور ایسے درد نے جیسا جننے کے وقت عورت کا ہوتا ہی -
۷ اُس پوربی ہوا سے جو ترسیس کے جہازوں کو توڑ ڈالتی ہی + جیسا ہم نے سُنا تھا
۸ ویسا ہی لشکروں کے خداوند کے شہر میں اپنے خدا کے شہر میں ہم نے دیکھا - خدا
اُسے ابد تک برقرار رکھیگا + سلاہ +

۹ ای خدا ہم تیری ہیکل کے درمیان تیری مہربانی پر غور کرتے ہیں + ای خدا
۱۰ جیسا تیرا نام ہی زمین پر سراسر ویسی ہی تیری مدح ہی - تیرا دہنا ہاتھہ صداقت
۱۱ سے بھرا ہوا ہی + کوہ صیہون خوش ہو وے - یہوداہ کی بیٹیاں خوشی کریں تیری
عدالتوں کے سبب +

۱۲ صیہون میں گھومو اور اُس کے چوگرد پھرو - اُس کے برجوں کو گنو + تم
۱۳ اُسکی شہرپناہ پر دل سے غور کرو اور سوچکے اُس کے محلوں کو دیکھو تا کہ تم آنیوالی
۱۴ پشتوں کو اُسکی خبر دو + کہ یہہ خدا ابدالآباد ہمارا خدا ہی - تا دم مرگ وہی ہماری ہدایت کریگا +

## سردار مغنی کے لئے بنی قرح کا زبور

۴۹ زبور ۱ ای ساری اُمتو یہہ سُنو - کان دھرو تم سب جو دُنیا میں بستے ہو - کیا ادنی
۲ کیا اعلی کیا دولتمند کیا محتاج سب ایک ساتھہ + میرے مُنہہ سے حکمت کے
۳

۴ گلمے نکلینگے اور میرے دل کا دھیان خرد ہوگا + میں ایک تمثیل کی طرف اپنا
۵ کان دھرونگا - میں اپنے راز کی بات بربط بجاتے ہوئے کھولکے کہونگا + میں
مصیبت کے دنوں میں کس لئے ڈروں جب میرے اڑنگا مارنیوالوں کی بُرائی
مجھے گھیرے ؟

۶ جو اپنی دولت پر اعتماد کرتے ہیں اور اپنے مال کی فراوانی پر پھولتے ہیں - اُنمیں
۷ سے کسی کا مقدور نہیں کہ اپنے بھائی کو چھڑاوے یا اُس کا کفارہ خدا کو دیوے -
۸ (کہ اُنکی جان کا فدیہ بھاری ہے - یہہ کام ابد تک موقوف رکھتا ہوگا -) کہ وہ سدا
۹ جیتا رہے اور ہرگز موت نہ دیکھے + کیونکہ وہ دیکھتا ہے کہ دانشمند لوگ مرتے ہیں
۱۰ اور اِسی طرح سے بیوقوف اور حیوان کے سے آدمی فنا ہوتے ہیں اور اپنی دولت
اوروں کے لئے چھوڑ جاتے ہیں + اُنکے دل میں خیال تھا کہ ہمارے گھر ابد تک
۱۱ قائم رہینگے اور ہمارے مسکن پشت در پشت - وے اپنے نام اپنی زمینوں پر
رکھتے + پر انسان حشمت کی حالت میں مطلق نہیں رہتا - وہ حیوانوں کی مانند
۱۲ ہے - وے نیست کیئے جاتے + یہہ اُنکی راہ اُنکی حماقت ہے اور اُنکے پچھلے لوگ
۱۳ اُنکی باتوں کو پسند کرتے ہیں + سلاہ + وے بھیڑوں کی مانند پاتال میں ڈالے
۱۴ جاتے ہیں - موت اُنہیں چر جائیگی - اور راستکار صبح کو اُن پر مسلط ہونگے -
پاتال اُنکا جمال کھودیگا - اُنکا کوئی گھر نہ رہا + لیکن خدا میری جان پاتال کے
۱۵ قابو سے چھڑا دیگا کہ وہ مجھے لے رکھیگا + سلاہ +

۱۶ تو خوف ناک مت ہو جب کوئی دولتمند ہو جاوے جب اُسکے گھر کی حشمت
۱۷ بڑھے - کیونکہ وہ مرنے کے وقت کچھہ ساتھہ نہ لے جائیگا اور اُسکی شوکت اُسکے
۱۸ پیچھے نہ اُتریگی - اگرچہ وہ اپنے جیتے جی اپنی جان کو مبارکباد دیتا تھا - اور جب
۱۹ تو اپنی بھلائی کرے لوگ تیری تعریف کرینگے + وہ اپنے باپ دادوں کی نسل میں

۲۰ شامل ہو جائیگا وے ہرگز اجالا نہ دیکھینگے + اِنسان جو حشمت میں ہو اور سمجھتا نہیں حیوانوں کی مانند ہو جو فنا ہو جاتے ہیں +

# آسف کا زبور

۵۰ زبور قادر مطلق خدا یہوواہ نے فرمایا اور زمین کو سورج کے نکلنے کی جگہ سے
۲ لیکے اُس کے ڈوبنے کی جگہ تک بلایا ہو + صیہون سے حسن کے کمال سے خدا
۳ جلوہ گر ہوا ہو + ہمارا خدا آویگا اور چپ چاپ نہ رہیگا۔ آگ اسکے آگے آگے فنا کرتی
۴ جائیگی اور اُسکے گرداگرد شدت سے طوفان ہوگا + وہ اوپر آسمانوں کو طلب کرتا ہو
۵ اور زمین کو بھی تاکہ اپنے لوگوں کی عدالت کرے + میرے پاک بندوں کو میرے
۶ پاس فراہم کرو جنہوں نے میرے ساتھہ قربانی پر عہد کیا ہو + تب آسمان اُسکی صداقت کو آشکارا کرینگے - کہ خدا ہی عدالت کرنیوالا ہو + سلاہ +

۷ ای میری قوم سُن میں کہتا ہوں - ای اسرائیل میں تجھہ پر گواہی دیتا ہوں -
۸ خدا تیرا خدا میں ہی ہوں + میں تجھہ کو تیرے ذبحوں کی بابت ملامت نہیں کرونگا
۹ کہ تیری سوختنی قربانیاں تو ہمیشہ میرے آگے ہیں + میں تیرے گھر کا بیل نہ لونگا
۱۰ نہ تیرے باڑے کا بکرا - کہ جنگل کے سب جاندار میرے ہیں اور کوہستان کے حیوانات
۱۱ ہزار ہا ہزار + میں پہاڑ کے سارے پرندوں سے آگاہ ہوں اور دشتی چرند میرے
۱۲ ہیں + اگر میں بھوکھا ہوتا تو تجھہ سے نہ کہتا - کہ دنیا اور اُسکی معموری میری ہو + کیا
۱۳ میں بیلوں کا گوشت کھاتا ہوں یا بکروں کا لہو پیتا ہوں ؟ تو شکر گذاری کی قربانیاں
۱۴ خدا کے آگے گذران اور حق تعالی کے حضور اپنی نذریں ادا کر + اور مصیبت کے
۱۵ دن مجھہ سے فریاد کر - میں تجھے مخلصی دونگا اور تو میرا جلال ظاہر کریگا +

۱۶ پر شریر کو خدا کہتا ہو تجھے میرے حکموں کے بیان کرنے سے کیا کام ؟ تو
۱۷ کیوں اپنے منہہ سے میرے عہد کا ذکر کرتا ہو ؟ حالانکہ تو تربیت سے عداوت

رکھتا ہی اور میرے کلام کو اپنے پیچھے پھینکتا ہی؟ جب تو چور کو دیکھتا ہی تو اُس سے ۱۸
راضی ہوتا ہی اور زانیوں کا شریک ہوتا ہی+ تو اپنا منہہ شرارت پر چلاتا ہی اور ۱۹
زبان سے دغا کا منصوبہ باندھتا ہی+ تو بیٹھکے اپنے بھائی کی غیبت کرتا ہی- تو ۲۰
اپنی ہی ماں کے بیٹے پر تہمت لگاتا ہی+ تو نے یہہ کیا اور میں خاموش ہو رہا- تو نے ۲۱
گمان کیا کہ میں تجھہی سا ہوں- پر میں تجھے تنبیہہ دونگا اور تیرے کاموں کو تیری
آنکھوں کے آگے ایک ایک کرکے تجھے دکھاؤنگا+ اب ای خدا کے فراموش ۲۲
کرنیوالو اس کو سوچو- نہ ہو کہ میں تمہیں پارہ پارہ کروں اور کوئی چھڑانیوالا نہ ہو+
جو کوئی ستائش کے ذبیحے گذرانتا ہی وہ میرا جلال ظاہر کرتا ہی- اور اُس کو جو ۲۳
اپنی چال چلن درست رکھتا ہی میں خدا کی نجات دکھلاؤنگا +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور جب ناتن نبی اُسکے حضور میں آیا جسوقت وہ بنت سبع پاس گیا تھا

ای خدا اپنی رحمدلی کے مطابق مجھہ پر شفقت کر- اپنی رحمتوں کی کثرت ۵۱ زبور
کے موافق میرے گناہ مٹا دے+ میری بُرائی سے مجھے خوب دھو اور میری ۲
خطا سے مجھے پاک کر+ کہ میں اپنے گناہوں کو مان لیتا ہوں اور میری خطا ۳
ہمیشہ میرے سامہنے ہی+ میں نے تیرا ہی گناہ کیا ہی اور تیرے ہی حضور بدی ۴
کی ہی- تاکہ تو اپنی باتوں میں صادق ٹھہرے اور جب تو عدالت کرے تو تو پاک ظاہر
ہو- دیکھہ میں نے بُرائی میں صورت پکڑی اور گناہ کے ساتھہ میری ماں نے مجھے ۵
پیٹ میں لیا+ دیکھہ تو اندر کی سچائی چاہتا ہی- سو باطن میں مجھہ کو دانائی سکھلا+ ۶
زوفا سے مجھے پاک کر کہ میں صاف ہو جاؤں- مجھہ کو دھو کہ میں برف سے ۷

۸ زیادہ سفید ہوؤں + مجھے خوشی اور خرمی کی خبر سنا کہ میری ہڈیاں جنہیں تونے
۹ توڑ ڈالا شادمان ہوں + میرے گناہوں سے چشم پوشی کر اور میری ساری برائیاں
۱۰ مٹا ڈال + ای خدا میرے اندر ایک پاک دل پیدا کر اور ایک مستقیم روح میرے
۱۱ باطن میں نئے سر سے ڈال + مجھ کو اپنے حضور سے مت ہانک اور اپنی روح پاک مجھ
۱۲ سے نہ نکال + اپنی نجات کی شادمانی مجھ کو پھر عنایت کر اور اپنی آزاد روح سے
۱۳ مجھ کو سنبھال + تب میں خطاکاروں کو تیری راہیں سکھلاؤنگا اور گنہگار تیری
طرف رجوع کرینگے +

۱۴ ای خدا میرے نجات دینیوالے خدا مجھے خون کے گناہ سے رہائی دے
۱۵ کہ میری زبان تیری صداقت کے گیت بلند آواز سے گاوے + ای خداوند میرے
لبوں کو کھول دے تو میرا منہہ تیری ستائش بیان کریگا +
۱۶ کہ تو ذبیحے سے خوش نہیں ہوتا نہیں تو میں دیتا۔ سوختنی قربانی میں تیری
۱۷ خوشنودی نہیں۔ خدا کے ذبیحے شکستہ جان ہیں۔ دل شکستہ اور خاکسار کو ای خدا
۱۸ تو حقیر نہ جانیگا اپنی خوشی سے صیہون کے ساتھہ بھلائی کر۔ یروسلم کی دیواروں
۱۹ کو بنا + تب تو صداقت کے ذبیحوں اور سوختنی قربانیوں اور کامل قربانیوں سے
خوشنود ہوگا۔ تب وے تیرے مذبح پر بچھڑے چڑھاوینگے +

سردار مغنی کے لئے داؤد کا مشکیل جب ادومی دوایگ
نے آکے ساؤل کو خبر دی اور اس سے کہا کہ
داؤد اخیملک کے گھر میں داخل ہوا ہے

۵۲ زبور ای زبردست انسان تو زیانکاری پہ کیوں فخر کرتا ہے؟ خدا کا احسان
۲ ہر روز ہے + تیری زبان خرابیاں ایجاد کرتی ہے۔ وہ دغابازیاں کرتی ہے تیز

اُسترے کی مانند + تو شرارت کو نیکی سے اور جھوٹھ بولنے کو سچ کہنے سے زیادہ دوست رکھتا ہے + تو بہتان کی ساری باتوں کو چاہتی ہے اے دغاباز زبان + اِس لئے خدا ابد تک تجھے برباد کریگا وہ تجھے اُٹھا لیجا دیگا اور تجھے تیرے خیمے سے جھاڑ پھینکیگا اور زندگی کی زمین سے تجھے اُکھاڑ ڈالیگا + سلاہ +

اور صادق دیکھینگے اور ڈرینگے اور اُس پر ہنسینگے - دیکھہ یہہ وہ شخص ہے کہ جس نے خدا کو اپنی پناہ گاہ نہ سمجھا پر اپنے مال کی فراوانی پر تکیہ کیا اور اپنی شرارت سے قوی ہوا + لیکن میں خدا کے گھر میں زیتون کے ہرے درخت کی مانند ہوں - میرا بھروسا ابدالآباد خدا کی رحمت پر ہے + سو میں سدا تیری ستائش کرونگا کہ تو نے ایسا کیا - اور تیرے نام کا اِنتظار کرونگا جو تیرے مقدس لوگوں کی نظر میں خوب ہے +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا مشکیل جو بانسریوں کے ساتھہ گایا جاوے

احمق اپنے دل میں کہتا ہے کہ خدا نہیں ؟ وے خراب ہوئے اُنکے کام مکروہ ہیں کوئی نیکوکار نہیں - خدا نے آسمان پر سے بنی آدم پر نظر کی ہے تا دیکھے کہ کوئی دانشمند یا کوئی خدا کا طالب ہے + ہر ایک اُنمیں سے گمراہ ہوا - وے سب کے سب بگڑ گئے - کوئی نیکوکار نہیں ایک بھی نہیں +

کیا اُن بدکاروں کو فہم نہیں جو میرے لوگوں کو یوں کھاتے ہیں جیسے روٹی کھاتے ہیں - وے خدا کا نام نہیں لیتے ہیں ؟ وے وہاں نہایت ڈرے جہاں خوف کا مقام نہ تھا - کہ خدا اُنکی ہڈیاں جو تیرے مقابل خیمہ زن ہیں کھنڈا دیتا ہے - تو اُنہیں شرمندہ کریگا کہ خدا نے اُنہیں حقیر کیا ہے + کاش کہ اِسرائیل کی

نجات صیہون میں سے ہوتی! جب خدا اپنی قوم کے قیدیوں کو پھیر لاویگا تو یعقوب خوش ہوگا اور اسرائیل شادمان +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا مشکیل جو بین کے ساتھہ گایا جاوے اُسوقت کا جب زیفیون نے آکے ساؤل سے کہا کہ دیکھہ داؤد آپ کو ہمارے یہاں چھپاتا ہی

۵۴ زبور ۱-۲ ای خدا اپنے نام سے مجھہ کو بچا اور اپنی قوت سے میرا انصاف کر+ ای خدا میری دعا سن اور میرے منہہ کی باتوں پر کان دھر+ کہ بیگانے میری مخالفت میں ۳ اُٹھے ہیں اور ظالم میری جان کے پیچھے پڑے ہیں - یے خدا کو اپنے روبرو نہیں رکھتے + سلاہ +

۴ دیکھو خدا میرا مددگار ہی - خداوند اُنکے درمیان ہی جو میری جان کو سنبھالتے ۵ ہیں - وہ میرے دشمنوں پر بُرائی کو لوٹاویگا - اپنی وفاداری میں تو اُنہیں ۶ فنا کر+ ای خداوند میں اپنی خوشی سے تیرے لئے قربانی کرونگا - میں تیرے ۷ نام کی ستائش کرونگا کہ بھلا ہی+ کہ تو نے ساری مصیبتوں سے مجھے بچایا ہی اور میری آنکھہ میرے دشمنوں کی خرابی دیکھتی +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا مشکیل جو بین کے ساتھہ گایا جاوے

۵۵ زبور ۱-۲ ای خدا میری دعا سن اور میری منت سے منہہ مت پھیر+ میری طرف کان ۳ دھر اور میری سن - کُڑھتا ہوا میں پھرتا ہوں اور چلاتا ہوں دشمن کی آواز

اور شریر کے ظلم کے سبب - کہ وے مجھہ پر ظلم کیا چاہتے ہیں اور غضب کے ساتھہ

۴ میرا کینہ رکھتے ہیں + میرا دل مجھہ میں نپٹ دکھتا ہی اور میں موت کے ہولوں میں

۵ ۶ پڑا ہوں + ڈرنا اور کانپنا مجھہ پر آپڑا - کپکپی مجھہ پر غالب آئی + میں نے کہا

۷ کاش کہ کبوتر کے سے میرے پنکھہ ہوتے! تو میں اُڑ جاتا اور آرام پاتا + ہاں میں

۸ تب دور تک سیر کرتا اور جنگلوں میں رہتا + سلاہ + کہ میں شدّت کی آندھی اور جھکڑ

سے جلد پناہ کے لئے بچ نکلتا +

۹ ای خداوند اُنہیں ہلاک کر - اُنکی زبانوں میں تفرقہ ڈال - کہ میں شہر میں

۱۰ ظلم اور جھگڑا دیکھتا ہوں + دن اور رات وے اُسکی دیواروں پر سیر کرتے

۱۱ پھرتے ہیں - زیانکاری اور غمخواری اُس کے بیچ ہوتی رہتی ہیں + شرارت اُس کے

۱۲ درمیان ہی - ظلم اور دغا اُس کے کوچوں سے جاتی نہیں رہتیں + دشمن تو نہیں

تھا جو مجھے ملامت کرتا تھا نہیں تو میں اُسکی برداشت کرتا - نہ میرا کینہ رکھنیوالا تھا

۱۳ جو مجھہ پر بالا دستی کرتا تھا تب میں اُس سے چھپ جاتا - بلکہ تو میرا ہم درجہ آدمی

۱۴ میرا اُلفتی بندہ اور میرا جان پہچان تھا - کہ ہم ملکے خوش اختلاطی کرتے تھے -

۱۵ اور گروہ کے ساتھہ خدا کے گھر میں جایا کرتے تھے + ناگہاں اُن پر موت

آپڑے - وے جیتے جی پاتال میں اُتریں - کیونکہ اُن کے گھروں میں اور اُنکے

بیچ شرارت ہی +

۱۶ ۱۷ پر میں خدا کو پکارونگا - تب خداوند مجھے بچالیگا + شام کو اور صبح کو اور دوپہر کو

۱۸ میں فریاد کرونگا اور نالہ کرونگا - سو وہ میری آواز سن لیگا اُس نے میری جان

کو اُس جنگ میں جو اُنہوں نے مجھہ سے کی ہی سلامت چھڑایا - کیونکہ وہاں بہت

۱۹ میرے ساتھہ تھے + خدا سنیگا اور اُنہیں جواب دیگا کہ وہ قدیم سے تخت نشین

ہی - سلاہ + ازبسکہ اُنہوں نے انقلابیں نہیں دیکھیں وے خدا سے نہیں ڈرتے

۲۰ اُس نے اُنپر جو اُس سے اختلاط رکھتے تھے اپنے ہاتھہ ڈالے ہیں - اُس نے اُسکے

۲۱ ساتھہ عہد شکنی کی + اُسکا مُنہہ مکھن سے زیادہ چکنا ہی پر اُسکے دل میں جنگ ہی اُسکی
۲۲ باتیں تیل سے زیادہ ملائم ہیں پر ننگی تلواریں ہیں + اپنا بوجھہ خداوند پر ڈال کہ وہ
۲۳ تجھے سنبھالیگا - وہ کبھی صادق کو لغزش کھانے نہ دیگا + پر ای خدا تو اُنکو ہلاکت
کے گڑھے میں گرا دیگا - خونی اور دغاباز لوگ اپنی آدھی عمر تک نہ پہنچینگے - پر میرا
اِعتماد تجھی پر ہی +

## سردار مغنی کے لئے یہہ مکتام داؤد اُس وقت بنایا گیا جب فلستیوں نے اُسے جات میں پکڑا یونت ایلم رخوقیم کے سُر پر گایا جاوے

۵۶ زبور ای خدا مجھہ پر رحم فرما کہ اِنسان مجھے نگلا چاہتا ہی - وہ لڑتا ہوا ہر روز مجھے ستاتا
۲ ہی + میرے دشمن ہر روز مجھہ کو نگلا چاہتے ہیں کہ بہت ہیں جو گستاخ ہو کے مجھہ سے
۳ ۴ لڑتے ہیں + جب میں ڈرتا ہوں تو میں تجھہ پر توکل کرتا ہوں + میں خدا پر اُس کے
قول پر فخر کرتا ہوں - میرا توکل خدا پر ہی - میں ڈرنے کا نہیں کہ بشر میرا کیا کرسکتا ہی +
۵ ۶ وے ہر روز میری باتیں کاٹتے ہیں - اُنکی ساری فکر ہی کہ مجھہ سے بدی کریں + جمع ہو کے
کمین میں بیٹھے ہیں - وے میرے نقش قدم کو تاکتے ہیں جب کہ وے میری جان
۷ لینے کی اِنتظاری میں ہیں + اُنکو اُمید ہی کہ بدکاری کرکے نکل بچینگے ؟ ای خدا اپنے
قہر سے اُن لوگوں کو ڈھکیل دے +
۸ تو میری آوارگیوں کا شمار کرتا - تو میرے آنسوؤں کو اپنے شیشے میں رکھہ - کیا وے
۹ تیرے دفتر میں مذکور نہیں ؟ جب میں فریاد کرونگا تو میرے دشمن اُلٹے پھرینگے جب مجھے یہہ
۱۰ یقین ہی کہ خدا میری طرف ہی + میں خدا پر اُسکے قول پر فخر کرتا ہوں + میں خداوند پر اُس کے
۱۱ ۱۲ قول پر فخر کرتا ہوں + میرا توکل خدا پر ہی - میں ڈرنے کا نہیں - اِنسان میرا کیا کرسکتا ہی ؟
۱۳ ای خدا تیری منتیں مجھہ پر ہیں میں تیرا شکرانہ ادا کرونگا + کہ تو نے میری جان موت سے

بچائی - اور میرے پاٹوں کو پھسلنے نہ دیا تاکہ میں خدا کے آگے زندوں کے نور میں چلوں +

## سردار مغنی کے لئے یہہ مکتام داؤد اُس وقت بنایا گیا جب وہ ساؤل کے آگے سے مغارے میں بھاگ گیا - التشخت کے سُر پر گایا جاوے

۱ مجھہ پر رحم کر ای خدا مجھہ پر رحم کر - کیونکہ میری جان کو تیرا بھروسا ہی - ہاں میں تیرے پروں کے سایے تلے پناہ لئے رہونگا جب تک کہ یہہ آفتیں ٹل جاویں +
۲ میں خدا سے جو حق تعالیٰ ہی فریاد کرونگا - اُسی خدا سے جو میرے لیئے ہر ایک کام کو انجام
۳ دیتا ہی + وہ آسمان پر سے بھیجتا اور مجھہ کو بچاتا ہی اور اُسے جو مجھے نگلا چاہتا ہی ملامت کرتا ہی + سلاہ + خدا اپنی رحمت اور اپنی سچائی کو بھیجیگا + میری جان
۴ شیروں کے بیچ میں ہی - میں آتش مزاج بنی آدم کے درمیان لیٹا ہوں جن کے دانت برچھیاں اور تیر ہیں اور جنکی زبان تیز تلوار ہی + تو آسمانوں پر سرفراز ہو ای خدا
۵ اور ساری زمین پر تیرا جلال ظاہر ہوہ + اُنہوں نے میرے پاٹوں کے لئے جال لگایا ہی -
۶ میری جان جھکی ہوئی ہی - اُنہوں نے میرے آگے گڑھا کھودا ہی جس میں آپ گرے ہیں + سلاہ + میرا دل قائم ہی ای خدا میرا دل قائم ہی - میں گاؤنگا اور مدح سرائی کرونگا + جاگ
۷ ای میری شوکت - ای بین اور بربط جاگ میں سویرے اُٹھونگا + میں لوگوں کے درمیان
۸ تیرا شکر کرونگا ای خداوند - میں اُمتوں کے بیچ تیرا مدح سراہوؤنگا + کہ تیری حرمت

۱۱ آسمانوں تک بلند ہو اور تیری سچائی بدلیوں تک + ای خدا تو آسمانوں پر سرفراز ہو - ساری زمین پر تیرا جلال ظاہر ہووے +

## سردار مغنی کے لئے مکتام داؤد التشخیت کے سُر پر گایا جاوے

۵۸ زبور ۱ کیا تم چپ چاپ رہتے ہو جب کہ حق فرماتا ہی؟ ای آدم زادو کیا تم سچی عدالت کرتے ہو؟
۲ بلکہ تم اپنے دل میں بدکاریاں کرتے ہو - تم اپنے ہاتھوں کے ظلم کو زمین پر تولتے ہو +

۳ اہل شرارت رحم سے بیگانہ ہوتے - وے پیدا ہوتے ہی بھٹک جاتے
۴ اور جھوٹھ بولتے + اُنکا زہر سانپ کا سا زہر ہی - وے اُس بہرے ناگ کی مانند
۵ ہیں جو اپنے کان بند کر رکھتا ہی اور منتر پڑھنیوالوں کی آواز نہیں سُنتا - بڑے سے بڑے منتر کی اُس میں تاثیر نہیں +

۶ ای خدا اُنکے دانت اُنکے مُنہہ میں توڑ - ای خداوند شیر بچوں کی داڑھیں توڑ ڈال +
۷ وے پانی کی طرح جو بہہ جاتا ہی گداز ہو جاویں - جب وہ تیروں کو چلّے ہیں
۸ جوڑے تو وے کٹے ہوئے معلوم ہوں + جس طرح گھونگا گل جاتا وے فنا
۹ ہوویں - وے عورت کے سقطے کی طرح آفتاب کو نہ دیکھیں + اُس سے پیشتر کہ تمہاری دیگوں میں کانٹوں سے آنچ لگے وہ گردباد کی مانند اُنہیں خواہ ثابوت خواہ جلا ہوا ہوا اُڑا دیگا +

۱۰ صادق جب اِنتقام کو دیکھیگا تو خوش ہوگا - وہ شریر کے لہو سے اپنے
۱۱ پانوں دھوئیگا - ایسا کہ آدمی کہیگا یقیناً صادق کے لئے جزا ہی - بے شک ایک خدا ہی جو زمین پر اِنصاف کرتا ہی +

سر دار مغنی کے لئے بکتام داؤد اُس وقت تصنیف ہوا جب ساؤل نے لوگ بھیجے اُس کے گھر کی چوکی دلوائی تا کہ اُسے قتل کرے التشخیت کے سُر پر گایا جاوے

اے میرے خدا میرے دشمنوں سے مجھے چھڑا - میرے مخالفوں سے مجھ کو محفوظ رکھ + مجھے بدکاروں سے بچالے اور خونی آدمیوں سے رہائی دے + دیکھ کہ وے میری جان کی گھات میں لگے ہیں - زورآور لوگ میری مخالفت پر جمع ہوئے ہیں - اے خداوند میرا کچھ گناہ اور تقصیر نہیں + وے دوڑتے ہیں اور آپ کو تیار کرتے ہیں پر میرے کسی قصور کے سبب نہیں - تو مجھ سے ملنے کے لئے جاگ اور دیکھ + پس اے خداوند رب الافواج اسرائیل کے خدا ساری قوموں کا حال تجویز کرنے کے لئے جاگ - دغا دینیوالے گنہگاروں پر رحم مت کر + سلاہ + وے شام کو لوٹتے ہیں - وے کتے کی مانند بھونکتے ہیں اور شہر میں ہر طرف پھرتے ہیں + دیکھ وے منہہ سے ڈکارتے ہیں اور اُنکے لبوں کے اندر تلواریں ہیں - اور کہتے کہ کون سُنتا ہے؟

پر تو اے خداوند اُنپر ہنسیگا - تو ساری قوموں کو مسخرہ بناویگا + ہر چند اُسکا زور ہے پر میں تجھی پر نگاہ رکھونگا کہ خدا میری پناہ ہے + میرا خدا جو ہے اُسکی رحمت مجھ کو آگے سے لینے آویگی - خدا میری مراد کو میرے دشمنوں پر پوری ہوئی مجھے دکھلائیگا + اُنہیں جان سے مت مار نہ ہو کہ میرے لوگ بھول جائیں - اُنہیں اپنی قدرت سے آوارہ اور پست کر اے خداوند ہماری سپر + کہ اُنکے منہہ کا گناہ اُنکے ہونٹھوں کی بات ہے - اس لئے کاش کہ وے اپنے گھمنڈ میں گرفتار ہو ویں کیونکہ وے لعن طعن

۱۳ کرتے اور جھوٹھی باتیں کہتے ہیں + قہر سے اُنکو فنا کر اُنہیں فنا کر تاکہ وے باقی نہ رہیں اور لوگ یقین کرکے جانیں کہ زمین کی سرحدوں تک خدا یعقوب پر سلطنت کرتا ہی + سلاہ +
۱۴ پھر شام کو وے لوٹیں اور کتے کی مانند بھونکتے جائیں اور شہر کی ہر طرف پھریں +
۱۵ وے کھانے کی تلاش میں بھٹکتے پھرینگے اور جب سیر نہ ہوویں تو ساری رات کو وہاں کاٹینگے +
۱۶ میں تو تیری قدرت کی ثنا گاؤنگا - ہاں میں صبح کو پکار کے تیری رحمت کے گیت گاؤنگا کہ تو میرا محکم قلعہ ہی اور مصیبت کے دن میری پناہ گاہ +
۱۷ اور اے میری قوت میں تیری مدح کرونگا کہ خدا میرا محکم قلعہ اور میرا رحیم خدا ہی +

سردار مغنی کے لئے داؤد کا مکتام سوسن عدوت کے سُر پر تعلیم کے لئے گایا جاوے + وہ اُسوقت تصنیف ہوا جب وہ ارام نہرائم اور ارام صوبہ سے لڑا اور یواب پھرا اور نمک کے نشیب میں بارہ ہزار ادومیوں کو مارا

۶۰زبور ۱ اے خدا تو نے ہم کو رد کر دیا تو نے ہم کو پراگندہ کیا تو غصہ رہوا تو ہماری طرف پھر متوجہ ہو +
۲ تو نے زمین کو لرزایا - تو نے اُسے توڑا - اُس کے رخنے ملا دے کہ وہ کانپتی ہی +
۳ تو نے اپنے لوگوں کو سخت باتیں دکھلائیں - تو نے ہم کو حیرت کی مے پلائی +
۴ تو نے اُنکو جو تجھ سے ڈرتے ہیں جھنڈا دیا کہ وہ حق کی خاطر کھڑا کیا جائے + سلاہ +
۵ تاکہ تیرے محبوب رہائی پاویں تو اپنے دہنے ہاتھ سے بچالے اور ہماری سُن +

خدانے اپنے تقدس میں فرمایا ہی اس لئے میں خوشی کرونگا - میں سکم کو تقسیم کرونگا اور سکات کی وادی کو ماپونگا + جلعاد میرا ہی اور منسی میرا - افرائیم بھی میرے سر کا بال ہی - یہوداہ میرا قانون ساز ہی + موآب میرے دھونے کا لگن ہی - میں ادوم پر اپنی جوتی چلاؤنگا - ای فلستین میرے باعث شادیانہ بجا + مجھ کو حصین شہر میں کون لیجاویگا؟ ادوم تک مجھ کو کون پہنچاویگا؟ ای خدا کیا تو ہی نہیں جسنے ہمیں رد کر دیا؟ تو ہی ای خدا جو ہمارے لشکروں کے ساتھ نہ چلا؟ مصیبت میں ہماری مدد کر کہ رہائی انسان کی طرف سے عبث ہی + خدا ہی سے ہم بہادری کرینگے - کیونکہ وہی ہمارے دشمنوں کو پامال کریگا +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور جو بین کے ساتھ گایا جاوے

ای خدا میرا نالہ سن - میری دعا قبول کر + میں اپنی دلگیری میں زمین کے سرے سے تیری فریاد کرونگا - اُس چٹان تک جو مجھ سے اونچی ہی مجھ کو لے پہنچا + کیونکہ تو میرے لئے ایک پناہ ہوا ہی - دشمنوں کے روبرو ایک مضبوط برج + میں تیرے مسکن میں سدا رہا کرونگا - میں تیرے پروں کے سایہ تلے پناہ لونگا + سلاہ + کہ ای خدا تونے میری منتیں قبول کیں - تونے مجھ کو اُن لوگوں کی سی جو تیرے نام سے ڈرتے ہیں میراث دی + تو بادشاہ کی زندگانی بہت بڑھائیگا اور اُسکی عمر پشت در پشت تک + وہ خدا کے حضور ابد تک ثابت رہیگا - ایسا کر کہ رحمت اور سچائی سے اُسکی محافظت ہو + سو میں ابد تک تیرے نام کی ثنا گاؤنگا اور ہر روز اپنی نذریں گذرانونگا +

## یدوتون سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

۶۲ زبور ۱ میری جان چپکے فقط خدا ہی کے اِنتظار میں ہی کہ میری نجات اُس سے ہی+ ۲ وہی اکیلا میری چٹان اور میری نجات ہی۔ وہی میرا مضبوط قلع ہی مجھہ کو تسدّت سے جنبش نہ ہوگی+ ۳ تم کب تک ایک مرد پر حملہ کروگے؟ تم سب آپ ہی شکست کھاؤگے جیسے جُھکی ہوئی دیوار اور جیسے ڈگمگاتی باڑ+ ۴ وے منصوبہ باندھتے ہیں فقط اِسواسطے کہ اُسے اُسکی شوکت سے اُتار دیں۔ وے جھوٹھہ سے خوش ہوتے ہیں۔ وے اپنے مُنہہ سے تو برکت بھیجتے ہیں پر اپنے باطن میں لعنت کرتے ہیں+ سلاہ+

۵ اے میری جان چپکے فقط خدا کے اِنتظار میں رہ۔ کہ میری اُمید اُسی سے ہی+ ۶ وہی اکیلا میری چٹان اور میری رہائی اور میرا گڑھہ ہی۔ سو مجھہ کو جنبش نہ ہوگی+ ۷ میری نجات اور میری شوکت خدا کی طرف سے ہی۔ میرے زور کی چٹان اور میری پناہ خدا ہی+ ۸ اے لوگو ہر وقت اُس پر توکّل کرو اور اپنے دل اُس کے حضور اُنڈیل دو۔ کہ خدا ہماری پناہ ہی+ سلاہ+

۹ یقیناً کم قدر لوگ بیہودہ ہیں اور عالی قدر اشخاص جھوٹھے ہیں۔ سو وے ۱۰ سب کے سب بیہودگی سے ترازو میں بہت ہلکے ہیں+ ظلم پر تکیہ نہ کرو اور لوٹ ۱۱ پاٹ کرکے بیہودہ نہ بنو۔ اگر مال زیادہ ہوتا جاوے تو اُس پر دل نہ لگاؤ+ خدا نے ۱۲ ایک بار فرمایا اور میں نے دو مرتبہ یہہ سُنا کہ زور خدا کا ہی+ اور رحمت بھی تجھی سے ہی اے خداوند۔ کہ تو ہر شخص کو اُسکے عمل کے مطابق بدلا دیتا ہی+

## داؤد کا زبور جب وہ دشتِ یہوداہ میں تھا۔

۶۳ زبور ۱ اے خدا تو میرا خدا ہی میں تڑکے تجھہ کو ڈھونڈھونگا۔ میری جان تیری

پیاسی ہے اور میرا جسم خشک اور دھوپ کی جلی ہوئی زمین میں جہاں پانی نہیں تیرا مشتاق ہے۔ تاکہ تیری قدرت اور تیری حشمت کو دیکھے جیسا کہ میں نے ۲
بیت قدس میں دیکھا ہے + اِس لئے کہ تیری مہربانی زندگی سے بہتر ہے تو میرے ۳
ہونٹھ تیری ستائش کرتے رہینگے +

اِسی طرح جب تک کہ میں جیتا ہوں تجھ کو مبارک کہا کرونگا اور تیرا نام لیکے اپنے ہاتھ اُٹھاؤنگا + میری جان یوں سیر ہوگی گویا کہ گودا اور چربی سے۔ اور ۴ ۵
میرا مُنھہ خوشی کرتے ہوئے ہونٹھوں سے تیری ستائش کریگا۔ جب کہ میں تجھے اپنے ۶
بستر پر یاد کرتا ہوں اور رات کے پہروں میں تیرا دھیان کرتا ہوں + اِس لئے ۷
کہ تو میرا چارہ ہوا اِس میں تیرے پروں کی چھاؤں تلے خوشی مناؤنگا + میری جان ۸
تیرے پیچھے لگی ہے۔ تیرا دہنا ہاتھ مجھ کو تھامتا ہے +

سو وے جو میری جان کے خواہاں ہیں تاکہ مجھے ہلاک کریں زمین کے اسفل کو ۹
جاتے رہینگے + وے تلوار سے کھیت آوینگے۔ وے گیدڑوں کا لقمہ ہووینگے + ۱۰
لیکن بادشاہ خدا سے مسرور ہوگا۔ ہر ایک شخص جو اُسکی قسم کھاتا فخر کریگا۔ پر اُنکا ۱۱
مُنھہ جو جھوٹھہ بولتے ہیں بند ہو جائیگا +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

اے خدا میری فریاد میں میری آواز سُن اور اُس دہشت سے جو دشمن کے ۱
سبب ہوتی میری جان بچا + اور شریروں کی پنہانی مشورت اور بدکاروں کے ۲
ہنگامے سے مجھے چھپا۔ جو اپنی زبان کو تلوار کی مانند تیز کرتے ہیں اور کمان کھینچتے ۳
ہیں تاکہ کڑوی باتوں کے تیر چلاویں۔ تاکہ چھپکے کامل آدمی کو ماریں۔ وے ۴
ناگہانی تیر لگاتے ہیں اور ڈرتے نہیں + وے ایک بُرے کام میں آپ کو قوی ۵
کرتے ہیں۔ وے پوشیدہ پھندے مارنے کی بات چیت کرتے ہیں۔ وے کہتے

۶ ہیں کہ ہم کو کون دیکھیگا؟ وے بدکاریوں کے لئے کھوجتے ہیں۔ وے کہتے کہ ہم نے پکی تدبیر نکالی ۔ اُنمیں سے ہر ایک کا باطن اور دل گہرا ہی +
۷ پر خدا اُنپر ایک تیر چلاویگا ۔ وے ناگہاں گھائل ہوجائینگے + سو وے اپنے زبان
۸ کے پھندے میں آپ کو پھنساوینگے ۔ سب جو اُنکو دیکھینگے بھاگینگے ۔ اور سب آدمی
۹ ڈرینگے اور خدا کے کام کو بیان کرینگے اور وے اُس کے فعلوں کو اچھی طرح سمجھینگے +
۱۰ صادق خداوند کے سبب خوش ہوگا اور اُس پر توکل کریگا ۔ اور وے سب جو دل کے سیدھے ہیں فخر کرینگے +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور جو گایا جاوے

۶۵ زبور ای خدا صیھون میں تیرا انتظار چپکے سے کیا جاتا اور تیری حمد وثنا ہوتی
۲ اور تجھی کو نذر ادا کیجائیگی + ای تو جو دعا کا سُنینوالا ہی سارے بشر تجھہ پاس آوینگے +
۳ خطاؤں نے مجھے مغلوب کیا ہی ۔ ہمارے گناہوں کا کفارہ تو ہی کریگا +
۴ مبارک ہی وہ جسے تو نے چُن لیا اور اپنے نزدیک کیا تا کہ وہ تیری بارگاہوں میں سکونت کرے ۔ ہم تیرے گھر کی ہاں تیرے ہی مقدس ہیکل کی خوبی سے سیر ہونگے +
۵ تو صداقت سے ہولناک چیزیں دکھا کے ہم کو جواب دیتا ہی ای ہمارے نجات دینیوالے خدا ۔ تو زمین کے سارے کناروں کا اور اُنکا بھی جو دور دریا کے بیچ میں ہیں بھروسا
۶ ہی + تو نے جو زور سے کمربستہ ہی ۔ اپنی قدرت سے پہاڑوں کو قائم کیا + تو دریاؤں
۷ کے شور کو اور اُنکی موجوں کی آواز کو اور لوگوں کی دھوم کو موقوف کرتا ہی + وے جو
۸ زمین کی انتہا میں بستے ہیں تیرے نشانوں سے خوف کھاتے ہیں ۔ کہ تو صبح شام کے نکلنے کی جگہوں کو خوش و خرم کرتا ہی +
۹ تو زمین کا حال دیکھا کرتا اور اُسکو سیرابی بخشتا ہی ۔ تو اُسکو خدا کے دریا سے جو پانی سے
۱۰ بھرا ہی مالا مال کرتا ہی ۔ تو تیاری کر کے اُنکے لئے غلہ موجود کرتا ہی + تو اُسکی ریگھاریوں کو خوب تر

کرتا ایسے کہ اُسکے دھار بیٹھ جاتے - تو اُسکو مینہوں سے نرم کرتا ہی - تو اُسکی روئیدگی میں
برکت بخشتا ہی + تو اپنے لطف سے سال کو تاج بخشتا ہی - تیرے نقش پا سے روغن ٹپکتا ہی + ۱۱
بیابان میں چراگاہوں پر قطرے ٹپکتے ہیں - اور پہاڑیاں ہر طرف خوشی سے گھیری ۱۲
ہوئی ہیں + چراگاہیں گلّوں سے ملبّس ہیں اور نشیب غلّے سے ڈھنپ گئے ہیں - ۱۳
وے خوشی سے للکارتے بلکہ وے گاتے ہیں +

## سردار مغنّی کے لئے ایک زبور یا گیت

ای ساری سرزمینو خدا کے لئے خوشی سے چلّاؤ + اُس کے نام کے جلال ۶۶ زبور ۱ ۲
کے گیت گاؤ - حمد کرتے ہوئے اُسکی حشمت ظاہر کرو + خدا سے کہو تیرے کام کیا ہی ۳
مہیب ہیں - تیری بڑی قدرت کے باعث تیرے سارے دشمن تیری خوشامد
کرینگے - ساری زمین تجھے سجدہ کریگی اور تیری مدح خواں ہوویگی - وے تیرے ۴
نام کا گیت گاوینگے +

آؤ خدا کے کام دیکھو - کہ بنی آدم کے حق میں اُس کے کام مہیب ہیں + اُس نے ۵ ۶
سمندر کو خشکی بنا ڈالا - وے دریا میں پانو دھر کے پار چلے گئے - وہاں ہم اُس کے
سبب سے خوشوقت ہوئے + وہ اپنی قدرت سے ابدی سلطنت کرتا ہی - اُسکی ۷
آنکھیں قوموں کو دیکھتی ہیں گردنکش لوگ اپنے تئیں سربلند نہ کریں + سلاہ +

ای لوگو ہمارے خدا کو مبارک کہو اور اُسکی ستائش کر کے آواز سناؤ + جو ہماری ۸ ۹
جان کو زندہ رکھتا ہی اور ہمارے پاؤں پھسلنے نہیں دیتا - کہ تو نے ای خدا ہم کو آزمایا ۱۰
تو نے ہم کو یوں تایا جیسے روپا تایا جاوے + تو نے ہم کو دام میں پھنسایا - تو نے ۱۱
ہماری کمروں پر دُکھ باندھا ہی + تو نے لوگوں کو ہمارے سروں پر چڑھایا - ہم آگ ۱۲
اور پانی میں پڑے - پر تو نے ہم کو سیراب جگہ میں پہنچایا ہی +

میں سوختنی قربانی لیکے تیرے گھر میں جاؤنگا - میں تیرے لئے اپنی نذریں ۱۳

۱۴ ادا کرونگا - وے جو بپتا کے وقت میں نے اپنے لبوں سے مقرر کیں اور اپنے منہہ سے
۱۵ نکالیں + میں پالے ہوئے جانوروں کی سوختنی قربانیاں مینڈھوں کی خوشبوئیوں سمیت
تیرے لئے گذرانونگا - میں بچھڑے اور بکرے چڑھاؤنگا + سلاہ +
۱۶ ای سارے خداترسو تم آؤ سنو کہ میں بیان کرتا ہوں کہ اُس نے میری جان
۱۷ سے یہہ یہہ کچھہ کیا + میں اپنے مُنہہ سے اُس پاس چلّایا - اور اُسکی تعریف میری زبان
۱۸ سے ہوئی + اگر میرا دل بدکاری پر مائل ہو تو خداوند میری نہ سُنیگا + پر خدا نے
۱۹ تو سُنا ہی - اُس نے میری دعا کی آواز پر کان دھرا + ۲۰ مبارک ہی خدا جس نے میری
دعا کو نہ پھیرا اور نہ اپنی رحمت کو مجھہ سے +

## سردار مغنی کے لئے ایک زبور یا گیت جو بین کے ساتھہ گایا جاوے

۶۷ زبور خدا ہم پر رحم کرے اور ہم کو برکت دیوے اور اپنے چہرے کو ہم پر جلوہ گر فرماوے
۲ سلاہ + تاکہ تیری راہ زمین میں جانی جاوے اور تیری نجات ساری قوموں میں +
۳ ای خدا لوگ تیری ستائش کریں - سب لوگ تیری مدح خوانی کریں + ۴ اُمتیں
خوش ہوویں اور خوشی کے مارے گاویں - کہ تو راستی سے لوگوں کی عدالت کریگا
اور زمین پر اُمتوں کی ہدایت فرماویگا + سلاہ +
۵ ای خدا لوگ تیری ستائش کریں - سارے لوگ تیری ستائش کریں - ۶ زمین اپنا حاصل
پیدا کریگی - خدا ہمارا خدا ہم کو برکت دیگا + ۷ خدا ہم کو برکت دیگا اور زمین کے سارے
کنارے اُسکا ڈر مانینگے +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

۶۸ زبور خدا اُٹھے اُسکے دشمن تتر بتر ہوویں - وے جو اُسکا کینہ رکھتے ہیں اُسکے حضور سے

بھاگیں + جس طرح دھواں پراگندہ ہوتا ہی اُسی طرح تو اُنہیں پراگندہ کر۔ جس طرح موم آگ پر پگھلتا ہی شریر خدا کے حضور میں فنا ہوویں + پر صادق شادمان ہوں اور خدا کے سامھنے مسرور رہوں۔ ہاں خوشی کے مارے پھولے نہ سماویں + خدا کے گیت گاؤ اُس کے نام کے ثناخواں ہو۔ اُسکی راہ تیار کرو جو اپنے نام یاہ سے سوار ہو کے بیابانوں میں گذر جاتا اور اُس کے حضور خوشی کرو + یتیموں کا باپ اور بیواؤں کا ولی اپنے مکان مقدس میں خدا ہی + خدا تنہاؤں کو گھرانیوالے کرتا ہی وہی اسیروں کو چھڑا کے کامیابی میں لاتا ہی۔ پر سرکش لوگ خشک زمین میں رہتے ہیں +

ای خدا جس دم تو اپنے بندوں کے آگے آگے باہر نکلا اور جس دم تو بیابان سے گذرا۔ سلاہ۔ زمین لرزی اور آسمان ٹپکے خدا کے حضور۔ ہاں سینا کو بھی خدا کے حضور جو اسرائیل کا خدا ہی جنبش ہوئی + ای خدا تو نے زور کا مینہہ برسایا جس سے تو نے اپنی ضعیف میراث کو قائم کیا + تیری جماعت اُس میں بسی۔ ای خدا تو نے اپنے لطف سے مسکینوں کے لئے تیاری کی + خداوند نے حکم دیا اور خوش خبری دینیوالیوں کی بڑی جماعت تھی + لشکر والے بادشاہ بھاگ بھاگ گئے۔ اور عورت نے جو گھر میں رہی لوٹ کا مال بانٹا + جب تم بھیڑ سالوں کے درمیان قرار پکڑو گے تب تم ایسے ہوگے جیسے کبوتر جس کے بال روپے سے مڑھے ہوں اور جس کے پر خالص سونے سے + جس وقت قادر مطلق نے بادشاہوں کو اُس میں تتر بتر کیا تو وہ ضلمون کے برف کی مانند سفید ہو گیا + خدا کا پہاڑ بسن کا سا پہاڑ ہی۔ بسن کے پہاڑ کی مانند ایک چوٹیدار پہاڑ ہی + تم کیوں ڈاہ کر کے تاکتے ہو ای چوٹیدار پہاڑو؟ یہہ وہ پہاڑ ہی جس میں خدا نے چاہا کہ بسے۔ ہاں خداوند اُس میں تا ابد بسیگا + خدا کی گاڑیاں بیس ہزار ہیں بلکہ ہزارہا ہزار ہیں۔ خداوند اُنکے درمیان ہی۔ سینا مقدس میں ہی + تو اونچے

پر چڑھا- تونے اسیروں کو اسیر کیا- تونے لوگوں کے بلکہ سرکشوں کے درمیان ہدیے
۱۹ لئے تاکہ خداوند خدا اُن میں بسے + خداوند ہر روز مبارک ہو- وہ ہم پر بوجھہ رکھتا ہی- وہی
۲۰ ہمارا نجات دہنیوالا خدا ہی + سلاہ + ہمارا خدا سو نجات دہنیوالا خدا ہی- اور موت سے
۲۱ رہائی بخشنا یہوواہ خداوند ہی کا کام ہی + بلکہ خدا اپنے دشمنوں کے سر اور اُس شخص
۲۲ کی بال والی کھوپڑی کو جو گناہ کرتا جاتا ہی چور کر دیگا + خداوند نے فرمایا ہیں بسن
سے اُنہیں پھیر لاؤنگا- ہاں میں دریا کے گہراؤ میں سے اُنہیں پھیر لاؤنگا +
۲۳ تاکہ تیرے پاؤں تیرے دشمنوں کے لہو سے سُرخ ہوں اور تیرے کتّوں کی
۲۴ جیبھیں بھی ویسی ہو جاویں + اُنہوں نے ای خدا تیری چالیں دیکھیں- ہاں میرے
۲۵ خدا میرے بادشاہ کی چالیں مُقدس میں دیکھیں + گانیوالے آگے آگے چلے
۲۶ بجانیوالے پیچھے پیچھے اور کنواریاں اُنکے درمیان کھنجریاں بجاتی جاتیاں تھیں + ای
تم جو اسرائیل کے چشمے سے ہو مجمعوں میں خدا کو ہاں خداوند کو مبارکباد کہو +
۲۷ چھوٹا بنیامین اُنکا حاکم اور یہوداہ کے سردار اور اُنکی گروہ اور زبولون کے سردار اور نفتالی
۲۸ کے سردار وہاں ہیں + تیرے خدا نے تیری مضبوطی کا حکم کیا- ای خدا اُس کام کو جو تو نے
۲۹ ہمارے لئے کیا مضبوطی بخش + تیری ہیکل کے سبب جو یروسلم پر بالا ہی بادشاہ تجھہ پاس ہدیے
۳۰ لائینگے + تو نیستان کے وحشی کو اور بیلوں کے جھنڈ کو قوموں کے بچھڑوں سمیت ڈانٹ
تاکہ ہر ایک چاندی کی اینٹیں لا کے تابعدار بنے- اُس نے اُن قوموں کو جو جنگ
۳۱ سے خوش ہوتی ہیں تتر بتر کیا ہی + اُمرا مصر سے آوینگے- کوش کے لوگ فوراً اپنے
۳۲ ہاتھہ خدا کی طرف بڑھاوینگے + ای زمین کی مملکتو خدا کے گیت گاؤ اور خداوند کے
۳۳ ثنا خواں ہو- سلاہ + اُسی کے جو فلک الافلاک پر جو قدیم سے ہیں سوار ہی- دیکھہ وہ
۳۴ اپنی آواز سناتا ہی جو زور کی آواز ہی + تم توانائی کی نسبت خدا ہی کی طرف کرو کہ
۳۵ اُسکی جلالت اسرائیل پر ظاہر ہی اور اُس کا زور بدلیوں میں ہی + ای خدا تو اپنے مقدس

مکانوں میں مہیب ہے۔ اسرائیل کا خدا وہی ہے جو زور اور طاقت اپنے لوگوں کو بخشتا ہے +
خدا مبارک ہو +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور جو سوسنوں کے سُر پر گایا جاوے

۶۹ زبور ۱ ای خدا تو مجھ کو بچالے کہ پانی میری جان تک پہنچے ہیں + میں گہری کیچ میں
۲ دھس چلا جہاں کھڑا ہونے کی جگہ نہیں میں گہرے پانی میں پڑا۔ ڈھیو میرے
۳ اوپر سے گذرتے ہیں + میں چلاتے چلاتے تھک گیا۔ میرا گلا خشک ہوا۔ اپنے خدا کی
۴ انتظاری کرتے کرتے میری آنکھیں دھندھلا گئیں + وے جو بے سبب میرا کینہ رکھتے
ہیں شمار میں میرے سر کے بالوں سے زیادہ ہیں۔ وے جو مجھے ہلاک کیا چاہتے ہیں
اور ناحق میرے دشمن ہیں زبردست ہیں۔ جو کچھ کہ میں نے نہیں چھینا سو میں
۵ پھیر دونگا + ای خدا تو میری نادانی سے واقف ہے اور میری تقصیریں تجھ سے چھپی
۶ نہیں + ای خداوند رب الافواج وے جو تیرا انتظار کرتے میرے لئے شرمندہ
نہ ہوویں۔ وے جو تجھ کو ڈھونڈھتے ہیں ای اسرائیل کے خدا میرے لئے شرمندہ
۷ نہ ہوویں + کیونکہ تیرے لئے میں نے ملامت اُٹھائی ہے اور شرمندگی نے میرے مُنہہ
۸ کو ڈھانپا + میں اپنے بھائیوں کے نزدیک پردیسی بنا اور اپنی ماں کے فرزندوں کے
۹ بیچ اجنبی ٹھہرا + کہ تیرے گھر کی غیرت نے مجھ کو کھالیا۔ اور اُنکی ملامتیں جو تجھ کو
۱۰ ملامت کرتے ہیں مجھ پر پڑیں + اور جب میں رویا اور روزہ رکھکے اپنی جان کو تکلیف
۱۱ دی تو وہ بھی میری رسوائی کا باعث ہوا + اور جب میں نے ٹاٹ کا لباس پہنا تو
۱۲ اُنھوں نے مجھے ضرب المثل کیا + وے جو پھاٹک پر بیٹھے ہیں میری بابت بکتے ہیں اور
نشے باز میرے حق میں گاتے ہیں +
۱۳ لیکن ای خداوند میں جو ہوں تجھ سے دعا مانگتا ہوں۔ تو قبولیت کے وقت

اے خدا اپنی رحمت کی بے پایانی سے اپنی نجات دہیوالی سچائی سے میری سُن لے +
۱۴ مجھے کیچ سے نکال کہ میں نہ ڈوبوں۔ ایسا کر کہ میں اُنسے جو میرا کینہ رکھتے ہیں اور پانیوں کی
۱۵ گہرائی سے بچایا جاؤں + پانی کی باڑھ کو مجھ پر سے گذرنے نہ دے۔ گہراؤ مجھے نگلنے
۱۶ نہ پائے۔ اور نہ کوا اپنا مُنہہ مجھ پر بند کرنے پائے + اے خداوند میری سُن لے کہ تیری
۱۷ مہربانی خوب ہے۔ اپنی رحمتوں کی فراوانی کے مطابق میری طرف متوجہ ہو + اور اپنے
۱۸ بندے سے اپنا مُنہہ نہ چھپا کہ مجھ پر بپت ہے۔ جلدی سے میری سُن + میری جان کے
۱۹ پاس آ اور اُسکو چھڑا۔ میرے دشمنوں کے سبب مجھے رہائی دے + تو میری ملامت
کشی اور میری رسوائی اور میری بے حرمتی سے آگاہ ہے۔ میرے سارے بیری تیرے
۲۰ آگے ہیں + ملامت نے میرا دل توڑا میں بیماری میں گرفتار ہوں میں تاکا کیا کہ کوئی
۲۱ مجھ سے ہم درد ہووے پر کوئی نہیں۔ اور کوئی مجھے تسلی دیوے پر نہ ملا + انہوں
نے مجھے کھانے کے عوض پت دیا۔ اور میری پیاس بجھانے کو سرکا پلایا +
۲۲ ایسا کر کہ اُنکا دسترخوان اُنکے لئے پھندا ہو۔ اور جو کچھ اُنکی بہتری کے
۲۳ لئے ہو اُنکے پھنسانے کا دام ہووے + اُنکی آنکھیں اندھی ہو جائیں تاکہ نہ دیکھیں
۲۴ اور اُنکی کمریں سدا کانپتی رہیں + اپنا غضب اُنپر انڈیل دے اور تیرا قہر شدید
۲۵ اُنہیں پکڑ لے + اُنکا محل اُجاڑ ہو جائے۔ اُنکے خیموں میں رہنیوالا کوئی نہ رہے +
۲۶ کیونکہ وے اُسکو جو تیرا مارا ہوا ہے ستاتے ہیں۔ اور تیرے زخمیوں کی تکلیف باتوں
۲۷ سے بڑھاتے ہیں + اُن کے گناہ پر گناہ بڑھا اور اُنہیں اپنی صداقت میں داخل
۲۸ ہونے نہ دے + اُنہیں زندوں کے دفتر سے میٹ دے اور صادقوں کے
۲۹ درمیان اُنکو قلمبند نہ کر + پر میں مسکین اور غمگین ہوں۔ اے خدا تیری نجات مجھے
سرفرازی بخشے +
۳۰ میں گیت گاکے خدا کے نام کی حمد کرونگا اور شکر گذاری کر کے اُسکی بڑائی کرونگا +
۳۱ اِس سے خداوند بیل اور بچھڑے کی نسبت سے جن کے سینگ اور کُھر ہوتے ہیں زیادہ

۳۲ خوش ہوگا + پریشان خاطر دیکھینگے اور خوش ہونگے - اور تمہارے دل ای تم جو
۳۳ خدا کے طالب ہو جی جاویں + کیونکہ خداوند مسکینوں کی سنتا ہی اور اپنے اسیروں
۳۴ کی حقارت نہیں کرتا + آسمان اور زمین اُسکی ستائش کریں سمندر بھی اور ہر ایک چیز
۳۵ جو اُس میں رینگتی ہی + کہ خدا صیہون کو بچالیگا اور یہوداہ کی بستیوں کو بنائیگا تا کہ
۳۶ وے وہاں بسیں اور اُسکو اپنی میراث رکھیں + اُس کے بندوں کی اولاد بھی
اُسکی وارث ہوگی - اور وے جو اُس کے نام پر عاشق ہیں اُسمیں بود و باش کرینگے +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور - تذکیر کے واسطے

۷۰ : ۱ ای خدا میری رہائی کے لئے ای خداوند میری کمک کے لئے جلد آ +
۲ وے جو میری جان کے درپے ہیں شرمندہ اور خجل ہوویں وے جو مجھ سے بدی
۳ کرنے چاہتے اُلٹے پھرائے جاویں اور رسوا ہوویں + وے جو کہتے ہیں آہا آہا
۴ اُس بے عزتی کے بدلے جو اُنہوں نے کی اُلٹے پھرائے جاویں + وے سب
جو تیرے طالب ہیں تجھ سے خوش اور خرم ہوں - اور وے جو تیری نجات
۵ کے عاشق ہیں سدا کہا کریں کہ خدا کی بڑائی ہو + میں مسکین ہوں اور محتاج - ای
خدا میری طرف جلد آ - تو ہی میرا چارہ ہی اور میرا نجات دینیوالا ای خداوند دیر نہ کر +

۷۱ : ۱ ای خداوند میرا بھروسا تجھ پر ہی - تو مجھے کبھی شرمندہ ہونے نہ دے + اپنی
۲ صداقت سے مجھے بچالے اور مجھے مخلصی بخش - میری طرف کان دھر اور مجھے رہائی
۳ دے + تو میرے رہنے کے لئے ایک چٹان ہو جہاں میں ہمیشہ جایا کروں - تو ہی
نے میری نجات کا حکم کیا ہی - کہ تو میری چٹان اور میرا گڑھ ہی +
۴ ای میرے خدا شریر کے ہاتھ سے اور کج ادا اور بے مہر انسان کے پنجے سے

۵ مجھے چھڑا + کیونکہ ای خداوند یہوواہ تو میری اُمید ہی میری لڑکائی سے میرا بھروسا
۶ تجھی پر ہی + میں اُس دم سے کہ پیٹ سے نکلا تجھی سے سنبھالا گیا - تو وہی جس نے
۷ مجھے میری ماکے رحم میں سے نکالا - میں سدا تیری ستائش کرونگا + میں بہتوں کے
۸ لئے ایک اچنبھا ہوا ہوں پر تو میری محکم پناہ گاہ ہی + میرا مُنہہ تیری ستائش اور تیرے
۹ جمال کی تعریف سے سارے دن لبریز رہے + بڑھاپے میں مجھے پھینک نہ دے
میری ضعیفی کے وقت مجھے ترک مت کر +

۱۰ کہ میرے دشمن میرا چرچا کرتے ہیں - اور وے جو میری جان کی گھات میں
۱۱ ہیں آپس میں مصلحت کرتے اور کہتے ہیں کہ خدا نے اُسے ترک کیا ہی - سو اُسکا پیچھا
۱۲ کرو اور اُسے پکڑو - کہ اُسکا چھڑانیوالا کوئی نہیں + ای خدا مجھہ سے دور نہ ہو - ای میرے
۱۳ خدا جلد میری مدد کر + وے جو میرے جانی دشمن ہیں خجل اور فنا ہوویں - اور وے
جو میری بدی چاہتے ہیں شرم اور رسوائی سے ملبّس ہوویں +

۱۴ پر میں ہر دم اُمیدوار رہونگا اور تیری ساری ستائش زیادہ کرتا جاؤنگا
۱۵ میرا مُنہہ تیری صداقت اور تیری نجات سارے دن بیان کریگا - اِس لئے کہ
۱۶ میں اُنکا حساب نہیں جانتا + میں خداوند خدا کی قوت سے اندر جاؤنگا - میں
صرف تیری ہی صداقت کا ذکر کرونگا +

۱۷ کہ ای خدا تو نے مجھے لڑکائی سے تربیت کیا اور اب تک میں تیری عجائب
۱۸ قدرتیں بیان کرتا رہا ہوں + اب میں بوڑھا اور سر سفید ہوں - سو ای خدا تو اب
بھی مجھے ترک نہ کر یہانتک کہ میں تیری قوت اِس پشت پر اور تیرے زور کو ہر ایک
شخص پر جو آگے کو پیدا ہوگا ظاہر کروں +

۱۹ ای خدا تیری صداقت بہت بلند ہی کہ تو نے بڑے بڑے کام کئے - ای خدا
۲۰ تیری مثل کون ہی ؟ تو ہی جس نے ہمیں بڑی سخت مصیبتوں سے آگاہی دی - اور
۲۱ تو ہم کو پھر جلائیگا اور زمین کے اسفل سے ہم کو پھر اوپر لے آئیگا + تو میری بڑائی زیادہ

کریگا اور پھر توجہ کر کے مجھے تسلی بخشیگا - اور میں بھی بین بجا بجا کے ای میرے خدا تیری ستائش تیری امانت کی ستائش کرونگا - ای اسرائیل کے قدوس میں بربط بجا کے تیرے گیت گاؤنگا - میرے ہونٹھ جس وقت کہ میں تیری مدح سرائی کرونگا نہایت خوش ہونگے اور ایسے ہی میرا جی جسے تو نے خلاصی بخشی + اور اپنی زبان سے بھی سارے دن تیری صداقت کی باتیں کہتا رہونگا - کہ وے جو میرے ضرر کے خواہاں ہیں رسوا ہوئے اور پشیمان ہو گئے ہیں +

## سلیمان کا

ای خدا بادشاہ کو اپنی عدالتیں عطا کر اور بادشاہ کے بیٹے کو اپنی صداقت دے + وہ تیرے لوگوں میں صداقت سے حکم کریگا - اور تیرے مسکینوں میں عدالت سے + پہاڑ لوگوں کے لئے سلامتی ظاہر کرینگے اور ٹیلے بھی صداقت سے + وہ قوم کے مسکینوں کا انصاف کریگا اور محتاجوں کے فرزندوں کو بچاویگا اور ظالم کو ٹکڑے ٹکڑے کریگا +

جب تک کہ سورج اور چاند باقی رہینگے ساری پشتوں کے لوگ تجھ سے ڈرا کرینگے + وہ بارش کی مانند جو کاٹے ہوئے گھاس پر پڑے نازل ہوگا - اور جھوہی کے مینھہ کی طرح جو زمین کو سیراب کرتا ہی + اُس کے عصر میں جب تک کہ چاند باقی رہیگا صادق پھلینگے اور سلامتی فراوان ہوگی +

سمندر سے سمندر تک اور دریا سے اِنتہائے زمین تک اُسکا حکم جاری ہوگا + وے جو بیابان کے باشندے ہیں اُس کے سامہنے جھکینگے اور اُس کے دشمن ماٹی چاٹینگے + ترسیس اور جزیروں کے سلاطین نذریں لاوینگے اور سبا اور سیبا کے بادشاہ ہدیے گذرانینگے + ہاں سارے بادشاہ اُس کے حضور سجدہ کرینگے - ساری گروہیں اُسکی بندگی کرینگی +

۱۲ کیونکہ وہ دُہائی دینیوالے محتاج کو اور مسکین کو اور اُنکو جنکا کوئی مددگار نہو چھڑاویگا +
۱۳ وہ مسکین اور محتاج پر ترس کھائیگا اور محتاجوں کی جان بچا لیگا + ۱۴ وہ اُنکی جانوں کو ظلم اور
غضب سے بچا لیگا - اُنکا خون اُسکی نظر میں بیش قیمت ہوگا + ۱۵ وہ جیتا رہیگا اور سبا کا
سونا اُسے دیا جائیگا - اُس کے حق میں سدا دعا ہوگی - ہر روز اُسکو مبارکباد کہی جائیگی +
۱۶ اناج کی کثرت سرزمین میں پہاڑوں کی چوٹیوں پر ہوگی اُسکا پھل لبنان کے
۱۷ درخت کی طرح جھڑ جھڑائیگا اور شہر کے لوگ میدان کے گھاس کی مانند سرسبز ہونگے + اُسکا
نام ابد تک باقی رہیگا - جب تک کہ آفتاب رہیگا اُس کے نام کا رواج ہوگا - لوگ اُس کے
باعث اپنے تئیں مبارک کہینگے - ساری قومیں اُسے مبارکباد دینگی +
۱۸ ۱۹ خداوند خدا اِسرائیل کا خدا جو اکیلا ہی عجائب کام کرتا ہی مبارک ہی + اُسکا جلیل نام
۲۰ ابد تک مبارک ہو - سارا جہان اُس کے جلال سے معمور ہووے - آمین اور آمین + داؤد
بن یسّی کی دُعائیں تمام ہوئیں +

## آسف کا زبور

۷۳ زبور ۱ تس پر بھی خدا اِسرائیل کے لئے جتنے صاف دل ہیں خوب ہی ہی! لیکن میں
۲ جو ہوں سو میرے پانوں کا پھسلنا نزدیک تھا اور میرے قدموں کا رپٹ جانا قریب +
۳ کہ میں نادان گھمنڈیوں پر حسد کرتا تھا جب کہ میں نے شریروں کی کامیابی دیکھی +
۴ ۵ کہ اُنکے مرنے تک کوئی عقدہ نہیں اور اُنکی قوت کامل ہی + اور آدمیوں کی طرح اُنپر
۶ بپت نہیں پڑتی اور نہ اور لوگوں کی طرح اُنپر آفت آتی + اِسی لئے گھمنڈ نے طوق کی
۷ طرح اُنکو گھیر لیا اور ظلم نے اُنکو پوشاک کی مانند ڈھانپ لیا + اُنکی آنکھیں چربی کے
۸ باعث اُبھری ہوئی ہیں اور اُنکے دل کے تصوّر حد سے بڑھتے ہیں + وے ٹھٹھا مارتے
۹ اور شرارت سے ظلم کی باتیں کرتے ہیں - غرور سے بولتے ہیں + اُنہوں نے اپنے منہ آسمانوں
۱۰ پر کئے ہیں اور اُنکی زبانیں زمین کی سیر کرتیاں ہیں + سو اُس کے لوگ اِدھر رجوع لاتے ہیں

اور پانی بہتایت سے اُن سے چوسا جاتا ہی + اور وے کہتے ہیں خدا کیونکر جانتا ہی ؟
حق تعالیٰ کو کیا آگاہی ہی ؟ دیکھو یے شریر جو سدا اقبالمند رہتے ہیں - وے اپنی دولت
بڑھاتے جاتے ہیں + یقیناً میں نے اپنے دل کو عبث صاف کیا اور بیگناہی سے
اپنے ہاتھہ دھوئے + کہ میں سارے دن بے آرام رہتا ہوں اور ہر صبح کو تنبیہہ پاتا ہوں +
اگر میں کہتا کہ یوں بیان کرونگا - تو دیکھہ کہ میں تیری اولاد کی گروہ سے بیوفائی
کرتا + جب میں اِسکو سوچتا تھا تا کہ وہ میری سمجھہ میں آوے تو میرے نزدیک یہہ ٹرا
مشکل تھا + جب تک کہ میں خدا کے مَقدس میں داخل نہ ہوا تب میں اُنکا انجام سمجھا +
کہ یقیناً تو اُنکو پھسلتی جگہوں میں بیٹھاتا ہی اور تو اُنکو ہلاکت میں دھکیل دیتا ہی + وے
ایک دم میں کیا ہی ویران ہوگئے - وے سخت دہشتوں سے کیسے صاف برباد
ہوگئے + جاگنیوالے کے خواب کی مانند ای خداوند جب تو جاگیگا تو اُنکی صورت
کو حقیر جانیگا + کہ میرا دل ملول ہوا اور میں اپنے گردوں میں چھِد گیا + اِس طرح میں
جاہل تھا اور نادان - میں تیرے حضور حیوان کی مانند تھا + تب بھی میں ہمیشہ تیرے
ہی ساتھہ تھا - تو نے میرا دہنا ہاتھہ پکڑا + تو اپنی مصلحت سے مجھے ہدایت کریگا -
اور آخرکار مجھے جلال میں شامل کریگا + آسمان پر میرا کون ہی مگر تو ؟ اور زمین پر تیرے
سوا کوئی نہیں جسکا میں مشتاق ہوں + میرا جسم اور میرا دل گھٹا جاتا ہی - پر خدا میرے
دل کی چٹان اور میرا ابدی حصّہ ہی + کہ دیکھہ وے جو تجھہ سے دور ہیں فنا ہوتے
ہیں - تو نے اُن سب کو جو تیری طرف سے پھر کے زانی ہوئے ہلاک کیا ہی + پر میں
جو ہوں سو میری بھلائی خدا کے نزدیک رہنے سے ہوتی - میں نے خداوند یہوواہ
پر توکّل کیا ہی تا کہ میں تیرے سارے کاموں کو شہرت دوں +

## آسف کا مشکیل

ای خدا تو نے کیوں ہم کو ہمیشہ کے لئے رد کر دیا ؟ تیری چراگاہ کی بھیڑوں پر

٢ تیرے قہر کا دھواں کیوں اُٹھہ رہا؟ اپنی اُس جماعت کو جسکی تو نے قدیم سے خریداری کی
اپنے میراثی فرقے کو جسے تو نے خلاصی بخشی اُس کوہ صیہون کو جس میں تو نے سکونت کی
٣ یاد فرما + دائمی ویرانیوں کی طرف اپنے قدم بڑھا - کہ دشمن نے بیت قدس میں سب کچھہ
٤ خراب کر ڈالا ہی + تیرے دشمن تیرے مجمعوں کے درمیان غوغا مچا رہے ہیں - اُنہوں نے
٥ اپنے ہی نشان نشان ٹھہرائے ہیں + ایک ایک ایسا معلوم ہوتا کہ گویا گھنے درختوں
٦ پر کُلھاڑوں کو اونچا کرکے چلاتا ہی + کہ اب وے اُسکی نقاشیوں کو ایک بارگی تبروں اور
٧ ہتھوڑوں سے توڑتے ہیں + اُنہوں نے تیرے مقدس میں آگ لگائی ہی - اُنہوں نے
٨ تیرے نام کے مسکن کو زمین پر گرا کے ناپاک کیا + اُنہوں نے اپنے دل میں کہا آؤ
اُنکو ایک ساتھہ برباد کریں - اُنہوں نے سرزمین میں خدا کی ساری عبادت گاہوں
٩ کو جلا دیا ہی + ہم اپنے نشانوں کو نہیں دیکھتے - کوئی نبی بھی نہیں - اور ہمارے درمیان
کوئی نہیں جو جانے کہ یہہ کب تک ہوگا +

١١ ای خدا دشمن کب تک ملامت کریگا؟ کیا دشمن ابد تک تیرے نام پر کفر بکیگا؟ تو کیوں
١٢ اپنا ہاتھہ اپنا دہنا ہاتھہ کھینچ لیتا ہی؟ اُسے اپنی بغل سے نکال اور اُنہیں تمام کر + خدا
١٣ میرا قدیمی بادشاہ ہی جو زمین کے بیچ نجات کے کام کرتا ہی - تو نے اپنی قدرت سے دریا
١٤ کو چیرا - تو نے پانیوں میں مگروں کے سر کچلے + تو نے لویتان کے سروں کے ٹکڑے
١٥ کئے تو نے اُسے بیابان کے بسنیوالوں کی خورش کیا + تو نے چشموں کو اور سیلابوں
١٦ کو چیرا - تو نے سدا بہنیوالے دریاؤں کو خشک کیا + دن تیرا ہی اور رات بھی تیری - نور
١٧ و آفتاب تو ہی نے ٹھہرائے + زمین کی ساری سرحدیں تو نے مقرر کیں - ایام گرمی
اور جاڑے کو تو ہی نے بنایا +

١٨ ای خداوند اِسے یاد رکھہ کہ دشمن ملامت کرتا ہی اور جاہل قوم تیرے نام پر کفر
١٩ بکتی ہی + اپنی فاختہ کی جان بھیڑیے کے قابو میں نہ کر اور اپنے مسکینوں کی گروہ کو ہمیشہ
٢٠ نہ بھول + عہد کو ملاحظہ کر - کہ زمین کے سارے اندھیرے مقام ظلم کے مسکنوں سے

معمور ہو گئے + ایسا ہونے نہ دے کہ مظلوم رسوا ہو کے اُلٹا پھرے - بلکہ مسکین اور
محتاج تیرے نام کی ستائش کریں + اُٹھہ ای خدا اپنے مقدمے میں آپ حجت کر اور یاد کر
کہ کیونکر جاہل آدمی ہر روز تجھے ملامت کرتا ہی + اپنے دشمنوں کی آواز کو بھول نہ جا - کہ اُنکا
غوغا جو تیرا مقابلہ کرتے ہیں نت بڑھتا ہی +

## سردار مغنی کے لئے آسف کا زبور جو النشخبت کے سُر پر گایا جاوے

ای خدا ہم تیری حمد کرتے ہیں - ہم حمد کرتے ہیں تیرا نام ہم سے نزدیک ہی تیرے
عجائب کاموں کی منادی ہوتی + جب کہ میں موقع پاؤں تب میں راستی سے عدالت
کرونگا + سرزمین اور اُس پر کے سارے بسنیوالے پگھل گئے میں ہی نے اُسکے ستونوں کو
سنبھالا ہی - سلاہ +

میں نے گھمنڈیوں سے کہا گھمنڈ نہ کرو - اور شریروں سے سینگ نہ اُٹھاؤ - اپنا
سینگ اونچا نہ کرو گردن کشی سے مت بولو - کہ سرفرازی نہ پورب سے آتی ہی اور نہ پچھم
سے اور نہ دکھن سے - بلکہ خدا عدالت کرنیوالا ہی - وہ ایک کو پست کرتا اور دوسرے
کو سرفراز کرتا + کہ خداوند کے ہاتھہ میں ایک پیالہ ہی جس میں سُرخ مے ہی - وہ ایک ترکیب
سے بھرا ہی - اُس میں سے وہ اُنڈیلتا ہی - مگر اُسکی تلچھٹ کو سرزمین کے سارے شریر نچوڑینگے
اور پیئینگے + پر میں جو ہوں ابد تک بیان کرونگا اور یعقوب کے خدا کی حمد گاؤنگا + اور میں
شریروں کے سب سینگ کاٹ ڈالونگا پر صادقوں کے سینگ بلند کئے جائینگے +

## سردار مغنی کے لئے آسف کا زبور جو بین کے ساتھہ گایا جاوے

خدا یہوداہ کے درمیان مشہور ہی - اُسکا نام اسرائیل میں بزرگ ہی + اور سالم میں اُسکا

۳ خیمہ ہے اور صیہون میں اُس کا مسکن + وہاں اُس نے کمانوں کے تیر اور سپریں اور تلواریں توڑیں اور لڑائیاں موقوف کر دیں + سلاہ +

۴ تو بزرگ بلکہ شکاری پہاڑوں سے زیادہ شوکت والا ہے ۔ ۵ مضبوط دل والے لوگ لُٹ گئے وے اپنی نیند میں سو رہے ۔ اور زبردستوں میں سے کسی نے اپنے ہاتھ نہ پائے + ۶ تیری ڈپٹ سے ای یعقوب کے خدا گاڑیاں اور گھوڑے نیند میں غرق ہوئے +

۷ تجھ سے ہاں تجھی سے ڈرا چاہئے ۔ اور جب تو ایک دفع قہر کرے تو کون تیرے حضور کھڑا رہ سکتا ہے ! ۸ تو نے آسمانوں پر سے حکم سنایا زمین ڈری اور تھم گئی ۔ ۹ جس وقت کہ خدا عدالت کرنے اُٹھا تاکہ زمین کے سارے حلیموں کو بچا وے + سلاہ + ۱۰ کیونکہ آدمی کا غضب تیری ستائش کریگا مگر غضب کے بقیے سے تو اپنی کمر کو کسیگا +

۱۱ تم سب جو اُس کے آس پاس ہو خداوند اپنے خدا کی نذریں مانو اور اُنہیں ادا کرو ۔ ۱۲ اور سب لوگ اُس کے حضور جس سے ڈرنا چاہئے ہدیے لاویں + وہ امیروں کی جان لیتا ۔ وہ زمین کے بادشاہوں کے لئے مہیب ہے +

## یدوتون سردار مغنی کے لئے آسف کا زبور

۷۷ زبور میں خدا کی طرف اپنی آواز اُٹھاتا اور پکارتا ہوں ہاں خدا ہی کی طرف اپنی آواز اُٹھاتا ہوں ۔ سو وہ میری طرف کان رکھتا ہے ۔ ۲ بپت کے دن میں نے خداوند کی تلاش کی میرے ہاتھ رات کو اُٹھے رہے اور گرے نہیں میری جان نے تسلی پانے سے انکار کیا ۔ ۳ میں خدا کو یاد کرتا اور گھبراتا ہوں ۔ میں سوچا کرتا اور میرا جی ڈوبا جاتا + سلاہ + ۴ تو نے میری آنکھیں کھلی رکھیں ۔ میں حیران ہوتا اور بول نہیں سکتا ۔ ۵ میں اگلے دنوں کو اور قدیمی برسوں کو سوچتا ہوں ۔ ۶ میں اپنا گیت جو رات کے وقت گایا یاد کرتا ہوں اور اپنے ہی دل میں سوچ کرتا ہوں ۔ اور میری روح بہت سی تفتیش

کرتی ہو + کیا خداوند مجھ کو ہمیشہ کے لئے رد کریگا؟ اور پھر کبھی مجھ پر مہربانی نہ فرمائیگا؟
کیا اُسکی رحمت صاف ابد تک جاتی رہی اور کیا اُس کا وعدہ پشت در پشت
باطل ہوگیا؟ کیا خدا اپنی رحیمی بھول گیا؟ کیا اُس نے قہر سے اپنی رحمتوں کو
بند کردیا؟ سلاہ +
سو میں نے کہا یہہ تو میری ضعیفی ہی۔ حق تعالیٰ کے دہنے ہاتھہ سے انقلاب
ہی + میں خداوند کے کاموں کا تذکرہ کرونگا۔ کیونکہ میں تیرے قدیمی عجائبات کو
یاد رکھونگا + میں تیرے سب کام کو نت سوچونگا اور تیرے فعلوں پر دھیان کرونگا
ای خدا تیری راہ مقدس ہی۔ کون معبود خدا کی مانند بڑا ہی؟ تو وہ خدا ہی جو عجائب
کام کرتا ہی۔ تو نے اپنے زور کو قوموں کے درمیان ظاہر کیا + تو نے اپنے بازو سے
اپنے لوگوں کو بنی یعقوب اور بنی یوسف کو مخلصی بخشی + سلاہ + پانیوں نے ای خدا
پانیوں نے تجھہ کو دیکھا وے ڈر گئے۔ گہراؤ بھی بیقرار ہوئے + بدلیوں نے پانی
اُنڈیل دیا بادلوں نے آواز سُنائی تیرے تیر چاروں طرف سے اُڑے + تیرے
گرج کی آواز گرد باد میں ہوئی بجلیوں نے جہان کو روشن کردیا۔ زمین لرزی اور
کانپی + تیری راہ سمندر میں ہی اور تیرا گذر بڑے پانیوں میں۔ تیرے نقش قدم
معلوم نہیں + تو نے موسیٰ اور ہارون کے ہاتھہ سے گلّے کی مانند اپنے لوگوں کی
راہنمائی کی +

## آسف کا مشکیل

ای میری گروہ میری تعلیم پر کان رکھہ۔ میرے منہہ کی باتیں تم کان دھر کے
سُنو + میں اپنا منہہ کھولکے ایک تمثیل کہونگا۔ اور میں راز کی باتوں کو جو قدیم سے
ہیں ظاہر کرونگا۔ جنھیں ہم نے سُنا ہی اور جانا اور ہمارے باپ دادوں نے ہم سے
بیان کیا + ہم اُنکی اولاد سے پوشیدہ نہ رکھینگے بلکہ آنیوالی پشت پر خداوند کی ستائش اور

۵ اُسکی قدرتیں اور اُس کے عجائب کام جو اُس نے کئے ظاہر کرینگے + کیونکہ اُس نے یعقوب
میں ایک شہادت قائم کی اور بنی اسرائیل میں ایک شریعت ٹھہرا رکھی جسکی بابت اُس نے
۶ ہمارے باپ دادوں کو حکم کیا کہ وے اُسے اپنی اولاد کو سکھلا دیں + تاکہ آنیوالی پشت
۷ وے فرزند جو پیدا ہووینگے سیکھیں اور وے اُٹھکے اپنی اولاد کو سکھلاویں - اور وے خدا
۸ پر توکّل کریں اور خدا کے کاموں کو بھلا نہ دیں بلکہ اُس کے حکموں کو حفظ کریں - اور
اپنے باپ دادوں کی طرح ایک شریر اور سرکش نسل نہ ہوں - ایسی نسل کہ جس نے اپنا
دل مستعد نہ کیا اور اُن کے جی خدا سے لگے نہ رہے +

۹ بنی افرائیم نے ہتھیار لگا کے اور کمانیں پکڑ کے جنگ کے دن پیٹھ پھیری +
۱۰ / ۱۱ اُنہوں نے خدا کے عہد کو حفظ نہ کیا بلکہ اُسکی شریعت پر چلنے سے انکار کیا - اور اُس کے
۱۲ کاموں کو اور اُسکی عجائب قدرتوں کو جو اُس نے اُنپر ظاہر کیں بھول گئے + اُس نے اُنکے
۱۳ باپ دادوں کے سامھنے زمین مصر میں ضُعن کے میدان میں عجائب کام کئے + اُس نے
سمندر کے دو حصّے کئے اور اُنہیں پار پہنچایا - اور اُس نے پانیوں کو تودہ تودہ کھڑا کر دیا +
۱۴ دن کے وقت اُس نے بدلی سے اُنکی راہبری کی اور ساری رات آگ کے شعلے سے +
۱۵ اُس نے بیابان میں چٹانوں کو چیرا اور اُن میں سے اُنکے پینے کو گویا گہرے دریاؤں
۱۶ کا پانی بخشا + اُس نے چٹان ہی میں سے سیلاب نکالے اور نہروں کا سا پانی
بہایا +

۱۷ تب بھی وے اُسکا گناہ کرتے گئے اور بیابان میں حق تعالیٰ سے بغاوت کی +
۱۸ / ۱۹ اور اُنہوں نے اپنے نفس کے لئے کھانا مانگکے اپنے دلوں میں خدا کو آزمایا + ہاں
اُنہوں نے خدا کی مخالفت میں کلام کیا اور کہا کیا خدا دشت میں خوان نعمت
۲۰ دے سکتا ہی ؟ دیکھو اُس نے چٹان کو مارا ایسا کہ پانی بہہ نکلا اور دھاریں
پھوٹ چلیں - کیا وہ روٹی بھی دے سکتا ہی ؟ کیا اپنے لوگوں کے لئے گوشت
۲۱ تیار کر سکتا ہی ؟ سو خداوند نے سُنا اور نہایت غصّے ہوا - اِس لئے یعقوب میں

۲۲ ایک آگ بھڑکائی گئی اور اسرائیل پر قہر بھی اُٹھا + کیونکہ اُنہوں نے خدا پر اعتماد
۲۳ نہ کیا اور اُسکی نجات پر اعتقاد نہ رکھا + اور اُس نے اوپر سے بدلیوں کو حکم کیا ۔ اور
۲۴ اُس نے آسمان کے دروازے کھولے ۔ اور اُنپر مَن برسایا کہ کھاویں اور اُنکو آسمانی
۲۵ غلہ بخشا ۔ ایک ایک نے امیروں کی غذا کھائی ۔ اُس نے اُنہیں خوراک
۲۶ بھیجکر آسودہ کیا + اُس نے آسمان میں پوربی ہوا چلائی اور اپنے زور سے
۲۷ اُس نے دکھنی ہوا کو بھی بہایا + اور اُس نے اُنپر خاک کی مانند گوشت اور دریا
۲۸ کی ریت کی مانند پردار مرغ برسائے + اور اُس نے اُنہیں اُنکے خیموں کے بیچ
۲۹ میں اور اُنکے مسکنوں کے آس پاس گرایا + سو اُنہوں نے کھایا اور خوب سیر ہوئے ۔
۳۰ کہ اُس نے اُنکی تمنا اُنہیں بخشی ۔ وے اپنی تمنا سے کنارے نہ رہے + پر جب کہ اُن کا
۳۱ کھانا اُنکے منہوں میں تھا تب خدا کا قہر اُنپر بھڑکا اور اُن میں سے تناوروں کو قتل
کیا اور اسرائیل کے جوانوں کو گرا ڈالا +

۳۲ باوجود اس سب کے پھر اُنہوں نے گناہ کئے اور اُسکی عجائب قدرتوں کے
۳۳ سبب اعتقاد نہ کیا + تب اُس نے اُنکے دنوں کو بیہودگی میں اور اُنکے برسوں
۳۴ کو حیرانی میں تمام کیا ۔ اور جب کہ اُس نے اُنہیں قتل کیا تب اُنہوں نے اُسے
۳۵ ڈھونڈھا اور باز آئے اور سویرے خدا کے طالب ہوئے ۔ اور یاد کیا کہ خدا اُنکی
۳۶ چٹان ۔ اور خدا تعالیٰ اُنکا فدیہ دینیوالا ہی ۔ لیکن اُنہوں نے اپنے منہہ سے اُسکے
۳۷ ساتھہ ریاکاری کی اور اپنی زبانوں سے اُس سے جھوٹھہ بولے ۔ کیونکہ اُنکے دل
۳۸ اُسکے ساتھہ قائم نہ تھے اور وے اُسکے عہد میں وفادار نہ رہے + پر وہ رحیم ہی
اور اُس نے اُنکی بدکاریاں بخشیں اور اُنہیں ہلاک نہ کیا ۔ ہاں بارہا اُس نے اپنے
۳۹ قہر کو روکا اور اپنے سارے غضب کو بھڑکایا نہیں + کیونکہ اُس نے یاد کیا کہ وے
بشر ہیں جیسے کہ ہوا جو چلی جاتی ہی اور پھر نہیں آتی +
۴۰ کتنی بار اُنہوں نے بیابان میں اُس سے بغاوت کی اور ویرانہ میں اُسے

۴۱ ۴۲ بیزار کیا + اور اُنہوں نے پھر خدا کو آزمایا اور اسرائیل کے قدوس پر داغ لگایا + اُنہوں
نے اُس کے ہاتھ کو یاد نہ کیا اور نہ اُس دن کو کہ جب اُس نے اُنکو دشمن سے چھڑایا +
۴۳ کہ کیونکر اُس نے مصر میں اپنے نشان اور ضعن کے میدان میں اپنے عجائب کام
۴۴ کر دکھلائے + اور اُنکی ندیوں کو لہو کر ڈالا کہ وے اپنی نہروں سے پی نہ سکے +
۴۵ اُس نے اُن میں ڈانسوں کو بھیجا جو اُنہیں کھا گئے - اور مینڈکوں کو جنہوں نے
۴۶ اُنہیں ہلاک کیا + اُس نے اُنکے میوے کیڑوں کو اُنکی محنت کے پھل ٹڈیوں کو
۴۷ کھلائے + اُس نے اُنکی تاکوں کو اولوں سے اور اُنکے انجیر کے درختوں کو پالے
۴۸ سے مارا + اُس نے اُنکے مواشی کو اولوں کے حوالے کیا اور اُنکے گلّوں کو بجلی کے +
۴۹ اُس نے بلا کے فرشتوں کو بھیجکے اُنپر اپنا شدت کا قہر غصہ و غضب اور عذاب نازل
۵۰ کئے + اُس نے اپنے قہر کے لئے راہ نکالی - اُنکی جان کو موت سے پناہ نہ دی بلکہ
۵۱ اُنکی جانیں وبا کے حوالے کیں + اُس نے مصر میں سارے پلوٹھے مارے - حام کے
۵۲ مسکنوں میں اُنکی قوتوں کے پہلے پھل + پر اپنے لوگوں کو بھیڑوں کی مانند روانہ
۵۳ کیا اور اُنکو گلّے کی طرح بیابان میں راہ دکھائی + اور اُنہیں امن سے لے گیا ایسا
۵۴ کہ وے نہ ڈرے - پر اُنکے دشمنوں کو سمندر نے ڈبالیا + اور اُس نے اُنہیں اپنے
مقدس سوانے پر پہنچایا یعنے اُس پہاڑ پر کہ جسے اُسکے دہنے ہاتھ نے پایا تھا +
۵۵ اور اُس نے قوموں کو اُنکے سامھنے سے ہانکا اور قرعہ ڈالکے جریب سے اُنہیں
میراث بانٹی اور بنی اسرائیل کے فرقوں کو اُنکے خیموں میں بسایا +
۵۶ لیکن یہ بھی اُنہوں نے خداتعالیٰ کو آزمایا اور اُسے بیزار کیا اور اُسکی شہادتوں
۵۷ کو حفظ نہ کیا - بلکہ برگشتہ ہوئے اور اپنے باپ دادوں کی مانند بے وفائی کی وے
۵۸ ٹیڑھی کمان کی مانند ایک طرف پھر گئے + اور اُنہوں نے اپنے اونچے مکانوں
کے سبب اُسے غضبناک کیا اور اپنی کھودی ہوئی مورتوں سے اُسکو غیرت
۵۹ ۶۰ دلائی + خدا یہہ سُنکے غصے ہوا اور اسرائیل سے نفرت کی + اور اُس نے سیلا کے

۶۰ مسکن کو اُس خیمے کو جو اُس نے لوگوں کے درمیان کھڑا کیا تھا ترک کیا + اور اُس نے
۶۱ اپنے عہد کے صندوق کو اسیر کروایا اور اپنی حشمت کو دشمنوں کے ہاتھ میں کر دیا +
۶۲ اُس نے اپنے لوگوں کو تلوار کے حوالہ کیا اور اپنی میراث پر اُسکا غصہ بھڑکا + آگ نے
۶۳ اُنکے جوانوں کو فنا کیا اور اُنکی کنواریوں کا گونا نہ ہوا + اُنکے کاہن تلوار سے مارے پڑے
۶۴ اور اُنکی بیواؤں نے اُنپر نوحہ نہ کیا + تب خداوند اُس شخص کی طرح جو نیند سے چونکے اور
۶۵ اُس پہلوان کی مانند جو مے کے نشے میں ہو جاگا + اور اُس نے اپنے دشمنوں کی پچھاڑی
۶۶ ماری اور اُس نے اُنہیں سدا کا ننگ کیا +

۶۷ اور اُس نے یوسف کے خیمے کو رد کیا اور افرائیم کے فرقے کو چن نہ لیا۔ پر اُس نے
۶۸ یہوداہ کے فرقے کو اور کوہ صیہون کو جو اُسکا محبوب تھا برگزیدہ کیا + اور اُس نے اپنے
۶۹ مقدس کو آسمان سا بلند بنایا اور زمین کی مانند جسکی نیو اُس نے ہمیشہ کے لئے رکھی +
۷۰ اور اُس نے اپنے بندے داؤد کو برگزیدہ کیا اور گلّوں کے بھیڑسالوں میں سے اُسے
۷۱ نکال لیا۔ اُس نے اُسے بچیوالی بھیڑوں کے پیچھے سے لے لیا تاکہ اپنے لوگوں بنی یعقوب کو
۷۲ اور بنی اسرائیل کو جو اُسکی میراث ہیں چراوے + سو اُس نے اُنہیں اپنے دل کی راستی
سے چرایا اور اپنے ہاتھوں کی چالاکی سے اُنکی راہنمائی کی ++

## آسف کا زبور

۷۹ زبور ۱ ای خدا غیر قوموں نے تیری میراث میں دخل کیا۔ تیرے مقدس ہیکل کو
۲ اُنہوں نے ناپاک کیا۔ یروسلم کو ڈھیر کر دیا + تیرے بندوں کی لاشوں کو اُنہوں نے
آسمانی پرندوں کی اور تیرے پاک لوگوں کے گوشت کو زمین کے وحشیوں کی خورش
۳ کیا + اُنہوں نے اُنکے لہو کو یروسلم کی گرد نواح میں پانی کی مانند بہایا۔ اور اُنکا گاڑنیوالا
۴ کوئی نہ ہوا + ہم تو اپنے ہمسایوں کے لئے ایک ننگ اور اُنکے لئے جو ہمارے آس پاس ہیں
جائے تمسخر اور استہزا ہوئے + ای خداوند کب تک ؟ کیا تو ہمیشہ بیزار رہیگا ؟ کیا تیری غیرت

۶ آتش کی مانند بھڑکی رہیگی؟ اپنا غصہ اُن قوموں پر انڈیل دے جنہوں نے تجھ کو
۷ نہیں پہچانا اور اُن بادشاہتوں پر کہ جنہوں نے تیرا نام نہ لیا + کہ اُنہوں نے یعقوب
کو نگل لیا اور اُس کے مسکن کو اُجاڑ دیا +

۸ اگلوں کی بدکاریوں کو ہمارے حق میں یاد مت کر ۔ اپنی رحمتوں کو جلد ہمارے
۹ لئے آڑ کر کہ ہم بہت پست ہوگئے + اے ہمارے نجات دینیوالے خدا اپنے نام کے جلال کے
لئے ہماری مدد کر ہم کو بچالے اور اپنے ہی نام کے لئے ہمارے گناہوں کو ڈھانپ لے +
۱۰ غیر قومیں کس لئے کہیں کہ اُنکا خدا کہاں ہے؟ تو اپنے بندوں کے بہائے ہوئے خون کا
۱۱ اِنتقام جو ہوا ہماری نظروں کے آگے غیر قوموں پر جتا دے ۔ اسیروں کی سانسوں
کو آپ تک پہنچنے دے ۔ اپنی بڑی قدرت کے موافق اُنکو جو موت کے لئے مقرر ہوئے
۱۲ ہیں بچائے + ہمارے ہمسایوں کی ہر ایک ملامت کا بدلا جس جس طرح کہ اُنہوں
۱۳ نے اے خداوند تجھ کو ملامت کی سات گنا اُنکی گود میں رکھ دے + سو ہم تیرے بندے
اور تیری چراگاہ کی بھیڑیں ابد تک تیری شکرگذاری کرینگے ۔ ہم ہر ایک پشت کے
آگے تیری ستائش کیا کرینگے +

## سردار مغنی کے لئے آسف کا زبور جو سوسنیم عدوت کے سُر پہ گایا جاوے

۸۰ زبور اے اسرائیل کے گڈریئے تو جو یوسف کو گلّے کی مانند لے چلتا اور کروبیم کے اوپر
۲ تخت نشین ہے جلوہ گر ہو + افرائیم اور بنیامین اور منسّی کے آگے اپنی قوت کو حرکت دے
۳ اور آکے ہم کو بچا + اے خدا ہم کو پھرا اور اپنے چہرے کی روشنی دکھلا تو ہم بچ جائینگے +
۴ اے خداوند خدا لشکروں کے خدا کب تک تیرے قہر کا دھواں تیرے لوگوں کی دعا کے
۵ برخلاف اُٹھتا رہیگا؟ تو اُنہیں آنسوؤں کا کھانا کھلاتا ہے اور اُنہیں مٹکے بھر کے آنسو
۶ پلاتا ہے ۔ تو ہم کو ہمارے ہمسایوں کے آگے جھگڑے کا سبب کرتا ہے ۔ ہمارے دشمن

آپس میں ہنستے ہیں ۔ ای خدا لشکروں کے خدا ہم کو پھرا اور اپنا چہرہ روشن کر تو ہم بچ جائینگے +

تو ایک تاک کو مصر سے نکال لایا۔ تو نے غیر قوموں کو خارج کیا اور اُسے لگایا۔ تو نے اُسکے آگے جگہ صاف کی اور اُس نے گہری جڑ پکڑی اور سرزمین کو بھر دیا + پہاڑ اُس کے سایہ تلے چھپ گئے اور خدا کے دیودار اُسکی شاخوں سے ڈھنپ گئے اُس نے اپنی ڈالیاں سمندر تک پھیلائیں اور اپنی ٹہنیاں نہر تک + پھر تو نے اُسکے احاطے کو کیوں توڑ ڈالا۔ کہ اب وے سب جو اُس راہ سے گذرتے ہیں اُسے لوٹ لیتے ہیں! جنگلی سوأر اُسے خراب کرتا ہی اور دشتی چوپایہ اُسے کھا جاتا ہی +

ای خدا لشکروں کے خدا ہم تیری منت کرتے کہ پھر آ۔ آسمان پر سے نگاہ کر اور دیکھ اور اِس تاک پر توجہ کر۔ اِس نبات پر جسے تیرے دہنے ہاتھ نے لگایا اپنی شاخ سمیت جسے تو نے اپنے لئے مضبوط کیا وہ آگ سے جلائی گئی اور کاٹی گئی ۔ وے تیرے چہرے کی ڈپٹ سے ہلاک ہوتے ہیں تیرا ہاتھ تیرے دہنے ہاتھ کے انسان پر ہووے اُس ابن آدم پر جسے تو نے اپنے لئے توانا کیا ہی + تب ہم تجھ سے نہ پھرینگے۔ ہم کو جلا کہ تیرا نام لیا کرینگے ۔ ای خداوند خدا لشکروں کے خدا ہم کو پھرا اپنے چہرے کی روشنی چمکا وے تو ہم بچ جائینگے +

## سردار مغنی کے لئے آسف کا زبور جو جتیت کے ساتھ گایا جاوے

پکار کے خدا کی مدح گاؤ کہ وہ ہمارا بوتا ہی۔ یعقوب کے خدا کے لئے خوشی سے للکارو + سر بلند کے ایک گیت گاؤ اور طبلہ اور خوش آواز بربط بین سمیت بجاؤ ۔ اور نئے چاند کے وقت اور پورے چاند کے ہماری مقرری عید کے دن قرنائی پھونکو +

۴ کیونکہ یہہ اسرائیل کی سُنّت اور یعقوب کے خدا کا شرع ہی + اُس نے تو یہہ یوسف
۵ کے درمیان شہادت کے لئے ٹھہرایا - جب اُس نے ملک مصر میں خروج کیا وہاں میں نے
۶ ایک بولی سُنی جو نہ سمجھا + میں نے اُس کے کاندھے پر سے بوجھہ اُتارا - اُس کے ہاتھہ
۷ تغاریوں سے چھڑائے گئے + تو نے بپت میں فریاد کی - میں نے تجھے چھڑایا - میں نے
گرج کی آڑ میں سے تجھے جواب دیا - میں نے تجھے مریباہ کے پانیوں پر آزمایا + سلاہ +
۸ ای میرے لوگو سُنو کہ میں تجھہ پر گواہی دونگا - ای اسرائیل اگر تو میری سُنیگا تو
۹ تیرے درمیان کوئی دوسرا معبود نہ ہووے - تو کسی اجنبی معبود کو سجدہ نہ کرنا +
۱۰ خداوند تیرا خدا میں ہوں جو تجھے مصر کی سرزمین سے باہر لایا - اپنا منہہ کھول کہ میں
۱۱ اُسے بھر دونگا + پر میرے لوگوں نے میری آواز پر کان نہ دھرا اور اسرائیل نے مجھے
۱۲ نہ چاہا + تب میں نے اُنہیں اُنکے دلوں کی سرکشی کے بس میں چھوڑ دیا - وے اپنی
۱۳ مشورتوں پر چلے + ای کاش کہ میرے لوگ میری سُنتے اور اسرائیل میری راہوں پر
۱۴ چلتا + کہ میں جلدی اُنکے دشمنوں کو مغلوب کرتا - اور اُنکے بیریوں پر اپنا ہاتھہ پھراتا +
۱۵ وے جو خداوند کا کینہ رکھتے اُس سے دبکے اُسکی خوشامد کرتے - پر اُنکا وقت ابدی ہوتا +
۱۶ وہ اُنکو ستھرے سے ستھرے گیہوں کھلاتا اور چٹان کے شہد سے میں تجھے سیر کرتا +

## آسف کا زبور

۸۲ زبور ۱ خدا کی جماعت میں خدا کھڑا ہی الٰہوں کے درمیان وہ عدالت کرتا ہی + تم کب تک
۲ بے انصافی سے عدالت کروگے اور شریروں کی طرفداری کروگے؟ سلاہ + مسکینوں
۳ اور یتیموں کا انصاف کرو - دلگیروں اور حاجتمندوں کا حق پہنچاؤ + محتاج اور مسکین
۴ کو رہائی دو - شریروں کے ہاتھوں سے اُنہیں چھڑاؤ +
۵ وے نہیں جانتے اور وے سمجھینگے نہیں - وے اندھیرے میں چلتے ہیں - زمین
۶ کی ساری بنیادیں جنبش کرتی ہیں + میں نے تو کہا کہ تم الٰہ ہو - اور تم سب حق تعالیٰ

کے فرزند ہو + پر تم بشر کی طرح مروگے اور شاہزادوں میں سے ایک کی مانند گر جاؤگے +
ای خدا اُٹھ ۔ تو آپ زمین کی عدالت کر ۔ کہ تو ساری اُمتوں کا مالک ہی +

## آسف کا ایک گیت یا زبور

ای خدا چُپ مت ہو ۔ خاموشی مت کر اور چین نہ لے ای خدا + کیونکہ دیکھ تیرے دشمن دھوم مچاتے ہیں ۔ اور اُنہوں نے جو تیرا کینہ رکھتے ہیں سر اُٹھایا ہی ۔ وے چترائی سے تیرے لوگوں پر منصوبہ باندھتے ہیں اور تیرے چھپائے ہوؤں کے خلاف مشورت کرتے ہیں + وے کہتے ہیں کہ آؤ اُنکو اُکھاڑ ڈالیں کہ قوم نہ رہیں اور اسرائیل کا نام پھر ذکر میں نہ آوے + کیونکہ اُنہوں نے ایکا کر کے جی سے مشورت کی ہی اور تیری مخالفت میں عہد باندھا ہی + ادوم کے اہل خیمہ اور اسماعیلی اور موآبی اور سارے ہاجری او جبل اور عمون اور عمالیق اور فلستین صور کے باشندوں سمیت متفق ہیں + اسور بھی اُنمیں شامل ہی اُنہوں نے بنی لوط کی مدد میں اپنے ہاتھ بڑھائے + سلاہ +

تو اُنسے ایسا کر کہ جیسا تو نے مدیانیوں اور سیسرا اور یابین سے وادی قیسون میں کیا ۔ جو عین دور میں ہلاک ہوئے وے زمین کی کھاد ہو گئے + اُنہیں ہاں اُنکے امیروں کو غراب اور زئیب کی مانند کر ۔ بلکہ اُنکے سارے سرداروں کو زبح اور ضلمنع کی مانند کر ۔ جنہوں نے کہا ہی کہ آؤ خدا کے گھروں کے ہم مالک بنیں + ای میرے خدا اُنہیں گردباد کی مانند کر اور بھُس کی مانند رو بر ہوا کے + جس طرح آگ جنگل کو جلاتی ہی اور جس طرح شعلہ پہاڑوں کو جھلس دیتا ہی ۔ اُسی طرح تو اپنی آندھی سے اُنکا پیچھا کر اور اپنے طوفان سے اُنہیں پریشان کر + ای خداوند اُنکے منہہ کو رسوائی سے بھر دے تاکہ وے تیرے نام کے طالب ہوویں + وے ابد تک شرمندہ اور پریشان ہوں ۔ ہاں وے رسوا ہوں اور فنا ہو جاویں + اور وے جانیں کہ تو ہی اکیلا جس کا نام یہوواہ ہی ساری زمین پر بلند و بالا ہی +

## سردار مغنی کے لئے بنی قرح کا زبور جو جتیت کے ساتھ گایا جاوے

۸۴ زبور ۱ اے لشکروں کے خداوند تیرے مسکن کیا ہی دلکش ہیں + میری روح خداوند ۲ کی بارگاہوں کے لئے آرزومند بلکہ گداز ہوتی ہے - میرا من اور میرا تن زندہ خدا کے لئے للکارتا ہے + ۳ گوریے نے بھی اپنا گھونسلا اور ابابیل نے اپنا آشیانہ پایا ہے جہاں وے اپنے بچے رکھیں تیری قربانگاہوں کو اے لشکروں کے خداوند میرے بادشاہ اور میرے خدا +

۴ مبارک وے ہیں جو تیرے گھر میں بستے ہیں - وے سدا تیری ستائش کرینگے + ۵ سلاہ + مبارک وہ انسان جس میں قوت تجھ سے ہو انکے دل میں تیری راہیں ہیں - ۶ وے بکا کی وادی میں گذر کرتے ہوئے اسے ایک کوا بناتے - پہلی برسات اسے برکتوں سے ڈھانپ لیتی + ۷ وے قوت سے قوت تک ترقی کرتے چلے جاتے ہیں - یہاں تک کہ خدا کے آگے صیہون میں حاضر ہوتے ہیں +

۸ اے خداوند رب الافواج میری دعا قبول کر - اے یعقوب کے خدا کان دھر + سلاہ + ۹ اے خدا اے ہماری سپر نظر کر اور اپنے مسیح کے منہہ پر نگاہ رکھہ + ۱۰ کہ ایک دن جو تیری بارگاہوں میں کٹے ایک ہزار سے بہتر ہے + میرے لئے خدا کے گھر کی دربانی شرارت کے خیموں میں رہنے سے بہتر ہے + ۱۱ کیونکہ خداوند خدا ایک آفتاب ہے اور سپر ہے - خداوند فضل اور جلال بخشتا ہے - ان لوگوں سے جو سیدھی چال چلتے ہیں کوئی اچھی چیز دریغ ۱۲ نکریگا + اے لشکروں کے خداوند مبارک وہ انسان ہے جسے تیرا بھروسا ہے +

## سردار مغنی کے لئے بنی قرح کا زبور

۸۵ زبور ۱ اے خداوند تو نے اپنی سرزمین پر مہربانی کی ہے - تو یعقوب کے قیدیوں کو پھیر لایا +

تو نے اپنے لوگوں کے گناہ بخش دیئے - تو نے اُنکی سب خطا چھپا ڈالی + سلاہ + تو نے
اپنے سب قہر کو اُٹھا لیا - تو اپنے غضب کی شدّت سے باز آیا ہے + اے ہمارے نجات دینیوالے
خدا ہم کو پھیر اور اپنے قہر کو ہم پر سے دفع کر + کیا تو ہم سے سدا بیزار رہیگا ؟ کیا تو ساری
پشتوں پر اپنے قہر کو کھینچیگا ؟ کیا تو پھر کے ہمیں نہ جلاویگا تاکہ تیرے لوگ تجھ سے خوشی کریں ؟
اے خداوند ہم کو اپنی رحمت دکھا اور اپنی نجات ہم کو بخش - میں سنونگا کہ خداوند خدا
کیا فرماتا ہے - وہ تو اپنے بندوں اور اپنے پاک لوگوں سے سلامتی کی باتیں کہیگا - پر لازم
ہو کہ وے پھر جہالت کی طرف نہ پھریں - یقیناً اُسکی نجات اُنسے جو اُس سے ڈرتے ہیں
نزدیک ہے تاکہ جلال ہماری سرزمین میں بسے - رحمت اور سچائی ملی ہوئی ہیں صداقت
اور سلامتی نے ایک دوسرے سے بوسہ لیا ہے + سچائی زمین سے اُگیگی اور صداقت
آسمان پر سے نیچے نظر کریگی + ہاں خداوند بھی جو کچھ خوب ہے سو دیگا - اور ہماری سرزمین
اپنا حاصل پیدا کریگی + صداقت اُس کے آگے آگے چلیگی اور اپنے نقش قدم کو
ایک راہ بناویگی ✤

## داؤد کی نماز

اے خداوند اپنا کان جھکا اور میری سُن کہ میں پریشان اور مسکین ہوں + میری
جان کی حفاظت کر کہ میں دیندار ہوں - اے تو جو میرا خدا ہے اپنے بندے کو جس کا توکّل
تجھ پر ہے رہائی دے - اے خداوند مجھ پر رحم کر کہ میں تمام دن تیرے آگے نالہ کرتا ہوں
اپنے بندے کے جی کو خوش کر - کہ اے خداوند میں اپنے دل کو تیری طرف اُٹھاتا ہوں
کیونکہ تو اے خداوند بھلا ہے اور بخشنیوالا اور تیری رحمت اُن سب پر جو تجھے پکارتے
ہیں وافر ہے +

اے خداوند میری دعا سُن اور میری مناجات کی آواز پر کان دھر + میں اپنی مصیبت
کے دن تجھے پکارونگا کہ تو میری سُنیگا + معبودوں کے درمیان اے خداوند تجھ سا کوئی نہیں

۹ اور تیری سی صنعتیں کہیں نہیں ای خداوند ساری قومیں جنہیں تونے خلق کیا آوینگی
۱۰ اور تیرے آگے سجدہ کرینگی اور تیرے نام کی بزرگی کرینگی + کہ تو بزرگ ہی اور عجائب
کام کرتا ہی۔ توہی اکیلا خدا ہی +

۱۱ ای خداوند مجھہ کو اپنی راہ بتا۔ میں تیری سچائی میں چلونگا۔ میرے دل کو ایک طرفہ
۱۲ کرتا کہ میں تیرے نام سے ڈروں + ای خداوند میرے خدا میں اپنے سارے دل سے
۱۳ تیری ستائش کرونگا اور ابد تک تیرے نام کی بزرگی کرونگا + کہ تیری رحمت مجھہ پر
بہت ہی اور تونے میری روح کو اسفل پاتال سے نجات دی ہی +

۱۴ ای خدا مغروروں نے مجھہ پر چڑھائی کی ہی اور کٹر لوگوں کی جماعت میری جان کے
۱۵ پیچھے پڑی ہی۔ اور اُنہوں نے تجھے اپنی آنکھوں کے سامھنے نہیں رکھا + لیکن تو ای
۱۶ خداوند خدا رحیم اور کریم اور بردداشت کرنیوالا ہی اور شفقت اور وفا میں بڑھکر ہی + میری
طرف متوجہ ہو اور مجھہ پر رحم کر۔ اپنے بندے کو اپنی توانائی بخش اور اپنی لونڈی کے
۱۷ بیٹے کو نجات دے + مجھے بھلائی کا کوئی نشان دکھلا تاکہ وے جو میرا کینہ رکھتے ہیں
دیکھیں اور شرمندہ ہوویں۔ کیونکہ تونے ای خداوند میری مدد کی اور مجھے تسلی دی +

## بنی قورح کا زبور یا گیت

۸۷ زبور آسکی بنیاد مقدس پہاڑوں میں ہی + خداوند صیہون کے دروازوں کو یعقوب
۲ کے سارے مسکنوں سے زیادہ دوست رکھتا ہی + ای خدا کے شہر تیری بابت
۳ جلال والی باتیں کہی جاتی ہیں! سلاہ +

۴ میں رہب اور بابل کو مذکور کرونگا کہ وے میرے پہچاننیوالوں میں شامل ہیں۔
۵ دیکھہ فلستین اور صور کوش سمیت یہہ وہاں پیدا ہوا + اور صیہون کی بابت کہا جائیگا
۶ کہ فلانا فلانا اُس میں پیدا ہوا۔ اور حق تعالی آپ اُسکو قیام بخشیگا + خداوند جس وقت

قوموں کے نام لکھیگا تو گنیگا کہ یہہ شخص وہاں پیدا ہوا تھا + سلاہ + اور گانیوالے اور بجانیوالے بھی ہونگے ۔ میرے سارے چشمے تجھہ میں موجود ہیں +

## سردار مغنی کے لئے بنی قرح کا زبور یا گیت جو محلت کے ساتھہ گایا جاوے + ہیمان ازراخی کا مشکیل

ای خداوند میرے نجات دینیوالے خدا میں نے دن رات تیرے آگے فریاد کی ۔ میری دعا تیرے حضور پہنچے ۔ اپنا کان میری فریاد پر دھر + کہ میرا جی دکھوں سے بھرا ہوا ہی اور میری جان پاتال کے نزدیک آ پہنچی ہی + میں اُنمیں گنا گیا ہوں جو گڑھے میں گرے جاتے ہیں ۔ میں اُس مرد کی مانند ہوں جسکی قوت کچھہ نہ ہو ۔ مُردوں کے درمیان آزاد ہوں ۔ اُن مقتولوں کی مانند جو گور میں لیٹے ہیں جنہیں تو پھر یاد نہیں کرتا ۔ بلکہ وے تیرے ہاتھہ سے کاٹ ڈالے گئے ہیں + تو نے مجھہ کو گڑھے کے اسفل میں ڈالا اندھیرے مکانوں میں گہراؤں میں ۔ تیرا قہر مجھہ پر پڑا رہتا ۔ تو نے اپنی ساری موجوں سے مجھہ کو دُکھہ دیا +

تو نے میرے جان پہچانوں کو مجھہ سے دور کیا ۔ تو نے ایسا کیا کہ اُنہیں مجھہ سے نفرت آتی ہی ۔ میں قید میں پڑ گیا اور نکل نہیں سکتا + میری آنکھیں دُکھہ کے سبب دھندلا گئیں ہیں ۔ ای خداوند میں ہر روز تجھے پکارتا ہوں ۔ میں نے اپنے ہاتھہ تیری طرف پھیلائے ہیں + کیا تو مُردوں کے لئے عجائب کام کریگا ؟ کیا مردے اُٹھینگے اور تیری ستائش کرینگے ؟ سلاہ + کیا گور میں تیری رحمت اور کیا ہلاکت ہی میں تیری سچائی کا چرچا ہوگا ؟ کیا تیرے عجائب اندھیرے میں معلوم ہونگے ؟ اور تیری صداقت فراموشی کی سرزمین میں ؟

ای خداوند میں جو ہوں تجھے دہائی دیتا ہوں ۔ میری دعا صبح کے وقت تیرے حضور میں پہنچیگی + ای خداوند تو کیوں میری جان کو رد کر دیتا ہی اور اپنا مُنہہ مجھہ سے

۱۵ چھپاتا ہی؟ میں آفتزدہ اور مرنے پر ہوں - میں تو لڑکپن سے تیری ہیبتیں سہتا میں
۱۶ حیران ہوں + تیرا قہر میرے سر سے گذر گیا - تیری دہشتوں نے مجھے فنا کیا + وے
۱۷ تمام دن پانی کی مانند میری چاروں طرف موجزن ہیں - اُنہوں نے مجھے بالکل گھیر لیا
۱۸ ہی - دوستدار اور آشنا تونے مجھ سے دور کر دیئے - میرے جان پہچان تاریکی ہی ہیں ؛

## ایتان اِزراخی کا مشکیل

۸۹ زبور ۱ میں ابد تک خداوند کی رحمتوں کے گیت گاؤنگا - میں ساری پشتوں کو اپنے مُنہہ
۲ سے تیری سچائی کی خبر دونگا + کیونکہ میں نے کہا کہ رحمت کی عمارت ابد تک اُٹھتی جائیگی -
۳ آسمانوں پر تو اپنی سچائی کو اُنہیں میں قائم کر رکھیگا + میں نے اپنے برگزیدے سے ایک
۴ عہد کیا ہی میں نے اپنے بندے داؤد سے قسم کھائی ہی - میں تیری نسل کو ابد تک قائم رکھونگا
اور تیرے تخت کو پشت در پشت قرار بخشونگا + سلاہ ؛

۵ اور ای خداوند آسمان تیرے عجائب کاموں کی ستائش کرینگے - مقدس لوگوں
۶ کی جماعت تیری وفاداری کی بھی + کہ آسمان پر خداوند کا نظیر کون؟ بنی اللہ میں خداوند
۷ کی مانند کون ہی؟ خدا قدوسوں کی مجلس میں نہایت مہیب ہی - اور اُن سب کی جو اُسکے
۸ گردہیں تعظیم کے لائق ہی - ای خداوند رب الافواج تجھ سا توانا خداوند کون ہی؟ اور تیرے
۹ آسپاس تیری سچائی ہی + تو سمندر کے جوش و خروش پر فرمانروا ہی - تو اُسکی موجوں کو
۱۰ جس وقت کہ وے اُٹھتی ہیں تھما دیتا ہی + تونے رہب کو زخمی کی طرح چور کیا ہی - تونے اپنے
۱۱ زور بازو سے اپنے دشمنوں کو تتر بتر کیا + آسمان تیرے زمین بھی تیری جہان اور اُسکی
۱۲ آبادی تونے بنائی + اُتر اور دکھن کا پیدا کرنیوالا تو ہی - تبور اور حرمون تیرے نام سے
۱۳ خوشی مناتے ہیں + تیرا بازو زور کا ہی تیرا ہاتھ قوی تیرا دہنا ہاتھ بلند ہی + عدالت
۱۴ اور صداقت تیرے تخت کی بنیاد ہی - رحمت اور سچائی تیرے آگے آگے چلتی ؛
۱۵ مبارک وہ گروہ جو عبادت کی قرنائی کی آواز کو پہچانتا ہی - ای خداوند وے تیرے

چہرے کے نور میں خراماں ہونگے + تیرے نام کے سبب وے سارے دن خوشوقت
رہینگے - تیری صداقت سے وے بلندی پاوینگے کیونکہ اُنکی توانائی کی شوکت تو ہی - تیری
مہربانی سے ہمارے سینگ اونچے کئے جائینگے + کہ ہماری سپر خداوند سے ہی اور اسرائیل
کے قدوس کی طرف ہمارا بادشاہ ہی +

تب تونے رویا میں اپنے مقدّس کو فرمایا اور کہا میں نے ایک زبردست کو کمک کے
لئے برپا کیا - میں نے قوم میں سے ایک برگزیدہ کو بلند کیا + میں نے اپنے بندے داؤد کو
پایا میں نے اُسے اپنے مقدّس تیل سے ممسوح کیا + میرا ہاتھہ اُسکے ساتھہ برقرار رہیگا -
میرا بازو اُسے زور بخشیگا + دشمن اُسے ضرر نہ پہنچا سکیگا - اور نہ شرارت کا فرزند اُسے دکھہ
دے سکیگا + اور میں اُس کے بیریوں کو اُس کے روبرو پامال کرونگا - اور اُنکو جو اُسکا
کینہ رکھتے ہیں دے مارونگا + مگر میری سچائی اور میری رحمت اُس کے ساتھہ ہونگی اور
اُسکا سینگ میرے نام سے اونچا ہوگا + میں اُسکا ہاتھہ سمندر پر رکھونگا اور اُسکا دہنا ہاتھہ
نہروں پر + وہ مجھے پکار کے کہیگا کہ تو میرا باپ میرا خدا اور میری نجات کی چٹان ہی + میں اُسے
اپنا پلوٹھا بھی ٹھہراؤنگا اور زمین کے بادشاہوں سے بالا + ابد تک اپنی رحمت اُس پر
قائم رکھونگا - اور میرا عہد اُس کے ساتھہ اُستوار ہوگا + اُسکی نسل کو ابد تک پائداری بخشونگا
اور اُس کے تخت کو بھی آسمان کے دنوں کے برابر + اگر اُس کے فرزند میری شریعت کو
چھوڑ دینگے اور میرے حکموں پر نہ چلینگے - اگر وے میرے حقوق کو عدول کرینگے اور میرے
حکموں کو یاد نہ رکھینگے - تو میں چھڑی سے اُنکے گناہوں کی اور کوڑوں سے اُنکی بدی کی
سزا دونگا + باوجود اِسکے میں اپنی رحمت اُس پر سے نہ کھینچونگا اور نہ اپنی سچائی کو جھٹلاؤنگا +
میں اپنے عہد کو نہ توڑونگا - اور اُس سخن کو جو میرے منہہ سے نکل گیا نہ بدلونگا + میں نے
ایکبار اپنی قدوسی کی قسم کھائی - میں داؤد سے جھوٹھہ نہ بولونگا + اُسکی نسل ابد تک
قائم رہیگی اور اُسکا تخت میرے آگے سورج کی مانند + وہ چاند کی طرح اور آسمان کے
سچے گواہ کی مانند ابد تک قائم رہیگا سلاہ +

۳۸ پر تونے ترک کر دیا اور ذلیل جانا۔ تو تو اپنے ممسوح سے بیزار رہا + ۳۹ تونے اُس عہد کو جو اپنے بندے سے کیا تھا باطل کیا۔ تونے اُسکے تاج کو زمین پر پھینککے ناپاک بنایا + ۴۰ تونے اُس کے سارے احاطوں کو توڑ ڈالا۔ تونے اُسکی مضبوط گڑھیوں کو غارت کیا + ۴۱ سارے راہ گذر اُسے لوٹتے ہیں۔ وہ اپنے ہمسایوں کا ننگ ہوا + ۴۲ تونے اُس کے دشمنوں کے دہنے ہاتھ کو بلند کیا۔ تونے اُس کے سارے بیریوں کو خوش کیا + ۴۳ تونے اُسکی تلوار کی دھار کو بھی موڑ دیا اور اُسے جنگ میں کھڑا نہیں کرایا + ۴۴ تونے اُسکی شوکت کو کھو دیا اور اُس کے تخت کو خاک پر دے مارا + ۴۵ تونے اُسکی جوانی کے دنوں کو کوتاہ کیا۔ تونے اُسے شرمندگی کے لباس سے ڈھانپا + سلاہ +

۴۶ اے خداوند کب تک؟ کیا تو ابد تک اپنے تئیں چھپائے رہیگا؟ کیا تیرا غصہ آگ کی طرح بھڑکتا ہی رہیگا؟ ۴۷ یاد کر کہ میرا وقت کتنا کوتاہ ہے۔ تونے کیوں سب بنی آدم کو عبث پیدا کیا؟ ۴۸ کونسا انسان جیتا ہے جو موت کو نہ دیکھیگا؟ کیا وہ پاتال کے قبضے سے اپنی جان بچائیگا؟ سلاہ + ۴۹ اے خداوند تیری وہ اگلی مہربانیاں کیا ہوئیں جنہوں کی بابت تونے داؤد سے اپنی وفاداری کی قسم کھائی + ۵۰ اے خداوند اپنے بندوں کی رسوائی یاد کر۔ کہ میں بہتیری قوموں کی ساری ملامتوں کو اپنی گود میں لئے ہوئے ہوں۔ ۵۱ کہ جس سے اے خداوند تیرے دشمنوں نے حقارت کی ہے۔ کہ جس سے تیرے ممسوح کے نقش قدم کی حقارت کی ہے + ۵۲ خداوند ابدالآباد مبارک ہے + آمین اور آمین +

## مرد خدا موسیٰ کی نماز

۹۰ زبور ۱ اے خداوند پشت در پشت ہماری پناہ گاہ تو ہی رہا۔ ۲ پیشتر اُس سے کہ پہاڑ پیدا ہوئے اور زمین اور دُنیا کو تونے بنایا ازل سے ابد تک تو ہی خدا ہے +

۳ تو انسان کو خاک میں پھیر دیتا ہے اور فرماتا ہے کہ اے بنی آدم پھرو + ۴ کہ ہزار برس تیرے آگے ایسے ہیں جیسے کل کا دن جو گذر گیا اور جیسے ایک پہر رات + ۵ تو اُنہیں یوں لیجاتا ہے

جیسے سیلاب سے - وے گویا نیند ہیں - وے فجر کو اُس گھاس کی مانند ہیں جو اُگی ہو - وہ صبح ۵ ۶

کو لہلہاتی ہی اور ترو تازہ ہوتی ہی - شام کو کاٹی جاتی ہی اور سوکھہ جاتی ہی :: ۶

کہ ہم تیرے قہر سے فنا ہو گئے اور تیرے غضب سے پریشان ہوئے + تو نے ہماری ۷ ۸

بدکاریاں اپنے آگے رکھیں اور ہمارے پوشیدہ گناہ اپنے چہرے کی روشنی میں +

کہ ہمارے سارے دن تیرے قہر میں گذرے اور ہمارے برس خیال کی طرح بسر ۹

ہو گئے + ہماری زندگی کے دن ستر برس ہیں - اور اگر قوت ہو تو اسی برس + لیکن ۱۰

یہہ توانائی محنت اور مشقت ہی - کیونکہ ہم جلد جاتے رہتے ہیں اور اُڑ جاتے ہیں +

تیرے قہر کی شدت کا جاننیوالا کون ہی ؟ اور تیرے غضب کا جو تیرے رعب کے ۱۱

مطابق ہی ؟ ہمیں ہماری عمر کے دن گننا سکھا ایسا کہ ہم دانا دل حاصل کریں + ۱۲

ای خداوند پھر - کب تک ؟ اور اپنے بندوں کی طرف پھر متوجہ ہو + ہم کو سویرے ۱۳ ۱۴

اپنی رحمت سے سیر کر تا کہ ہم اپنی عمر بھر خوشنود اور خوشوقت رہیں + جتنے دنوں تک تو نے ۱۵

ہم کو دُکھی رکھا اور جتنے برس تک ہم نے زبونی دیکھی اتنے ہی برس تک ہم کو خورسندی

دے + اپنے کام اپنے بندوں کو اور اپنی شوکت اُنکے فرزندوں کو دکھلا + اور خداوند ۱۶ ۱۷

ہمارے خدا کی نعمت ہم پر ہووے اور ہمارے ہاتھوں کا کام ہم پر قائم ہو - ہاں تو ہمارے

ہاتھوں کے کام کو قائم کر +

۹۱ زبور

وہ جو حق تعالی کے پردہ تلے سکونت کرتا ہی سو قادر مطلق کے سایہ تلے رہیگا + ۱

میں خداوند کی بابت کہتا ہوں کہ وہ میری پناہ اور میرا گڑھ ہی - میرا خدا جس پر میرا ۲

توکل ہی +

یقیناً وہ تجھ کو صیاد کے پھندے سے اور مہلک وبا سے رہائی دیگا + وہ تجھے ۳ ۴

اپنے پروں تلے چھپاویگا اور اُس کے پنکھوں کے نیچے تجھے پناہ ملیگی - اُسکی وفاداری

تیری سپر اور بکھری ہوگی + تو رات کی ہیبت سے نہ ڈریگا اور نہ اُس تیر سے جو دن کو ۵

۶ اُٹھتا ہی - اور نہ اُس وبا سے جو اندھیرے میں چلتی ہی اور نہ اُس مری سے جو دوپہر
۷ کو ویران کرتی ہی + تیرے آسپاس ایک ہزار گرجاوینگے اور دس ہزار تیرے دہنے ہاتھ
۸ پر - لیکن وہ تیرے نزدیک نہ آویگی + فقط تو اپنی آنکھوں سے نگاہ کریگا اور شریروں کے
بدلے کو دیکھیگا +

۹ کیونکہ تو ای خداوند میری پناہگاہ ہی + تو نے حق تعالی کو اپنا مسکن اختیار کیا -
۱۰ اِس لئے تجھ پر کوئی آفت نہ آویگی - اور کوئی وبا تیرے خیمے کے پاس نہ پہنچیگی +
۱۱ کیونکہ وہ تیرے لئے اپنے فرشتوں کو حکم کریگا کہ وے تیری سب راہوں میں
۱۲ تیری نگہبانی کریں - کہ وے تجھے اپنے ہاتھوں پر اُٹھا لینگے تا نہ ہو کہ تیرے پانوں کو
۱۳ کسی پتھر سے ٹھیس لگے + تو شیر اور سانپ کو لتاڑیگا - تو شیر بچہ اور اژدہے کو پانوں تلے
کُچلیگا +

۱۴ اِس لئے کہ اُس نے مجھ سے دل لگایا میں اُسے نجات دونگا - اور میں اُسے
۱۵ اونچے پر بٹھاؤنگا کہ اُس نے میرا نام پہچانا + وہ مجھے پکاریگا اور میں اُسے جواب دونگا اُسکے
دُکھ اُٹھانے کے وقت میں اُسکے ساتھ ہونگا - میں اُسے چھڑاؤنگا اور اُسے عزت دونگا +
۱۶ میں اُسے عمر کی درازی سے سیر کرونگا اور اپنی نجات اُسے دکھاؤنگا +

## ایک زبور یا گیت سبت کے دن کے لئے

۹۲ زبور ۲ خداوند کا شکر کرنا اور تیرے نام کی ستائش کے گیت گانا ای حق تعالی بھلا ہی - صبح
۳ کو تیری شفقت کا اور رات کو تیری امانتداری کا تذکرہ کرنا - دس تار کا ساز اور بین اور بربط
خوش الحانی سے بجا بجا کے +

۴ کہ تو نے ای خداوند اپنے کام سے مجھے خوشوقت کیا - میں تیرے ہاتھوں کی صنعتوں
۵ سے شادیانہ بجاؤنگا + ای خداوند تیرے کام کیا ہی عظیم ہیں تیرے منصوبے نہایت
عمیق ہیں +

۶ نادان آدمی نہیں جانتا اور جاہل اُسے سمجھتا نہیں ؟ جب کہ شریر گھاس کی مانند
۷ اُگتے ہیں اور سارے بدکردار لہلہاتے ہیں ۔ تو یہہ اِس لئے ہی کہ وے ابد تک فنا ہو جاویں
۸ پر اَی خداوند تو ابدالآباد بلند ہی + کیونکہ دیکھہ تیرے دشمن اَی خداوند ہاں تیرے دشمن
۹ فنا ہونگے ۔ سارے بدکاری کرنیوالے تتر بتر ہونگے +

۱۰ تو میرے سینگ کو گینڈے کے سینگ کی مانند بلند کریگا میں تازہ تیل سے ملا جاتا +
۱۱ میری آنکھیں میرے دشمنوں کو قرار سے دیکھینگی اور میرے کان بھی شریروں کی خبر جو مجھہ پر
۱۲ چڑھہ آئے سُنینگے + صادق کھجور کے درخت کی مانند لہلہائیگا ۔ وہ لبنان کے دیودار کی طرح
۱۳ بڑھیگا + وے جو خداوند کے گھر میں لگائے گئے ہیں ہمارے خدا کی درگاہوں میں پھولینگے +
۱۴ وے بڑھاپے میں بھی میوہ دینگے ۔ وے شاداب اور تر و تازہ ہونگے ۔ تا کہ ظاہر کریں کہ
۱۵ خداوند سیدھا ہی ۔ وہ میری چٹان ہی ۔ اُس میں ناراستی نہیں ہی +

۹۳ زبور
خداوند سلطنت کرتا ہی ۔ وہ شوکت کا خلعت پہنے ہوئے ہی ۔ خداوند نے پہنا ہی ۔
اُس نے اپنی کمر قوت سے کسی ۔ اِس لئے جہان قائم ہی کہ وہ ٹلتا نہیں + تیرا تخت قدیم
۲ سے مستحکم ہی ۔ تو تو ازل سے ہی + ندیوں نے اُٹھائی اَی خداوند ندیوں نے اپنی آواز اُٹھائی
۳ ندیاں اپنے جوش و خروش کی آواز اُٹھاتی ہیں + خداوند بلندی پر بہت سے پانیوں کی
۴ آواز اور سمندر کی بڑی موجوں کی نسبت سے قوی تر ہی + تیری شہادتیں نہایت یقینی ہیں
۵ اَی خداوند قدوسی تیرے گھر کو ہمیشہ زیب دیتی ہی +

۹۴ زبور
اَی خداوند اِنتقاموں کے خدا اَی اِنتقاموں کے خدا جلوہ گر ہو + اَی جہان کے اِنصاف
۲ کرنیوالے اپنے تئیں بلند کر اور گھمنڈ کرنیوالوں کو بدلا دے + اَی خداوند شریر کب تک ہاں
۳ شریر کب تک شادیانہ بجایا کرینگے + وے ٹکارتے وے گستاخی کی باتیں بولتے ۔ سارے
۴ بدکاری کرنیوالے لاف زنی کرتے + وے اَی خداوند تیرے لوگوں کو پیس ڈالتے ہیں اور تیری
۵

٦ میراث کو دکھ دیتے ہیں + وے بیوہ اور پردیسی کو جان سے مارتے ہیں + اور یتیم کو قتل
٧ کرتے ہیں - اور کہتے ہیں خداوند نہ دیکھیگا - یعقوب کا خدا ہرگز سمجھ نہ لیگا +
٨ ٩ ای قوم کے بیوقوفو سمجھو - ای جاہلو تم کب ہوشیار ہوگے ؟ وہ جس نے کان لگایا کیا
١٠ نہیں سنتا ؟ وہ جس نے آنکھ بنائی کیا نہیں دیکھتا ؟ وہ جو قوموں کو تنبیہ دیتا ہی کیا وہ سزا نہ دیگا ؟
١١ وہ جو انسان کو دانش سکھلاتا ہی کیا وہ واقفیت نہ رکھتا ہوگا ؟ خداوند انسان کے خیالات
کو جانتا ہی کہ وے باطل ہیں +
١٢ مبارک وہ انسان جسے تو ای خداوند تادیب کرتا اور اپنی شریعت میں سے اُس کو
١٣ سکھلاتا - تاکہ تو اُس کو دکھ کے دن چین بخشے یہانتک کہ شریروں کے لئے گڑھا کھودا جاوے +
١٤ کہ خداوند اپنے بندوں کو ترک نہ کریگا اور اپنی میراث کو چھوڑ نہ دیگا + کیونکہ عدالت صداقت
١٥ کی طرف پھر کے آویگی - اور وے سب جنکے دل سیدھے ہیں اُس کے پیچھے پیچھے ہو لینگے +
١٦ میرے واسطے شریروں کے مقابلے میں کون اُٹھیگا ؟ اور میرے لئے بدکاری کرنیوالوں
١٧ کا کون سامھنا کریگا ؟ اگر خداوند میرا مددگار نہ ہوتا تو نزدیک تھا کہ میری جان خاموشی کے
١٨ عالم میں جا کے رہتی + جس وقت میں نے کہا میرا پانو پھسل چلا سو ای خداوند تیری رحمت
١٩ نے مجھ کو تھام لیا + جب کہ میرے دل میں فکریں کثرت سے ہوتیں تب تیری تسلیاں میرے
٢٠ جی کو خوش کرتیں + کیا زیانکاری کے تخت کو جو آئین کے وسیلے سے مشقت کراتا ہی تیرے
٢١ ساتھ کچھ شرکت ہی ؟ وے صادق کی جان لینے پر ہجوم کرتے ہیں اور بے گناہ کے لہو
٢٢ بہانیکا فتویٰ دیتے ہیں + لیکن خداوند میرا بُرج ہی اور میرا خدا میری پناہ کی چٹان ہی -
٢٣ سو وہی اُنکی بدکاری اُنپر ڈالیگا اور اُنہیں کی بُرائی میں اُنکو فنا کریگا - ہاں خداوند ہمارا خدا
اُنکو فنا کریگا +

٩٥ زبور آؤ ہم خداوند کی مدح سرائی کریں - ہم اپنی نجات کی چٹان کو خوش ہو کے للکاریں +

۲ ہم شکرگذاری کرتے ہوئے اُس کے حضور میں جاویں اور زبور گاتے ہوئے اُس کے آگے خوشی کا نعرہ ماریں +
۳ کیونکہ خداوند بڑا ہی خدا ہی اور بڑا ہی بادشاہ جو سب معبودوں پر مقدم ہی + زمین کی
۴ بڑی سے بڑی گہرائیاں اُس کے قبضے میں ہیں - پہاڑوں کی بلند چوٹیاں بھی اُسیکی
۵ ہیں + سمندر اُسکا ہی اور اُس نے اُسے پیدا کیا - اور اُسی کے ہاتھوں نے خشکی بھی بنائی +
۶ آؤ ہم سجدہ کریں اور جھکیں ہم اپنے خالق خداوند کے حضور گھٹنے ٹیکیں + کہ وہ ہمارا
۷ خدا ہی اور ہم اُسکی چراگاہ کے لوگ اور اُس کے ہاتھ کی بھیڑیں ہیں +
۸ اگر آج کے دن تم اُسکی آواز سنو تم اپنے دلوں کو سخت نہ کرو جیسا کہ مریبہ میں آزمائش کے دن بیابان کے درمیان کرتے تھے - جب کہ تمہارے باپ دادوں نے مجھے آزمایا اور میرا
۹ امتحان کیا اور میرے کام کو بھی دیکھا + چالیس برس تک میں اُس پشت سے ناراض رہا
۱۰ اور میں نے کہا یے وے لوگ ہیں کہ جنکے دل ہر وقت گمراہ ہوتے ہیں + اور اُنہوں نے میری راہوں کو نہیں پہچانا + کہ جن سے میں نے اپنے غصے میں قسم کھائی کہ وے میری آرام گاہ
۱۱ میں داخل نہ ہونگے +

۹۶ زبور-۲ آؤ خداوند کے لئے ایک نیا گیت گاؤ - خداوند کے لئے گاؤ ای ساری زمین + خداوند کے لئے گاؤ اور اُس کے نام کو مبارک کہو - روز بروز اُسکی نجات کی بشارت دو + اُمتوں کے درمیان اُس کے جلال کو اور ساری قوموں کے بیچ اُسکی عجائب قدرتوں کو بیان کرو +
۴ کیونکہ خداوند بزرگ اور نہایت ستائش کے لائق ہی - وہی سارے معبودوں کی نسبت سے زیادہ مہیب ہی + کہ اُمتوں کے سارے معبود ہیچ ہیں - پر آسمانوں کا بنانیوالا
۵ خداوند ہی + عظمت اور حشمت اُس کے آگے ہیں توانائی اور جمال اُس کے مقدس میں ہیں +
۶ خداوند کی جانو ای لوگوں کے گھرانو خداوند کی حشمت و قوت جانو + خداوند کی اُس کے
۷ ۸ نام کے لائق بزرگی کرو - ہدیہ لاؤ - اور اُسکی بارگاہوں میں آؤ + خداوند کو حسن تقدس کے
۹

١٠ ساتھ سجدہ کرو ای ساری زمین اُس کے حضور کانپتی رہ + قوموں کے درمیان کہو کہ خداوند سلطنت
کرتا ہی - اِس لئے جہان قائم ہی وہ جنبش نہیں پاتا - وہ صداقت سے لوگوں کا اِنصاف کریگا +
١١ آسمان خوشی کریں اور زمین شادیانہ بجاوے - سمندر اور اُسکی معموری شور کریں +
١٢ | ١٣ میدان اُس سب سمیت جو اُنمیں ہی باغ باغ ہوویں - بن کے سارے درخت لہلہاویں خداوند
کے آگے - کیونکہ وہ آتا ہی - وہ زمین کی عدالت کرنے آتا ہی - وہ صداقت سے جہان کی اور
اپنی سچائی سے لوگوں کی عدالت کریگا +

٩٧ زبور ١ خداوند سلطنت کرتا ہی - زمین خوشی کرے چھوٹے بڑے جزیرے شاد ہوویں + بدلیاں
٢ اور کالی گھٹائیں اُس کے آس پاس ہیں - صداقت اور عدالت اُس کے تخت کی بنیاد
٣ ہیں + ایک آگ اُس کے آگے آگے جاتی ہی اور اُس کے دشمنوں کو ہر طرف جلاتی ہی +
٤ | ٥ اُسکی بجلیوں نے عالم کو روشن کیا زمین دیکھتے ہی کانپ گئی + پہاڑ خداوند کے حضور سے
٦ موم کی مانند پگھل گئے ساری زمین کے خداوند کے روبرو + آسمان اُسکی صداقت کی
منادی کرتے ہیں اور ساری اُمتیں اُس کے جلال کو دیکھتی ہیں +
٧ شرمندہ ہوویں وے سب جو کھودے ہوئے بُت پوجتے ہیں اور مورتوں پر پھولتے
٨ ہیں - ای سارے معبودو تم اُسے سجدہ کرو + صیہون نے سُنا اور مگن ہوئی - یہوداہ کی
٩ بیٹیاں ای خداوند تیری عدالتوں سے خوشوقت ہوئیں + کیونکہ ای خداوند تو ساری زمین
پر بالا ہی - تو سارے معبودوں سے نپٹ سربلند ہی +
١٠ تم جو خدا کے چاہنے والے ہو بدی سے کینہ رکھو - وہ اپنے مقدسوں کی جانوں
١١ کا نگہبان ہی - وہی اُنکو شریروں کے ہاتھہ سے چھڑاتا ہی + نور صادقوں کے لئے بویا گیا
١٢ ہی اور خوشی اُنکے لئے جن کے دل سیدھے ہیں + ای صادقو تم خداوند میں خوش ہو اور
اُسکی قدوسی کو یاد کرکے شکر کرو +

خداوند کے لئے ایک نیا گیت گاؤ- کیونکہ اُس نے عجائبات کئے- اُس کے دہنے ہاتھ اور
مقدس بازو نے اُسے فتح بخشی- خداوند نے اپنی نجات ظاہر کی- اُس نے اپنی صداقت اُمتوں
کو کھول کے دکھلائی+ اُس نے اسرائیل کے گھرانے کی بابت اپنی رحمت اور امانت کو یاد فرمایا
زمین کے سارے کناروں نے ہمارے خدا کی نجات کو دیکھا+

اے ساری زمین خداوند کے لئے خوشی کا نعرہ مار- آواز بلند کر اور خوشی منا کے مدح گا+
خداوند کے لئے بربط بجا کے گاؤ- بربط بجا کے اور سُر باندھ کے گاؤ+ نرسنگے اور قرنائی پھونکتے
ہوئے خداوند بادشاہ کے آگے خوشی کی آوازیں کرو+

سمندر اور اُسکی معموری شور مچاویں- ساری دُنیا بھی اور سب جو اُس میں بستے
ہیں+ نہریں تال دیویں اور پہاڑیاں ملکے خوشیاں کریں+ خداوند کے آگے- کہ وہ زمین
کی عدالت کرنے آتا ہے- وہ صداقت سے دُنیا کی اور راستی سے اُمتوں کی عدالت کریگا+

خداوند سلطنت کرتا ہے- اُمتیں کانپیں- وہ کروبیوں کے اوپر تخت نشین ہے- زمین لرزے+
خداوند صیہون میں بزرگ ہے اور وہ ساری قوموں پر بلند ہے+ وے تیرے بزرگ اور مہیب
نام کی ستائش کریں کہ وہ قدوس ہے- بادشاہ کی توانائی بھی عدالت کو دوست رکھتی ہے
تو نے صداقت کو قائم کیا- اور تو نے عدالت اور صداقت کو بنی یعقوب میں انجام دیا+ تم خداوند
ہمارے خدا کو بزرگ جانو اور اُس کے پانوؤں کی کُرسی کے پاس سجدہ کرو- وہ قدوس ہے+
موسیٰ اور ہارون اُس کے کاہنوں کے درمیان اور سموایل اُنکے بیچ جو اُس کے نام لیوا
ہیں- وے خداوند کو پکارتے تھے اُس نے اُنکی سُنی+ اُس نے بدلی کے ستون میں سے
اُنکے ساتھ باتیں کیں- اُنہوں نے اُسکی شہادتوں اور قول کو جو اُس نے اُنہیں بخشا حفظ
کیا+ اے خداوند ہمارے خدا تو نے اُنکی سُنی ہے- تو اُنکا بخشنیوالا خدا تھا اگرچہ تو اُنکے بداعمال کا
بدلا بھی اُنسے لیتا تھا+ خداوند ہمارے خدا کو بزرگ جانو اور اُسکے مقدس پہاڑ کے آگے سجدہ
کرو- کہ خداوند ہمارا خدا قدوس ہے+

# شکرگذاری کا زبور

ای ساری سرزمینو خداوند کے لئے خوشی کا نعرہ مارو + خوشی سے خداوند کی عبادت کرو- گاتے ہوئے اُس کے حضور میں حاضر ہو + تم جانو کہ خداوند وہی خدا ہی- اُسی نے ہم کو بنایا نہ کہ ہم نے اپنے تئیں- ہم اُس کے لوگ ہیں اور اُسکی چراگاہ کی بھیڑیں + شکرگذاری کرتے ہوئے اُس کے دروازوں میں اور حمد کرتے ہوئے اُسکی بارگاہوں میں داخل ہو- اُسکا احسان مانو- اُس کے نام کو مبارک کہو + کہ خداوند بھلا ہی- اُسکی رحمت ابدی ہی اور اُسکی وفاداری پشت در پشت ہی +

۱۰۰ زبور ۲ ۳ ۴ ۵

# داؤد کا زبور

میں رحمت اور عدالت کے گیت گاؤنگا- ای خداوند میں تیری ستائش کے گیت گاؤنگا + میں کامل راہ میں دانشمندی کے ساتھ چلونگا + تو مجھ پاس کب آویگا ہ میں اپنے گھر میں کامل دل سے ٹہلتا پھرونگا + میں اپنی آنکھوں کے روبرو کسی بری چیز کو نہ رکھونگا- میں کجروؤں کے کام سے دشمنی رکھتا- مجھے اُس سے کچھ علاقہ نہ ہوگا + کج دلا آدمی میرے یہاں سے چلا جاوے- میں شریر سے آشنائی نہ کرونگا + وہ جو چھپکے اپنے ہمسائے پہ تہمت لگاتا ہی میں اُسے جان سے مارونگا- وہ جو بلند نگاہ ہی اور وہ جسکے دل میں غرور سمایا میں اُسکی برداشت نہ کرونگا + میری آنکھیں ملک کے ایمانداروں پر ہیں کہ وے میرے ساتھ رہیں- وہ جو کامل راہ پر چلتا ہی میری خدمت کریگا + وہ جو دغاباز ہی میرے گھر کے اندر نہ رہیگا اور جھوٹھ کہنیوالا میری نظر تلے نہ ٹھہریگا + میں ملک کے سارے شریروں کو سویرے فنا کرونگا تاکہ خداوند کے شہر سے سارے بدکرداروں کو کاٹ ڈالوں +

۱۰۱ زبور ۲ ۳ ۴ ۵ ۶ ۷ ۸

# ایک مصیبت زدہ کی نماز جو مجبور ہو کے خداوند کے آگے اپنا بُرا حال بیان کرتا ہی +

ای خداوند میری دعا سن اور میری فریاد کو اپنے حضور پہنچنے دے + اپنا مُنہہ مجھہ سے نہ چھپا - میری تنگی کے دن میری طرف کان رکھہ - جس دن میں پکاروں جلد مجھے جواب دے + کہ میری عمر دھوئیں کی طرح غائب ہو جاتی اور میری ہڈیاں لکڑی کی مانند جل جاتیں + میرا دل کھیتی کی مانند مارا پڑا اور سوکھہ گیا - میں روٹی کھانا بھی بھول جاتا + میرے کراہنے کے شور سے میری ہڈیاں میرے گوشت سے آملیں + میں جنگلی حواصل کی مانند ہوں - میں ویرانے کا اُلّو بنگیا + میں پڑا جاگتا ہوں اور گورے کی طرح چھت کے اوپر اکیلا رہتا + میرے دشمن سارے دن مجھے ملامت کرتے ہیں - وے جو مجھہ پر جھنجلاتے ہیں میرا نام لیکے قسم کھاتے ہیں + کیونکہ میں روٹی کی جگہ خاک پھانکتا ہوں اور اپنے پانی میں آنسو ملاتا ہوں + تیرے غضب اور قہر کے سبب سے - کیونکہ تو نے مجھہ کو برپا کیا پھر گرا دیا + میری عمر کے دن سایہ کی طرح گھٹتے ہیں اور میں گھاس کی مانند مرجھایا +

پر تو ای خداوند ابد تک باقی رہیگا اور تیرا ذکر پشت در پشت + تو اُٹھیگا اور صیہون پر رحمت کریگا کہ اُس پر رحمت کرنیکا وقت ہی ہاں اُسکا معین وقت پہنچا ہی + کہ تیرے بندے اُس کے پتھروں کو چاہتے ہیں اور اُسکی خاک پر شفقت کرتے ہیں + اور قومیں خداوند کے نام سے ڈرینگی اور زمین کے سارے بادشاہ تیرے جلال سے + کیونکہ خداوند صیہون کو بنا کرتا وہ اپنے جلال میں ظاہر ہوتا + وہ محتاج کی دعا کی طرف متوجہ ہوتا اور اُنکی دعا کو حقیر نہیں جانتا +

یہہ پچھلی پشت کے لئے لکھا جائیگا - اور لوگ جو پیدا ہووینگے خداوند کی ستائش کرینگے + کہ اُس نے اپنے بلند اور مقدس مکان پر سے نگاہ کی - خداوند نے آسمان پر سے زمین پر نظر کی - تا کہ قیدی کا کراہنا سُنے - اور کہ اُنہیں جن پر قتل کا فتویٰ ہوا ہی چھڑاوے + تا کہ صیہون

۲۲ میں خداوند کا نام بیان کیا جاوے اور یروسلم میں اُسکی ستائش ہووے ۔ جب کہ اُمتیں اور مملکتیں خداوند کی عبادت کے لئے ایک ساتھ جمع ہوویں +

۲۳ اُس نے راہ میں میرا زور گھٹا دیا ۔ میری عمر کو کوتاہ کیا + ۲۴ میں نے کہا اے میرے خدا میری آدھی عمر میں مجھ کو نہ اُٹھا لے ۔ تیرے برس پشت در پشت ہیں ۔ ۲۵ تو نے قدیم سے زمین کی بنا ڈالی ۔ آسمان بھی تیرے ہاتھ کی صنعتیں ہیں + ۲۶ وے نیست ہو جائینگے پر تو باقی رہیگا ۔ ہاں وے سب پوشاک کی مانند پرانے ہو جائینگے ۔ تو اُنہیں لباس کی مانند بدلیگا اور وے مبدل ہووینگے ۔ ۲۷ پر تو وہی ہے اور تیرے برسوں کی انتہا نہ ہوگی + ۲۸ تیرے بندوں کے فرزند بسے رہینگے اور اُنکی نسل تیرے حضور قائم رہیگی ++

## داؤد کا زبور

۱۰۳ زبور ۱ اے میری جان خداوند کو مبارک کہہ ۔ اور وہ سب جو مجھ میں ہو اُس کے مقدس نام کو + ۲ خداوند کو مبارک کہہ اے میری جان ۔ اور اُسکی سب نعمتوں کو فراموش نہ کر ۔ ۳ وہ تیری ساری بدکاریوں کو بخشتا ہے ۔ وہ تجھے ساری بیماریوں سے شفا دیتا ہے ۔ ۴ وہ تیری جان ہلاکت سے بچاتا ہے ۔ وہ تجھ پر شفقت اور رحمتوں کا تاج رکھتا ہے ۔ ۵ وہ تیری عمر کو اچھی اچھی چیزوں سے آسودہ کرتا ہے ۔ کہ تو عقاب کی مانند از سر نو جوان ہوتا ہے +

۶ خداوند سارے مظلوموں کے لئے صداقت اور انصاف کرتا ہے + ۷ اُس نے اپنی راہیں موسیٰ کو بتلائیں اور اپنے کام بنی اسرائیل کو + ۸ خداوند رحیم اور کریم ہے غصے ہونے میں دھیما اور شفقت میں بڑھکر ہے + ۹ اُسکا جھنجھلانا دائمی نہیں ۔ وہ اپنے غصے کو ابد تک نہیں رکھ چھوڑتا + ۱۰ اُس نے ہمارے گناہوں کے موافق ہم سے سلوک نہیں کیا اور ہماری بدکاریوں کے مطابق بدلا نہیں دیا ۔ ۱۱ بلکہ جس طرح سے آسمان زمین کے اوپر بلند ہے اُسی طرح اُسکی رحمت اُنپر بڑی ہے جو اُس سے ڈرتے ہیں + ۱۲ پورب پچھم سے جتنا دور ہے اُتنی دور تک اُس نے ہماری خطاؤں کو ہم سے

جدا کیا - جس طرح باپ بیٹوں پر ترس کھاتا ہی اُسی طرح خداوند اُنپر جو اُس سے ڈرتے ہیں
ترس کھاتا ہی + کہ وہ ہماری حقیقت کو جانتا ہی - وہ یاد رکھتا ہی کہ ہم مٹی ہیں +
اِنسان جو ہی اُس کے دن گھاس کی مانند ہیں - وہ جنگلی گل کی مانند پھولتا ہی + کہ ہوا
اُس پر سے گذری اور وہ نہیں - اور اُسکا مقام پھر اُسے نہ پہچانیگا + لیکن خداوند کی رحمت
اُنپر جو اُس سے ڈرتے ہیں ازل سے ابد تک ہی اور اُسکی صداقت فرزندوں کے فرزندوں
پر - جو کہ اُس کے عہد کو حفظ کرتے ہیں اور اُس کے حکموں کو یاد کرکے اُنپر عمل کرتے ہیں +
خداوند نے آسمانوں پر اپنا تخت قائم کیا اور اُسکی بادشاہت سب پر مسلط ہی + خداوند
کو مبارک کہو ای اُسکے فرشتو تم جو زور میں سبقت لیجاتے ہو اور اُس کے حکموں پر عمل کرتے ہو
اور اُس کے کلام کی آواز کو سُنتے ہو + خداوند کو مبارک کہو ای سب اُس کے لشکرو ای
اُس کے خدمت کرنیوالو تم جو اُسکی مرضی پر چلتے ہو + خداوند کو مبارک کہو ای اُس کے
سارے مخلوق اُسکی مملکت کے ہر مقام میں - ای میری جان تو خداوند کو مبارک کہہ +

ای میری جان خداوند کو مبارک کہہ + ای خداوند میرے خدا تو نہایت بزرگ ہی - تو حشمت
اور جلال کا لباس پہنے ہوئے ہی + وہ نور کو پوشاک کی مانند پہنتا ہی اور آسمانوں کو پردے
کی مانند پھیلاتا ہی - وہ اپنے بالاخانوں کو پانیوں میں بناتا ہی اور بدلیوں کو اپنی رتھ ٹھہراتا
ہی اور ہوا کے بازوؤں پر وہ سیر کرتا ہی - وہ اپنے فرشتوں کو روحیں بناتا ہی اور اپنے خدمتگذاروں
کو آگ کا شعلہ +

اُس نے زمین کو اُسکی بنیادوں پر بنایا کہ اُسے کبھی اَبدالآباد جنبش نہیں + تو نے اُسکو گہراؤ
سے ایسا ڈھانپا جیسے لباس سے اور پانی پہاڑوں کے اوپر کھڑے تھے + وہ تیری گھڑکی
سے بھاگے اور تیری گرجنیوالی آواز سے گریزاں ہوئے + پہاڑوں پر چڑھتے ہیں وے وادیوں
میں اُس جگہ کے بیچ جو تو نے اُنکے لئے بنائی اُتر جاتے ہیں + تو نے ایک حد باندھی ہی اُس سے وے
گذرتے نہیں اور زمین کو پھر چھپانے کے لئے نہیں آتے +

۱۰ ۱۱ وہ چشموں کو جاری کر کے ندیوں میں بھیجتا وے پہاڑوں کے بیچ بہتی ہیں + اور وے
میدان کے ہر ایک چوپائے کو پانی دیتی ہیں - گورخر بھی اُس سے اپنی پیاس بجھاتے
۱۲ ہیں + اُنکے آسپاس ہوائی پرندے بسیرے لئے ہیں - وے ڈال ڈال پر چہچہاتے ہیں +
۱۳ وہ اپنے بالاخانوں سے پہاڑوں کو سیراب کرتا ہی - تیری صنعتوں کے پھلوں سے زمین
۱۴ آسودہ ہی + چوپایوں کے لئے گھاس اور انسان کی خدمت کے لئے سبزی وہی اُگاتا ہی - تاکہ
۱۵ وہ زمین سے خوراک پیدا کرے - اور مے جو انسان کے دل کو خوش کرتی ہی اور روغن سے
زیادہ چہرے کو چمکاتی ہی اور روٹی جو انسان کے دل کو توانائی بخشتی ہی +

۱۶ ۱۷ خداوند کے درخت تری سے سیر ہیں - لبنان کے دیودار جو اُس نے لگائے جنمیں
۱۸ پرندے آشیانے بناتے ہیں - اور لکلک جو ہی سرو کے درختوں میں اُسکا گھر ہی + اور
اونچے پہاڑ کوہی بکروں کے لئے ہیں - اور چٹان جنگلی خرگوشوں کی پناہ کے لئے +

۱۹ اُس نے چاند کو وقت کے تعداد کے لئے بنایا اور آفتاب اپنے غروب کی جگہ جان رکھتا
۲۰ ۲۱ ہی + تو اندھیرا کرتا اور رات ہوتی جس میں سارے جنگلی حیوان سیر کرتے ہیں + شیر بچے اپنے
۲۲ شکار کے لئے گرجتے ہیں اور خدا سے اپنی خوراک مانگتے ہیں + آفتاب نکلتے ہی وے جمع ہوتے
۲۳ ہیں اور اپنی ماند میں لیٹ جاتے ہیں + انسان اپنے کاروبار کے لئے باہر نکلتا ہی اور شام تک
۲۴ اپنی محنت کے لئے + اے خداوند تیری صنعتیں کیا ہی بہت ہیں! تو نے اُن سب کو حکمت سے
بنایا - زمین تیرے مال سے پُر ہی +

۲۵ پھر یہ ایسا بڑا اور چوڑا سمندر ہی جس میں بے شمار چلنیوالے چھوٹے بڑے جانور
۲۶ موجود ہیں + اُس میں جہاز رواں ہیں اور وہ لویتان بھی جو تو نے بنایا تاکہ اُس میں کھیلتا پھرے +
۲۷ ۲۸ یے سب تیری طرف تکتے ہیں کہ تو اُنکو وقت پر اُنکی خوراک پہنچا دیوے + جو تو اُنہیں
دیتا ہی سو وے لیتے ہیں - تو اپنی مٹھی کھولتا ہی تو وے اچھی چیزوں سے سیر ہوتے ہیں +
۲۹ تو اپنا منہہ چھپاتا ہی وے حیران ہوتے ہیں - تو اُنکا دم پھیر لیتا ہی وے مر جاتے ہیں اور

اپنی ماٹی میں پھر مل جاتے ہیں + تو اپنا دم بھیجتا ہی - وے پیدا ہوتے ہیں اور تو روئے زمین
کو از سر نو آراستہ کرتا ہی +
خداوند کا جلال ابدی ہی - خداوند اپنی صنعتوں سے خوش ہی + وہ زمین پر نگاہ
کرتا ہی سو کانپ جاتی ہی - وہ پہاڑوں کو چھوتا ہی سو اُنسے دھواں اُٹھتا ہی +
میں تو جب تک جیتا رہونگا تب تک خداوند کے گیت گاؤنگا - میں جب تک موجود
رہونگا اپنے خدا کی ستائش کے گیت گاؤنگا + میرے غور کا مضمون اُسے پسند آوے -
میں خداوند سے مسرور رہونگا + کاش کہ گناہ کرنیوالے زمین پر سے فنا ہو جاویں اور شریر
باقی نہ رہیں! ای میری جان خداوند کو مبارکباد کہہ + خداوند کی ستائش کرو +

خداوند کا شکر کرو - اُس کا نام لو - لوگوں کے درمیان اُس کے کاموں کے بیان کرو + اُسکے
لئے گاؤ اُسکی حمد کے گیت گاؤ - اُس کے سب عجائب کاموں کا چرچا کرو + اُس کے مقدس نام
پر فخر کرو - خداوند کے طالبوں کے دل خوش وقت ہوویں + خداوند کے اور اُسکی قوت
کے طالب ہو - سدا اُس کے چہرے کے خواہاں رہو + اُس کے عجائب کاموں کو جو اُس نے
کئے اُس کے غرائب کو بھی یاد کرو اور اُن عدالت کے حکموں کو جو اُس نے اپنے منہہ سے فرمائے +
ای ابرہام اُس کے بندے کی نسل بنی یعقوب اُس کے برگزیدو +
وہی خداوند ہمارا خدا ہی - تمام زمین میں اُسکی عدالتیں ہیں + اُس نے ابد تک اپنے
عہد کو اُس سخن کو جو اُس نے ہزار پشتوں کے لئے فرمایا ہی یاد رکھا - وہی عہد جو اُس نے ابرہام
سے کیا اور اضحاق سے اُسکی قسم کھائی - اور اُسے یعقوب کے لئے ایک شریعت اور اسرائیل کے
لئے ایک عہد ابدی ٹھہرایا - یہہ کہتے ہوئے کہ میں کنعان کی زمین تجھہ کو دیتا ہوں - یہہ تیرا موروثی
حصّہ ہی - جس وقت کہ وے شمار میں کم تھے اور بہت تھوڑے اور اُس زمین میں پردیسی تھے +
اور وے قوم بہ قوم اور مملکت بہ مملکت پڑے پھرتے تھے + اُس نے کسی کو اُنپر ظلم کرنے نہ دیا -

۱۵ اُس نے اُنکی خاطر بادشاہوں کو ملامت کی + کہ میرے ممسوحوں کو مت چھوؤ اور میرے نبیوں سے بدی نہ کرو +

۱۶ بلکہ اُس نے کال کو بُلایا کہ اُس سرزمین میں ہووے - اُس نے روٹی کی ساری ٹیک

۱۷ توڑ دی - اُس نے اُنکے آگے ایک شخص کو بھیجا - یوسف بیچا گیا کہ غلام ہو - جس کے پانؤں کو

۱۸ اُنہوں نے بیڑیاں پہنا کے دُکھہ دیا - اُسکی جان لوہے کی قید ہوئی + جس وقت تک

۱۹ کہ اُس کا کلام پورا ہوا - کہ خداوند کے سخن سے وہ تایا گیا + بادشاہ نے لوگ بھیجے اور اُسے

۲۰ رہائی دی - قوموں کے حاکم نے اُسے آزاد کیا + اُس نے اُسے اپنے گھر کا مختار اور اپنی ساری

۲۱ ملکیتوں پر حاکم ٹھہرایا - تاکہ اُس کے سرداروں کو جب چاہے باندھہ ڈالے اور اُس کے

۲۲ بزرگواروں کو دانائی سکھلاوے +

۲۳ اِسرائیل بھی مصر میں آیا اور یعقوب حام کی زمین میں مسافر ہوا - اور اُس نے اپنے

۲۴ لوگوں کو نہائت ہی بڑھایا اور اُنہیں اُنکے دشمنوں سے زیادہ قوی کیا + اُس نے اُنکے

۲۵ دلوں کو پھیرا کہ وے اُس کے لوگوں سے عداوت کرنے لگے اور اُسکے بندوں سے دغابازی +

۲۶ تب اُس نے اپنے بندے موسیٰ کو اور اپنے برگزیدہ ہارون کو بھیجا + اُنہوں نے اُنکے

۲۷ درمیان اُسکی نشانیوں کو دکھلایا اور حام کی زمین میں معجزوں کو + اُس نے تاریکی بھیجی سو

۲۸ اندھیرا ہوا - اور اُنہوں نے اُسکے حکموں سے سرکشی نہ کی + اُس نے اُنکے پانیوں کو لہو بنایا اور

۲۹ اُنکی مچھلیوں کو مار ڈالا + اُنکی سرزمین نے بہت سے مینڈک اُگلے - اُنکے بادشاہوں کی کوٹھریوں

۳۰ میں بھی + اُس نے حکم کیا اور ڈانسیں اور مچھر اُنکی سب حدود میں آئیں + اُس نے مینھہ

۳۱ کی جگہ اُنپر اولے برسائے - اور اُنکی سرزمین پر دھدھکتی آگ بھیجی + اُس نے اُنکے انگوروں

۳۲ کو اور اُنکے انجیروں کو برباد کیا اور اُنکی حدود کے درخت توڑ ڈالے + اور اُس نے حکم کیا اور

۳۳ ٹڈیاں آئیں - ملخ بھی نکلے اور وے بے شمار تھے - وے اُنکی زمین کی ساری سبزیاں کھا گئے

۳۴ اور اُنکے ملک کے میوے نگل گئے + اور اُس نے اُنکی سرزمین میں سارے پلوٹھے مارے

۳۵ اُنکی تمام قوت کے پہلے پھل +

اور وہ اُنہیں روپے اور سونے کے ساتھہ نکال لایا اور اُنکے فرقوں میں ایک بھی ناتوان نہ تھا۔ اُنکے نکل جانے سے مصر خوش ہوا۔ کیونکہ اُنکا خوف اُنپر پڑا تھا۔ اُس نے بدلی کو پھیلایا تاکہ سایہ کرے۔ اور آگ کو تاکہ رات کو روشن کرے + اُنہوں نے مانگا اُس نے بٹیریں پہنچادیں اور اُنکو آسمانی روٹی سے سیر کیا + اُس نے چٹان کو چیرا اور پانی اُچھلے۔ پانی نہر کی مانند خشکی پر بہے۔ کیونکہ اُس نے اپنے مقدس کلام کو اور اپنے بندے ابرہام کو یاد کیا + وہ اپنے لوگوں کو خوشی کے ساتھہ اور اپنے برگزیدوں کو شادیانے کے ساتھہ نکال لایا۔ اور اُنہیں قوموں کی سرزمینیں دیں۔ اُنہوں نے قوموں کا حاصل میراث پائی۔ تاکہ وے اُس کے حقوق کو حفظ کریں اور اُسکی شرعوں کو یاد رکھیں + خداوند کی ستائش کرو +

خداوند کی ستائش کرو + خداوند کا شکر کرو کیونکہ وہ بھلا ہے۔ اور اُسکی رحمت ابدی ہے + کون خداوند کی قدرتوں کی تقریر کرسکتا ہے؟ اُسکی ساری ستائشیں کون سُنا سکتا ہے؟ مبارک وے جو انصاف کو یاد رکھتے ہیں۔ اور وہ جو ہمیشہ صداقت کے کام کرتا ہے +

اے خداوند مجھہ پر یاد کر کے وہ مہربانی کر جو تو اپنے لوگوں پر کرتا ہے۔ ہاں مجھہ پر اپنی نجات لیکے متوجہ ہو۔ تاکہ میں تیرے برگزیدوں کی بھلائی دیکھوں۔ اور تاکہ میں تیری قوم کی خوشوقتی سے خوش ہوؤں اور تیری میراث کے ساتھہ فخر کروں +

ہم نے اپنے باپ دادوں سمیت گناہ کئے۔ ہم نے نافرمانی کی۔ ہم نے شرارت کی ہمارے باپ دادے مصر کے بیچ تیری عجائب قدرتوں کو نہ سمجھے۔ اُنہوں نے تیری رحمتوں کی کثرت کو یاد نہ کیا۔ بلکہ دریا پر دریائے قلزم پر بغاوت کی + لیکن اُس نے اپنے نام کے لئے اُنہیں بچایا تاکہ اپنی قدرت ظاہر کرے + اور اُس نے دریائے قلزم کو ڈانٹا سو وہ سوکھہ گیا۔ وہ اُنہیں گہرائیوں میں سے پار لے گیا جیسے بیابان میں سے + اُس نے اُنہیں اُس کے ہاتھہ سے جو اُنکا کینہ رکھتا تھا رہائی دی اور دشمن کے ہاتھہ سے خلاصی بخشی + اور پانیوں نے اُنکے

۱۲ بیرپوں کو چھپا لیا۔ اُنمیں سے ایک بھی نہ بچا + تب وے اُسکی باتوں پر ایمان لائے۔ اُنہوں نے
اُسکی حمد و ثنا گائی +

۱۳ ۱۴ وے جلد اُس کے کاموں کو بھول گئے۔ اور اُسکی صلاح کے انتظار میں نہ رہے + اُنہوں
نے جنگل میں حرص سے خواہش کی اور بیابان میں خدا کو آزمایا + اُس نے اُنکا مطلب روا کیا ۱۵
پر اُنکی جانوں میں لاغری بھیجی + اُنہوں نے خیمہ گاہ میں موسیٰ پر اور خداوند کے مقدس مرد ہارون ۱۶
پر حسد کیا + سو زمین پھٹی اور داتن کو نگل گئی۔ اور ابرام کی جماعت کو ڈھانپ لیا + ہاں ۱۷ ۱۸
اُنکی جماعت میں آگ بھڑکی۔ اُس شعلے نے شریروں کو بھسم کر دیا +

۱۹ اُنہوں نے حورب میں ایک بچھڑا بنایا اور ڈھالی ہوئی مورت کے آگے سجدہ کیا +
۲۰ ۲۱ اِس طرح اُنہوں نے اپنے جلال کو ایک بیل کی شبیہ سے جو گھاس کھاتا ہے بدل ڈالا + اُنہوں
۲۲ نے اپنے نجات دینیوالے خدا کو بھلا دیا جس نے مصر میں بڑے بڑے کام کئے تھے۔ عجائب
۲۳ کام حام کی زمین میں۔ اور مہیب کام دریائے قلزم پر + اور اُس نے فرمایا کہ میں اُنہیں ہلاک
کرونگا۔ اگر اُسکا برگزیدہ موسیٰ اُس درار میں اُسکے آگے نہ کھڑا ہوتا تاکہ اُس کے غضب کو
پھیرے نہ ہووے کہ وہ اُنہیں نابود کر ڈالے +

۲۴ ۲۵ ہاں اُنہوں نے اُس دلپذیر سرزمین کی تحقیر کی۔ وے اُس کے سخن پر ایمان نہ لائے۔ بلکہ
۲۶ اپنے خیموں میں کڑکڑائے اور خداوند کی آواز کے شنوا نہ ہوئے + تب اُس نے اپنا ہاتھ
۲۷ اُنپر اُٹھایا کہ اُنہیں بیابان میں گرا دے۔ اور اُنکی نسل کو بھی اُمتوں میں گرا دے اور اُنہیں ملکوں
میں تتر بتر کر دے +

۲۸ ۲۹ وہاں وے بعل فغور سے مل گئے اور مُردوں کی قربانیاں کھانے لگے + اُنہوں نے اُسکو
۳۰ اپنے عملوں سے غصہ دلایا۔ اور وبا اُنمیں پھوٹ نکلی + اُس وقت فینحاس اُٹھا اور انصاف کیا۔
۳۱ سو وبا جاتی رہی + اور یہہ اُس کے لئے صداقت گنی گئی پشت در پشت ابد تک +
۳۲ ۳۳ اُنہوں نے پھر اُسکو مریبہ کے پانیوں پر غصہ دلایا۔ سو موسیٰ کو اُنکے سبب زیان ہوا۔ کیونکہ
اُنہوں نے اُسکی روح کو دق کیا ایسا کہ وہ اپنے لبوں سے نامناسب بولا +

اُنہوں نے اُن قوموں کو جنکی بابت خداوند نے اُنہیں حکم دیا تھا مار نہ ڈالا + بلکہ غیر اُمتوں سے میل کیا اور اُنکے کام سیکھے - اور اُنکے بتوں کی پرستش کی جو اُنکے لئے پھندا ہوئے + اُنہوں نے اپنے بیٹوں اور اپنی بیٹیوں کو شیاطین کے لئے قربانی کیا - اور بے قصوروں کا یعنے اپنے بیٹوں اور اپنی بیٹیوں کا خون کیا - کہ اُنہوں نے اُنکو کنعان کے بتوں کے آگے ذبح کیا اور زمین لہو سے ناپاک ہوئی + یوں ہی وے اپنے کاموں سے آلودہ ہوئے اور اپنے فعلوں سے زناکار بنے +

تب خداوند کا غصہ اپنے لوگوں پر بھڑکا ایسا کہ اُس نے اپنی میراث سے بھی نفرت کی - اور اُس نے اُنہیں غیر قوموں کے قبضے میں کر دیا - سو وے جو اُنکا کینہ رکھتے تھے اُنپر مسلط ہوئے + اُنکے دشمنوں نے اُنکو ستایا - وے زیر دست ہو کے اُنکے تابع ہو گئے + اُس نے بارہا اُنکو رہائی دی - پر اُنہوں نے اپنی مشورت سے اُسے بیزار کیا - اور وے اپنی بدکاری کے سبب پست کئے گئے + سو اُس نے اُنکے دکھ پر نظر کی جب کہ اُس نے اُنکا نالہ سُنا + اور اُسنے اُنکے لئے اپنے عہد کو یاد فرمایا اور اپنی رحمتوں کی فراوانی کے مطابق پچھتایا + اُس نے ایسا کیا کہ اُن سب نے بھی جو اُنہیں اسیر کر کے لے گئے اُنپر ترس کھایا +

اے خداوند ہمارے خدا ہم کو رہائی بخش اور ہم کو غیر قوموں میں سے جمع کر لے تاکہ تیرے مقدس نام کا شکر کریں - اور تیری ستائش پر فخر کریں - خداوند اسرائیل کا خدا ازل سے ابد تک مبارک ہووے - اور سارے لوگ بولیں آمین خداوند کی ستائش کرو +

خداوند کی شکرگذاری کرو کہ وہ بھلا ہے - اور اُسکی رحمت ابدی ہے + وے جو خداوند کے چھڑائے ہوئے ہیں یوں کہیں - جنہیں اُس نے دشمن کے ہاتھ سے رہائی بخشی اور اُنہیں سرزمینوں سے جمع کیا پورب اور پچھم اُتر اور دکھن سے +

وے بیابان میں اُس ویرانے میں جہاں راہ نہیں بھٹکتے تھے اُنہیں کوئی شہر نہ ملتا تھا جہاں بسیں + وے بھوکے اور پیاسے بھی ہوئے اُنکی جان اُنمیں غش کھائی تھی + سو اُنہوں

۷ نے اپنی بپت میں خداوند کو پکارا۔ اُس نے اُنکی مصیبتوں سے اُنہیں رہائی دی + اور اُنہیں
سیدھی راہ میں چلایا تاکہ وے بسنے لائق شہر میں پہنچیں ◦

۸ چاہئے کہ وے خداوند کے آگے اُسکی رحمت کی اور بنی آدم کے آگے اُس کے عجائب کاموں کی
۹ ستائش کریں! کیونکہ اُس نے ترستی ہوئی جان کو سیر کیا اور بھوکھے کا جی خوبی سے بھر دیا ہی + وے
۱۱ جو تاریکی میں اور موت کے سایہ میں بیٹھے تھے اور مصیبت اور لوہے سے جکڑے ہوئے تھے ۔ کہ اُنہوں
۱۲ نے خدا کے حکموں سے بغاوت کی اور حق تعالیٰ کی مصلحت کی حقارت کی ۔ اِس لئے اُس نے
۱۳ اُنکے دلوں کو مشقت سے عاجز کیا ۔ وے گر پڑے اور کوئی مددگار نہ تھا + تب اُنہوں نے اپنی بپت
۱۴ میں خداوند کو پکارا اور اُس نے اُنہیں اُنکی مصیبتوں سے چھڑایا + اُس نے اُنہیں تاریکی اور
موت کے سایہ تلے سے باہر نکالا اور اُنکے بندھنوں کو توڑ ڈالا +

۱۵ چاہئے کہ وے خداوند کے آگے اُسکی رحمت کی اور بنی آدم کے آگے اُس کے عجائب کاموں
۱۶ کی ستائش کریں! کیونکہ اُس نے پیتل کے دروازے توڑے اور لوہے کے بینڈے کاٹ دیئے +
۱۷ ۱۸ احمق اپنی بُری چال سے اور اپنی بدکاریوں کے سبب اپنے پر دُکھ لاتے تھے ! اُنکے جی کو ہر ایک طرح
۱۹ کے کھانے سے نفرت ہوئی اور وے موت کے دروازوں کے نزدیک آ پہنچے + تب اُنہوں نے اپنی
۲۰ مصیبت میں خداوند کو پکارا ۔ اُس نے اُنہیں اُنکے دُکھوں سے خلاصی دی ہی + اُس نے اپنا
کلام بھیجا اور اُنہیں چنگا کیا اور اُس نے اُنہیں اُنکے گڑھوں سے رہائی بخشی +

۲۱ چاہئے کہ وے خداوند کے آگے اُسکی رحمت کی اور بنی آدم کے آگے اُس کے عجائب کاموں
۲۲ کی ستائش کریں ! اور شکر کے ذبیحوں کو گذرانیں اور شادمانی سے اُس کے کاموں کو بیان کریں +
۲۳ وے جو جہازوں میں سمندر کی سیر کرتے ہیں ۔ وے جو بڑے پانیوں پر جا کے کاروبار کرتے
۲۴ ۲۵ ہیں ۔ وے ہی خداوند کے کاموں کو اور گہراؤ میں اُس کے عجائب کو دیکھتے ہیں + کیونکہ وہ حکم
۲۶ کرتا ہی اور طوفانی ہوا اُٹھتی ہی جو اُسکی موجوں کو بلند کرتی ہی + وے آسمان پر چڑھتے ہیں ۔ پھر
۲۷ گہراؤ میں اُترتے ہیں ۔ اُنکی جانیں پریشانی سے پگھل جاتی ہیں + وے بدمست کی طرح ڈگمگاتے
۲۸ اور لڑکھڑاتے ہیں ۔ اُنکے حواس بالکل اُڑ گئے ہیں + سو وے اپنی تنگی میں خداوند کو پکارتے ہیں ۔

اور وہ اُنکی مصیبتوں سے اُنہیں چھڑاتا + وہ آندھی کو تھما دیتا ہی ایسا کہ اُسکی موجیں قرار پکڑتی ہیں + تب وے خوش ہوتے ہیں کہ اُنہیں چین ملا - وہی اُنکو جس بندر میں وے جایا چاہتے ہیں لے پہنچاتا ہی +

چاہئے کہ وے خداوند کے آگے اُسکی رحمت کی اور بنی آدم کے آگے اُسکے عجائب کاموں کی ستائش کریں! وے لوگوں کے مجمع میں اُسکی بڑائی کریں اور بزرگوں کی مجلس میں اُسکی ستائش کریں + وہ نہروں کو صحرا اور پانی کے چشموں کو سوکھی زمین کر ڈالتا ہی + پھل دار زمین کو شور کر دیتا ہی اُنکی شرارت کے سبب سے جو وہاں بستے ہیں + وہ بیابان کو جھیل اور خشک زمین کو چشمے بناتا ہی + وہاں وہ بھوکھوں کو بساتا ہی تاکہ وے رہنے کے لئے شہر تیار کریں - اور کھیتی کریں اور انگوروں کے باغ لگاویں جن سے افزائش کے پھل حاصل ہوویں + وہ اُنہیں برکت بھی دیتا ہی - سو وے بہت ہو جاتے ہیں اور اُنکی مواشی کو کم ہونے نہیں دیتا - وے پھر گھٹ جاتے ہیں اور ذلیل ہوتے ہیں ظلم اور مصیبت اور غم کے مارے + وہ امیروں پر ذلت ڈالتا ہی - اور ایسا کرتا ہی کہ وے بے راہ بیابان میں بھٹکتے پھرتے ہیں + وہ خاکساروں کو اُنکی عاجزی میں سے اُٹھا کھڑا کرتا ہی اور اُنکے گھرانوں کو گلّے کی طرح بناتا ہی + صادق لوگ دیکھینگے اور مسرور ہونگے اور سارے بدکاروں کا مُنہہ بند ہو جائیگا + وہ کونسا دانا ہی جو اِن کو ملاحظہ کرے؟ کہ وے خداوند کی رحمتوں کو خوب سمجھینگے +

## داؤد کا گیت یا زبور

اے خدا میرا دل قائم ہی - میں اپنی شوکت کے ساتھ گاؤنگا اور ستائش کرونگا + جاگ اے بین اور بربط میں سویرے جاگونگا + اے خداوند میں لوگوں کے درمیان تیری شکرگذاری کرونگا - میں قوموں کے بیچ تیری حمد گاؤنگا + کیونکہ تیری رحمت عظیم ہی بلکہ آسمانوں سے بڑھکر اور تیری امانتداری بدلیوں تک ہی + اے خدا تو آسمانوں پر سرفراز ہو اور تیرا جلال ساری زمین پر - تاکہ تیرے محبوب رہائی پاویں تو اپنے دہنے ہاتھ سے نجات دے اور میری سُن +

۷ خدا نے اپنے تقدس میں فرمایا ہی میں خوشی کرونگا میں سکم کو تقسیم کرونگا اور سکات کی وادی
۸ کو ماپونگا + جلعاد میرا ہی اور منسی بھی میرا اور افرائیم بھی میرے سر کا زور ہی اور یہوداہ میرا
۹ قانون ساز ہی - موآب میرے دھونے کا لگن ادوم پر میں اپنی جوتی چلاؤنگا فلستین پر
۱۰ میں شادیانہ بجاؤنگا + حصین شہر میں کون مجھے لیجائیگا؟ ادوم تک میرا راہبر کون ہوگا؟
۱۱ ای خدا کیا تو نہیں جس نے ہمیں رد کیا؟ ای خدا کیا تو نہیں جو ہمارے لشکروں کے
۱۲ ساتھ خروج نہیں کرتا؟ بپت میں ہماری کمک کر کہ آدمی کی مدد باطل ہی + خدا ہی سے
۱۳ ہم بہادری کرینگے - کیونکہ وہی ہمارے دشمنوں کو لتاڑ ماریگا +

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

۱۰۹ زبور ۱ ای خدا میرے محمود چپ مت ہو - کیونکہ انہوں نے شریر کا منہہ اور دغاباز کا دہن مجھ پر
۲ کھلوایا ہی - وے جھوٹھی زبان سے میرے ساتھ باتیں کرتے ہیں + انہوں نے کینہ کی باتوں
۳ سے مجھ کو گھیر لیا ہی اور وے بے سبب مجھ سے لڑتے ہیں + وے میری دوستی کے عوض
۴ میں مجھ سے دشمنی کرتے ہیں - پر میں جو ہوں سو دعا کرتا ہوں + انہوں نے میری نیکی کے عوض
۵ مجھ سے بدی کی ہی اور محبت کے بدلے میں عداوت +

۶ تو ایک شریر کو اس پر مقرر کر اور اس کے دہنے ہاتھ شیطان کھڑا رہے + کہ جب اسکی
۷ عدالت کیجاوے تو وہ مجرم ٹھہرے اور اسکی دعا گناہ گنی جاوے + اس کے دن تھوڑے
۸ ہوویں - اسکا عہدہ دوسرا پاوے + اس کے بچے یتیم ہوجاویں اور اسکی جورو بیوہ ہو جاوے +
۹ اس کے بچے سدا آوارہ رہیں اور بھیکھ مانگیں - وے اپنے ویرانوں سے خوراک ڈھونڈھتے
۱۰ پھریں + قرض خواہ سب کچھ جو اسکا ہو پکڑ لیجاوے اور پردیسی اسکی کمائی کو لوٹ لیویں +
۱۱ کوئی اس پر ترس نہ کھاوے - اور کوئی نہ ہو جو اس کے یتیموں پر رحم کرے + اسکی
۱۲ نسل باقی نہ رہے اور دوسری پشت میں اسکا نام مٹایا جاوے + اسکے باپ دادوں کی
۱۴ بدکاری خداوند کے حضور یادگار رہے اور اسکی ماں کا گناہ مٹایا نہ جاوے - وے نت خداوند کے
۱۵

۱۶ آگے موجود رہیں اور وہ زمین پر سے اُنکا تذکرہ نابود کردے + کیونکہ اُس نے رحیمی کو یاد نہ کیا
۱۷ مگر وہ مسکین اور محتاج کے پیچھے پڑا بلکہ دل شکستہ کے بھی تاکہ اُسکو قتل کرے + جیسا اُس نے
لعنت کرنے کو دوست رکھا سو وہ اُس پر آپڑے - اور جیسا وہ برکت چاہنے سے بیزار رہا سو وہ
۱۸ برکت اُس سے دور رہے + جیسا اُس نے لعنت کرنے کو خلعت کی مانند پہن لیا ویسے لعنت
پانی کی مانند اُسکی انتڑیوں میں اور تیل کی طرح اُسکی ہڈیوں میں گھسے + وہ اُس کے لئے ایسی
۱۹ ہووے جیسے پوشاک جس سے وہ ملبس ہوتا ہی اور جیسے پٹکا جو سدا اُسکی کمر کے گرد لپٹا رہتا ہی +
۲۰ خداوند کی طرف سے میرے دشمنوں کا اور اُنکا جو میری جان کو بُرا کہتے ہیں یہی بدلا ہووے +
۲۱ پر تو اے یہوواہ خداوند اپنے نام کے لئے مجھ سے سلوک کر - کہ تیری رحمت خوب ہی -
۲۲ مجھے نجات دے + کہ میں مسکین اور محتاج ہوں اور میرا دل مجھ میں چھدا ہوا ہی + میں ڈھلتے ہوئے
۲۳ سائے کی مانند تمام ہو چلا میں ٹڈی کی طرح اوپر تلے اُڑایا گیا ہوں + میرے گھٹنے فاقے سے سست
۲۴ ہو گئے اور میرا گوشت چکنائی کے بغیر ایک دھوکھا ہی + میں اُنکا ننگ ہوا - وے مجھے تاکتے
۲۵ ہیں اور اپنا سر ہلاتے ہیں + اے خداوند میرے خدا میری کمک کر - اپنی رحمت کے مطابق
۲۶ مجھے نجات دے - تاکہ وے جانیں کہ یہہ تیرا ہاتھ ہی - کہ تو نے اے خداوند یہہ کیا ہی + وے
۲۷ ۲۸ لعنت کریں پر تو برکت دے - جب وے اُٹھیں تو شرمندہ ہوویں - پر تیرا بندہ شادمان ہو
۲۹ میرے دشمن خجالت کی پوشاک سے ملبس ہوں اور اپنی شرمندگی کی چادر سے آپ کو
چھپا لیویں +

۳۰ میں اپنے مُنہہ سے خداوند کی بہت ہی ستائش کرونگا - میں بہتوں کے بیچ اُسکی حمد گاونگا +
۳۱ کیونکہ وہ مسکین کے دہنے ہاتھ پر کھڑا ہی تاکہ اُسکو اُن سے جو اُسکی جان پر فتویٰ دیتے ہیں رہائی
دیوے +

## زبور داود

۱۱۰ ازبور ۱ خداوند نے میرے خداوند کو فرمایا تو میرے دہنے ہاتھ بیٹھ جب تک کہ میں تیرے
۲ دشمنوں کو تیرے پانوں تلے کی چوکی بناؤں + خداوند تیرے زور کا عصا صیہون میں سے

۳ بھیجیگا - تو اپنے دشمنوں کے درمیان حکمرانی کر + تیرے لوگ تیری قوت کے دن حسن تقدس
کے ساتھ آپ سے مستعد ہونگے تیری جوانی کی اوس صبح کی رحم والی کی نسبت سے زیادہ ہوگی +
۴ خداوند نے قسم کھائی ہی اور وہ نہ پچھتاویگا تو ملک صدق کے طور پر ابد تک کاہن ہی +
۵ خداوند تیرے دہنے ہاتھ پر اپنے قہر کے دن بادشاہوں کو دے ماریگا + وہ قوموں
۶ میں عدالت کریگا - وہ انہیں لاشوں سے بھر دیگا - وہ بہت مملکتوں میں لوگوں کے سروں
۷ کو کچلیگا + وہ راہ میں نالے کا پانی پئیگا - اِس لئے وہ سر کو بلند کریگا +

۱۱۱ زبور
خداوند کی ستائش کرو میں تمام دل سے خداوند کی ستائش کرونگا صادقوں کی محفل
۲ میں اور جماعت میں + خداوند کے کام بزرگ ہیں - اُن سب کے تفتیش کیئے ہوئے جو اُن کا
۳ شوق رکھتے ہیں + اُسکا کام جاہ و جلال ہی اور اُسکی صداقت ابد تک قائم ہی - اُس نے اپنے
۴ عجائب کاموں کے لئے یادگاری رکھی - خداوند مہربان اور رحیم ہی + اُس نے اُنکو جو اُس سے
۵ ڈرتے ہیں کھانا دیا - وہ اپنے عہد کو ابد تک یاد فرمائیگا + اُس نے اپنے کاموں کا زور اپنے لوگوں
۶ کو دکھلایا تاکہ اُنہیں قوموں کی میراث بخشے +
۷ اُس کے ہاتھ کے کام حق اور عدالت ہیں - اُس کے سارے احکام یقینی ہیں وے
۸ ہمیشہ ابد تک قائم رہتے - وے سچائی اور راستی سے کیئے گئے ہیں + اُس نے اپنے لوگوں
۹ کے لئے مخلصی بھیجی - اپنے عہد کو ابد تک مضبوط فرمایا ہی - اُسکا نام قدوس اور مہیب ہی +
۱۰ خداوند کا خوف دانائی کا شروع ہی - اُن سب کی جو اُس پر عمل کرتے ہیں اچھی سمجھ ہی - اُسکی
ستائش ابد تک قائم ہی +

۱۱۲ زبور
خداوند کی ستائش کرو + مبارک وہ آدمی ہی جو خداوند سے خوف رکھتا ہی اور اُس کے
۲ فرمانوں سے نہایت خوش ہی + اُسکی نسل زمین پر زور آور ہوگی - صادقوں کی اولاد مبارک
۳ ہوگی + اُس کے گھر میں مال اور دولت ہوگی اور اُسکی صداقت ابد تک قائم ہی + تاریکی میں

راستکاروں کے لئے نور چمکتا ہی کہ وہ مہربان اور دردمند اور صادق ہی ÷ نیک آدمی مہربانی
کرتا ہی اور قرض دیتا - وہ اپنی کارروائی راستی سے کرتا - یقیناً اُسکو کبھی جنبش نہ ہوگی ÷ صادق
کی یادگاری ابدی ہوگی ÷ وہ بری خبریں سُنکے ہراساں نہ ہوگا - اُسکا دل قائم ہی کہ اُسکا توکل
خداوند پر ہی ÷ اُسکا دل برقرار ہی - وہ نہ ڈریگا یہانتک کہ وہ اپنے دشمنوں کی خرابی دیکھیگا - اُسنے
بکھرایا ہی - اُس نے کنگالوں کو دیا ہی - اُسکی صداقت ابدتک قائم ہی - اُسکا سینگ جلال
کے ساتھہ سرفراز ہوگا ÷ شریر دیکھیگا اور کُڑھیگا اور اپنے دانت پیسیگا اور گھُل جاویگا -
شریروں کی تمنا فنا ہوجائیگی ÷

خداوند کی ستائش کرو ÷ ای خداوند کے بندو اُسکی ستائش کرو - خداوند کے نام کی مدح
کرو - خداوند کا نام اِس دم سے ابدتک مبارک ہووے ÷ آفتاب کے طلوع سے لیکے اُس کے
غروب تک خداوند کا نام ممدوح ہو ÷

خداوند ساری اُمتوں پر بلند و بالا ہی - اُس کا جلال آسمانوں پر ہی - خداوند ہمارے خدا کی
مانند کون ہی جو بلندی پر رہتا ہی اور آپ کو پست کرتا تاکہ زمین آسمان پر نگاہ کرے ÷
وہ مسکین کو خاک سے اُٹھا لیتا ہی اور محتاج کو مزبلے پر سے اونچا کرتا ہی - تاکہ اُسے امیروں
کے ساتھہ بلکہ اپنے ہی لوگوں کے امیروں کے ساتھہ بٹھلاوے ÷ وہ بانجھہ عورت کو
گھر میں بساتا ہی ایسا کہ وہ بچوں کی ماں خوشی کے ساتھہ ہو ÷ خداوند کی ستائش کرو ÷

جب اِسرائیل مصر سے نکلا اور یعقوب کا گھرانا اجنبی زبان بولنیوالے لوگوں میں سے -
تو یہوداہ اُسکا مقدس ہوا اور اِسرائیل اُسکی مملکت ÷ سمندر نے یہہ دیکھا اور پلٹ گیا
یردن نے بھی اور اُلٹی بہی - پہاڑوں نے مینڈھوں کی مانند چھلانگیں ماریں اور پہاڑیوں
نے بھیڑ کے بچوں کی مانند ÷ ای سمندر تجھے کیا ہوا کہ تو بھاگا ؟ اور ای یردن کیا ہوا کہ تو اُلٹی
بہی ؟ اور کیا ہوا ای پہاڑو جو تم مینڈھوں کی مانند چھلانگیں مارتے ہو ؟ اور ای ٹیلو جو تم

بھیڑ کے بچوں کی مانند ہ؟ اے زمین تو خداوند کے حضور تھرتھرا یعقوب کے خدا کے حضور ۔ جو چٹان
کو پانی کا حوض بناتا ہی ۔ چقمق کے پتھر کو پانی کا چشمہ +

۱۱۵ زبور

ہم کو نہیں ای خداوند ہم کو نہیں بلکہ اپنے نام کو بزرگی دے اپنی رحمت کے لئے اور اپنی
سچائی کے سبب سے + قومیں کیوں کہیں کہ اُنکا خدا اب کہاں ہی؟ ہمارا خدا تو آسمان پر ہی ۔
اُس نے جو کچھ چاہا سو کیا + اُنکے بت روپا اور سونا ہیں آدمیوں کی دستکاریاں + وے مُنہہ
رکھتے ہیں پر بولتے نہیں ۔ وے آنکھیں رکھتے ہیں پر دیکھتے نہیں ۔ وے کان رکھتے ہیں
پر سُنتے نہیں ۔ اُنکی ناکیں بھی ہیں لیکن سونگھتے نہیں ۔ وے ہاتھہ رکھتے ہیں پر پکڑتے نہیں
وے پانٔوں رکھتے ہیں پر چلتے نہیں ۔ وے اپنے گلے سے بھی آواز نہیں نکالتے ۔ وے جو
اُنہیں بناتے ہیں اور وے سب جو اُنکا بھروسا رکھتے ہیں اُنہیں کی مانند ہیں +
ای اسرائیل تو خداوند پر توکل کر ۔ وہی اُنکا مددگار اور اُنکی سپر ہی + ای ہارون کے گھرانے
خداوند پر توکل کرکہ وہی اُنکا مددگار اور اُنکی سپر ہی + ای خداوند کے ڈرنیوالو خداوند پر توکل
کرو ۔ وہی اُنکا مددگار اور اُنکی سپر ہی +
خداوند نے ہم کو یاد کیا ۔ وہ ہمیں برکت دیگا ۔ وہ اسرائیل کے گھرانے کو برکت دیگا ۔ وہ
ہارون کے گھرانے کو بھی برکت دیگا + وہ اُنکو جو خداوند سے ڈرتے ہیں چھوٹوں کو بڑوں کے
ساتھہ برکت دیگا + خداوند تمہاری بڑھتی کرے تمہاری اور تمہارے لڑکوں کی بھی + تم
خداوند کی طرف سے جس نے آسمان اور زمین کو پیدا کیا مبارک ہو + آسمان ہاں آسمان
خداوند کے ہیں لیکن اُس نے زمین بنی آدم کو عنایت کی + مُردے خداوند کی ستائش نہیں
کرتے اور نہ وے سب جو عالم خاموشی میں اُتر جاتے + لیکن ہم اِس وقت سے لیکے ابد تک
خداوند کو مبارک کہینگے + خداوند کی ستائش کرو +

۱۱۶ زبور

میں خداوند سے محبت رکھتا ہوں کہ اُس نے میری آواز اور میری مِنتیں سُنیں + کہ

اُس نے میری طرف کان دھرے سو میں جب تک کہ جیتا رہونگا اُس کا نام لئے جاؤنگا + موت کے دُکھوں نے مجھ کو گھیرا اور قبر کے دردوں نے مجھے پکڑا - میں دُکھ اور غم میں گرفتار ہوا - تب میں نے خداوند کا نام لیا کہ ای خداوند مہربانی کر کے میری جان بچالے + خداوند مہربان اور صادق ہی - اور ہمارا خدا رحم کرنیوالا ہی + خداوند سادہ لوگوں کا نگہبان ہی - میں عاجز ہو گیا تھا اُس نے مجھے بچا لیا + ای میری جان اپنی آرام گاہ میں پھر کہ خداوند نے تجھ پر احسان کیا ہی + تو نے مجھ کو مرنے سے اور میری آنکھوں کو آنسو بہانے سے اور میرے پانؤں کو پھسلنے سے بچایا + میں خداوند کے آگے زندگی کی زمین میں چلونگا + میں ایمان لایا اِس لئے میں بولا - مجھ پر بڑی بپت تھی - میں نے اپنی گھبراہٹ میں کہا کہ سارے آدمی جھوٹھے ہیں +

میں خداوند کو اُسکی ساری نعمتوں کے عوض میں جو مجھے ملیں کیا دوں ؟ میں نجات کا پیالہ اُٹھاؤنگا اور خداوند کا نام پکارونگا + میں ابھی اُس کے سارے لوگوں کے سامھنے خداوند کے لئے اپنی نذریں ادا کرونگا + خداوند کی نگاہ میں اُس کے مقدس لوگوں کا مرنا گراں قدر ہی + ای خداوند میں منت کرتا ہوں کیونکہ میں تیرا بندہ ہوں - میں تیرا بندہ تیری لونڈی کا بیٹا - تو نے میرے بندھن کھولے + میں تیرے حضور شکرگذاری کے ذبیحے چڑھاؤنگا اور خداوند کا نام پکارونگا + میں ابھی اُس کے سارے لوگوں کے آگے اپنی نذریں خداوند کے لئے ادا کرونگا - خداوند کے گھر کی بارگاہوں میں اور تیرے درمیان ای یروسلم + خداوند کی ستائش کرو +

ای ساری قومو خداوند کی حمد کرو - ای سب اُمتو تم اُسکی ستائش کرو + کیونکہ اُسکی رحمت ہم پر غالب ہوئی اور اُسکی سچائی ابد تک ہی + خداوند کی ستائش کرو +

خداوند کی شکرگذاری کرو کہ وہ نیک ہی - اور اُسکی رحمت ابد تک ہی + ای کاش کہ

۳ اِسرائیل یہہ کہے کہ اُسکی رحمت ابدتک ہی + ہارون کا گھرانا بھی اب یہہ کہے کہ اُسکی رحمت
۴ ابدتک ہی + کاش کہ وے جو خداوند سے ڈرتے ہیں یہہ کہیں کہ اُسکی رحمت ابدتک ہی +
۵ میں نے تنگی میں خداوند کو پکارا - خداوند نے میری تنگی کشادگی بخشی + خداوند میری
۶ ۷ طرف ہی میں نہیں ڈرونگا - اِنسان میرا کیا کر سکتا ہی؟ خداوند میرے مددگاروں میں ہی -
۸ پس میں اُنہیں جو میرا کینہ رکھتے ہیں دیکھہ لونگا + توکل کرنا خداوند پر اُس سے بہتر ہی کہ
۹ کہ اِنسان کا بھروسا رکھے + خداوند پر توکل کرنا اُس سے بہتر کہ امیروں کا بھروسا رکھے +
۱۰ ۱۱ ساری قوموں نے مجھ کو گھیر لیا - میں یقیناً خداوند کے نام سے اُنکو نابود کرونگا + اُنہوں نے
تو مجھے گھیرا ہاں اُنہوں نے تو مجھے گھیرا ہی - میں یقیناً خداوند کے نام سے اُنہیں نابود
۱۲ کرونگا + اُنہوں نے مجھ کو شہد کی مکھیوں کی طرح گھیر لیا - وے کانٹوں کی آگ کی مانند
۱۳ بجھ گئے - میں یقیناً خداوند کے نام سے اُنہیں نابود کرونگا + تو نے مجھے بڑے زور سے ڈھکیلا تا کہ
۱۴ مجھے گرا دے - لیکن خداوند نے میری مدد کی + خداوند میری قوت اور میرا فخر ہی - وہ تو میری
۱۵ نجات ہوا + صادقوں کے خیموں میں خوشی اور نجات کی آواز ہی + خداوند کا دہنا ہاتھہ بہادری
۱۶ ۱۷ کرتا ہی - خداوند کا دہنا ہاتھہ بلند ہوا - خداوند کا دہنا ہاتھہ بہادری کرتا ہی + میں نہ مرونگا
۱۸ بلکہ جیونگا - اور خداوند کے کام بیان کرونگا + خداوند نے مجھے خوب تنبیہہ کی - لیکن اُس نے
مجھے موت کے حوالے نہ کیا +

۱۹ صداقت کے دروازے میرے لئے کھولو - میں اُنسے اندر جاؤنگا میں خداوند کی ستائش
۲۰ ۲۱ کرونگا + خداوند کا دروازہ یہہ ہی - اُس میں صادق داخل ہوتے ہیں + میں تیری حمد و ثنا
۲۲ کرونگا کہ تو نے میری سُن لی اور میری نجات ہوا + وہ پتھر جسے معماروں نے رد کیا کونے کا سرا
۲۳ ۲۴ ہو گیا ہی + یہہ خداوند سے ہوا جو ہماری نظروں میں عجیب ہی + خداوند نے یہہ دن مقرر کیا -
۲۵ ہم تو اِس میں خوشی کرینگے اور شادمان ہووینگے + خداوند میں منت کرتا ہوں نجات بخشیئے
۲۶ ای خداوند میں منت کرتا ہوں کامیابی بخشیئے + مبارک ہی وہ جو خداوند کے نام سے آتا ہی
۲۷ ہم خداوند کے گھر میں سے تم کو مبارکبادی دیتے ہیں + خداوند وہ خدا ہی جس نے ہم کو

نور دکھلایا۔ قربانی کو ذبح کے سینگوں تک رسیوں سے باندھو + میرا خدا تو ہے اور میں
تیری ستائش کرونگا۔ تو میرا خدا ہے میں تیری بزرگی کرونگا + خداوند کی شکرگذاری کرو۔
کہ وہ نیک ہے اور اُسکی رحمت ابد تک ہے +

## א آلف

مبارک وے جو راہ میں کامل رفتار ہیں اور خداوند کے شرع پر چلنیوالے ہیں + مبارک
وے ہیں جو اُسکی شہادتوں کو یاد رکھتے ہیں اور اپنے سارے دل سے اُسے ڈھونڈھتے ہیں
وے بدی بھی نہیں کرتے۔ وے اُسکی راہوں پر چلتے ہیں + تو نے حکم کیا ہے کہ ہم جی جان سے
تیرے قواعد کو حفظ کریں + کاش کہ میری راہیں درست کیجائیں تاکہ تیرے حکموں پر لحاظ
کروں + جب کہ میں تیرے سارے حکموں کو نگاہ رکھونگا تو شرمندہ نہ ہونگا + میں تیری صداقت
کے انفصالوں کو سیکھکے اپنے دل کی راستی سے تیری ستائش کرونگا + میں تیرے حکموں کو
حفظ کرونگا تو مجھے آخر تک نہ چھوڑ +

## ב بیت

جوان اپنی راہ کس طرح صاف کر رکھے ؟ اُس پر خوب نظر کرنے سے تیرے کلام کے
مطابق + میں نے اپنے سارے دل سے تیری تلاش کی ہے۔ تو مجھ کو اپنے حکموں سے
بھٹکنے مت دے + میں نے تیرے کلام کو اپنے دل کے بیچ چھپا لیا تاکہ میں تیرا گناہ نہ کروں
اے خداوند تو مبارک ہے اپنے احکام مجھے سکھلا + میں نے اپنے لبوں سے تیرے مُنہہ کی
ساری عدالتوں کو بیان کیا + میں تیری شہادتوں کی راہ میں ایسا شادمان ہوں
جیسے کہ تمام دولت سے + میں تیرے قواعد میں غور کرونگا اور تیری روشوں کو ملاحظہ کرونگا
میں تیرے حکموں میں مگن رہونگا۔ میں تیرا کلام نہ بھولونگا +

## ג جیمل

اپنے بندے پر احسان کر تاکہ میں جی جاؤں اور تیرے کلام کو یاد رکھوں + میری
آنکھیں کھول تاکہ میں تیری شریعت کے عجائب مضمونوں کو دیکھوں + میں زمین پر ایک

۲۰ مسافر ہوں۔ اپنے حکم مجھ سے نہ چھپا + میرا جی ہر دم تیری عدالتوں کے اِشتیاق میں تڑپتا
۲۱ ۲۲ ہی۔ تو نے مغروروں کو اُن لعنتیوں کو جو تیرے حکموں سے بھٹک جاتے ڈانٹا ہی + ملامت
۲۳ اور حقارت کو مجھ پر سے دفع کر۔ کیونکہ میں نے تیری شہادتوں کو حفظ کر رکھا ہی + امیروں
نے بھی مجلس کی اور میرے خلاف باتیں کہیں۔ پر تیرا بندہ تیرے حقوق پر دھیان لگائے
۲۴ ہوئے ہی + تیری شہادتیں بھی میری عشرت اور میری صلاح دینیوالیاں ہیں +

## ד دالت

۲۵ ۲۶ میری جان خاک سے لگی جاتی ہی۔ تو اپنے قول کے مطابق مجھ کو جلا + میں نے اپنی
۲۷ راہیں بیان کیں اور تو نے میری سُنی ہی + مجھے اپنے حقوق سکھلا + اپنے قواعد کی راہ کو مجھے
۲۸ بجھا دے میں تیرے عجائب کاموں پر دھیان کرونگا + میری جان غم کے مارے پگھل جاتی
۲۹ ہی۔ اپنے قول کے مطابق مجھ کو قائم کر۔ دروغ گوئی کی راہ مجھ سے دور کر اور مہربانی کرکے
۳۰ اپنی شریعت مجھے بخش + میں نے سچائی کی راہ اِختیار کی اور تیری عدالتیں اپنے روبرو
۳۱ ۳۲ رکھیں + میں تیری شہادتوں سے چمٹ رہا ہوں۔ اے خداوند مجھے شرمندہ نہ کر + میں تیرے
حکموں کی راہ میں دوڑونگا اِس لئے کہ تو میرا دل کشادہ کرتا ہی +

## ה ہے

۳۳ ۳۴ اے خداوند مجھے اپنے حقوق کی راہ بتلا۔ میں اُسے آخر تک یاد رکھونگا + مجھ کو فہم عطا کر
اور میں تیری شریعت کو حفظ کرونگا۔ ہاں میں اُسے اپنے سارے دل سے حفظ کر رکھونگا +
۳۵ ۳۶ مجھے اپنے حکموں کے راستے میں چلا کہ میری خوشی اُس میں ہی + میرے دل کو اپنی شہادتوں
۳۷ کی طرف مائل کر نہ کہ لالچ کی طرف + میری آنکھوں کو پھیر دے کہ بطلان پر نظر نہ کریں اور اپنی راہ
۳۸ میں مجھے زندگی بخش + اپنے قول کو اپنے بندے کے لئے قائم رکھ اِس لئے کہ وہ تجھ سے
۳۹ خوف رکھتا ہی + اُس ملامت کو جس سے میں ڈرتا ہوں مجھ سے دفع کر۔ کہ تیری عدالتیں
۴۰ بھلی ہیں + دیکھ کہ میں تیرے قواعد کا مشتاق ہوں۔ اپنی صداقت میں مجھے زندگی بخش +

## ٦ واؤ

اے خداوند اپنی رحمتوں کو ہاں اپنی نجات کو اپنے قول کے مطابق مجھ تک آنے دے تاکہ میں اسکو جو مجھے ملامت کرتا ہے جواب دوں - کیونکہ مجھے تیرے قول کا بھروسا ہے + اور حق بات کو میرے مُنہہ سے کسی طرح جدا نہ کر دے - کہ تیرے حکموں پر میرا اِعتماد ہے + اور میں تیری شریعت کو ہر وقت ابدالآباد تک حفظ کر رکھونگا + اور میں کشادہ جگہ میں چلتا پھرتا رہونگا - کہ تیرے قواعد کو ڈھونڈھتا ہوں + اور میں بادشاہوں کے آگے بھی تیری شہادتوں کا تذکرہ کرونگا اور شرمندہ نہ ہوؤنگا + اور تیرے حکموں سے حظ اُٹھاؤنگا کہ میں اُنہیں چاہتا ہوں + میں تیرے حکموں کی طرف جن سے میں محبت رکھتا ہوں اپنے ہاتھ اُٹھاؤنگا اور تیرے حقوق کو سوچتا رہونگا +

## ٧ زین

اپنے بندے کی خاطر اپنے قول کو جس کا تو نے مجھے اُمیدوار کیا یاد فرما + یہہ میرے دُکھ میں میری تسلّی ہے کہ تیرے سخن نے مجھے زندگی بخشی ہے + مغروروں نے مجھ سے بہت ٹھٹھولیاں کیں - لیکن میں نے تیری شریعت سے کنارہ نہ کیا + اے خداوند میں نے تیری قدیمی عدالتوں کو یاد رکھا - سو تسلّی پائی + اُن شریروں کے سبب جنہوں نے تیری شریعت کو چھوڑ دیا ہے حیرانی نے مجھے آ پکڑا + میرے مسافرخانے میں تیرے احکام میرے گیت ہیں اے خداوند میں نے تیرا نام رات کو یاد کیا ہے اور تیری شریعت کی محافظت کی ہے + یہہ مجھ کو اِس لئے ہے کہ میں نے تیرے فرمانوں کو حفظ کیا +

## ٨ خیت

اے خداوند تو میرا بخرہ ہے - میں نے تو کہا ہے - کہ میں تیری باتوں کو حفظ کرونگا + میں اپنے سارے دل سے تیرے چہرے کی توجہہ ڈھونڈھتا ہوں - تو اپنے قول کے مطابق مجھ پر رحم فرما + میں نے اپنی راہوں پر غور کیا اور تیری شہادتوں کی طرف اپنے قدم پھیرے + میں نے پھرتی کی اور تیرے حکموں کے حفظ کرنے میں دیری نہ کی + شریروں کے جالوں نے مجھے گھیرا

۶۲ پر میں نے تیری شریعت کو فراموش نہ کیا + میں آدھی رات کو اٹھونگا کہ تیری صداقت
۶۳ کے اِنفصالوں کے سبب تیری شکرگذاریاں کروں + میں اُن سب کا ہمنشین ہوں جو
۶۴ تجھ سے ڈرتے ہیں اور اُنکا جو تیرے فرائض پر عمل کرتے ہیں + ای خداوند زمین تیری
رحمت سے معمور ہی۔ مجھے اپنے حقوق سکھلا +

## ط طیط

۶۵ ۶۶ ای خداوند تونے اپنے کلام کے مطابق اپنے بندے سے خوش سلوکی کی ہی مجھ کو
۶۷ اچھا امتیاز اور دانش سکھا کہ میں تیرے حکموں پر ایمان لایا ہوں + مصیبت میں گرفتار ہونے
۶۸ سے پیشتر میں گمراہ ہوتا تھا۔ پر اب میں نے تیرے کلام کو حفظ کیا ہی + تو نیک ہی اور نیکی کرتا
۶۹ ہی۔ مجھے اپنے حقوق سکھلا + مغروروں نے مجھ پر جھوٹھہ باندھا ہی پر میں تیرے فرائض کو اپنے
۷۰ سارے دل سے حفظ کر رکھونگا + اُنکا دل چربی کی مانند چکنا ہو رہا ہی۔ پر میں تیری شریعت
۷۱ ۷۲ سے مگن ہوں + بھلا ہوا کہ میں نے دُکھہ پایا۔ کہ میں تیرے قواعد کو سیکھونگا + تیرے منہہ کی
شریعت میرے لئے ہزاروں سونے روپے کے سکوں سے بہتر ہی +

## ۶ یود

۷۳ تیرے ہاتھوں نے مجھے بنایا اور مجھے آراستہ کیا۔ مجھ کو فہم عطا کر تا کہ میں تیرے
۷۴ احکام سیکھوں + وے جو تجھ سے ڈرتے ہیں مجھے دیکھکے خوش ہونگے۔ کیونکہ میں نے
۷۵ تیرے سخن پر اعتماد رکھا + ای خداوند میں جانتا کہ تیری عدالتیں راست ہیں۔ اور کہ تونے
۷۶ وفاداری سے مجھ کو دُکھہ دیا + جیسا تونے اپنے بندے سے وعدہ کیا ہی ویسے تیری شفقت
۷۷ میری تسلی کا باعث ہو + تیری رحمتیں میرے شامل حال ہو دیں تا کہ میں جیتا رہوں کہ تیری
۷۸ شریعت میری خوشی ہی + مغرور شرمندہ ہو دیں کہ اُنہوں نے ناحق میرے مقدمے کو بگاڑا
۷۹ پر میں تیرے فرائض پر دھیان رکھونگا + ایسا ہو کہ وے جو تجھ سے ڈرتے ہیں اور وے
۸۰ جو تیری شہادتوں کو جانتے ہیں میری طرف پھریں + ایسا کر کہ میرا دل تیرے قواعد کی طرف
کامل توجہ کرے تا کہ میں شرمندہ نہ ہوؤں +

## ک کف

میری جان تیری نجات کے شوق سے غش کھاتی ہی میں تیرے قول پر اعتماد رکھتا ہوں + میری آنکھیں تیرے سخن کے اِنتظار میں یہہ کہتے ہوئے فنا ہوئیں کہ تو مجھے کب تسلّی دیگا ؟ میں تو اُس مشک کی مانند ہوا جو دھوئیں میں دھری ہو - پر تیرے قواعد کو میں بھول نہ جاتا + تیرے بندے کی عمر کے دن کتنے ہیں ؟ تو کب میرے ستانیوالوں سے عدالت کریگا ؟ مغروروں نے جو تیری شریعت کے پیرو نہیں میرے لئے گڑھے کھودے ہیں - تیرے سارے حکم برحق ہیں - وے ناحق مجھ کو ستاتے ہیں - تو میری کمک کر - نزدیک ہو کہ وے مجھے زمین پر سے نابود کریں - لیکن میں نے تیرے فرائض کو ترک نہیں کیا - اپنی رحمت کے مطابق مجھے زندگی بخش کہ میں تیرے منہہ کی شہادت کو حفظ کرونگا +

## ل لامد

اے خداوند تیرا کلام آسمان پر سدا ثابت ہی - تیری سچائی پشت در پشت ہی - تو نے زمین کو قیام بخشا اور وہ ٹھہر رہی + وے تیری عدالتوں کے لئے آج کے دن تک قائم ہیں - کیونکہ سب تیرے خادم ہیں - اگر تیری شریعت میری خوشی نہ ہوتی تو میں اپنی مصیبت میں ہلاک ہو جاتا + میں تیرے فرائض کو کبھی فراموش نہ کرونگا - کہ تو نے اُنکے وسیلے سے مجھے حیات بخشی ہی + میں تیرا ہوں مجھے بچا لے - کہ میں تیرے فرائض کا طالب ہوں + شریر میری گھات میں لگے ہوئے ہیں کہ مجھے ہلاک کریں - لیکن میں تیری شہادتوں پر دھیان رکھتا ہوں + میں نے ہر ایک کمال کو دیکھا کہ اُسکی حد ہی لیکن تیرے حکم نہایت وسیع ہیں +

## م میم

آہ ! میں تیری شریعت سے کیسی محبت رکھتا ہوں ! میرا سوچ سارے دن بس یہی ہی + تو اپنے حکموں کے وسیلے سے مجھ کو میرے دشمنوں سے زیادہ دانشمند کرتا ہی - کہ وے ہمیشہ میرے ساتھ ہیں - میری دانش اُن سب کی دانش سے جو مجھے تعلیم دیتے ہیں زیادہ ہی - کیونکہ میں تیری شہادتوں کا دھیان کرتا رہتا ہوں + میں بوڑھوں سے زیادہ سمجھتا ہوں - کیونکہ میں نے تیرے فرائض کو

۱۰۱ حفظ کیا ہی + میں نے ہر ایک بُری راہ سے اپنے پانوں باز رکھے تاکہ میں تیرے کلام کو حفظ کروں +
۱۰۲ میں نے تیری عدالتوں سے کنارہ نہ کیا - کیونکہ تو نے مجھے تعلیم دی ہی + تیری باتیں میرے تالو
۱۰۳ کو کیا ہی میٹھی لگتی ہیں - بلکہ شہد سے بھی زیادہ جو میرے مُنہہ میں ہو + تیرے فرائض کے وسیلے
۱۰۴ سے میں نے فہمید پائی - اِس لئے ہر ایک جھوٹھی راہ سے میں عداوت رکھتا ہوں +

## ن نون

۱۰۵ تیرا کلام میرے پانوں کے لئے چراغ اور میری راہ کی روشنی ہی + میں نے قسم کھائی
۱۰۶ ہی اور میں اُسے پورا کرونگا کہ میں تیری صداقت کے انفصالوں کو حفظ کر رکھونگا + مجھ پر
۱۰۷ بڑی مصیبت ہی - اَی خداوند اپنے کلام کے مطابق مجھے جلا + اَی خداوند مہربانی فرما کے
۱۰۸ میرے مُنہہ کے ہدیوں کو قبول کر اور اپنی عدالتیں مجھے سکھلا + میری جان ہمیشہ میری
۱۰۹ ہتھیلی پر ہی - باوجود اس کے میں نے تیری شریعت کو فراموش نہیں کیا + شریروں
۱۱۰ نے میرے لئے پھندہ لگایا ہی پر میں تیرے فرائض سے کنارے نہ ہوا + میں نے تیری
۱۱۱ شہادتوں کو ابدی میراث جانکے اپنا کر لیا - کیونکہ وے میرے دل کی خوشی کے باعث
۱۱۲ ہیں + میں نے اپنے دل کو اس طرف مائل کیا کہ تیرے قواعد پر ہمیشہ آخر تک عمل کروں +

## س سامک

۱۱۳ بے ثبات خیالوں سے میں بیزار ہوں پر تیری شریعت سے محبت رکھتا ہوں + تو
۱۱۴ میرے چھپنے کا مکان اور میری سپر ہی - میں تیرے کلام سے اُمید رکھتا ہوں + اَی بدکارو
۱۱۵ میرے پاس سے دور ہو جاؤ - کہ میں تو اپنے خدا کے حکموں کی محافظت کرونگا + اپنے قول
۱۱۶ کے مطابق مجھے سنبھال تاکہ میں جی جاؤں - اور اپنی اُمید کی بابت مجھے شرمندہ نہ ہونے
۱۱۷ دے + مجھ کو تھام کہ میں سلامت رہوں - اور میں ہمیشہ تیرے حقوق پر نگاہ رکھونگا + تو اُن
۱۱۸ سب کو رد کر دیتا ہی جو تیرے حقوق سے بھٹک جاتے - کہ اُنکی فریب جھوٹھ ہی + تو نے
۱۱۹ زمین کے سب شریروں کو میل کی مانند دور کیا - سو میں تیری شہادتوں سے محبت رکھتا ہوں +
۱۲۰ میرا بدن تیرے ڈر سے کانپتا ہی اور میں تیری عدالتوں سے ڈرتا ہوں +

## ع عین

میں نے عدالت اور صداقت کی ہے۔ مجھے اُنکے حوالے نہ کر جو مجھ پر ظلم کرتے ہیں +
خیر کے لئے اپنے بندے کا ضامن ہو تاکہ مغرور لوگ مجھ پر ظلم نہ کریں + میری آنکھیں تیری
نجات کے اور تیری صداقت کے قول کے اِنتظار میں فنا ہو گئیں + اپنے بندے سے اپنی
رحمت کے مطابق سلوک کر اور مجھ کو اپنے حقوق سکھلا + میں تیرا بندہ ہوں مجھ کو فہم دے
تاکہ میں تیری شہادتوں کو پہچانوں + خداوند کے لئے کام کرنیکا وقت ہے کہ اُنہوں نے
تیری شریعت کو توڑا + میں اِس لئے تیرے حکموں کو سونے سے بلکہ چوکھے سونے سے زیادہ
عزیز رکھتا ہوں + اِس لئے میں تیرے سارے فرائض کو سب باتوں کی بابت راست
جانتا ہوں اور سب جھوٹھی راہوں کو دشمن رکھتا ہوں +

## ف فے

تیری شہادتیں عجیب وغریب ہیں۔ اِس لئے میری جان اُنہیں حفظ کر رکھتی ہے +
تیرے کلام کا مکاشفہ روشنی بخشتا ہے۔ وہ سارے سادہ لوگوں کو فہم عنایت کرتا ہے +
میں اپنا مُنہہ کھول کے ہانپتا ہوں۔ کیونکہ میں تیرے حکموں کا مشتاق ہوں +
جس طرح تُو اُنپر توجہ کیا کرتا ہے جو تیرے نام سے محبت رکھتے مجھ پر بھی کر اور مجھ پہ رحم فرما +
اپنے قول سے میرے قدموں کو درست رکھ اور کسی طرح کی بدی کو مجھ پر غالب ہونے
نہ دے + اِنسان کے ظلم سے مجھے مخلصی دے۔ تب میں تیرے فرائض کو حفظ کرونگا +
اپنے بندے کو اپنے چہرے کی جلوہ گری دکھلا اور مجھے اپنے حقوق سکھلا + پانی کی نہریں
میری آنکھوں سے بہتی ہیں اِس لئے کہ لوگ تیری شریعت کو حفظ نہیں کرتے +

## ص صادے

اے خداوند تُو صادق ہے اور تیرے اِنفصال واجبی ہیں + تُو نے اپنی شہادتوں
کو صداقت اور کمال امانتداری کے ساتھ جتا دیا ہے + میری غیرت مجھے کھا گئی کیونکہ
میرے دشمنوں نے تیری باتوں کو فراموش کیا ہے + تیرا کلام نہایت پاکیزہ ہے اِس لئے

۱۴۱ تیرا بندہ اُس سے محبت رکھتا ہی + میں حقیر اور ذلیل ہوں - پر میں تیرے فرائض کو فراموش
۱۴۲ ۱۴۳ نہیں کرتا + تیری صداقت ابدی صداقت ہی اور تیری شریعت حق ہی + مصیبت اور
۱۴۴ آفت نے مجھے آلیا ہی - لیکن تیرے احکام میری خوشی ہیں + تیری شہادتوں کی صداقت
ابدی ہی + مجھے فہم عطا کر تا کہ میں جی جاؤں +

## ק قوف

۱۴۵ میں اپنے سارے دل سے پکارتا ہوں - ای خداوند میری سُن - میں تیرے حقوق
۱۴۶ کو حفظ کرونگا + میں تجھے پکارتا ہوں - مجھے بچالے - تو میں تیری شہادتوں کو یاد رکھونگا +
۱۴۷ ۱۴۸ میں صبح پر سبقت کرتے ہوئے چلاتا ہوں کہ مجھے تیرے سخن پر اعتماد ہی + میری آنکھوں نے
۱۴۹ پہروں پر سبقت کی ہی تا کہ میں تیرے سخن کا دھیان رکھوں + ای خداوند اپنی شفقت کے
۱۵۰ مطابق میری آواز سُن اور اپنی عدالتوں کے موافق مجھے زندگی بخش + وے جو شرارت
۱۵۱ کے درپی ہیں نزدیک آئے - وے تیری شریعت سے دور ہیں + ای خداوند تو نزدیک ہی
۱۵۲ اور تیرے سارے احکام حق ہیں + میں نے تیری شہادتوں کی بابت قدیم سے معلوم
کیا کہ تو نے اُنکی بنیا دکو ابدی قیام بخشا +

## ۶ ریش

۱۵۳ میری مصیبت پر نظر کر اور مجھے رہائی دے - کہ میں نے تیری شریعت کو فراموش نہیں کیا +
۱۵۴ میری طرف سے جواب دہی کر اور مجھے مخلصی دے - اپنے قول کے مطابق مجھے زندگی
۱۵۵ ۱۵۶ بخش + نجات شریروں سے دور ہی - کیونکہ وے تیرے حقوق کو نہیں ڈھونڈھتے + ای
۱۵۷ خداوند تیری رحمتیں بہت ہیں - اپنی عدالتوں کے مطابق مجھے زندہ کر + وے جو میرے پیچھے پڑے
ہیں اور وے جو میرے دشمن ہیں بہت ہیں - لیکن میں نے تیری شہادتوں سے کنارہ
۱۵۸ نہیں کیا + میں نے بے وفاؤں کو دیکھا اور اُن سے نفرت کی - کیونکہ اُنھوں نے تیرے
۱۵۹ سخن کو حفظ نہیں کیا + دیکھ کہ میں تیرے فرائض کو کیسا چاہتا ہوں - ای خداوند اپنی شفقت
۱۶۰ کے مطابق مجھے جلا + تیرا کلام ابتدا ہی سے سچا ہی - اور تیری صداقت کا ہر ایک انفصال ابد تک ہی +

## ש شین

سردار بے سبب میرے پیچھے پڑے ہیں۔ پر میرا دل تیرے کلام ہی سے خوف کھاتا ہی + میں تیرے سخن سے اُسکی مانند جسے بڑی لوٹ مل جاوے خوش ہوں + میں جھوٹھ سے بیزار ہوں اور نفرت رکھتا ہوں۔ پر تیری شریعت کو دوست رکھتا ہوں + میں تیری صداقت کے انفصالوں کی بابت ہر روز سات مرتبے تیری ستائش کرتا ہوں + اُنکو بڑا چین ہی جو تیری شریعت کو دوست رکھتے ہیں۔ اُنکو کسی طرح سے ٹھوکر نہیں لگتی + ای خداوند میں تیری نجات کا اُمیدوار ہوں۔ اور میں تیرے حکموں کو عمل میں لایا + میری روح نے تیری شہادتوں کو حفظ کیا ہی اور میں اُنہیں بہ شدّت عزیز رکھتا ہوں + میں نے تیرے فرائض اور تیری شہادتوں کو حفظ کیا ہی۔ کہ میری ساری راہیں تیرے آگے ہیں +

## ת تو

ای خداوند میرے نالے کو اپنے حضور آنے دے اور اپنے کلام کے مطابق مجھ کو فہم عطا کر + میری منت کو اپنے حضور پہنچنے دے اور اپنے قول کے مطابق مجھے رہائی دے + میرے لبوں سے تیری ستائش نکلیگی جب کہ تو مجھے اپنے حقوق سکھلائے + میری زبان تیرے کلام کا چرچا کرتی رہیگی۔ کہ تیرے سارے احکام صداقت ہیں + ای کاش کہ تیرا ہاتھ میری کمک کرتا۔ کہ میں نے تیرے فرائض کو اختیار کیا ہی + ای خداوند میں تیری نجات کا مشتاق ہوں اور تیری شریعت میری خرّمی ہی + میری جان جیتی رہے تاکہ وہ تیری ستائش کرے۔ اور تیری عدالتوں سے میری کمک ہو + میں اُس بھیڑ کی مانند جو کھوئی جاوے بھٹک گیا ہوں۔ اپنے بندے کو ڈھونڈھ۔ کہ میں نے تیرے حکموں کو فراموش نہیں کیا +

## معلات کا زبور

اپنی پریشانی میں میں نے خداوند کو پکارا۔ اُس نے میری سنی + ای خداوند میری جان کو جھوٹھے ہونٹھوں اور دغاباز زبان سے رہائی دے +

۳ ۴ ای جھوٹھی زبان تجھے کیا دیا جائیگا اور تجھے کیا حاصل ہوگا؟ پہلوان کے تیز تیر ترمہ کے جلتے ہوئے کوئلوں کے ساتھہ +

۵ مجھہ پر واویلا ہو کہ میں مسک میں سکونت کرتا اور قیدار کے خیموں کے پاس رہتا ہوں

۶ میری جان اُنکے ساتھہ جو صلح سے کینہ رکھتے ہیں اپنے واسطے زیادہ عرصے سے رہتی

۷ میں تو صلح کا آدمی ہوں - لیکن جب میں بولتا ہوں تو وے جنگ پر تیار ہوتے ہیں +

## معلات کا زبور

۱۲۱ زبور ۱ ۲ میں اپنی آنکھیں پہاڑوں کی طرف اُٹھاتا ہوں + کہاں سے میری مدد آویگی؟ میری مدد خداوند سے ہی جس نے آسمان و زمین کو پیدا کیا + وہ تیرے پانو کو پھسلنے نہ دیگا -

۳ ۴ وہ جو تیرا حافظ ہی نہ اونگھیگا + دیکھہ وہ جو اسرائیل کا محافظ ہی ہرگز نہ اونگھیگا اور نہ سوئیگا +

۵ ۶ خداوند تیرا محافظ ہی - خداوند تیرے دہنے ہاتھہ پر تیرا سائبان ہی + آفتاب سے دن کو اور ماہتاب سے رات کو تجھے کچھہ ضرر نہ پہنچیگا + خداوند ہر ایک برائی سے تجھے محفوظ رکھیگا وہ

۷ ۸ تیری جان کو محفوظ رکھیگا + خداوند تیرے آنے جانے میں اس وقت سے لیکے ابد تک تیرا حافظ رہیگا

## معلات کا زبور داؤد

۱۲۲ زبور ۱ ۲ میں خوش ہوا جس وقت وے مجھے کہتے تھے آؤ خداوند کے گھر چلیں + ای یروسلم ہمارے پانوئں تیرے دروازوں کے بیچ کھڑے ہیں + ای یروسلم تو بنی ہی اُس شہر کی مانند جو کہ

۳ ۴ باہم خوب پیوستہ ہی - جس میں فرقے بلکہ یاہ کے فرقے اسرائیل کی شہادت کو چڑھہ جاتے ہیں کہ خداوند کے نام کی ستائش کریں + کیونکہ اُس میں عدالت کے تخت داؤد کے خاندان کے

۵ تخت رکھے ہوئے ہیں +

۶ یروسلم کی سلامتی کے لئے دعا مانگو - وے جو تجھہ کو دوست رکھتے ہیں سلامت رہینگے +

تیری چار دیواری میں سلامتی اور تیرے محلوں میں امن و چین ہووے + میں اپنے بھائیوں اور دوستوں کے لئے اب کہتا ہوں تجھ میں سلامتی ہووے + خداوند ہمارے خدا کے گھر کے لئے میں تیری خیریت کا طالب رہونگا +

## معلات کا زبور

میں نے اپنی آنکھ تیری طرف اٹھائی ای آسمان پر بیٹھنیوالے + دیکھو جس طرح سے کہ غلاموں کی آنکھیں اپنے آقاؤں کے ہاتھ کی طرف ہیں اور لونڈیوں کی آنکھیں اپنی بی بی کے ہاتھوں کی طرف لگی رہتی ہیں اسی طرح ہماری آنکھیں خداوند اپنے خدا کی طرف ہیں جب تک کہ وہ ہم پر رحم نہ فرماوے +

ای خداوند ہم پر رحم فرما - ہم پر رحم فرما کہ ہم حقارت سے خوب سیر ہو گئے + آسودہ حالوں کے تمسخر سے اور مغروروں کی حقارت سے ہماری جان نہایت سیر ہوئی ::

## معلات کا زبور داؤد

اگر خداوند نہ ہوتا جو کہ ہماری طرف تھا چاہیئے کہ اسرائیل اب کہے - اگر خداوند نہ ہوتا جو کہ ہماری طرف تھا جس وقت کہ لوگ ہمارے مقابلے میں اُٹھے - تو وے اُسی وقت ہم کو جیتا نگل جاتے جب کہ اُنکا غضب ہم پر بھڑکا تھا - اُسی وقت ہم پانی میں غرق ہو جاتے - دھارا ہماری جان پر گذر جاتی - اُسی وقت اُمڈتے ہوئے پانی ہماری جان ہی پر گذر کر جاتے مبارک ہو خداوند جس نے ہم کو اُنکے دانتوں کا شکار نہ ہونے دیا + ہماری جان چڑیا کی طرح صیاد کے جال سے چھوٹی - کہ جال ٹوٹا اور ہم نکل بھاگے + ہماری مدد خداوند کے نام سے ہی جس نے آسمان اور زمین کو پیدا کیا +

## معلات کا زبور

۱۲۵ زبور وے جن کا توکل خداوند پر ہی کوہ صیہون کی مانند ہیں جو ٹلتا نہیں بلکہ ابد تک ثابت ہی + ۲ یروسلم جو ہی سو پہاڑ اُس کے آس پاس ہیں - اُسی طرح خداوند اِس وقت سے لیکے ابد تک اپنے لوگوں کے آس پاس ہی + ۳ کیونکہ شریروں کا سونٹا صادقوں کے حصّے میں نہیں ٹھہریگا - تا نہ ہووے کہ صادق بدکاری کی طرف اپنے ہاتھہ بڑھاویں + ۴ اے خداوند بھلوں سے اور اُن سے جو سیدھے دل ہیں بھلائی کر + ۵ پر وے جو اپنی ٹیڑھی راہوں کی طرف بھٹک جاتے ہیں خداوند اُنکو بدکاروں کے ساتھہ روانہ کریگا - لیکن اسرائیل پر سلامتی ہو گی +٠

## معلات کا زبور

۱۲۶ زبور خداوند جس وقت صیہون کی اسیروں کو پھر لایا اُس وقت ہم اُنکی مانند تھے جو خواب دیکھتے ہیں + ۲ تب ہمارے مُنہہ ہنسی سے بھر گئے اور ہماری زبان گانے سے - تب غیر قوموں کے درمیان یہہ چرچا تھا کہ خداوند نے اُنسے بڑے سلوک کئے + ۳ ہاں خداوند نے ہم سے بڑے سلوک کئے - ہم خوش ہیں + ۴ اے خداوند ہمارے اسیروں کو پھیر لا جنوب کی نہروں کی مانند + ۵ وے جو آنسوؤں کے ساتھہ بوتے ہیں خوشی سے گاتے ہوئے درو کرینگے + ۶ وہ تو بیج کا ذخیرہ اُٹھا کے روتا ہوا چلا جاتا ہی پر بے شبہہ خوشی کے ساتھہ اپنی پولیاں اُٹھائے ہوئے پھر آویگا +

## معلات کا زبور سلیمان

۱۲۷ زبور جب کہ خداوند ہی گھر نہ بنا دے تو اُنکی محنت جو اُسکو بنا کرتے ہیں بے فائدہ ہی - ۲ اگر خداوند ہی شہر کا نگہبان نہ ہو تو پاسبان کی بیداری عبث ہی - تمہیں کچھہ فائدہ نہیں

جو سویرے اُٹھتے ہو اور آرام لینا دیر تک موقوف رکھتے اور مشقتوں کی روٹیاں کھاتے ہو ۔ یوں وہ اپنے پیارے کو نیند دیتا ہی +

۳ دیکھو فرزند خداوند کی طرف سے میراث ہیں اور پیٹ کے پھل اُسی سے ایک اجر ہیں + ۴ جیسے پہلوان کے ہاتھ میں تیر ویسے ہی جوانی کے فرزند ہیں + ۵ مبارک وہ مرد جس نے اپنے ترکش کو اُنسے بھر دیا ۔ وے پشیمان نہ ہووینگے جس وقت دروازے پر دشمنوں سے باتیں کرینگے +

## معلات کا زبور

۱۲۸ مبارک ہی ہر ایک جو خداوند سے ڈرتا ہی اور اُسکی راہوں پر چلتا ہی + ۲ کہ تو اپنے ہاتھوں کی کمائی کھاویگا ۔ تو سعادتمند ہی اور خیر تیرے ساتھ ہی ۔ ۳ تیری جورو اُس تاک کی مانند ہوگی جو میوے سے لدی ہوئی تیرے گھر کے آس پاس ہی ۔ تیرے بچے تیری میز کے گرد زیتون کے پودھوں کی مانند ہونگے ۔ ۴ دیکھو وہ انسان جو خداوند سے ڈرتا ہی ایسا مبارک ہوگا + ۵ خداوند صیہون میں سے تجھے برکت دیگا اور تو اپنی عمر بھر یروشلم کی کامیابی دیکھیگا ۔ ۶ بلکہ تو اپنے بچوں کے بچے دیکھیگا + سلامتی اسرائیل پر ہووے +

## معلات کا زبور

۱۲۹ میری جوانی سے لیکے اُنہوں نے بارہا مجھے ستایا ہی اسرائیل چاہئے کہ اب کہے ۔ ۲ میری جوانی سے لیکے بارہا اُنہوں نے مجھے دُکھ دیا ۔ پر وے مجھ پر غالب نہ ہوئے + ۳ ہلواہوں نے میری پیٹھ پر ہل جوتا ۔ اُنہوں نے اپنی ریگھاریاں لمبی کیں + ۴ خداوند صادق ہی ۔ اُس نے شریروں کی رسیوں کو کاٹ ڈالا +

۵ وے سب جو صیہون سے بغض رکھتے ہیں شرمندہ ہوویں اور اُلٹے پھر ائے جائیں + ۶ وے چھتوں کی گھاس کی مانند ہوویں جو پیشتر اُس سے کہ کوئی اُسے اُکھاڑے خشک ہو جاتی

ہی - جس سے درو کرنیوالا اپنی مٹھی نہیں بھرتا اور نہ پولے باندھنیوالا اپنے دامن کو - اور راہگذر ۷
نہیں کہتے کہ خداوند کی برکت تم پر ہو - ہم خداوند کا نام لیکے تمہارے لئے دعا کرتے ہیں + ۸

## معلات کا زبور

۱۳۰ زبور ۱ ای خداوند میں گہرائوں میں سے تجھے پکارتا ہوں - ای خداوند میری آواز سن
۲ میری منت کی آواز پر تیرے کان متوجہ ہوویں + ای یاہ اگر تو گناہ کا حساب لے تو ای خداوند
۳ کون کھڑا رہیگا؟ پر تیرے پاس تو مغفرت ہی تاکہ لوگ تیرا ڈر رکھیں +
۴ میں خداوند کے انتظار میں ہوں - میری جان اُس کے انتظار میں ہی اور مجھے اسکے
۵ کلام کا بھروسا ہی + میری روح پاسبانوں کی بہ نسبت جو صبح کے منتظر ہوتے - ہاں
۶ پاسبانوں کی بہ نسبت جو صبح کے منتظر ہوتے خداوند کا زیادہ انتظار کرتی ہی +
۷ ای اسرائیل خداوند پر توکل کر - کہ رحمت خداوند کے پاس ہی اُس کے پاس کثرت
۸ سے مخلصی ہی + اور وہی اسرائیل کو اُسکی ساری بدکاریوں سے رہائی دیگا +

## معلات کا زبور داؤد

۱۳۱ زبور ۱ ای خداوند میرا دل مغرور نہیں اور میں بلند نظر نہیں ہوں - میں بڑے معاملوں
۲ اور اُن باتوں میں جو میرے لئے نہایت عجوبہ ہیں دخل نہیں دیتا + یقیناً میں نے اپنے
جی کو ٹھنڈا کیا اور اُسے قرار دیا جیسا کہ دودھ سے چھڑائے ہوئے لڑکے کا جو اپنی ما
۳ پاس ہی - ہاں میرا جی اپنے میں اُس لڑکے کا سا ہی جس کا دودھ چھڑایا گیا ہو + ای
اسرائیل اِس دم سے لیکے ابد تک خداوند پر توکل کر +

## معلات کا زبور

۱۳۲ زبور ۱ ای خداوند داؤد کے لئے اُسکی ساری مشقتوں کو یاد کر - کہ اُس نے خداوند کی قسم

کھائی اور یعقوب کے قادر کی مَنّت مانی - یقیناً میں تو اپنے رہنے کے ڈیرے میں نہ جاؤنگا
اور نہ اپنے پلنگ کے بچھونے پر چڑھونگا - میں نہ خواب کو اپنی آنکھوں میں جانے دونگا
اور نہ اونگھائی کو اپنی پلکوں میں جب تک کہ خداوند کے لئے ایک مقام اور یعقوب
کے قادر کے لئے ایک مسکن نہ پاؤں + دیکھو ہم نے اُسکی خبر افراتاہ میں سُنی - ہم نے اسکو
جنگل کے میدانوں میں پایا + ہم اُس کے مسکنوں میں جائینگے - اور ہم اُس کے پاؤں
کی چوکی کے سامھنے سجدہ کرینگے +

اُٹھ اے خداوند اپنی آرام گاہ میں داخل ہو تو اور تیری قوت کا صندوق + تیرے
کاہن صداقت سے ملبّس ہوویں + اور تیرے پاک لوگ خوشی سے للکاریں + اپنے
بندے داؤد کی خاطر اپنے ممسوح کے چہرے کو مت پھرا +

خداوند نے سچائی سے داؤد کے لئے قسم کھائی جس سے وہ نہ پھریگا کہ میں تیرے
پیٹ کے پھل میں سے کسی کو تیرے لئے تیرے تخت پر بٹھلاؤنگا + اگر تیرے لڑکے میرے
عہد اور میری شہادت کو جو میں اُنہیں جتاؤنگا حفظ کرینگے تو اُنکے لڑکے بھی تیرے
تخت پر ابد تک بیٹھتے چلے جائینگے + کہ خداوند نے صیہون کو چُن لیا اور چاہا کہ وہ اُسکے
لئے مسکن ہو + یہہ میرے چین کا ابدی مکان ہے میں اُس میں بسونگا - کیونکہ میں اس پر
راغب ہوں میں اُس کے اسباب معاش میں بہت سی برکت دونگا - میں اُس کے مسکینوں
کو روٹی سے سیر کرونگا + میں اُس کے کاہنوں کو نجات کا لباس پہناؤنگا اور اُس کے
پاک لوگ خوشی سے للکارینگے + وہاں میں ایسا کرونگا کہ داؤد کے لئے ایک سینگ پھوٹیگا
میں نے اپنے ممسوح کے لئے ایک چراغ تیار کر رکھا ہے - اور خجالت کو اُس کے دشمنوں
کا لباس کرونگا لیکن اُس کے اوپر اُسی کا تاج چمکتا رہیگا +

## معلات کا زبور داؤد

دیکھو کیا خوب اور کیا سُہانی بات ہے کہ بھائی ایک ساتھ بود و باش کریں! یہہ

اُس مہنگ موے عطر کی مانند ہی جو سر پر ڈالا جاوے۔ اور بہکے داڑھی پر بلکہ ہاروں کی داڑھی
۳ پر اُس کے پیراہن کے گریبان تک پہنچے۔ اور حرمون کی اوس کی مانند جو صیہون کے
پہاڑوں پر گرے۔ کہ وہاں خداوند نے برکت اور حیات ابدی کی بابت حکم فرمایا +

## معلات کا زبور

۱۳۴ زبور دیکھو ای خداوند کے سب بندو جو رات کو خداوند کے گھر میں کھڑے رہتے ہو
۲ خداوند کو مبارک کہو + مقدس کی طرف اپنے ہاتھ اُٹھاؤ اور خداوند کو مبارک کہو + خداوند
۳ جو آسمان اور زمین کا خالق ہی تجھے صیہون میں سے برکت بخشے +

۱۳۵ زبور خداوند کی ستائش کرو + خداوند کے نام کی ستائش کرو۔ ای خداوند کے بندو اُسکی
۲ ستائش کرو + تم جو خداوند کے گھر میں ہمارے خدا کے گھر کی بارگاہوں میں کھڑے رہتے
۳ ہو + خداوند کی ستائش کرو۔ کیونکہ خداوند نیک ہی۔ اُس کے نام کی ستائش کے گیت گاؤ
۴ کہ یہہ کام دلپسند ہی + کہ خداوند نے یعقوب کو اپنے واسطے چُن لیا اور اسرائیل کو اپنے خاص خزانے
کے واسطے +
۵ کیونکہ میں جانتا ہوں کہ خداوند بزرگ ہی۔ اور کہ ہمارا رب سارے معبودوں سے
۶ بڑا ہی + جو کچھ کہ خداوند نے چاہا اُس نے آسمان اور زمین اور دریاؤں اور سارے
۷ گہراؤ میں کیا + بخارات زمین کی اطراف سے وہی اُٹھاتا ہی اور بجلی مینہہ کے ساتھہ بناتا ہی
اور ہوا کو اپنے مخزنوں سے نکال لاتا ہی +
۸ اُسی نے مصر کے پلوٹھے مارے کیا انسان کے کیا حیوان کے + ۹ اُسی نے بھیج کے
نشانیاں اور عجائب غرائب کام ای مصر تجھہ میں فرعون اور اُس کے سارے خادموں کو
۱۰ دکھلائے + اُسی نے بڑی بڑی قوموں کو مارا اور زبردست بادشاہوں کو قتل کیا + ۱۱ سیحون
۱۲ اموریوں کے بادشاہ اور عوج بسن کے بادشاہ کو اور کنعان کی ساری مملکتوں کو + اور اُنکی

زمین میراث میں ہاں اپنے اِسرائیلی لوگوں کو میراث میں دی + ای خداوند تیرا نام ابد تک ہی
ای خداوند تیرا ذکر پشت در پشت باقی رہیگا + کیونکہ خداوند اپنے لوگوں کا اِنصاف کریگا
اور اپنے بندوں کی حالت کے سبب پچھتائیگا +

غیر قوموں کے بت سونا اور روپا اور آدمیوں کی دستکاریاں ہیں + وے منہہ رکھتے ہیں
پر بولتے نہیں۔ وے آنکھیں رکھتے ہیں پر دیکھتے نہیں۔ وے کان رکھتے ہیں پر سُنتے نہیں
وے تو منہہ سے سانس بھی نہیں لیتے + وے جو اُنکے بنانیوالے ہیں اُنہیں کی مانند ہیں اور
ہر ایک جسے اُنکا بھروسا ہی ایسا ہی ہی +

ای اِسرائیل کے گھرانے خداوند کو مبارک کہو۔ ای ہارون کے گھرانے خداوند کو مبارک
کہو۔ ای لاوی کے گھرانے خداوند کو مبارک کہو۔ ای تم جو خداوند سے ڈرتے ہو خداوند
کو مبارک کہو + خداوند صیہون میں مبارک ہی۔ وہ یروسلم میں بستا ہی۔ خداوند کی ستائش کرو +

خداوند کی شکرگذاری کرو۔ کہ وہ بھلا ہی اور اُسکی رحمت ابد تک ہی + اُسکا جو الٰہوں کا
خدا ہی شکر کرو۔ کہ اُسکی رحمت ابد تک ہی + اُسی کا شکر کرو جو خداوندوں کا خداوند ہی
کہ اُسکی رحمت ابد تک ہی +

اُسی کا جو اکیلا بڑے عجائب کام کرتا ہی۔ کہ اُسکی رحمت ابد تک ہی + اُسی کا
جس نے دانائی سے آسمان بنائے۔ کہ اُسکی رحمت ابد تک ہی + اُسی کا جس نے
زمین کو پانیوں کے اوپر پھیلایا۔ کہ اُسکی رحمت ابد تک ہی + اُسی کا جس نے بڑے
بڑے نیّر بنائے۔ کہ اُسکی رحمت ابد تک ہی۔ آفتاب کہ جس کا عمل دن کو ہی۔ کہ اُس کی
رحمت ابد تک ہی۔ اور ماہتاب اور ستارے جن کا عمل رات کو ہی۔ کہ اُسکی رحمت
ابد تک ہی +

اُسی کا جس نے مصر کو اُس کے پلوٹھوں سمیت مارا۔ کہ اُسکی رحمت ابد تک ہی + اور
اِسرائیلیوں کو اُنکے درمیان سے نکال لایا۔ کہ اُسکی رحمت ابد تک ہی۔ قوی ہاتھہ سے اور

بڑھائے ہوئے بازو سے - کہ اُسکی رحمت ابدتک ہی + اُسی کا جس نے دریائے قلزم
دو حصّہ کیا - کہ اُسکی رحمت ابدتک ہی - اور اسرائیلیوں کو اُس کے درمیان سے پار لے گیا
کہ اُسکی رحمت ابدتک ہی + اور فرعون کو اُس کے لشکر سمیت دریائے قلزم میں جھاڑ ڈالا
کہ اُسکی رحمت ابدتک ہی +

اُسی کا جو بیابان میں اپنے لوگوں کا راہنما ہوا - کہ اُسکی رحمت ابدتک ہی + اُسی کا جس نے
بڑے بڑے بادشاہوں کو قتل کیا - کہ اُسکی رحمت ابدتک ہی - اور نامور سلاطین کو جان
سے مارا - کہ اُسکی رحمت ابدتک ہی - اموریوں کے بادشاہ سیحون کو - کہ اُسکی رحمت ابدتک
ہی - اور بسن کے بادشاہ عوج کو - کہ اُسکی رحمت ابدتک ہی - اور اُنکی سرزمین کو میراث
کردیا - کہ اُسکی رحمت ابدتک ہی - اپنے بندے اسرائیل کی میراث - کہ اُسکی رحمت
ابدتک ہی +

اُسی کا جس نے ہم کو ہماری پستی کی حالت میں یاد فرمایا کہ اُسکی رحمت ابدتک ہی + اور
ہم کو ہمارے دشمنوں سے رہائی بخشی - کہ اُسکی رحمت ابدتک ہی + اُسی کا جو ہر جاندار کو
روزی دیتا ہی - کہ اُسکی رحمت ابدتک ہی + آسمان کے خدا کی شکرگذاری کرو - کہ اُسکی
رحمت ابدتک ہی +

بابل کی نہروں پر وہاں ہم بیٹھے اور صیہون کو یاد کرکے روئے + ہم نے اپنی بربطیں
بید کے درختوں میں جو اُسکے بیچ میں تھے ٹانگ دیں + کیونکہ وہاں اُنہوں نے جو ہمیں اسیر
کرکے لے گئے تھے ہم سے درخواست کی کہ ہم کچھ گاویں - اور وے جو ہمارے ستانیوالے
تھے چاہتے تھے کہ ہم خوشی مناویں یہہ کہکے کہ صیہون کے گیتوں میں سے ہمارے لئے
ایک گیت گاؤ + ہم کیونکر اجنبی کی سرزمین میں خداوند کے گیت گاویں؟
اے یروسلم اگر میں تجھہ کو بھول جاؤں تو میرا دہنا ہاتھہ اپنا ہنر بھولے - اگر میں تجھہ کو

یاد نہ رکھوں اور اگر میں یروسلم کو اپنی اوّل خوشی سے زیادہ تر عزیز نہ جانوں تو میری زبان تالو سے لگ جائے ❖

ای خداوند بنی ادوم کی مخالفت میں یروسلم کے دن کو یاد کر کہ اُنہوں نے کہا اُسے برباد کرو۔ اُسے بیخ و بن سے برباد کرو + ای بابل کی بیٹی جو غارت گر ہی مبارک وہ جو تجھ سے اُس سلوک کا جو تو نے ہم سے کیا اِنتقام لیوے + مبارک وہ جو تیرے لڑکوں کو پکڑ کے پتھروں پر ٹپک دیوے ❖

## داؤد کا زبور

میں اپنے سارے دل سے تیری ستائش کرونگا۔ اِلہوں کے آگے میں تیری ثنا خوانی کرونگا + میں تیری مقدس ہیکل کی طرف سجدہ کرونگا اور تیرے نام کی ستائش کرونگا تیری رحمت کے سبب اور تیری سچائی کے سبب۔ کہ تو نے اپنے قول کو اپنے سارے نام سے زیادہ بڑھایا + جس دن میں نے پکارا تو نے میری سُنی اور میری روح کو ہمت دیکے قوی کیا ❖

ای خداوند زمین کے سب بادشاہ تیرے مُنہہ کے کلام سُنکے تیری ستائش کرینگے + ہاں وے خداوند کی راہوں میں گائینگے کہ خداوند کا جلال بڑا ہی + اِس لئے کہ خداوند بلند ہی اور پستوں پر توجّہ کرتا ہی اور مغروروں کو دور سے پہچانتا ہی ❖

ہر چند میں آفتوں کے درمیان چلتا پھرتا ہوں پر تو مجھے زندہ کریگا تو میرے دشمنوں کے قہر پر اپنا ہاتھ بڑھائیگا اور اپنے دہنے ہاتھ سے مجھے بچائیگا + خداوند میرے لئے کام کو انجام دیگا ای خداوند تیری رحمت ابد تک ہی۔ اپنے ہاتھوں کے بنائے ہوئے کاموں کو ترک مت کر ❖

## سردار مغنی کے لئے داؤد کا زبور

ای خداوند تو مجھے جانچتا اور پہچانتا ہی + تو میرا بیٹھنا اور میرا اُٹھنا جانتا ہی۔ تو میرے

اندیشے کو دور سے دریافت کرتا ہی + تو میرا چلنا اور میرا لیٹنا خوب جانتا ہی بلکہ تو میری ساری
روشوں سے واقف ہی + کہ دیکھہ میری زبان پر کوئی ایسی بات نہیں کہ جس سے تو ای خداوند
بالکل آگاہ نہیں + تو آگے پیچھے میرا گھیرنیوالا ہی اور تو نے اپنا ہاتھہ مجھہ پر رکھا ہی + ایسا
عرفان میرے لئے نہایت عجوبہ ہی - یہہ بلند ہی میں اُس تک نہیں پہنچ سکتا +

تیری روح سے میں کدھر جاؤں اور تیری حضوری سے میں کہاں بھاگوں ؟ اگر
میں آسمان کے اوپر چڑھہ جاؤں تو تو وہاں ہی - اگر میں پاتال میں اپنا بستر بچھاؤں تو دیکھہ
تو وہاں بھی ہی + اگر صبح کے پنکھہ لیکے میں سمندر کی انتہا میں جا رہوں - تو وہاں بھی تیرا
ہاتھہ مجھے لے چلیگا اور تیرا دہنا ہاتھہ مجھے سنبھالیگا + اگر میں کہوں کہ تاریکی تو مجھے
چھپا لیگی - تب رات میرے گرد روشنی ہو جائیگی + یقیناً تاریکی تیرے سامھنے تیرگی
نہیں پیدا کرتی - پر رات دن کی مانند روشن ہی - تاریکی اور روشنی دونوں یکساں ہیں +
کہ تو میرے گردوں کو اپنے قبضے میں رکھتا ہی - میری ماکے پیٹ میں تو نے مجھہ پر
سایہ کیا + میں تیری ستائش کرتا رہونگا - کیونکہ میں دہشت ناک طور سے عجیب وغریب
بنا ہوں - تیرے کام حیرت افزا ہیں - اِسکا میرے جی کو بڑا یقین ہی + جب کہ میں پردے
میں بنایا جاتا تھا اور زمین کے اسفل میں منقوش ہوتا تھا تو میرے جسم کی صورت
تجھہ سے چھپی نہ تھی + تیری آنکھوں نے میرے بے ترتیب مادہ کو دیکھا - اور تیرے دفتر
میں یہ سب چیزیں تحریر کی گئیں اور اُنکے دنوں کا حال بھی کہ کب بنینگی جب ہنوز ان میں
سے کوئی نہ تھی +

ای خدا تیرے اندیشے میرے حق میں کیا ہی قیمتی ہیں - اُنکی کل جمع کیا ہی بڑی ہی -
میں اُنہیں کیا گنوں ؟ وے تو شمار میں ریت سے زیادہ ہیں - جب میں جاگتا ہوں تو پھر
بھی تیرے ساتھہ ہوں +

ای خدا تو یقیناً شریروں کو قتل کریگا - پس ای خونیو میرے پاس سے دور ہو جاؤ + کیونکہ
وے تیری بابت شرارت سے باتیں کرتے ہیں - تیرے دشمن تیرا نام عبث لیتے ہیں +

ای خداوند کیا میں اُنکا کینہ نہیں رکھتا جو تیرا کینہ رکھتے ہیں؟ کیا میں اُنسے جو تیرے مخالف ہو کے اُٹھتے ہیں بیزار نہیں؟ میں شدت سے اُنکا کینہ رکھتا ہوں۔ ہیں اُنہیں اپنے دشمنوں میں گنتا ہوں +

ای خدا مجھے جانچ اور میرے دل کو جان مجھے آزما اور میرے اندیشوں کو پہچان۔ دیکھہ کیا مجھہ میں کوئی ورد انگیز عادت ہو کہ نہیں۔ اور مجھہ کو ابدی راہ میں چلا +

## سردار مغنّی کے لئے داؤد کا زبور

ای خداوند شریر اِنسان سے مجھہ کو رہائی دے۔ ظالم آدمیوں سے مجھے بچا رکھہ۔ جو اپنے دلوں میں بُرے اندیشے کرتے ہیں۔ وے ہر روز لڑائیوں کے واسطے جمع ہوتے سانپوں کی مانند وے اپنی زبانیں تیز کرتے + اُنکے ہونٹھوں کے تلے افعی کا زہر ہی + سلاہ + ای خداوند شریر کے ہاتھہ سے مجھے بچا۔ ظالم اِنسان سے مجھے محفوظ رکھہ۔ کیونکہ وے اِس فکر میں ہیں کہ میرے قدموں کو گرادیویں + مغروروں نے چھپکے میرے لئے پھندا اور رسّیاں تیار کی ہیں اُنہوں نے راہ گذر میں جال بچھایا ہی۔ اُنہوں نے میرے لئے دام لگائے ہیں۔ سلاہ +

میں نے خداوند سے کہا تو میرا خدا ہی۔ ای خداوند میری مناجات کی آواز سن + ای یہوواہ خداوند ای میری نجات کے زور جنگ کے دن تو نے میرے سر پر سایہ کیا + ای خداوند شریر کا مطلب پورا مت کر اُسکے بُرے منصوبوں کو انجام تک پہنچنے نہ دے تاکہ وے سر نہ اُٹھاویں + سلاہ + اور جنہوں نے مجھے چاروں طرف سے گھیر لیا ہی ایسا کر کہ اُنکے ہونٹھوں کی زیانکاری اُنہیں کے سروں پر پڑے + اُنپر انگارے ڈالے جاویں وہ اُنہیں آگ میں جھونکیگا اور گڑھوں میں گرادیگا کہ وے پھر اُٹھہ نہ سکیں + بدزبان آدمی زمین پر قائم نہ رہیگا۔ ستمگر اِنسان ستم ہی کا شکار ہو کے نابود ہو جائیگا +

مجھ کو یقین ہی کہ خداوند مظلوموں کا اِنصاف کریگا اور مسکینوں کا بدلا لیگا + فی الحقیقت

صادق لوگ تیرا نام لیکے شکر گذاری کرینگے - اور راستباز تیرے حضور میں سکونت کرینگے +

## داود کا زبور

۱۴۱ زبور ۱ — ای خداوند میں تجھے پکارتا ہوں - میری طرف جلد آ - جب میں تجھے پکاروں تب میری آواز پہ کان دھر + ۲ کہ میری دعا تیرے حضور بخور کی طرح پہنچائی جاوے - اور میرے ہاتھوں کا اُٹھانا شام کی قربانی کی مانند ہو +

۳ ای خداوند میرے منہہ پر نگہبان بٹھلا - میرے ہونٹھوں کے دروازوں کی نگہبانی کر + ۴ میرے دل کو کسی بُری بات کی طرف مائل ہونے نہ دے کہ وہ بدکاروں میں شامل ہوکے بدکاری نہ کرے - اور مجھے اُنکے مزہ دار کھانوں میں سے کچھ کھانے نہ دے +

۵ صادق مجھہ کو مارے وہ مہربانی ہی - وہ مجھے تنبیہہ دے - یہہ میرے سر کا روغن ہی اگرچہ دوبارہ بھی کرے میرا سر اُس سے انکار نہ کریگا - پر میری دعا اُنکی بدکاریوں کے برعکس کیجائیگی + ۶ اُنکے حاکموں نے چٹان کے کراروں کے درمیان چھٹی پائی اور اُس وقت اُنہوں نے میری باتیں سُنیں کہ وے میٹھی تھیں +

۷ ہماری ہڈیاں قبر کے منہہ میں یوں بکھر گئیں جیسے کہ لکڑی ہوتی جب کوئی اُسے زمین پر چیرے اور کاٹے + ۸ لیکن ای یہوواہ خداوند میری آنکھیں تیری طرف ہیں - میرا توکل تجھہ پر ہی - تو میری جان کو مت اُنڈیل - ۹ مجھ کو اُس دام سے بچا جو اُنہوں نے میرے لئے بچھایا ہی اور بدکاروں کے جالوں سے + ۱۰ خبیث اپنے دام میں ایک ساتھ پھنس جاویں جس وقت کہ میں اُس طرف نکل جاؤں +

## مشکیل داود - ایک دعا جس وقت وہ مغارے میں تھا

۱۴۲ زبور ۱ — میں خداوند کے آگے اپنی آواز بلند کرتا میں اپنی آواز ہی سے خداوند سے منت کرتا ہوں - ۲ میں اپنی فریاد اُس کے حضور میں کھول کے کرتا - اور اپنا دُکھ درد اُس کے

آگے بیان کرتا + جس وقت میرا جی اُداس ہی تب تو میری روش جانتا + جس راہ کو میں چلتا ہوں اُنہوں نے چھپکے اُس میں میرے لئے پھندا لگایا ہی + میں نے اپنے دہنے ہاتھ نگاہ کی اور دیکھا پر کوئی نہ پایا جو مجھے پہچانتا ہو مجھے کہیں پناہ نہیں رہی - کوئی میری جان کا حال پوچھتا نہیں +

ای خداوند میں تیرے آگے چلّایا - اور میں نے کہا تو میری پناہ ہی اور زندگی کی سرزمین میں میرا بخرہ تو ہی + میری سن لے - کیونکہ میں بہت ضعیف ہو گیا ہوں - مجھ کو اُن سے جو میرے پیچھے پڑے ہیں چھڑا لے کہ وے مجھ سے زور آور ہیں + میری روح کو قید سے رہائی بخش تا کہ تیرے نام کی ستائش ہووے - صادق لوگ میرے آس پاس جمع ہونگے جب کہ تو مجھ پر احسان کریگا +

## زبور داؤد

ای خداوند میری دعا سن میری منتوں پر کان رکھ - اپنی وفاداری سے اور اپنی صداقت سے میرا جواب دے + اور اپنے بندے کو اپنے ساتھ عدالت میں نہ لا کیونکہ کوئی انسان جیتی جان تیرے حضور راستباز ٹھہر نہیں سکتا + کہ دشمن میری جان کے پیچھے پڑا ہی - اُس نے میری زندگی کو خاک پر پائمال کیا - اُس نے مجھ کو اُنکی مانند جو مدت سے مر گئے ہیں تاریکی میں بٹھایا ہی + اِس لئے میرا جی مجھ میں اُداس ہو گیا ہی - میرا دل میرے بیچ میں اُجڑ گیا ہی +

میں اگلے دنوں کو یاد کرتا ہوں - میں تیرے سارے کاموں کو سوچتا ہوں میں تیری دستکاری پر غور کرتا ہوں + میں اپنے ہاتھ تیری طرف بڑھاتا ہوں میری روح خشک زمین کی مانند تیری پیاسی ہی - سلاہ +

ای خداوند جلد میری سن - میری روح تمام ہونے پر ہی - مجھ سے منہ نہ موڑ نہیں تو میں اُنکی مانند ہو جاؤنگا جو گڑھے میں گرتے ہیں + مجھ کو صبح کے وقت اپنی شفقت کی

آواز سُنا - کیونکہ میرا توکل تجھ پر ہی - اپنی راہ کہ جس میں میں چلوں مجھے بتا - کیونکہ میں اپنی روح کو تیری طرف اُٹھاتا ہوں +

۹ ای خداوند مجھ کو میرے دشمنوں سے رہائی دے - کہ میں تیرے پاس پناہ لیتا ہوں ۱۰ مجھے اپنی مرضی پر چلنا سکھلا - کیونکہ تو ہی تو میرا خدا ہی - تیری نیک روح مجھے راستی کے ۱۱ ملک میں لے چلے + ای خداوند مجھ کو اپنے نام کے لئے زندہ کر اپنی صداقت کے لئے ۱۲ میری جان مصیبت سے چھڑا + اور اپنی رحمت سے میرے دشمنوں کو فنا کر - اور اُن سب کو جو میرے جی کو دُکھ دیتے ہیں نابود کر - کیونکہ میں تیرا بندہ ہوں +

## داؤد کا زبور

۱۴۴ زبور خداوند میری چٹان مبارک ہو جو میرے ہاتھوں کو جنگ کرنا اور میری اُنگلیوں کو لڑنا سکھلاتا + میرا شفقت کرنیوالا + میرا گڑھ اور میرا اونچا بُرج اور میرا چھڑانیوالا میری سپر اور وہ جس پر میرا توکل ہی جو میرے تلے میرے لوگوں کو مغلوب کرتا ہی + ای خداوند انسان کیا ہی کہ تو اُسے یاد فرماوے ؟ اور آدمزاد کون ہی جو تو اُسے شمار کرے ؟ انسان تو بطلان کی مانند ہی اور اُسکی زندگی ایک گذرتے ہوئے سایہ کی مانند +

ای خداوند اپنے آسمانوں کو جُھکا اور اُتر آ - پہاڑوں کو چُھو تو اُن سے دھواں اُٹھیگا + بجلی گرا اور اُنہیں تتربتر کر - اپنے تیر چلا اور اُنہیں گھبرا دے + اوپر سے اپنے ہاتھ پھیلا اور مجھے رہائی دے - مجھے بہت پانیوں سے اور اجنبی اولاد کے ہاتھ سے چھڑا لے + جن کے مُنھہ سے واہی باتیں نکلتی ہیں اور اُنکا دہنا ہاتھ جھوٹھ کا دہنا ہاتھ ہی +

ای خدا میں تیرے لئے ایک نیا گیت گاؤنگا - میں دس تار کا بین بجاکے تیری ۱ ثنا خوانی کرونگا + تو ہی ہی جو بادشاہوں کو نجات بخشتا ہی اور اپنے بندے داؤد کو بُری تیغ سے بچاتا ہی +

مجھ کو اجنبی اولاد کے ہاتھوں سے چھڑا لے اور رہائی بخش جنہوں کے منہہ سے وہی کلام نکلتا ہی اور جنہوں کا دہنا ہاتھ جھوٹھ کا دہنا ہاتھ ہی + تاکہ ہمارے بیٹے اپنی جوانی میں پودھوں کی مانند اور ہماری بیٹیاں زاویہ کے پتھروں کی مانند ہوویں جو محل کے اندازہ سے خوش تراش ہوں - تاکہ ہمارے مخزن مالا مال ہوویں جن میں سے ہر قسم کی چیز میسر ہووے اور ہماری بھیڑیں ہزاروں لاکھوں ہماری گلیوں میں جنیں - اور ہمارے بیل موٹے تازے ہوں - اور کہ لوٹ پڑنے کی نوبت نہ ہووے اور نہ نکل جانے کی - اور کہ ہمارے بازاروں میں کسی طرح کی نالش نہ ہو - مبارک ہی وہ گروہ جس کا یہہ حال ہو - مبارک ہی وہ گروہ جس کا خدا خداوند ہی +

## داود کا ثنائی زبور

ای خدا میرے بادشاہ میں تیری بڑائی کرونگا - اور میں الآباد تیرے نام کو مبارک کہونگا + میں ہر روز تجھے مبارک کہونگا - اور میں ابد الآباد تیرے نام کی ستائش کرونگا + خداوند بزرگ ہی اور وہ نہایت ستائش کے لائق ہی - اور اسکی بزرگی تحقیق کرنے سے باہر ہی + ہر ایک پشت دوسری پشت سے تیرے کاموں کی ستائش کریگی اور تیری قدرتوں کا بیان کریگی + میں تیری جناب کی جلیل عزت پر اور تیرے عجائب کاموں پر دھیان کرونگا - اور لوگ تیرے ہولناک کاموں کی قدرت کا چرچا کرینگے - میں تیری بزرگی کا بیان کرونگا + وے تیرے بڑے احسان کا بہت ساذکر کرینگے اور تیری صداقت کے گیت گائینگے +

خداوند مہربان اور رحیم ہی - غصہ کرنے میں دھیما اور شفقت میں بڑھکر ہی + خداوند سب کے لئے بھلا ہی - اور اسکی رحمتیں اسکی ساری صنعتوں پر ہیں + ای خداوند تیری ساری دستکاریاں تیری ثناخوانی کرتی ہیں - اور تیرے مقدس لوگ تجھے مبارک کہا کرتے ہیں + وے تیری سلطنت کے جلال کا بیان کرتے اور تیری قدرت کا چرچا کرتے - تاکہ

۱۳ آدمی زادوں پر اُسکی قدرتیں اور اُسکی سلطنت کی جلیل شوکتیں ظاہر کریں + تیری بادشاہت
ابدی بادشاہت ہی اور تیری حکومت پشت در پشت قائم رہتی ہی +

۱۴ خداوند اُن سب کو جو گرتے ہیں تھامتا ہی - اور اُن سب کو جو نہڑ گئے ہیں اُٹھا کھڑا
۱۵ کرتا ہی + سب کی آنکھیں تجھ پر لگی ہیں - تو اُنہیں وقت پر اُنکی روزی دیتا ہی + تو اپنی مٹھی
۱۶ کھولتا ہی اور ہر ایک جاندار کا پیٹ بھرتا ہی :

۱۷ خداوند اپنی ساری راہوں میں صادق ہی اور اپنے سب کاموں میں رحیم ہی + خداوند
۱۸ اُن سب سے جو اُسکو پکارتے ہیں نزدیک ہی - اُن سب سے جو سچائی سے اُسکو پکارتے ہیں +
۱۹ وہ اُن لوگوں کی مراد جو اُس سے ڈرتے ہیں پوری کریگا - وہی اُنکی فریاد سنیگا اور اُنہیں
۲۰ بچائیگا + خداوند اُن سب کی جو اُس سے محبت رکھتے ہیں حفاظت کرتا ہی - لیکن سارے
۲۱ خبیثوں کو نابود کریگا + میرا مُنہہ خداوند کی ستائش کا مضمون کہیگا - ہاں ہر ایک بشر ابدالآباد
اُس کے مقدس نام کو مبارک کہا کرے +

زبور ۱۴۶ خداوند کی ستائش کرو + اَی میری جان خداوند کی ستائش کر + میں جب تک جیتا رہونگا
۲ خداوند کی ستائش کرونگا - میں جب تک موجود ہوں خداوند کی ثناخوانی کرونگا :
۳ امیروں پر - آدمی زادے پر توکل نہ کرو - کہ اُس میں نجات دینے کی طاقت نہیں +
۴ اُس کا دم نکل جاتا ہی + وہ اپنی ماٹی میں پھر جاتا ہی - اُسی دن اُس کے منصوبے فنا
ہو جاتے ہیں +

۵ مبارک ہی وہ جس کی کمک یعقوب کا خدا ہی - اور جس کا توکل خداوند اُس کے خدا
۶ پر ہی - جس نے آسمان بنایا اور زمین اور دریا اور سب جو کچھ کہ اُن میں ہی - جو ہمیشہ اپنی
۷ سچائی کو برقرار رکھتا ہی - جو مظلوموں کا انصاف کرتا ہی اور بھوکھوں کو روٹی دیتا ہی - خداوند
۸ اسیروں کو چھڑاتا ہی + خداوند اندھوں کی آنکھیں کھول دیتا ہی - خداوند اُنہیں جو نہڑ گئے ہیں
۹ سیدھا کھڑا کرتا ہی - خداوند صادقوں کو عزیز رکھتا ہی + خداوند پردیسیوں کا نگہبان ہی -

وہ یتیموں اور بیووں کو سنبھالتا ہی - لیکن شریروں کی راہ کو اونچا نیچا کرتا ہی + خداوند ابد تک سلطنت کریگا ہاں تیرا خدا اے صیہون پشت در پشت + خداوند کی ستائش کرو +

خداوند کی ستائش کرو - کہ ہمارے خدا کی ثناخوانی کرنا بھلا ہی - اِس لئے کہ وہ دل عزیز ہی ستائش کرنا شائستہ ہی + خداوند یروشلم کو تعمیر کرتا ہی - اِسرائیلی بچھڑے ہوؤں کو جمع کرتا ہی + وہ شکستہ دلوں کا علاج کرتا ہی - وہ اُنکے زخموں کو باندھتا ہی +

وہ ستاروں کا شمار کرتا ہی اور اُنکے جدا جدا نام رکھتا ہی + ہمارا خداوند بزرگ ہی اور بڑا قادر ہی - اُسکا فہم بیان سے باہر ہی + خداوند حلیموں کو سنبھالتا ہی پر شریروں کو زمین پر پٹک دیتا ہی +

جواب میں اپنی باری پر تم خداوند کی شکرگذاری کے گیت گاؤ بربط بجا کے ہمارے خدا کی ستائش کرو - جو آسمان پر بدلیوں کا پردہ ڈالتا ہی - جو زمین کے لئے مینھہ تیار کرتا ہی - جو پہاڑوں پر گھاس اُگاتا ہی - جو بہائم کو روزی دیتا ہی اور کوؤں کے بچّوں کو بھی جو چلاتے ہیں + اُس کو گھوڑے کے زور سے خوشی نہیں اور مرد کی پنڈلیوں سے رضا نہیں + خداوند کو اُن سے جو اُس سے ڈرتے ہیں اور اُن سے جو اُسکی رحمت کے اُمیدوار ہیں رضا ہی +

اے یروشلم خداوند کی ستائش کر - اے صیہون اپنے خدا کی ستائش کر + کیونکہ اُس نے تیرے دروازوں کے بینڈوں کو مضبوطی بخشی اور تجھہ میں تیرے بچّوں کو برکت دی + وہ تیری اطراف میں امن بخشتا اور تجھے ستھرے سے ستھرے گیہوں سے آسودہ کرتا + وہ اپنا حکم زمین پر بھیجتا ہی - اُس کا کلام نہایت تیز رو ہی + وہ برف اُون کی مانند دیتا ہی - وہ پالا راکھہ کی مانند بکھیرتا ہی + وہ اپنے یخ کو لقموں کی مانند پھینک دیتا ہی اُسکی ٹھنڈ کی برداشت کون کرسکتا ہی ؟ وہ اپنا حکم بھیجتا ہی اور اُنہیں گلا دیتا ہی - وہ اپنی ہوا چلاتا ہی اور پانی بہہ جاتے ہیں +

وہ اپنا کلام یعقوب پر اور اپنے حقوق اور اپنی عدالتیں اسرائیل پر ظاہر کرتا ہی + اُس نے کسی قوم سے ایسا سلوک نہیں کیا اور نہ وے اُسکی عدالتوں سے آگاہ ہو گئیں + خداوند کی ستائش کرو +

۱۴۸ زبور

خداوند کی ستائش کرو + آسمانوں پر سے خداوند کی ستائش کرو - بلندیوں پر سے اُسکی ستائش کرو + ای اُسکے سب فرشتو اُسکی ستائش کرو - ای اُسکے سب لشکرو اُسکی ستائش کرو - ای سورج اور ای چاند اُسکی ستائش کرو - ای روشن ستارو تم سب اُسکی ستائش کرو + ای آسمانوں کے آسمانو اور ای پانیو جو آسمانوں کے اوپر ہو اُسکی ستائش کرو + وے خداوند کے نام کی ستائش کریں کہ اُس نے حکم دیا اور وے موجود ہو گئے + اُس نے اُنکو ابدی پایداری بخشی - اُس نے ایک تقدیر مقرر کی جو ٹل نہیں سکتی +

ای تنینو اور ای گہراپو زمین پر سے خداوند کی ستائش کرو + آگ اور اولے برف اور بخار اور زور کی آندھی جو اُس کے حکم کو بجا لاتے ہیں - پہاڑ اور سارے ٹیلے میوہ دار درخت اور سارے دیودار - جنگلی جانور اور سارے مواشی اور کیڑے مکوڑے اور پرندے شاہان زمین اور ساری اُمتیں اُمرا اور زمین کے سب عدالت کرنیوالے جوان و کنواریاں بھی اور بوڑھے بچوں سمیت - وے خداوند کے نام کی ستائش کریں کہ اُسکا نام اکیلا عالیشان ہی - اُسی کا جلال زمین اور آسمان کے اوپر پھیلا ہی + وہی اپنے لوگوں کے سینگ کو بلند کرتا ہی - یہی اُس کے پاک لوگوں کی بنی اسرائیل کی اُس قوم کی جو اُس سے نزدیک ہی شوکت ہی + خداوند کی ستائش کرو +

۱۴۹ زبور

خداوند کی ستائش کرو + خداوند کا ایک نیا گیت گاؤ اور اُسکی مدح پاک لوگوں کی جماعت میں + اسرائیل اپنے بنانیوالے سے شادمان ہووے - بنی صیہون اپنے بادشاہ کے سبب خوشی کریں + وے اُس کے نام کی ستائش کرتے ہوئے ناچیں

۴ وے طبلہ اور ربرلط بجاتے ہوئے اُسکی ثنا خوانی کریں + کیونکہ خداوند اپنے لوگوں سے خوش ہوتا ہے - وہ حلیموں کو نجات کی زینت بخشتا ہے +

۵ پاک لوگ اپنی بزرگواری پر فخر کریں اور اپنے بستروں پر پڑے ہوئے بلند آواز سے
۶ گایا کریں + خدا کی ستائشیں اُنکی زبان پر ہوویں - اور ایک دو دھاری تلوار اُنکے
۷ ہاتھوں میں ہو - تاکہ غیر اُمتوں سے اِنتقام لیویں اور لوگوں کو سزا دیویں - کہ اُن کے
۸ بادشاہوں کو زنجیروں سے اور اُنکے امیروں کو لوہے کی بیڑیوں سے جکڑیں تاکہ
۹ اُنپر وہ فتویٰ جو لکھا ہوا ہے جاری کریں - کہ اُس کے پاک لوگوں کی یہی شوکت ہے + خداوند کی ستائش کرو +

۱۵۰ زبور

۱ خداوند کی ستائش کرو + اُس کے مقدس میں خدا کی ستائش کرو - اُسکی قدرت
۲ کی فضا پر اُسکی ستائش کرو + اُسکی قدرتوں کے سبب اُسکی ستائش کرو - اُسکی بزرگی کی کثرت کے مطابق اُسکی ستائش کرو +

۳ قرنائی پھونکتے ہوئے اُسکی ستائش کرو - بین اور ربرلط چھیڑتے ہوئے اُسکی ستائش
۴ کرو + طبلہ بجاتے ہوئے اور ناچتے ہوئے اُسکی ستائش کرو - تار والے سازوں کو اور
۵ بانسلیوں کو بجاتے ہوئے اُسکی ستائش کرو + بلند آواز جھانجھ بجا کے اُسکی ستائش کرو + خوش آواز جھانجھ بجا بجا کے اُسکی ستائش کرو +

۶ ہر ایک چیز جو سانس لیتی ہے خداوند کی ستائش کرے - خداوند کی ستائش کرو +

# سلیمان کے امثال

۱ باب — داؤد کے بیٹے بنی اسرائیل کے بادشاہ سلیمان کے امثال۔
۲ — دانائی اور تادیب سیکھنے کو اور تمیز کی باتیں سمجھنے کو۔ اور عقل کی تربیت پانے کو اور
۳ ۴ — صداقت اور عدالت اور ساری راستی بوجھنے کو۔ اور سادہ لوگوں کو ہوشیاری دینے
۵ — کے لئے اور جوان کو دانش اور امتیاز + دانا آدمی اگر سُنے تو وہ زیادہ دانش پاویگا اور
۶ — عقل والا مصلحتیں حاصل کریگا + کہ مثل اور مقولہ اور اہل خرد کی باتوں کو اور اُن کے معموں
کو بوجھے +
۷ — خداوند کا خوف دانش کی ابتدا ہی۔ لیکن احمق دانائی اور تادیب کو حقیر جانتے
۸ — ہیں + ای میرے بیٹے اپنے باپ کی تربیت کا شنوا ہو اور اپنی ماکی تاکید کو مت ترک کر +
۹ — کہ یہہ تیرے سر کے لئے رونق کا تاج اور تیری گردن کے لئے طوق ہیں +
۱۰ ۱۱ — ای میرے بیٹے اگر گنہگار لوگ تجھے پھسلاویں تو مت مان + اگر وے کہیں آ ہمارے
ساتھ چل کہ خونریزی کے لئے گھات میں لگیں اور چھپکے ناحق بے گناہ کی کمین میں
۱۲ — بیٹھیں۔ اور گور کی مانند اُنکو جیتا نگل جاویں اور اُنکی طرح جو گڑھے میں گرتے ہیں
۱۳ — سموچا۔ ہم کو سب نفیس اسباب ملینگے۔ ہم لوٹ کے مال سے اپنے گھر بھرینگے۔ تو بھی ہم

۱۵ لوگوں کے درمیان اپنا قرع ڈالیگا ہم سب کے لئے ایک ہی تھیلی ہوگی + تو اے میرے بیٹے
تو راہ میں انکے ساتھ مت چل بلکہ انکے راستے سے اپنے پانوں کو روکے رہ + ۱۶ کیونکہ انکے
پانوں شرارت کو دوڑتے ہیں اور خونریزی کے لئے جلدی کرتے ہیں + ۱۷ یقیناً جب چڑیا
دیکھ لے تو دام بچھانا عبث ہے + ۱۸ وے تو اپنی ہی خونریزی کے لئے گھات میں لگے ہیں
وے چھپکے اپنی ہی کمین میں بیٹھے + ۱۹ ہر ایک جو ناحق زر دوست ہے اُسکی روشیں ایسی ہی
ہیں - کہ زر اپنے مالکوں کی جان کو لے لیتا ہے +

۲۰ دانائی سڑک پر ہوکے بُلاتی ہے - وہ بازاروں میں آواز سُناتی ہے - ۲۱ وہ جس مکان
میں زیادہ لوگ جمع ہوتے ہیں پکارتی ہے اور شہر کے پھاٹکوں کی ڈیوڑھیوں پر کلام
کرتی ہے ۲۲ کہ اے سادہ لوگو تم کب تک سادگی کو دوست رکھوگے اور کب تک ٹھٹھیباز اپنی
ٹھٹھیبازی پر مائل رہینگے اور جاہل علم سے کینہ رکھینگے ؟ ۲۳ تم میری تنبیہہ پر متوجہ ہو - دیکھو
میں اپنی روح تم پر ڈالونگا اور میں اپنی باتیں تمہیں سمجھاؤنگا +

۲۴ ازبسکہ میں نے بُلایا پر تم نے نہ مانا - میں نے اپنا ہاتھ لمبا کیا پر کوئی متوجہ نہ ہوا -
۲۵ بلکہ تم نے میری ساری مصلحتوں کو ناچیز جانا اور میری سرزنش کی قدر نہ کی - ۲۶ تو میں
بھی تمہاری پریشانی پر ہنسونگا اور جب تم پر دہشت غالب ہوگی تو میں ٹھٹھے مارونگا
۲۷ جس وقت تمہاری دہشت آندھی کی مانند تم پر آویگی اور تمہاری آفت گردباد کی
طرح تم تک پہنچیگی اور جس وقت تنگی اور جانکنی تم پر پڑیگی - ۲۸ تب وے مجھکو پکارینگے
پر میں جواب نہ دونگا - وے سویرے مجھکو ڈھونڈھینگے پر مجھے نہ پاوینگے - ۲۹ کیونکہ انہوں
نے دانش سے کینہ رکھا اور خداوند کے خوف کو اختیار نہ کیا - ۳۰ انہوں نے میری مصلحت
کو منظور نہ کیا - بلکہ انہوں نے میری ساری سرزنش کو حقیر جانا - ۳۱ سو وے اپنی ہی راہ
کے میوے کھاوینگے اور اپنی ہی مصلحتوں سے سیر ہو جاوینگے + ۳۲ کہ جاہلوں کی برگشتگی
انہیں قتل کریگی اور احمقوں کی کامیابی انہیں جان سے ماریگی + ۳۳ لیکن وہ جو میری سُنتا ہے
اطمینان سے سکونت کریگا اور بلا کے خوف سے محفوظ رہیگا +

۲ باب

ای میرے بیٹے اگر تو میری باتوں کو قبول کریگا - اور میرے حکموں کو اپنے پاس دھر رکھیگا - ایسے کہ تو دانائی سننے کی طرف اپنے کان دھرے اور فہمید سے اپنا دل لگاوے - ہاں اگر تو عقلمندی کے لئے پکاریگا اور فہمید کے لئے اپنی آواز اُٹھاویگا - اور اگر تو اُسکو یوں ڈھونڈھیگا جس طرح روپے کو ڈھونڈھتے ہیں - اور یوں اُسکی تلاش کریگا جس طرح گنج نہانی کی تلاش کرتے ہیں تب تو خداوند کے خوف کو سمجھیگا اور خدا کی شناسائی کو پاویگا + کیونکہ خداوند دانائی بخشتا ہی اُس کے منہہ سے دانش اور فہم نکلتا ہی + وہ راستکاروں کے لئے سلامتی کو رکھ چھوڑتا ہی - وہ اُنکے لئے جنکی روش کامل ہی ایک سپر ہی - کہ عدالت کے رستوں کا محافظ ہو اور اپنے پاک لوگوں کی راہ کا نگہبان + تب ہی تو صداقت اور عدالت اور ساری راستی اور ہر ایک نیک روش کو سمجھیگا +

جس وقت دانائی تیرے دل میں داخل ہوگی اور دانش تیرے جی کو پیاری لگیگی اُس وقت امتیاز تیری نگہبانی کریگی اور فہمید تیری حافظ ہوگی - تاکہ تجھے شریر کی راہ سے اور اُس انسان سے جو گمراہی کی باتیں کرتا ہی بچاوے - جو راستی کی راہوں کو ترک کرتے ہیں تاکہ تاریکی کی راہوں میں چلیں - جو بدی کرنے سے خوشوقت ہوتے ہیں اور شریروں کی گمراہی سے خرمی کرتے ہیں - جنکی روشیں ٹیڑھی ہیں اور وے اپنی راہوں میں کجرو ہیں - تاکہ تو بیگانہ عورت سے بچا رہے اُس اجنبی عورت سے جو تجھ کو اپنی باتوں سے پھسلاتی ہی - جو اپنی جوانی کے خاوند کو ترک کردیتی ہی اور اپنے خدا کے عہد کو بھلا دیتی ہی + کیونکہ اُسکا گھر موت کی طرف جھکا ہوا ہی اور اُسکی راہیں مُردوں کی طرف جاتی ہیں - سب جو کہ اُسکی طرف جاتے پھر نہیں لوٹتے - وے زندگانی کی راہوں کو پھر نہیں پکڑتے +

تاکہ تو بھلے لوگوں کی راہ پر چلے اور صادقوں کی روشوں کو لئے رہے + کیونکہ سیدھے لوگ مُلک میں بسینگے اور صاف دل لوگ اُس میں باقی رہینگے - لیکن شریر لوگ زمین پر سے کاٹ ڈالے جائینگے اور بے ایمان اُس سے اُکھاڑے جائینگے +

ای میرے بیٹے میری شریعت کو فراموش نہ کر۔ پر تیرا دل میرے حکموں کو حفظ کرے
کہ وے عمر کی درازی اور پیری اور سلامتی تجھ کو بخشینگے + ایسا مت کر کہ رحمت اور
صداقت تجھ کو ترک کریں بلکہ اُنکو تو اپنی گردن پر باندھ اور اُنکو اپنے دل کی تختی پر لکھہ
رکھہ۔ تو تو خدا اور خلق کا منظور نظر ہوکے نعمت اور بڑی قدر پاویگا +
اپنے سارے دل سے خداوند پر توکل کر اور اپنی سمجھہ پر تکیہ مت کر + اپنی ساری
راہوں میں اُسکا اقرار کر اور وہ تیری راہنمائی کریگا +
اپنی نگاہ میں آپ کو دانشمند مت جان۔ خداوند سے ڈر اور بدی سے باز رہ +
یہہ تیری ناف کے لئے صحت اور تیری ہڈیوں کے لئے تراوت ہوگی +
اپنے مال سے اور اپنی ہر قسم کی افزائش کے پہلے پھلوں سے خداوند کی تعظیم کر
تو تیرے انبار خانے کثرت پیداوار سے معمور رہوینگے اور تیرے کولھو نئی مے سے
چھلک جائینگے +
ای میرے بیٹے خداوند کی تنبیہہ کو حقیر مت جان اور اُسکی تادیب سے بیزار مت
ہو۔ کیونکہ خداوند جس کو پیار کرتا ہی اُسکو تنبیہہ دیتا ہی جس طرح باپ اُس بیٹے کو کہ
جس سے وہ خوش ہی +
کیا ہی مبارک ہی وہ اِنسان جس نے دانائی کو پایا ہی۔ اور وہ آدمی جس نے
عقلمندی کو حاصل کیا + کیونکہ اُسکی سوداگری چاندی کی سوداگری سے اور اُس کا
حاصل چوکھے سونے سے بہتر ہی + کہ وہ لعلوں سے زیادہ مہنگا مولی ہی۔ اور ساری
چیزیں جنکی خواہش تو رکھہ سکتا ہی اُس کے برابر نہیں + عمر کی درازی اُس کے دہنے
ہاتھہ میں ہی۔ اور اُس کے بائیں ہاتھہ میں دولت اور عزت ہیں + اُسکی راہیں خوشی
کی راہیں ہیں اور اُسکی ساری روشیں سلامتی کی ہیں + وہ اُنکے لئے جو اُسے پکڑے
رہتے ہیں زندگانی کا درخت ہی۔ خوش حال ہی وہ جو اُسے لئے رکھتا ہی +

۱۹ خداوند نے دانائی سے زمین کی بنیاد ڈالی اور عقلمندی سے آسمان آراستہ کیا۔
۲۰ اسکی دانش سے گہرائیاں پھوٹ نکلیں اور آسمان سے اوس کی بوندیں ٹپکیں +
۲۱ ای میرے بیٹے اُنکو اپنی آنکھوں سے اوجھل مت ہونے دے۔ بلکہ عقلمندی اور
۲۲ تمیز کو نگاہ رکھہ + سو وے تیری جان کے لئے حیات اور تیری گردن کے لئے رونق
۲۳ ۲۴ ہونگی + تب تو اپنی راہوں میں سلامتی سے چلیگا اور تیرا پانو ٹھوکر نہ کھائیگا + جس وقت
۲۵ تو لیٹ رہیگا تو ہراسان نہ ہوویگا ہاں تو لیٹ رہیگا اور تیری نیند میٹھی ہوگی + اچانک
۲۶ ہول سے اور شریروں کے طوفان سے جب کہ وہ آوے مت گھبرا + کہ خداوند تیرے اعتماد
کا باعث ہوگا اور تیرے پانوٗں کا حافظ تاکہ وہ قید نہ ہووے +
۲۷ اُن سے جو احسان کے مستحق ہیں اُسے باز مت رکھہ جس وقت کہ تیرے ہاتھہ میں
۲۸ ایسا کرنے کا اختیار ہو + جب تیرے پاس ہو۔ تو اپنے ہمسایہ کو یہہ مت کہہ جا اور پھر آ کہ
۲۹ میں کل دونگا + اپنے ہمسایہ پر بدی کا منصوبہ مت باندھہ۔ جس حال کہ وہ بے فکر ہوکے تیرے
پاس رہتا ہی +
۳۰ کسی انسان سے بے سبب جھگڑا مت کر جس حال میں کہ اُس نے تجھ سے کچھہ بدی
نہیں کی +
۳۱ ۳۲ ظالم پر حسد نہ کر اور اُسکی راہوں میں سے کسی کو پسند نہ کر۔ کیونکہ کجرو سے خداوند کو
نفرت ہی۔ پر اُسکا راز مستقیم لوگوں کے پاس ہی +
۳۳ شریروں کے گھر پر خداوند کی لعنت ہی۔ پر وہ صادقوں کے مکان میں برکت بخشتا ہی +
۳۴ ۳۵ یقیناً وہ ٹھٹھا کرنیوالوں پر ٹھٹھا کرتا ہی پر فروتنوں کو فضل بخشتا ہی + دانشمند لوگ شوکت
کے وارث ہووینگے پر جاہلوں کی ترقی شرمندگی ہوگی +
۴ باب ۱ ۲ ای لڑکو باپ کی تعلیم سنو اور عقلمندی کے حاصل کرنے پر دھیان رکھو + میں تم کو اچھی تعلیم
۳ دیتا ہوں سو تم میرے حکم کو ترک نہ کرو + کہ میں اپنے باپ کا بیٹا اپنی ماکے سامھنے لاڈلا اکلوتا

تھا۔ اُس نے بھی مجھے سکھایا اور مجھے کہا کہ میری باتوں پر اپنا دل لگا۔ میرے حکموں
کو حفظ کر اور جیتا رہ +

تو دانائی حاصل کر اور عقلمندی حاصل کر اور اُسے فراموش نہ کر۔ اور میرے مُنہہ کی
باتوں سے کنارہ مت کر + اُسے ترک نہ کر کہ وہ تیری حمایت کریگی۔ اُس سے محبت رکھہ وہ
تیری نگہبان ہوگی + دانائی اوّل چیز ہی۔ سو تو دانائی حاصل کر اور اپنی سب حاصلات
کے ساتھہ فہمید پیدا کر + تو اُسکی بزرگی کر وہ تجھے بڑھاویگی۔ وہ تجھے سرفرازی بخشیگی جب تو
اُسے گلے لگاوے + وہ تیرے سر پر لطف کا زیور رکھیگی وہ تجھہ کو شوکت کا تاج دیویگی +

ای میرے بیٹے سُن اور میری باتیں مان۔ تب تیری عمر کے برس بہت سے ہونگے + میں نے
تجھے دانائی کی راہ کی تعلیم دی ہی۔ میں نے سیدھے راستوں میں تجھے چلایا + جب تو چلیگا تو تیرے
پانو تنگ جگہہ میں نہ ہونگے۔ جب تو دوڑیگا تو ٹھوکر نہ کھاویگا + تادیب کو مضبوطی سے پکڑ رکھہ
اُسے جانے مت دے۔ اُسے دھر رکھہ کہ وہ تیری زندگانی ہی +

شریروں کی راہ میں داخل مت ہو اور خبیثوں کے راستے میں مت جا + اُس سے
باز رہ۔ اُس کے نزدیک گذر نہ کر۔ اُدھر سے پھر جا اور گذر جا + کیونکہ وے جب تک زیانکاری
نہ کرلیں تب تک سوتے نہیں۔ اور جب حال کہ کسی کو گرا نہ دیں اُنکی نیند اُن سے جاتی رہتی ہے
وے شرارت کی روٹی کھاتے ہیں اور اندھیر کی مے پیتے ہیں + لیکن صادقوں کی
روش اُس چمکنے والے نیر کی مانند ہی جو پورے دن تک روشن ہوتا چلا جاتا ہی + شریروں
کی راہ تاریکی کی مانند ہی۔ وے اُسے کہ جس سے وے ٹھوکر کھاتے ہیں نہیں جانتے +

ای میرے بیٹے میری باتوں پر دھیان رکھہ اور میرے کلام پر کان دھر + اُنکو اپنی نظر
سے غائب نہ ہونے دے اور اُنکو اپنے دل کے درمیان رکھہ چھوڑ + کیونکہ وے اُنکے لئے
جو اُنکو پاتے ہیں زندگانی اور اُنکے سارے جسم کے لئے صحت ہیں +

اپنے دل کی بڑی سے بڑی خبرداری کر کہ زندگانی کے انجام اُسی سے ہیں + مُنہہ کی
کجروی کو اپنے سے دور پھینک دے اور ٹیڑھے لبوں کو اپنے پاس سے دور کر۔ اور ایسا کر

۲۵ کہ تیری آنکھیں عین سامھنے دیکھیں اور تیری پلکیں تیرے آگے کی طرف سیدھی نگاہ کریں + ۲۶ اپنے پانوٗں کی روش کو غور کر۔ سو تیری ساری راہیں ثابت ہوجاوینگی ۔ ۲۷ نہ دہنے ہاتھ کو مڑ اور نہ بائیں کو ۔ اور اپنے پانوٗں کو بدی کی طرف سے پھیر +

۵ باب

۱ اَی میرے بیٹے میری دانائی پر دھیان رکھ اور میری فہمید کی طرف اپنے کان دھر ۲ تاکہ تو اِمتیاز زیرِ نگاہ رکھے اور تیرے لب دانش کو حفظ کریں +

۳ کیونکہ بیگانہ عورت کے ہونٹھوں سے شہد ٹپکا پڑتا ہی اور اُسکا تالو تیل سے زیادہ چکنا ہی ۴ پر اُسکا انجام ناگدونا کی مانند کڑوا ہی اور دو دھاری تلوار کی مانند تیز ہی + ۵ اُس کے پانوٗں موت ہی میں اُترتے ہیں ۔ اُس کے قدم جہنم کو پکڑے ہوئے ہیں + ۶ تا نہ ہو کہ تو زندگی کی راہ کو دھیان کرنے لگے اُسکی راہیں ایچ پیچ کی ہوتیں ۔ سو تو اُنہیں پہچان نہیں سکتا + ۷ پس اَی لڑکو میری سُنو اور میرے مُنہہ کی باتوں سے کنارہ نہ کرو + ۸ اپنا راستہ اُس سے دور بناؤ اور اُس کے گھر کے دروازے کے نزدیک نہ جاؤ ۔ ۹ تا نہ ہووے کہ تو اپنی عزت اوروں کو اور اپنی عمر بے رحموں کو دے ۔ ۱۰ نہ ہووے کہ بیگانہ لوگ تیری قوت سے سیر ہوویں اور تیری ساری کمائی اجنبی کے گھر میں صرف ہو ۔ ۱۱ اور تو آخر کو جسوقت تیرا گوشت اور تیرا بدن فنا ہوجاوینگے تو کراہیگا ۱۲ اور تو کہیگا افسوس میں نے تادیب سے کیوں کینہ رکھا اور میرے دل نے سرزنش کو کیوں حقیر جانا ۔ ۱۳ اور اپنے اُستادوں کی صدا کو نہ مانا اور اُنکی طرف جو مجھے تربیت کرتے تھے اپنا کان نہ جھکایا ۱۴ قریب تھا کہ میں جماعت اور مجلس کے درمیان ہر ایک قسم کی بدی کروں +

۱۵ اپنے ہی حوض سے پانی پی اور اپنی ہی باولی میں سے بہتا پانی ۔ ۱۶ تو تیرے چشمے باہر پھیلینگے اور گلیوں میں تیرے پانی کی نہریں + ۱۷ تو ہی اکیلا اُنکا مالک ہو اور کوئی بیگانہ تیرا شریک نہ ہو + ۱۸ تیرے چشمے میں برکت ہو اور تو اپنی جوانی کی جورو کے ساتھ خوش وقت رہ ۱۹ وہ عشق انگیز غزال اور دلپسند آہو تیری ہی ۔ اُسکی چھاتیوں سے ہر وقت محظوظ ہو اور اُسکی محبت سے ہمیشہ فریفتہ رہ + ۲۰ اور اَی میرے بیٹے تو کس لئے بیگانہ عورت سے فریفتہ اور اجنبی سے ہمکنار ہوگا +

کہ انسان کی راہیں خداوند کی آنکھوں کے سامھنے ہیں اور وہ اُسکی ساری روشوں
کو جانچتا ہی + شریر کی بدکاریاں اُسی کو پکڑ لینگی اور وہ اپنے ہی گناہ کی رسّیوں سے جکڑا جائیگا
وہ بے تربیت پائے مرجائیگا۔ اور اپنی جہالت کی شدت میں بھٹکتا پھریگا +

ای میرے بیٹے اگر تو اپنے دوست کا ضامن ہوا اور اگر تو نے کسی بیگانے سے شرط کا ہاتھ
مارا۔ تو تو اپنے ہی مُنھہ کی باتوں سے پھندے میں پھنسا اور اپنے ہی مُنھہ کے سخن سے پکڑا
گیا + ای میرے بیٹے اب یہہ کر اور اپنے تئیں بچا جب کہ تو اپنے دوست کے ہاتھہ میں گرفتار
ہوا ہی۔ سو جا اور فروتنی کر اور اپنے بھائی کی منت سماجت کر + اپنی آنکھیں نیند کے سپرد
مت کر نہ اپنی پلکیں اونگھہ کے + اپنے تئیں غزال کی طرح صیاد کے دست سے اور چڑیا کی
مانند چڑیمار کے ہاتھہ سے بچا +

ای کاہل آدمی چیونٹی کے پاس جا۔ اُسکی روشیں دیکھہ اور دانش حاصل کر + کہ وہ
باوجودیکہ اُسکا کوئی سردار کوئی کروڑا کوئی حاکم نہیں گرمی کے موسم میں اپنے لئے خورش
تیار کرتی ہی اور درو کے وقت اپنے واسطے خوراک جمع کرتی ہی + ای کاہل آدمی تو کب تک سویا
کریگا؟ تو کب اپنی نیند سے اُٹھیگا؟ تھوڑا سونا اور تھوڑا اونگھنا اور تھوڑا ہاتھوں کو نیند کے
لئے سمیٹ لینا۔ سو تیری مفلسی مسافر کی طرح آپہنچیگی اور تیری محتاجی ہتھیار بند مرد کی طرح +

ناکارہ آدمی اور شریر انسان مُنھہ کی کجروی میں چلتا ہی + وہ اپنی آنکھیں مارتا ہی۔ وہ
اپنے پانوں سے باتیں کرتا ہی۔ وہ اپنی انگلیوں سے تعلیم دیتا ہی۔ کجرویاں اُس کے دل
میں ہیں۔ وہ سدا بدکاری کے منصوبے باندھتا ہی۔ وہ جھگڑے برپا کرتا ہی + سو اُس پر
ناگہانی ہلاکت آویگی۔ وہ یک بیک ایسی شکست کھاویگا کہ جس کا علاج نہ ملیگا +

خداوند ان چھہ چیزوں کا کینہ رکھتا ہی ہاں ان ساتوں سے اُسکی جان کو نفرت ہی۔
اونچی آنکھیں جھوٹھی زبان اور وے ہاتھہ جو بیگناہ کا خون کرتے دل جو بُرے منصوبے باندھتا
ہی پانوں جو جلد بُرائی کے لئے دوڑتے ہیں جھوٹھا گواہ جو جھوٹھہ بولتا ہی اور وہ جو بھائیوں
کے درمیان جھگڑے برپا کرتا ہی +

۲۰ اے میرے بیٹے اپنے باپ کے حکموں کو حفظ کر اور اپنی ماں کی تاکید کو مت چھوڑ ✢ ۲۱ انہیں
سدا اپنے دل پر باندھے رکھ اور اُنہیں اپنی گردن پر گانٹھ لے ۔ ۲۲ کہ جب تو کہیں جائیگا تو وہ
تیرا رہبر ہوگا ۔ اور جب تو سوئیگا تو وہ تیری نگہبانی کریگا ۔ اور جب تو جاگیگا تو وہ تجھ سے
باتیں کریگا ✢ ۲۳ کہ حکم جو ہے چراغ ہے ۔ اور تاکید جو ہے نور ہے ۔ اور تربیت کی تنبیہیں جو ہیں زندگی
کی راہیں ہیں ۲۴ کہ تجھے بُری عورت سے محفوظ رکھیں اور بیگانہ عورت کی زبان کی چاپلوسی سے ✢
۲۵ اپنے دل میں اُس کے حسن کی رغبت مت رکھ ۔ ایسا نہ کر کہ وہ تجھ کو اپنی پلکوں
سے پکڑے ✢ ۲۶ کیونکہ فاحشہ عورت کے سبب سے ایک گردہ روٹی تک نوبت ہوتی ۔
اور خصم والی زانیہ قیمتی جان کا شکار کرتی ہے ✢ ۲۷ کیا ہو سکتا ہے کہ انسان اپنے سینے میں آگ لیوے
اور اُس کے کپڑے جل نہ جاویں ✢ ۲۸ کیا ممکن ہے کہ کوئی جلتے ہوئے کوئلوں پر چلے اور اُسکے
پاؤں نہ جلیں ؟ ۲۹ ایسا ہی ہے وہ جو اپنے ہمسائے کی جورو سے ہم بستر ہوتا ہے ۔ جو کوئی اُسے
چھوتا ہے سو بیگناہ نہیں رہ سکتا ✢ ۳۰ لوگ چور کو جو کہ بھوکھا ہو کے اپنا نفس بھرنے کو چوری
کرے حقیر نہیں جانتے ہیں ۔ ۳۱ اگر وہ کہو جکے پکڑا جاوے تو سات گُنا دیگا ۔ بلکہ وہ اپنے
گھر کا سارا مال ادا کریگا ✢ ۳۲ وہ جو کسی کی جورو سے زنا کرتا ہے کم عقل ہے ۔ جو یہہ کرتا ہے اپنی
جان کو ہلاک کرتا ہے ✢ ۳۳ وہ زخم اور ذلت پاویگا اُس کی رسوائی کسی طرح مٹائی نہ جائیگی ✢
۳۴ کہ غیرت سے مرد کو غضب ہوتا ہے ۔ سو وہ انتقام کے دن ہرگز ترس نہ کھائیگا ✢ ۳۵ وہ
کسی طرح کا فدیہ منظور نہ کریگا ۔ وہ ہرگز راضی نہ ہوگا اگرچہ تیری طرف سے بہت سے انعام
دیئے جاویں ✢

۷ باب

۱ اے میرے بیٹے میری باتوں کو حفظ کر اور میرے حکموں کو اپنے پاس چھپا رکھ ✢ ۲ میرے
حکموں کو حفظ کر اور جیتا رہ ۔ اور میری تاکید کو اپنی آنکھوں کی پتلی کی مانند ✢ ۳ اُن کو
اپنی انگلیوں پر باندھ ۔ اُنکو اپنے دل کی تختی پر لکھ ✢ ۴ دانائی کو کہہ کہ تو میری بہن ہے اور فہم
کو اپنی آشنا جان ۔ ۵ تاکہ وے تجھ کو بیگانہ عورت سے اُس اجنبی سے جو اپنی باتوں سے
تیری چاپلوسی کرتی ہے بچا رکھیں ✢

٦ ۷ کہ میں نے اپنے گھر کے دریچے میں بیٹھے ہوئے جھروکھے سے نگاہ کی - اور سادہ لوحوں
کے درمیان نظر کی اور بیٹوں میں سے ایک جوان کو جو عقلمندی میں قاصر تھا دیکھا +
۸ اُس گلی میں جو اُس عورت کے کونے سے لگ بھگ تھی گذرتا تھا - اور اُس نے اُس عورت
۹ ۱۰ کے گھر کی راہ لی - گودھولی میں شام کو کالی اندھیری میں آدھی رات کو - اور دیکھو کہ وہاں
۱۱ ایک عورت جو دل کی چتر تھی فاحشہ کے بھیس میں اُسے ملی + وہ غوغائی اور خودسر ہے -
۱۲ اُس کے پانوں اپنے گھر میں نہیں ٹھہرتے - چنانچہ اب وہ گھر کے باہر ہے - پھر اب وہ بازاروں
۱۳ میں ہے اور کونے کونے کمین میں لگی ہے + سو اُس نے اُسے پکڑا اور اُسکی چمیاں لیں
۱۴ اور ڈھیٹھی نظر کرکے اُس سے کہا سلامتی کے ذبیحے مجھ پر فرض تھے - آج کے دن میں نے
۱۵ اپنی نذریں ادا کیں + اِس لئے میں تیری ملاقات کو باہر نکلکے سویرے تیرے مکھڑے
۱٦ کو بڑی تلاش سے ڈھونڈھتی تھی - سو میں نے تجھے پایا + میں نے اپنے پلنگ پر
۱۷ بالاپوشوں اور مصر کے دھاری دار کتان کو بچھایا ہے + میں نے اپنے پلنگ کو مُر اور
۱۸ اگر اور دارچینی کے عطر سے خوشبودار کیا ہے + آ ملکے صبح تک محبت سے مست ہوویں - آ
۱۹ باہم عشق بازی سے جی بہلاویں + کہ میرا خصم تو گھر میں نہیں - اُس نے دور کا سفر کیا
۲۰ ۲۱ ہے - وہ تھیلا نقد کا اپنے ہاتھ میں لے گیا ہے - اور وہ چاندرات کو گھر آویگا + غرض
اُس نے اپنی دلکش گفتگو کی بہت باتوں سے اُس کو بہکایا اور اپنے لبوں کی چاپلوسی
۲۲ سے اُسے گمراہ کیا + وہ یکایک اُس کے پیچھے ہو لیا جیسے کہ بیل ذبح ہونے کو اور جیسے
۲۳ کہ کوئی زنجیر پہنے ہوئے بیوقوفوں کی سزا پانے کو جاتا + یہاں تک کہ برچھی اُس کے
جگر کے پار ہو گئی اُس مرغ کی مانند جو دام کی طرف جلد جاتا ہے اور نہیں جانتا کہ وہاں
اُسکی جان جائیگی +

۲۴ ۲۵ سو اب اے بیٹو میری سنو اور میرے منہ کی باتوں پر دھیان رکھو + اپنے دل کو
۲٦ اُسکی راہوں پر مائل ہونے نہ دے - بھٹککر اُسکی راہ گذروں میں مت جا + کہ اُس نے

۲۶ بہتوں کو گھائل کر کے گرا دیا ہی - ہاں اُس نے بہت سے بہادروں کو قتل کیا ہی + اُس کا
۲۷ گھر پاتال کی راہیں ہی جو موت کے اندرونی مکانوں میں پہنچاتی ہیں +

۸ باب
۱ کیا دانائی نہیں پکارتی ؟ اور کیا فہمید آواز بلند نہیں کرتی ؟ وہ سڑک کے
۲ پاس اونچے مقاموں کی چوٹیوں پر اور چوراہوں کے چبوترے پر کھڑی ہوتی ہی + وہ
۳ پھاٹکوں کے نزدیک شہر کے مدخل پر جہاں سے دروازوں میں داخل ہوتے ہیں
۴ چلاتی ہی کہ ای آدمیو میں تمہیں بلاتی ہوں اور بنی آدم کی طرف اپنی آواز اُٹھاتی ہوں -
۵ ای بیوقوفو خرد کو سمجھو - اور ای جاہلو تم سمجھنیوالا دل پیدا کرو + سنو کہ میں لطیف مضمون
۶ کہتی ہوں - اور میرے لبوں سے جب وے کھلتے ہیں تو سچی باتیں نکلتی ہیں + کہ میرا مُنہہ
۷ سچ سچ کہتا ہی اور میرے لبوں کو شرارت سے نفرت ہی + میرے مُنہہ کی ساری باتیں
۸ صداقت سے ہیں - اُنمیں کچھ ٹیڑھا ترچھا نہیں + وے سب اُس کے نزدیک جو دانش
۹ رکھتا ہی سیدھی ہیں - اور اُنکے خیال میں جو حقیقت شناس ہیں راست ہیں +
۱۰ میری تربیت کو قبول کرو نہ روپے کو - اور معرفت کو چوکھے سونے سے زیادہ پسند
۱۱ کرو + کہ دانائی لعلوں سے بھی بہتر ہی - اور ساری چیزیں جنکی تمنا کیجاتی ہی اُس کے
۱۲ برابر ہو نہیں سکتیں + میں جو دانائی ہوں ہوشیاری کے ساتھ رہتی ہوں اور علم کے
۱۳ منصوبے مجھہ ہی سے ایجاد ہوتے ہیں + خداوند کا خوف یہہ ہی کہ انسان بدی سے
کینہ رکھے - غرور اور شیخی اور بدراہی اور مُنہہ کی کجروی سے میں کینہ رکھتی ہوں +
۱۴ مصلحت اور سیدھی تدبیر میری ہی - میں ہی دانش ہوں اور قوت میری ہی ہی +
۱۵ شاہان میرے سبب سے سلطنت کرتے ہیں اور سلاطین انصاف سے فیصلہ کرتے
۱۶ ہیں + میرے باعث سے والی اور امیر اور زمین کے سارے منصف حکومت کرتے
۱۷ ہیں + میں اُنپر عاشق ہوں جو مجھہ پر عاشق ہیں - اور وے جو مجھہ کو سویرے ڈھونڈھتے
۱۸ ہیں مجھہ کو پاوینگے + دولت اور عزت میرے ساتھہ ہیں - ہاں وہ دولت جو پایدار ہی
۱۹ اور صداقت + میرا پھل سونے سے ہاں چوکھے سونے سے اور میرا حاصل خالص چاندی

سے بہتر ہے + میں صداقت کی راہ میں اور عدالت کی راہ گذروں کے درمیان چلتی ہوں ۔ تاکہ
میں اُنکو جو مجھے پیار کرتے ہیں اچھے مال کے وارث کروں ۔ اور میں اُنکے خزانے بھردوں +

خداوند اپنے اِنتظام کے شروع میں مجھے رکھتا تھا اپنی صنعتوں سے پیشتر قدیم سے + میں
ازل سے مقرر ہوئی زمین کی پیدائش کی اِبتدا سے پہلے + میں اُسوقت پیدا ہوئی جب کہ
گہراؤ نہ تھے اور چشموں کے مکان پانی سے بھرے نہ تھے + میں پہاڑوں کے قائم کئے جانے کے
پیشتر اور ٹیلوں سے آگے پیدا ہوئی ۔ ہنوز اُس نے نہ زمین بنائی تھی نہ میدان بلکہ دُنیا کا پہلا ڈھیلا
بھی نہیں + میں اُسوقت تھی جبکہ اُسنے آسمان بنائے اور سمندر کی سطح پر دائرہ کھینچا ۔ جسوقت اُسنے
اوپر کی طرف بدلیوں کو مقرر کیا اور جسوقت اُسنے گہراؤ کے چشموں کو زور بخشا ۔ جسوقت اُس نے
سمندر کی حد ٹھہرائی کہ پانی اُسکے حکم سے باہر نہ جائیں ۔ جسوقت اُس نے زمین کی نیویں
ڈالیں ۔ اُسوقت میں پروردہ کی مانند اُسکے ساتھ تھی ۔ اور میں روز روز اُسکی خوشنودی
تھی اور ہر وقت اُسکے حضور خوشی کرتی تھی + میں اُسکی زمین کی آباد اطراف میں شادی
کرتی تھی اور میری خوشنودی بنی آدم کی صحبت سے ہوئی +

سو اب اے فرزندو میری سُنو ۔ کیونکہ وے جو میری راہوں کو حفظ کرتے ہیں نیکبخت ہیں +
تربیت کو سُنو کہ تم دانشمند ہو اور اُس سے کنارہ نہ کرو + سعادتمند وہ اِنسان جو میری سُنتا ہی
اور جو ہر روز میرے آستانوں پر راہ تکتا ہی اور میرے دروازوں کی چوکھٹوں پر انتظار کرتا
رہتا ہی + کیونکہ جو مجھ کو پاتا ہی سو زندگی کو پاتا ہی ۔ اور وہ خداوند کی طرف سے فضل حاصل
کریگا + لیکن وہ جو میرا گناہ کرتا ہی سو اپنی جان سے بدی کرتا ہی ۔ وے سب جو میرا کینہ
رکھتے ہیں موت کو پیار کرتے ہیں +

دانائی نے اپنے لئے گھر بنایا ہی اُسنے اپنے سات ستون تراشے ہیں ۔ اُسنے اپنے ذبیحوں
کو ذبح کیا ہی ۔ اُسنے اپنی مے کو ملایا ہی ۔ اُسنے اپنی میز کو چُنا ہی + اُسنے اپنی سہیلیوں کو بھیجا ہی ۔
وہ شہر کے اونچے مقاموں کی چوٹیوں پر پکارتی ہی جو کوئی بیوقوف ہو ادھر آوے ۔ اُسی کو
جو دانش سے خالی ہی وہ کہتی ہی چلا آ اور میری روٹیوں میں سے کھا اور اُس مے میں سے

جسے میں نے ملایا ہی پی + جاہلوں کی صحبت چھوڑ دے اور زندہ ہو اور دانش کی راہ پر چل +
وہ جو ٹھٹھا کرنیوالے کو تنبیہہ کرتا ہی اپنے لئے ذلت حاصل کرتا ہی - اور وہ جو شریر انسان کو ڈانٹتا
ہی آپ ہی چھوت پاتا ہی + ٹھٹھا کرنیوالے کو تنبیہہ مت کر نہ ہو کہ وہ تیرا کینہ رکھے - دانشمند کو تنبیہہ کر
کہ وہ تجھے پیار کریگا + دانا انسان کو تعلیم دے کہ وہ زیادہ دانائی حاصل کریگا - صادق کو سکھلا کہ
وہ علم میں زیادہ ترقی کریگا + خداوند کا خوف دانائی کا شروع ہی اور قدوس کی پہچان فہمید
ہی + کہ میرے سبب سے تیرے دن بڑھینگے اور تیری زندگانی کے برس بہت ہو جائینگے + اگر
تو دانا ہوگا تو تیری دانائی تیرے ہی لئے ہوگی اور تو جو ٹھٹھا کرتا ہی تو تو آپ ہی اُسکی سزا کا بوجھ اُٹھائیگا +
بیوقوف عورت غوغائی ہوتی ہی - وہ احمق ہی اور کچھ نہیں جانتی + وہ اپنے گھر کے دروازے
پر اور شہر کے اونچے مکانوں کے اوپر پیڑھی پر بیٹھی ہی کہ مسافروں کو جو اپنی سیدھی راہ چلے جاتے
ہیں بلاوے - کہ جو کوئی سادہ لوح ہی ادھر آوے - اور وہ جو دانش سے خالی ہی وہ اُسکو کہتی
ہی چوری کے پانی میں شیرینی ہی - اور وہ روٹی جو چھپکے کھائی جاوے بڑی مزہ دار ہی + لیکن
وہ نہیں جانتا کہ وہاں مُردے ہیں - اُس کے سارے مہمان جہنم کی تھاہ میں ہیں +

سلیمان کی مثلیں +

دانشمند بیٹا باپ کو خوشنود کرتا ہی پر بے دانش فرزند اپنی ماں کا بار خاطر ہوتا ہی + شرارت
کے خزانے کچھ فائدہ نہیں کرتے پر صداقت موت سے نجات دیتی ہی + خداوند صادقوں کی جان
کو بھوکھ سے ہلاک ہونے نہ دیگا - پر وہ شریروں کو اُنکی شرارت کے سبب ڈھکیل دیگا + وہ جو ڈھیلے
ہاتھ سے کام کرتا ہی کنگال ہو جاویگا پر چالاکوں کا ہاتھ دولت پیدا کرتا ہی + جو گرمی کے موسم میں
اِکٹھا کرتا ہی وہ دانشور بیٹا ہی - پر وہ جو درو کے وقت سو رہتا ہی ایک بیٹا ہی جو رسوائی کا باعث
ہی + صادق کے سر پر برکتیں ہیں پر شریروں کے مُنہہ کو ظلم چھپاویگا + صادق کا ذکر برکت کے
لئے ہوگا لیکن شریروں کا نام سڑ جاویگا + وہ جس کا دل عاقل ہی حکم مانیگا - پر گپّی بیوقوف گر پڑیگا + وہ جو
راستی سے چلتا ہی سلامتی سے جاتا ہی - پر وہ جو اُلٹی راہ جاتا ہی مشہور کیا جائیگا + وہ جو آنکھیں مٹکاتا
ہی غمگین کرتا ہی - اور گپّی بیوقوف گر پڑیگا + صادق کا مُنہہ زندگی کا چشمہ ہی - پر ظلم شریروں کا مُنہہ

ڈھانپ لیگا + کینہ وری جھگڑا برپا کرتی ہی - پر محبت سارے گناہوں کو ڈھانپ دیتی ہی +
وہ جو صاحب فہم ہی اُسکے لبوں کے اندر خرد ہی پر وہ جو بے خرد ہی اُسکی پیٹھ کے لئے لٹھ ہی +
دانشمند لوگ معرفت فراہم کرتے ہیں ۔ پر جاہل کا مُنھہ ہلاکت سے نزدیک ہی + مالدار
آدمی کی دولت اُسکا حصین شہر ہی کنگالوں کی ہلاکت اُنکی تنگدستی ہی + صادق کی کمائی
زندگانی کے لئے ہی پر خبیثوں کا پھل گناہ کے لئے ہی + جو تعلیم کو حفظ کرتا ہی وہ زندگانی کی
راہ پر ہی پر وہ جو تنبیہہ سے بھاگتا ہی گمراہ ہوتا ہی + وہ جو جھوٹے ہونٹھوں سے کینہ چھپاتا
ہی اور وہ جو تہمت کرتا ہی بیوقوف ہی + کلام کی کثرت میں کچھ نہ کچھ گناہ ہوگا - پر وہ جو
اپنے لبوں کو روکے جاتا ہی دانا ہی + صادق کی زبان چوکھی چاندی ہی - شریروں کا
دل کم قیمت ہی + صادقوں کے ہونٹھ بہتوں کو کھلاتے ہیں لیکن جاہل لوگ بے دانشی
سے مرتے ہیں + خداوند ہی کی برکت دولت بخشتی ہی اور وہ اُس پر کچھ مشقت نہ بڑھاتا +
زیانکاری کرنا احمق کا ایک تمسخر ہی - پر وہ جو دانشمند ہی اُسکے لئے عقل ہوگی + شریر کا
خوف اُسی پر پڑیگا - پر صادقوں کا مطلب بر آویگا + جس طرح بگولا جاتا رہتا ہی اُسی طرح
شریر باقی نہ رہیگا - لیکن صادق جو ہی ایک ابدی بنیاد ہی + جیسا سرکا دانتوں کے لئے
اور جیسا دھواں آنکھوں کے لئے ہی ایسا ہی سُست آدمی اُنکے لئے ہی جو اُسے بھیجتے
ہیں + خداوند کا خوف عمر کو دراز کرتا ہی - پر شریروں کی زندگی گھٹائی جاتی ہی + صادقوں
کا انتظار خوشی ہی - پر شریروں کی اُمید فنا ہو جائیگی + خداوند کی راہ سیدھے لوگوں کے لئے
توانائی ہی - پر بدکرداروں کے لئے ہلاکت ہی + صادقوں کو کبھی جنبش نہ ہوگی - پر شریر زمین پر
ہرگز نہ رہینگے + صادقوں کا مُنھہ خرد ظاہر کرتا ہی پر وہ زبان جو کجرو ہی کاٹ ڈالی جائیگی +
صادق کے ہونٹھوں کو معلوم ہی کہ پسندیدہ بات کیا ہی - پر شریر کا مُنھہ کجرویاں بولتا ہی +
مکر کی ترازو سے خداوند کو نفرت ہی - لیکن پورا بٹکھرا اُسکی خوشی ہی + جب غرور
آلیتا ہی تب رسوائی بھی آتی ہی - پر دانائی خاکساروں کے ساتھہ ہی + سیدھوں
کی راستی اُنکی راہنما ہوگی اور خطاکاروں کی برگشتگی اُنہیں ہلاک کریگی + قہر کے

دن دولت سے کام نہیں نکلتا۔ صداقت موت ہی سے رہائی دیتی ہی + کامل آدمی کی
صداقت اُسکی راہ سیدھی کرتی ہی۔ پر شریر اپنی شرارت سے گر پڑتا ہی + سیدھوں کی
صداقت اُنکو رہائی دیگی۔ پر خطاکار اپنی ہی شرارت سے پکڑے جاوینگے + شریر انسان
جب مرگیا تو اُسکی تمنا بھی مری۔ اور ظالموں کی اُمید فنا ہو جاتی ہی + صادق مصیبت سے
رہائی پاتا ہی اور اُسکے بدلے شریر پکڑا جاتا ہی + ریاکار انسان اپنی باتوں سے اپنے ہمسائے
کو ہلاک کرتا ہی۔ پر صادق معرفت کے سبب رہائی پاتا ہی + جب صادق لوگوں کی ترقی
ہوتی ہی تو شہر خوش ہوتا ہی اور جب شریر مرجاتا ہی تو لوگ خوشی سے نعرہ مارتے ہیں +
صادقوں کی برکت سے بستی سرفراز ہوتی ہی۔ پر وہ خبیثوں کے مُنہہ سے گرائی جاتی ہی + وہ
جو سمجھ سے خالی ہی اپنے پڑوسی کو ذلیل کرتا ہی۔ پر صاحب فہم چُپ ہو رہتا ہی + لُتر آدمی
آگے جاکے بھید فاش کرتا ہی۔ پر وہ جو دل سے امانتدار ہی بات چھپاتا ہی + جہاں
مصلحت نہیں وہاں لوگوں کی تباہی ہی۔ لیکن مشیروں کی کثرت سے سلامتی ہی + وہ
جو بیگانہ آدمی کا ضامن ہوتا ہی اُسکا بڑا ٹوٹا ہوگا۔ پر وہ جو ضامن ہونے سے نفرت
رکھتا ہی بےخطر ہی + جمال والی عورت عزّت حاصل کرتی ہی اور پہلوان دولت حاصل
کرتے ہیں + رحم دل اِنسان اپنی جان کے ساتھ نیکی کرتا ہی۔ پر وہ جو کٹّر ہی اپنے جسم
کو بھی دُکھہ دیتا ہی + شریر کی کمائی جو وہ کرتا ہی جھوٹھی ہی۔ پر صداقت بونیوالا سچّا اجر پاویگا +
جس طرح راستبازی زندگی کو پہنچاتی اُسی طرح وہ جو بدی کا پیچھا کرتا ہی اپنی موت کو
پہنچتا + جن کے دلوں میں بُرائی ہی اُن سے خداوند کو نفرت ہی۔ پر جنکی روشیں سیدھی
ہیں اُن سے وہ خوش ہی + ہرچند ہاتھ سے ہاتھ ملایا جاوے پر شریر بےسزا نہ چھوٹیگا۔
لیکن صادق کی نسل رہائی پاویگی + شکیل عورت جو بےاِمتیاز ہو ایسی ہی جیسے
سوئر کی تھوتھنی میں سونے کی نتھہ + صادق کی تمنا صرف نیکی ہی۔ پر شریروں کی اُمید
غضب ہی + کوئی تو ایسا ہی جو کھنڈاتا ہی تب بھی مال بڑھتا ہی۔ پھر کوئی ہی جو نیکی سے ہاتھ
زیادہ کھینچتا ہی پر فقط کنگالپن کی طرف ہوتا + وہ جو فیاض دل ہی موٹا ہو جائیگا اور وہ

جو سیراب کرتا ہی آپ ہی سیراب ہوگا + وہ جو غلّہ مول لے لے رکھتا ہی لوگ اُس پر لعنت کرینگے
پر اُس کے سر پر جو بیچتا ہی برکت ہوگی + وہ جو کوشش سے نیکی کے درپے ہی مقبولیت کا
طالب ہی اور جو زیانکاری کی تلاش کرتا ہی وہ اُس کے آگے آویگی + جسے اپنے مال پر بھروسا
ہی وہ گر پڑیگا - پر صادق پتوں کی مانند ہرا ہوگا + وہ جو اپنے گھرانے کو دکھ دیتا ہی ہوا کا وارث
ہوگا - اور جاہل اُسکی چاکری کریگا جس کا دل ہوشیار ہی + صادق کا پھل جو ہی زندگی کا درخت
ہی - اور وہ جو نیکی سے جیوں کو موہ لیتا ہی دانا ہی + دیکھ صادق کو زمین پر بدلا دیا جائیگا - تو کتنا
زیادہ شریر اور گنہگار کو +

جو کوئی تادیب کو دوست رکھتا ہی معرفت کو دوست رکھتا ہی - پر جو کوئی تنبیہ سے کینہ
رکھتا ہی حیوان ہی + نیک مرد خداوند کی مہربانی حاصل کرتا ہی - پر وہ اُس شخص کو جو بُرے
منصوبے کرتا ہی مجرم ٹھہراویگا + کوئی اِنسان شرارت سے پائدار نہیں رہ سکتا پر صادقوں
کی بیخ کو کبھی جنبش نہ ہوگی + نیک عورت اپنے شوہر کے لئے ایک تاج ہی - پر وہ جو خجل
کرتی ہی اُسکی ہڈیوں میں سڑاہٹ کی مانند ہی + صادقوں کے اندیشے راستی ہیں پر شریروں
کے منصوبے مکر ہیں + شریروں کی باتیں یہی ہیں کہ کمین میں بیٹھکے خون کریں - پر سیدھے
لوگوں کا مُنہہ اُنہیں رہائی دیتا ہی + شریر لوگ اُلٹ دیئے جاتے ہیں اور وے موجود
نہیں - پر صادقوں کا گھر قائم رہیگا + اِنسان کی تعریف اُسکی عقلمندی کے مطابق کیجاتی
ہی - پر وہ جو کج دلا ہی رسوا ہوگا + وہ اِنسان جو چھوٹا سمجھا جاوے مگر اُس پاس ایک چاکر
ہووے اُس سے بہتر ہی جو آپ کو بڑا جانے اور روٹی کا محتاج رہے + صادق اپنے
چوپائے کی جان کی خبر لیتا - پر شریروں کی رحمت بھی عین ظلم ہی + جو اپنی زمین میں
کشتکاری کرتا ہی روٹی سے سیر ہوگا - پر وہ جو ناکاروں کا پیرو ہی دانش سے خالی ہی +
شریر بدی کا شکار چاہتے ہیں - پر صادقوں کی جڑ پھیلتی ہی - شریر اپنے ہی لبوں کی خطاکاری
سے پھندے میں پھنسا - پر صادق مصیبت سے نکل بچیگا + اِنسان اپنے مُنہہ کے پھلوں کے
وسیلے خوبی سے سیر کیا جائیگا اور اِنسان کے ہاتھوں کی جزا اُسے دی جائیگی + بیوقوف کی

روش اُسکی نگاہ میں بھلی ہی۔ پر وہ جو مصلحت کا سُننیوالا ہی خردمند ہی + جاہل کا غصہ فی الفور
دریافت ہوجاتا ہی۔ پر صاحب تمیز رسوائی کو ڈھانپ دیتا ہی + وہ جو سچ بولتا ہی صداقت
کو آشکارا دکھلاتا ہی۔ پر جھوٹھا گواہ دغا دیتا ہی + بے تامّل کی بولی ایسی ہی جیسے تلوار
کی ہولیں۔ پر دانشوروں کی زبان صحت بخش ہی + سچے ہونٹھ ہمیشہ تک ثابت ہونگے
پر جھوٹھی زبان صرف ایک دم کی ہی + وے جو بدی کے منصوبے کرتے ہیں اُنکے دل
میں دغا ہی۔ پر خوشی اُنکے لئے ہی جو کہ صلح کی مصلحت کرتے ہیں + صادق پر کوئی مُبرا حادثہ
نہ پڑیگا۔ پر شریر کا سراسر زیان ہوگا + جھوٹھے لبوں سے خداوند کو نفرت ہی۔ پر وے جو راستی
سے کام رکھتے ہیں اُسکی خوشی ہیں + دانشور آدمی معرفت کو چھپاتا ہی۔ پر احمقوں کے دل
حماقت کی منادی کرتے ہیں + چالاک آدمی کا ہاتھ حکمراں ہوگا۔ پر سُست آدمی خراجگذار
بنیگا + اِنسان کے دل کا غم اُسکو جھکا دیتا ہی پر بھلی بات اُسکو خوشنود کرتی ہی + وہ جو
صادق ہی اپنے ہمسایہ کی راہنمائی کرتا ہی۔ پر شریروں کی راہ اُنہیں بھٹکاتی ہی + سُست
آدمی اُسکو جسے اُس نے شکار کیا کباب نہیں کرتا۔ پر چالاک آدمی کا مال گرانبہا ہی۔ صداقت
کی راہ میں زندگانی ہی اور اُس کے راہ گذروں میں ہرگز موت نہیں +

دانشور بیٹا اپنے باپ کی تعلیم سُنتا ہی۔ پر ٹھٹھا کرنیوالا سرزنش پر کان نہیں دھرتا +
اِنسان اپنے مُنہہ کے پھل میں سے اچھا کھاویگا۔ پر غدّاروں کی جان ستم کو + وہ جو اپنے
مُنہہ کی نگہبانی کرتا ہی اپنی جان کی نگہبانی کرتا ہی۔ پر وہ جو اپنے ہونٹھوں کو پسارتا ہی
ہلاک ہوگا + سُست آدمی کا جی بہت کچھہ چاہتا ہی لیکن اُسے کچھہ نہیں ملتا۔ پر چالاکوں
کا جی موٹا ہوگا + صادق اِنسان جھوٹھہ سے کینہ رکھتا ہی۔ پر شریر آدمی نفرت انگیز ہی
اور رسوا ہوجاتا ہی + صداقت اُسکی جس کی روش سیدھی ہی نگہبانی کرتی ہی۔ پر شرارت
بھٹکتے پانو کو ٹھیس کھلاتی ہی + ایک تو اپنے تئیں دولتمند ٹھہراتا ہی لیکن اُس کے پاس
کچھہ نہیں ہی ایک آپ کو کنگال کرتا ہی لیکن بڑا دولتمند ہی + آدمی کی جان کا فدیہ اُس کا مال
اور اسباب ہی۔ پر کنگال ملامت کو نہیں سُنتا + صادقوں کا چراغ روشن رہیگا۔ پر شریروں

کا دیا بجھایا جائیگا + جھگڑا صرف مغروری سے ہوتا ہی - پر عقل اُنکے ساتھہ ہی جو مصلحت کو پسند
کرتے ہیں + وہ دولت جو بطالت سے حاصل کیجاوے گھٹ جاتی ہی - پر جو کوئی محنت
سے فراہم کرتا ہی اُسکی دولت بڑھتی رہیگی + اُمید کے دیر تک موقوف رہنے سے دل کی
بے آرامی ہوتی - پر آرزو کا بر آنا زندگی کا درخت ہی + جو کلام کی تحقیر کرتا ہی ہلاک کیا جائیگا
پر جو حکم سے ڈرتا ہی اُسکی خیریت ہوگی + دانشمند کا قانون حیات کا چشمہ ہی تاکہ وہ موت
کے پھندوں سے چھٹکارا پانے کا باعث ہووے + فہم کی درستی قبولیت بخشتی ہی - پر خطاکار کی
راہ کٹھن ہی + ہر ایک دانا آدمی ہوشیاری سے کام کرتا ہی - پر احمق اپنی حماقت کو پھیلا
دیتا ہی + شریر پیغامبر بلامیں گرفتار ہوتا ہی - پر دیانتدار ایلچی صحت بخش ہی + کنگالپن اور رسوائی
اُس کے لئے ہیں جو تربیت کو پسند نہیں کرتا - پر وہ جو تنبیہہ پر متوجہ ہوتا ہی عزت پائیگا + جب
مُراد حاصل ہوتی ہی تب جی بہت خوش ہوتا ہی - پر بدی سے باز آنے میں احمقوں کو نفرت
ہی + وہ جو داناؤں کے ساتھہ چلتا ہی دانا ہوگا - پر جاہلوں کا ہمنشین ہلاک کیا جائیگا +
بدی گنہگاروں کے پیچھے دوڑتی ہی - پر صادقوں کو اچھا بدلا دیا جائیگا + نیک آدمی
اپنے پوتوں کے لئے میراث چھوڑتا ہی پر گنہگار کی دولت صادقوں کے لئے فراہم
کیجاتی ہی + بہت سی خوراک جُتی ہوئی زمین سے کنگالوں کو ہوتی ہی - پر ایسا بھی ہوتا
ہی کہ کوئی انصاف کے نہ ہونے سے برباد ہو جاتا ہی + وہ جو اپنی چھڑی کو باز رکھتا ہی
اپنے بیٹے سے کینہ رکھتا ہی - پر وہ جو اُسے پیار کرتا ہی سویرے اُسکی تادیب کرتا ہی +
صادق کھا کے سیر ہوتا ہی - پر شریر کا پیٹ نہیں بھرتا +

دانشور عورت اپنا گھر بناتی ہی - پر احمق اُسے اپنے ہاتھوں سے ڈھا دیتی ہی +
وہ جو اپنی راست روشوں پر چلا جاتا ہی خداوند سے ڈرتا ہی - پر وہ جو اپنی راہوں میں
کجرو ہی اُسکی حقارت کرتا ہی + جاہلوں کے مُنہہ میں غرور مثل لاٹھی کی ہی - پر دانشمندوں
کے لب اُنکی نگہبانی کرتے ہیں + جہاں بیل نہیں ہاں ناندیں پاک صاف تو ہیں - پر غلے کی
افزائش بیل کے زور سے ہی + دیانتدار گواہ جھوٹھہ نہیں کہتا - لیکن جھوٹھا گواہ بہتیری

جھوٹھی باتیں بولتا ہی + ٹھٹھیباز خرد کی تلاش کرتا ہی اور نہیں پاتا - پر معرفت اُسے سہج سے
ملتی - جو فہم والا ہی + جاہل انسان سے جب تو اُس ہیں معرفت کے ہونٹھ نہ دیکھے کنارہ کر جا +
دانا انسان کی حکمت یہہ ہی کہ اپنی راہ پہچانے - پر جاہلوں کی بے شعوری دھوکھا ہی + جاہل
لوگ گناہ کر کے ہنستے ہیں - پر صادقوں کے درمیان مقبولیت ہی + اپنی اپنی جانکاہی کو دل ہی
خوب جانتا ہی - اور بیگانہ اُسکی خرمی میں دخل نہیں رکھتا + شریر کا گھر برباد ہو جائیگا - پر
صادق کا خیمہ نمودار رہیگا + ایک راہ ہی جو انسان کو سیدھی دکھلائی دیتی پر اُسکی انتہا
میں موت کی راہیں ہیں + ہنسنے میں بھی دل کا غم ہی اور اُس شادمانی کا انجام ماتم ہی + وہ
جس کا دل رو گردان ہی اپنی ہی راہوں سے سیر ہو جائیگا - پر وہ جو بھلا آدمی ہی آپ اپنی
طرف سے چین پاویگا + نادان ہر ایک سخن کو یقین کرتا ہی - پر دانا اپنی روش کو دیکھیا بھالتا ہی +
دانشور انسان ڈرتا ہی اور بدی سے بھاگتا ہی - پر بے دانش جھنجھلاتا ہی اور بے باک
رہتا ہی + غصیور آدمی بیوقوفی کرتا اور فتنہ انگیز آدمی گھنونا ہوتا ہی بیوقوف لوگ جہالت
کی میراث پاتے ہیں - پر داناؤں کے سر پر معرفت کا تاج ہی + شریر لوگ بھلوں کے آگے
اور خبیث صادقوں کے دروازوں پر جھکتے ہیں + کنگال سے اُسکا ہمسایہ بھی بیزار رہی -
پر مالدار کے بہت سے دوست ہیں + وہ جو اپنے ہمسائے کو حقیر جانتا ہی گناہ کرتا ہی - پر
وہ جو کنگال پر رحم کرتا ہی مبارک ہی + کیا وے جو بُرا منصوبہ کرتے ہیں خطا نہیں کرتے ؟ پر رحمت
اور سچائی اُنکے لئے ہیں جو خیر اندیش ہیں + ہر طرح کی محنت سے مال کی فراوانی ہوتی -
پر لبوں کی زیادہ گوئی صرف محتاجی تک پہنچاتی ہی + دانشوروں کے لئے اُنکی دولت
تاج ہی - پر جاہلوں کی بیوقوفی محض بیوقوفی + سچا گواہ جان بچاتا ہی پر دغاباز جھوٹھ بولتا ہی +
خداوند کے خوف میں قوی اُمید ہی اور اُس کے فرزندوں کو پناہ کی جگہ ملتی ہی + خداوند
کا خوف زندگانی کا چشمہ ہی تاکہ موت کے پھندوں سے چھٹکارا ہو + رعایا کی کثرت میں بادشاہ
کی شانداری ہی - پر لوگوں کی کمتی میں سرکار کی خرابی ہی + وہ جو جلد غصے نہیں ہوتا بڑا فہم
والا ہی - پر وہ جو جھکی ہی بیوقوفی کو سرفراز کرتا ہی + طبیعت کی سلیمی بدن کی حیات ہی - پر

ڈاہ ہڈیوں کی گندگی ہی + وہ جو مسکین پر ظلم کرتا ہی اُس کے بنانیوالے کو ملامت کرتا ہی
پر وہ جو اُسکی تعظیم کرتا ہی مسکینوں پر رحم کرتا ہی + شریر انسان اپنی شرارت سے دھکیل دیا
جاتا ہی - پر صادق مرنے پر بھی اُمیدوار ہی + دانش اُس کے دل میں جو سمجھدار انسان ہی ٹھہری
رہتی ہی - پر جاہلوں کے اندر کا حال فاش ہو جاتا ہی + صداقت گروہ کو سرفرازی بخشتی ہی - پر گناہ
قوموں کے لئے رسوائی ہی + دانا خادم پر بادشاہ کی مہربانی ہی پر اُسکا قہر اُسپر ہی جو رسوائی کا باعث ہی
ملائم جواب غصہ کھو دیتا ہی - پر کرخت باتیں غضب انگیز ہیں + دانشمندوں کی زبان
دانش کو خوب استعمال کرتی - پر جاہلوں کا مُنہہ جہالت اُگلتا ہی + خداوند کی آنکھیں
سب مکانوں میں کیا بُرے کیا بھلے کی دیکھنیوالیاں ہیں + صحت بخش زبان زندگانی کا
درخت ہی - پر اُسکی کجروی روح کی شکستگی کا باعث ہی + جاہل اپنے باپ کی تربیت کو حقیر
جانتا ہی - پر وہ جو تنبیہہ سے خبردار ہوتا ہی دانا ہی - صادق کے گھر میں بڑا خزانہ ہی - پر شریر
کی آمدنی میں پریشانی شامل ہی + دانشور کے لب معرفت کو پھیلاتے ہیں - پر بیوقوف کا دل
اُسے جو راست نہیں + شریر کے ذبیحے سے خداوند کو نفرت ہی پر سیدھے آدمی کی دُعا
اُسکی رضا ہی + شریر کی روش سے خداوند کو نفرت ہی - پر وہ اُسے جو صداقت کی پیروی
کرتا ہی دوست رکھتا ہی + وہ جس نے راستی کو ترک کیا ہی سخت تادیب پائیگا - اور وہ جو
تنبیہہ کا کینہ رکھتا ہی مر جائیگا + پاتال اور ہلاکت خداوند کے روبرو ہیں - تو کتنا زیادہ
بنی آدم کے دل نہ ہونگے + ٹھٹھےباز آدمی اُسکو جو اُسے تنبیہہ دیتا ہی دوست نہیں رکھتا
اور وہ دانشمندوں کی مجلس میں ہرگز نہیں جاتا + خوشدلی خندہ روئی کو پیدا کرتی
ہی - پر دل کی غمگینی سے انسان شکستہ خاطر ہوتا ہی + سنجیدہ لوگوں کا دل معرفت کا طالب
ہی - پر جاہلوں کا مُنہہ جہالت کو کھاتا ہی + شکستہ خاطر کے سب دن بُرے ہیں - پر وہ جو
خوشدل ہی ہمیشہ جشن کرتا ہی + تھوڑا جو خداوند کے خوف کے ساتھہ ہو اُس بڑے گنج سے
جو رنج کے ساتھہ ہو بہتر ہی + ساگ پات کا کھانا اُس جگہ پر جہاں محبت ہی پالے ہوے بیل
سے جس کے ساتھہ بدخواہی ہو بہتر ہی + غصے ور انسان فتنہ برپا کرتا ہی - پر وہ جو غصے میں دھیما

۱۹ ہی جھگڑا اٹھاتا ہی + کاہل اِنسان کی راہ کانٹوں کی ٹٹّی سی ہی - پر راستکاروں کی روِش
۲۰ شاہراہ کی مانند ہی + ہوشیار بیٹا باپ کو خوشنود کرتا ہی پر بیوقوف آدمی اپنی ماں کی تحقیر کرتا
۲۱ ہی + حماقت اُسکی نگاہ میں جو خرد سے خالی ہی شادمانی ہی - پر وہ اِنسان جو عقلمند
۲۲ ہی سیدھی راہ چلا جاتا ہی + سارے اِرادے بغیر مصلحت کے باطل ہوتے ہیں - پر وے
۲۳ بہتیرے مشیروں سے قیام پاتے ہیں + اِنسان اپنے مُنہہ کے جواب سے مسرور ہوتا
۲۴ ہی - اور وہ بات جو وقت پر کہی جاتی ہی کیا خوب ہی ! زندگانی کی روِش دانشور کے
۲۵ لئے اونچے پر ہی تاکہ وہ نیچے کی طرف اور جہنم سے نکل بھاگے + خداوند مغروروں کا گھر ڈھا
۲۶ دیتا ہی - پر وہ بیوہ کے سوانے کو قائم کرتا ہی + شریروں کے اندیشوں سے خداوند کو
۲۷ نفرت ہی - پر پاک لوگوں کا کلام دلچسپ ہی + وہ جو حرص کے مال سے خوش ہوتا ہی اپنے
۲۸ گھرانے کو دُکھہ دیتا ہی - پر وہ جو رشوت سے نفرت رکھتا ہی جئیگا + صادق کا دل جواب
۲۹ دینے کے لئے غور کرتا ہی - پر شریروں کا مُنہہ بُری چیزیں اُگلتا ہی + خداوند شریروں سے
۳۰ دور ہی - پر وہ صادقوں کی دُعا سُنتا ہی + آنکھوں کا نور دل کو خوش کرتا ہی - اور
۳۱ خوشخبری ہڈیوں میں فربہی پیدا کرتی ہی + وہ کان جو زندگانی کی تنبیہیں سُنتا ہی دانشوروں
۳۲ کے درمیان سکونت کریگا + وہ جو تادیب کو نامنظور کرتا اپنی ہی جان کو حقیر جانتا
۳۳ ہی - پر وہ جو تنبیہہ پر کان لگاتا اپنے لئے دانائی پاتا ہی + خداوند کا خوف جو ہی خرد
کی تعلیم ہی اور سرفرازی سے آگے فروتنی ہی +

۱۶ باب ۱ اِنسان تو اپنا دل مستعد کرتا پر زبان سے جواب دینا خداوند کی طرف سے ہوتا
۲ ہی + اِنسان کی ساری روشیں اُسکی آنکھوں کے سامھنے پاک صاف ہیں - پر خداوند
۳ روحوں کو تولتا ہی + اپنے سارے کام خداوند پر ڈال دے - تو تیرے سارے منصوبے
۴ قائم رہینگے + خداوند نے ہر ایک چیز اپنے لئے بنائی - ہاں شریروں کو بھی اُس نے
۵ بُرے دن کے لئے بنایا + ہر ایک سے جس کے دل میں غرور ہی خداوند کو نفرت ہی -
۶ ہر چند ہاتھ سے ہاتھ ملایا جاوے وہ بے سزا نہ چھوٹیگا + رحمت اور وفاداری سے بدکاری

ڈھانپی جاتی ہی - اور لوگ خداوند کے خوف کے سبب بدی سے باز رہتے ہیں + جب
اِنسان کی روشیں خداوند کی مرضی کے مطابق ہوتی ہیں تو وہ اُس کے دشمنوں کو بھی
اُس کے دوست بناتا ہی + تھوڑا سا جو صداقت کے ساتھ ہو بڑی آمدنی سے جو بغیر راستی
کے ہو بہتر ہی + آدمی کا دل اپنی ایک راہ ٹھہراتا ہی - پر خداوند اُس کے قدموں کو ثابت
کرتا ہی - کلام ربانی بادشاہ کے لبوں پر ہی اور اُس کا مُنہہ عدالت کرنے میں خطا نہیں
کرتا + پورا وزن اور ٹھیک ترازو خداوند کی ہیں تھیلی کے سارے باٹ اُس کا کام ہیں +
شرارت کا کام کرنے سے بادشاہوں کو نفرت ہی - کہ تخت کی پائداری صداقت سے ہی +
سچے لب بادشاہوں کی رضامندی ہیں - اور وے اُسکو جو سچ بولتا ہی پیار کرتے ہیں + بادشاہ
کا غصہ موت کے ہرکاروں کی مانند ہی - پر دانشمند اِنسان اُسے ٹھنڈا کرتا ہی + بادشاہ کے
چہرے کے نور میں زندگانی ہی - اور اُسکی رضا آخری برسات کی ایک بدلی کی مانند ہی - خرد
حاصل کرنا سونے سے کیا ہی بہت بہتر ہی - اور فہمید پیدا کرنا روپے سے بہت پسندیدہ
ہی + راستکار آدمی کی شاہراہ یہہ ہی کہ بدی سے بھاگے - - اور وہ جو اپنی راہ سے خبردار
ہی اپنی جان کا نگہبان ہی + ہلاکت سے پہلے تکبر اور زوال سے آگے دل کا غرور ہی +
فروتنوں کے ساتھ فروتن بننا اُس سے بہتر ہی کہ لوٹ کا مال مغروروں کے ساتھ بانٹ
لیجئے وہ جو دانشمندی سے کاروبار کرتا ہی بھلائی دیکھیگا - اور وہ جس کا توکل خداوند
پر ہی سعادتمند ہی + وہ جو عقلمند دل رکھتا ہی دانا کہلاتا ہی - اور شیریں زبانی سے معرفت
کی فراوانی ہوتی ہی + صاحب دانش کے لئے دانش زندگانی کا چشمہ ہی - پر جاہلوں
کی تربیت جہالت ہی + دانشمند کا دل اُس کے مُنہہ کو تربیت کرتا ہی اور اُس کے
لبوں کی فضیلت کو بڑھاتا ہی + دلپسند باتیں شہد کے چھتے کی مانند جی کو میٹھی لگتی
ہیں اور وے ہڈیوں کے لئے شفا ہیں + ایسی راہ موجود ہی کہ اِنسان کو سیدھی دکھلائی
دیوے - پر اُسکی اِنتہا میں موت کی راہیں ہیں + وہ جو محنت کرتا ہی اپنے لئے کرتا ہی کیونکہ
اُس کا مُنہہ اُس سے محنت کرواتا ہی + شریر آدمی شرارت کو کھود کے نکالتا ہی اور اُس کے

بتوں میں گویا جلانیوالی آگ ہی + کجرو آدمی فتنہ انگیزی کرتا ہی اور کانا پھوسی کرنیوالا دوستوں کو
بھی جدا کر دیتا ہی + ظالم آدمی اپنے ہمسائے کو ورغلاتا ہی اور اُسکو اُس راہ میں لیجاتا ہی جو بھلی نہیں +
وہ آنکھیں مار کے شرارتیں ایجاد کرتا ہی اور لب ہلا کے فساد برپا کرتا ہی + سفید سر شوکت کا تاج ہی بشرطیکہ
وہ راستبازی کی راہ پر پایا جاوے + جو غصہ کرنے میں دھیما ہی پہلوان سے بہتر ہی - اور وہ جو اپنی
رُوح پر ضابط ہی اُس سے جو شہر کو لے لیتا ہی + قرع گود میں ڈالا جاتا - پر اُسکا سارا انتظام خداوند
کیطرف سے ہی +

روکھا ایک نوالا جو چین کے ساتھ ہو اُس گھر سے جو ذبیحوں سے پُر ہو پر جھگڑا اُنکے ساتھ ہو
بہتر ہی + دانشمند چاکر اُس بیٹے پر جو خجل کرتا ہی حکمران ہوگا اور وہ بھائیوں میں شامل ہو کے میراث
کا حصہ لیویگا + چاندی کے لئے گھڑیا ہی اور سونے کے لئے بھٹھی - پر خداوند دلوں کو تاتا ہی + بدکردار
آدمی جھوٹھے لبوں کی سنتا ہی اور دروغ گو کجرو زبان کا شنوا ہوتا ہی + وہ جو مسکین پر ہنستا ہی اُس کے
بنانے والے کی حقارت کرتا ہی - اور وہ جو اوروں کی مصیبت سے خوش ہوتا ہی بے گناہ نہ ٹھہریگا +
بیٹوں کے بیٹے بوڑھوں کے تاج اور بیٹوں کے فخر اُنکے باپ دادے ہیں + خوش تقریری بیوقوف
کو نہیں سجتی - تو کتنا کم دروغ لب اشراف دل کو + ہدیہ اُسکی آنکھوں میں جسکے ہاتھ لگتا ہی گرانبہا
جواہر ہی اور وہ جدھر اُسکی توجہ ہوتی ہی کام کا ٹھہرتا ہی + وہ جو قصور کو چھپا ڈالتا ہی دوستی کا
جویاں ہی - پر وہ جو ایسی بات کا دوبارہ ذکر کرتا ہی دوستوں میں جدائی کرتا ہی + ایک تنبیہہ دانشور
آدمی میں اُس سے زیادہ بیٹھ جاتی ہی کہ کوڑے مارنا جاہل میں + جو محض سرکش ہی شرارت کا
جویاں ہی - سو اُسکے مقابلے میں ایک سنگدل قاصد بھیجا جائیگا + ریچھ کا کہ جسکے بچے پکڑے گئے
آدمی سے مقابل ہونا احمق کے اُسکی حماقت میں مقابل ہونے سے بہتر ہی + وہ جو نیکی کے بدلے
بدی کرتا ہی بدی اُسکے گھر سے ہرگز جدا نہ ہو جائیگی + جھگڑے کا شروع پانی کے ٹوٹنے کی مانند ہی
سو اسلئے جھگڑے کو پیشتر اُس سے کہ تیز ہو جاوے چھوڑ دو + وہ جو شریر کو صادق ٹھہراتا ہی اور
وہ جو صادق کو شریر ٹھہراتا ہی خداوند کو اُن دونوں سے نفرت ہی + کاہے کو احمق کے ہاتھ میں
قیمت موجود ہی جس سے دانش مول لیوے جس حال کہ اُسکا دل اُسکی طرف نہیں ؟ وہ جو

دوست ہی ہر وقت دوستی رکھتا ہی اور بھائی مصیبت کے دن کے لئے پیدا ہوا ہی + وہ انسان جو دانش
سے خالی ہی شرط کا ہاتھ مارتا ہی اور اپنے دوست کے حضور ضامن ہوتا ہی + وہ جو فتنہ انگیز ہی گناہ کو
دوست رکھتا ہی - اور وہ جو اپنے دروازے کو زیادہ بلند کرتا ہی ہلاکت کو ڈھونڈھتا ہی + وہ جس کے
دل میں برائی ہی بھلائی نہ پاویگا - اور جس کی زبان میں نکتہ چینی ہی وہ آفت میں گریگا + وہ جو بیوقوف
بچہ پیدا کرتا ہی اپنے ہی غم کے لئے کرتا - کہ بے دانش کے باپ کو خوشی نہیں + شادمان دل علاج
کی طرح بھلی تاثیر کرتا ہی پر افسردہ دل ہڈیوں کو خشک کر دیتا ہی + شریر انسان بغل میں سے رشوت
لیتا ہی تاکہ عدالت کی راہیں بگاڑے + حکمت اُسکے چہرے کے سامنے ہی جو معرفت والا ہی - پر جاہل
کی آنکھیں زمین کے کناروں سے لگی ہیں + احمق بیٹا اپنے باپ کے لئے غم ہی اور اپنی ما کے لئے بڑی
تلخی + نیکوکاروں کو سزا دینا اور اشراف دلوں کو اُنکے انصاف کے سبب سے مارنا بھلا نہیں + وہ
جو عالم ہی باتیں کم کرتا - سرد مزاج آدمی خردمند ہی + احمق بھی جب تک چپکا ہی عقلمند گنا جاتا ہی -
اور وہ جو اپنے لب موندے ہوئے رکھتا ہی دانشمند مرد ہی +

کوئی آپکو علیحدہ کرکے اپنی ہوس کو ڈھونڈھتا ہی اور ساری دانائی سے چڑھتا ہی + بے دانش فہم
سے حظ نہیں اُٹھاتا - مگر اُس سے کہ اپنے دل کا حال ظاہر کرے + جہاں کہیں شریر لوگ آتے ہیں
وہاں رسوائی آتی ہی اور فضیحت کے ساتھ ملامت ہوتی ہی + انسان کے مُنہہ کی باتیں گہرے پانیوں
کی مانند ہیں اور حکمت کا چشمہ بہتے نالے کا سا ہی + عدالت میں شریر کی رو داری کرکے صادق کو
گرا دینا خوب نہیں + بے دانش کے ہونٹھ فتنہ انگیزی کرتے ہیں اور اُسکا مُنہہ تھپیڑے مانگتا ہی
بے دانش کا مُنہہ اُسکی ہلاکت ہی اور اُسکے ہونٹھ اُسکی جان کے لئے پھندے + لترے کی باتیں
لذیذ نوالے ہیں اور وے پیٹ کے اندر جاتی ہیں + وہ جو کام میں سستی کرتا ہی فضول خرچ کا بھائی
ہی + خداوند کا نام ایک محکم برج ہی - صادق اُس میں دوڑتا ہی اور امن میں رہتا ہی + دولتمند
آدمی کا مال اُسکا حصین شہر اور اُسکے تصور میں ایک اونچی دیوار کی مانند ہی + ہلاکت سے پیشتر
آدمی کا دل مغرور ہوتا ہی اور عزت سے آگے فروتنی ہوتی ہی + وہ جو اُس سے آگے کہ سخن کو
تمام سُن لے اُسکا جواب دیوے یہہ اُسکی حماقت اور خجالت ہی + انسان کی جان اپنی ناتوانی

کا تحمل کریگی۔ پر دل کی شکستگی کو کون اُٹھا سکتا ہی؟ سمجھدار کا دل معرفت حاصل کرتا ہی۔ اور دانشور
کے کان معرفت کے جویاں ہیں + آدمی کا ہدیہ اُسکے لئے جگہہ کر لیتا ہی اور اُسے بڑے آدمیوں کے حضور
لے پہنچاتا ہی + وہ جو اپنا حال پہلے کہہ سناتا ہی نیکوکار معلوم ہوتا ہی۔ پر اُسکا ہمسایہ آکے اُسکا بھید
دریافت کرتا ہی + قرعہ ڈالنا جھگڑونکو موقوف کرتا ہی اور زبردستوں کے درمیان پڑکے اُنھیں جُدا
کر دیتا ہی + رنجیدہ بھائی کو راضی کرنا ایک حصین شہر کے لینے سے مشکل تر ہی۔ اور اُنکے جھگڑے
ایسے ہیں جیسے قلعہ کے بینڈے + آدمی کا پیٹ اپنے مُنہہ کے میووں سے بھرتا ہی اور اپنے لبوں
کی برکت سے سیر ہوتا ہی + موت اور زندگی زبان کے قابو میں ہیں۔ اور وے جو اُسے دوست رکھتے
ہیں اُسکا میوہ کھاتے ہیں + جس نے جورو کو پایا اُس نے ایک تحفہ پایا۔ اور اُس پر خداوند کا فضل ہوا +
مسکین خوشامد کی باتیں کرتے ہیں۔ پر دولتمند سخت جواب دیتا ہی + کسی کے بہت یار اُسکی بربادی
کے لئے ہیں۔ پر ایک دوست ایسا ہی جو بھائی سے زیادہ رفاقت کرتا ہی +

۱۹ باب

وہ مسکین جو اپنی راستی میں چلتا ہی اُس سے جسکے ہونٹھوں میں کجروی ہی اور احمق ہی بہتر
ہی + کہ روح دانش سے خالی رہے یہہ اچھا نہیں۔ اور وہ جو پانوں سے جلدبازی کرتا ہی خطا
کرتا ہی + آدمی کی جہالت اُسے گمراہ کرتی ہی اور اُسکا دل خداوند سے بیزار ہوتا ہی + دولت بہت
سے دوست پیدا کرتی ہی۔ پر مسکین اپنے ہی دوست سے بیگانہ ہی + جھوٹھا گواہ بے گناہ نہ
ٹھہریگا اور جھوٹھ بولنیوالا نہ بچیگا + بہتیرے لوگ فیاض کی خوشامد کرتے ہیں۔ اور ہر ایک
آدمی اُسی کا دوست ہی جو انعام دیتا ہی + مسکین کے تو سارے بھائی ہی اُسکا کینہ رکھتے ہیں
بس وے جو اُسکے دوست ہیں اُس سے کتنے زیادہ دور بھاگینگے؟ وہ خوشامد کی باتیں کرکے اُنکا
پیچھا کرتا ہی پر وے اُسکے خواہاں نہیں + وہ جو حکمت حاصل کرتا ہی اپنی جان کو پیار کرتا ہی۔ وہ
جو دانش کی محافظت کرتا ہی فائدہ اُٹھاویگا + جھوٹھا گواہ بن سزا پائے نہ چھوٹیگا۔ اور جو جھوٹھ
بولتا ہی فنا ہوگا + خوش وضعی احمق کو سجتی نہیں۔ تو کتنا زیادہ بے موقع ہی کہ خادم شاہزادوں
پر حکمران ہو + آدمی کی دانائی اُسکے غصے کو ٹالتی ہی۔ اور یہہ اُسکی شانداری ہی کہ خطا سے آنا
کانی کرے + بادشاہ کا غضب شیر کی غرّش کی مانند ہی اور اُسکی رضا ایسی ہی جیسے کہ اوس جو

گھاس پر پڑتی ہی + بے دانش بیٹا اپنے باپ کے لئے ایک بلا ہی اور جورو کا جھگڑا رگڑا سدا کا ٹپکا ہی + گھر اور مال وہ میراث ہی جو باپ سے حاصل ہوتی ہی - پر دانشمند جورو خداوند سے ملتی ہی + کاہلی دل کو نیند میں غرق کر دیتی ہی - اور آرام طلب کا دل بھوکھا رہتا ہی + وہ جو حکم کو حفظ کرتا ہی اپنی جان کی محافظت کرتا ہی - پر وہ جو اپنی راہوں سے غافل ہی مارا جاتا ہی + وہ جو مسکینوں پر رحم کرتا ہی خداوند کو اُدھار دیتا ہی - جو کچھ اُس نے دیا ہوگا وہ اُسے پھر دیگا + جب تک کہ امید باقی ہی اپنے بیٹے کو تربیت کئے جا پر اُس کے مار ڈالنے پر دل نہ لگا + بڑا غصہ ور آدمی سزا ہی پاویگا - کیونکہ اگر تو اُسے رہائی دیوے تو تجھے یہہ بار بار کرنا ہوگا + مصلحت کو سن اور تربیت پذیر ہو تاکہ تیری عاقبت دانائی کے ساتھہ ہو + آدمی کے دل میں بہتیرے منصوبے ہوتے ہیں - پر خداوند کا منصوبہ وہی قایم رہیگا + اگر کوئی آدمی شفقت کرے تو یہہ اُسکا لطف ہی - اور کنگال جھوٹھے سے بہتر ہی + خداوند کا خوف زندگانی کے لئے ہی اور وہ جسکو یہہ ہی خوشی سے اوقات کاٹیگا - بدی میں وہ گرفتار نہ ہوگا + سُست آدمی اپنا ہاتھہ قاب میں چھپاتا ہی اور اتنا نہیں کرتا کہ اُسے اپنے مُنہہ تک پھر لاوے + ٹھٹھے کرنے والے کو مار تو وہ جو سادہ دل ہی ہوشیار ہو جائیگا - اور صاحب دانش کو تنبیہہ کر کہ وہ معرفت حاصل کریگا + وہ جو اپنے باپ کو تباہ کرتا ہی اور اپنی ماکو کھدیڑتا ہی وہ بیٹا خجالت کا کام کرتا ہی اور رسوائی حاصل کرتا ہی + اے میرے بیٹے وہ تربیت جو معرفت کی باتوں سے پھراتی ہی اُسکے سُننے سے تو آپ کو باز رکھہ + نمک حرام گواہ عدالت پر ہنستا ہی اور شریر کا مُنہہ بدکاری نگلتا رہتا ہی + ٹھٹھے کرنیوالوں کے لئے سزائیں ٹھہرائی جاتیں اور جاہلوں کی پیٹھہ کے لئے تازیانہ +

مے مسخرہ بناتی ہی اور مست کرنے والی ہر ایک چیز غضب آلودہ کرتی ہی - جو اُن کا فریب کھاتا وہ دانشمند نہیں ہی + بادشاہ کا رُعب ایسا ہی جیسے شیر کی غرش - جو کوئی اُسے غصہ دلاتا ہی وہ اپنی جان سے بدی کرتا ہی + آدمی کی عزت اسی میں ہی کہ جھگڑے سے باز آوے - لیکن ہر ایک بیوقوف چھیڑتا رہتا ہی + سست آدمی جاڑے کے باعث ہل نہیں چلاتا - سو وہ کاٹنے کے وقت بھیکھہ مانگیگا اور اُس پاس کچھہ نہ ہوگا + آدمی کے دل کی مصلحت گہرے پانی کی مانند ہی - پر سمجھدار

آدمی اُسے کھینچ نکالیگا + بہتیرے ہیں جو اپنی اپنی فیاضی مشہور کرتے ہیں - پر وفادار انسان کو کون پا سکتا ہی؟ صادق اپنی دیانت سے راہ چلتا ہی - اُسکے بعد اُسکے لڑکے اقبالمند ہوتے ہیں + بادشاہ جو عدالت کے تخت پر جلوس فرماتا ہی اپنی آنکھوں ہی سے ہر نوع کی بدی دور کرتا ہی + کون کہہ سکتا ہی کہ میں نے اپنے دل کو صاف کیا ہی میں گناہ سے پاک ہوں؟ دو طرح کے تول اور دو طرح کے پیمانے اِن دونوں سے خداوند کو نفرت ہی + لڑکے کا حال بھی اُسکے اعمال سے جانا جاتا ہی کہ اُسکا کام پاک اور سیدھا ہی کہ نہیں + سُننے والے کان اور دیکھنے والی آنکھیں دونوں کا خداوند بنانیوالا ہی + بہت سونے سے دل مت لگا نہووے کہ تو کنگال ہو جاوے - اپنی آنکھیں کھول کہ تو روٹی سے سیر ہوگا + مول لینیوالا کہتا ہی کہ یہہ بری ہی بری ہی - پر جب وہ چل نکلتا ہی تب فخر کرتا ہی + سونا تو ہی اور بہت سے لعل بھی ہیں - پر معرفت کے ہونٹھ بے بہا جواہر ہیں + جو بیگانہ کا ضامن ہووے اُسکے کپڑے چھین لے اور جو اجنبی کا ضامن ہووے اُسکی چیز گرو رکھہ لے + دغا کی روٹی آدمی کو میٹھی لگتی ہی پر آخر کو اُسکا منہہ کنکروں سے بھرا جاتا ہی + ہر ایک کام مصلحت سے ٹھیک ہوتا ہی - اور جنگ خوب صلاح لیکے کر + چغل خور آتا جاتا ہی اور بھید فاش کرتا ہی - سو تو اُسکے ساتھہ جو لبوں سے بہلا لیتا ہی صحبت مت رکھہ + وہ جو اپنے باپ اور اپنی ماں پر لعنت کرتا ہی اُسکا چراغ شدت کی تاریکی میں بجھایا جاویگا + ہو سکتا ہی کہ ایک ملکیت ابتدا میں ایک لخت حاصل ہووے پر اُسکا انجام نامبارک ہی + تو مت کہہ کہ میں بدی کا بدلا لونگا - پر خداوند کا انتظار کر کہ وہ تجھے بچاویگا + دو طرح کے تولوں سے خداوند کو نفرت ہی اور مکر کی ترازو کچھہ خوب نہیں + آدمی کے قدموں کو خداوند ثابت رکھتا ہی - پس کیونکر ہو سکتا ہی کہ کوئی اپنے طریق کو سمجھے؟ یہہ آدمی کے لئے ایک پھندا ہی کہ بغیر سوچے کہے یہہ تبرک ہی اور نذر ماننے کے بعد تفتیش کرے + دانشمند بادشاہ شریروں کو تتر بتر کرتا ہی اور اُنپر داؤنے کا پہیا پھرواتا ہی + آدمی کی روح خداوند کا چراغ ہی کہ انسان کے پیٹ کے سارے اندرونی حال کو دریافت کرتی ہی + رحمت اور راستی بادشاہ کے نگہبان ہیں بلکہ رحمت ہی سے اُسکا تخت سنبھالا جاتا ہی + جوان آدمیوں کا زور اُنکے لئے شوکت ہی اور بوڑھوں کی زینت اُنکے سفید بال ہیں + زخم کا داغ خلل کو دور کرتا ہی - اُسی طرح سے کوڑے پیٹ کو اندر وار سے صاف کرتے ہیں +

بادشاہ کا دل خداوند کے ہاتھہ میں ہی۔ وہ اُسکو پانی کے نالوں کی مانند جدہر چاہتا اُدہر پھیرتا ہی + ہر
ایک انسان کی روش اُسکی نگاہ میں ٹھیک ہی۔ پر خداوند دلوں کو تولتا ہی + راستی و انصاف کرنا خداوند
کے نزدیک قربانی کرنے سے زیادہ پسندیدہ ہی + بلندبینی اور دل کی خودپسندی اور شریروں کا چراغ
گناہ ہی + چالاکوں کے اندیشے فقط بہتایت کے باعث ہیں۔ پر سارے اُتاوَلے لوگوں کے خیال فقط
احتیاج کو پہنچتے + دروغگوئی کرکے خزانہ فراہم کرنا ایک اڑائی ہوئی بطالت ہی اُن لوگونکی جو موت
کو ڈہونڈہتے ہیں + شریرونکی زیانکاری اُنکو جھاڑ ڈالیگی۔ کیونکہ اُنہوں نے انصاف کرنے سے انکار
کیا ہی + گناہ سے لدے ہوئے آدمی کی راہ ٹیڑھی ہی۔ پر جو پاک ہی اُسکا کام سیدھا ہی + گھر کی چھت
پر ایک گوشے میں رہنا فتنہ انگیز عورت کے ساتھہ کشادہ گھر کے بھیتر رہنے سے بہتر ہی + شریر کا جی
بُرائی کا مشتاق ہی۔ اُسکا ہمسایہ اُسکی نگاہ میں قبولیت نہیں پاتا + جب ٹھٹھے کرنے والے کو سزا دیجاتی
ہی تب وہ جو سادہ لوح ہی دانش حاصل کرتا ہی۔ اور جو دانشور تربیت پذیر ہوتا ہی تو معرفت پاتا ہی + صادق
آدمی دانشمندی سے شریر کے گھر پر نظر کرتا ہی کہ خدا شریروں کو اُنکی برائی کے سبب سے گرا دیتا ہی + جو
مسکین کا نالہ سُنکے اپنے کان بند کرلیتا ہی وہ آپ بھی نالہ کریگا اور اُسکی سُنی نہ جائیگی + چھپے میں ہدیہ دینا
غصے کو ٹھنڈا کرتا ہی اور گود میں انعام رکھہ دینا شدت کے قہر کو + صادقوں کی خوشی انصاف کرنے میں
ہی۔ پر اُن کے لئے جو بدکاری کرتے ہلاکت ہی + وہ انسان جو سمجھ کی راہ سے بھٹکتا ہی مُردوں کے غول
میں پڑا رہیگا + وہ جو کھیل تماشا کو دوست رکھتا ہی کنگال آدمی رہیگا۔ وہ جو مَے اور گھی پر مائل ہی ہرگز مالدار
نہوگا + شریر لوگ صادقوں کے بدلے اور خطاکار راستبازوں کے عوض فدیہ دئے جاوینگے + بیابان
ہی میں رہنا جھگڑالو اور غصہ ور عورت کے ساتھہ رہنے سے بہتر ہی + خزانہ دلپسند اور تیل دانشمندوں کے
گھر میں ہیں۔ پر احمق آدمی اُنہیں اُڑادیگا + وہ جو صداقت اور رحمت کی پیروی کرتا ہی زندگی اور صداقت اور
عزت پاتا ہی + دانشمند آدمی زبردستوں کے شہر پر چڑھتا ہی اور جس قوت پر اُنکا اعتماد ہی اُسے گرا دیتا ہی + وہ
جو اپنے منہہ اور اپنی زبان کی نگہبانی کرتا ہی اپنی جان کو دقداریوں سے بچاتا ہی + مغرور اور گھمنڈی ٹھٹھباز
اُسکا نام ہی جو غرور اور غصے سے کاروبار کیا کرتا ہی + آرام طلب کی تمنا اُسے ہیجان کرتی ہی۔ کیونکہ اُس کے
ہاتھہ محنت کو پسند نہیں کرتے + وہ حرص سے سارے دن لالچ کرتا رہتا ہی۔ پر صادق آدمی دیتا ہی اور رکھ

نہیں چھوڑتا + شریروں کی قربانی نفرتی ہی - خصوصاً جب کہ وہ بدنیت سے لاتا ہی + جھوٹھا گواہ ہلاک ہوتا
ہی - پر وہ شخص جو سُنتا کرتا ہی بولنے کے لئے ہمیشہ مستعد رہیگا + شریر انسان اپنے چہرے کو سخت بے پروا
کردیتا ہی - پر وہ جو صادق ہی اپنی راہ کو تیار کرتا ہی + کوئی حکمت کوئی فہمید کوئی مشورت نہیں جو خداوند کے
مقابل پیش آوے + جنگ کے دن کے لئے گھوڑا تو تیار کیا جاتا ہی - پر فتحیابی خداوند کیطرف سے ہی +

نیک نام بے قیاس خزانے سے زیادہ تر پسند کیا جاوے اور احسان روپے اور سونے سے + دولتمند
اور مسکین ایک ہی جگہہ فراہم ہوتے ہیں - اُن سب کا بنانیوالا خداوند ہی ہی + ہوشیار انسان بلا کو پیش بینی
سے دیکھتا ہی اور آپ کو چھپاتا ہی - پر نادان لوگ گذرتے ہیں اور سزا پاتے ہیں + دولت اور عزت اور حیات
فروتنی اور خداوند کے خوف کا اجر ہیں + کجرو لوگوں کی راہ میں کانٹے اور پھندے ہیں - وہ جو اپنی جان کی
نگہبانی کرتا ہی اُن سے دُور رہیگا + لڑکے کو اُس راہ میں کہ جسمیں جانا ہی سویرے تربیت کر - کیونکہ جب وہ
بوڑھا ہوا تو وہ اُس راہ سے نہ مڑیگا + مالدار مسکین پر حکمران ہوتا ہی اور قرضدار قرض دینیوالے کا چاکر ہی +
وہ جو بدکاری بوتا ہی بطالت کاٹیگا اور اُسکے غصے کا سونٹا فنا ہو جائیگا + وہ جسکی آنکھیں نیک ہیں برکت
پاویگا - کیونکہ وہ اپنی روٹی میں سے مسکینوں کو دیتا ہی + ٹھٹھا کرنے والے آدمی کو نکال دے کہ فساد جاتا
رہیگا - ہاں جھگڑا رگڑا اور رسوائی دُور ہو جائینگے + وہ جو صاف دلی کو چاہتا اُسکے ہونٹھوں میں لطف ہوتا
ہی اور بادشاہ اُسکا دوستدار ہوگا + خداوند کی آنکھیں معرفت کی نگہبانی کرتی ہیں اور وہ خطاکار و نیکے کاروبار
کو اُلٹ دیتا ہی + آرام طلب انسان کہتا ہی کہ باہر شیر کھڑا ہی - میں گلیوں میں پھاڑا جاؤنگا + بیگانہ عورت کا
منہہ ایک گہرا گڑھا ہی - اُسمیں وہ گرتا ہی جس سے خداوند بیزار ہی + جہالت لڑکے کے دل سے وابستہ ہی
پر تربیت کی چھڑی اُسے اُسمیں سے دور کر دیگی + وہ جو مسکین پر ظلم کرتا کہ اپنی دولت بڑھاوے وہ مالدار
کو دیگا اور یقیناً کنگال ہو جائیگا + اپنے کان کو جھکا اور داناؤں کی باتوں کو سُن اور میری دانش پر اپنا
دل لگا + کہ یہہ کیا ہی بھلا کام ہی اگر تو اُنکو اپنے باطن میں رکھہ چھوڑے - وے تیرے لبوں پر بھی ایک
ساتھہ مستعد ہو رہینگے + کہ تیرا توکل خداوند پر ہو میں نے آج کے دن تجھے ہاں تجھی کو جتا دیا ہی + یقیناً
میں نے تیرے لئے مصلحت اور دانش کی لطیف باتیں اِس نیت سے لکھیں کہ میں سچائی کی باتوں کی
حقیقت تجھہ کو جتاؤں تاکہ تو اُنکے جواب میں جنہوں نے تجھہ پاس کہلا بھیجا ہی یقینی باتیں کہہ سکے +

مسکین کو غارت مت کر اُسکے مسکین ہونے کے سبب سے - اور خراب حال پر جو عدالت گاہ پر ہی ظلم نہ کر + کیونکہ خداوند اُنکی طرف سے حجت ثابت کریگا اور اُنکی جانوں کو جنہوں نے اُنکو غارت کیا غارت کریگا + غصہ ور آدمی سے دوستی مت کر اور غضبناک انسان کے ساتھہ مت جا - نہ ہو کہ تو اُسکی روشیں سیکھے اور اپنی جانکو پھندے میں پھنساوے + تو اُنمیں مت شامل ہو جو شرط کے ہاتھہ مارتے ہیں اور نہ اُنمیں جو قرض کی بابت ضامنی کرتے ہیں - کہ اگر تجھہ پاس دینے کو کچھہ نہ ہو تو کیا ضرور ہی کہ وہ تیرا بستر تیرے تلے سے کھینچ لے جاوے ؟ اُن قدیم حدوں کو جو تیرے باپ دادوں نے باندھی ہیں مت سرکا + تو کسی کو اپنے کام میں چالاک دیکھتا ہی ؟ وہ شاہوں کے حضور جا کھڑا ہوگا - وہ کم قدر لوگوں کے آگے کھڑا نہ ہوگا +

جسوقت تو حاکم کے ساتھہ کھانے بیٹھے تو خوب غور کر کہ تیرے سامنے کون ہی + اگر تو کھانے میں حریص ہی تو اپنے گلے پر چھُری رکھہ دے + اُسکے مزہ دار کھانوں کی تمنا مت کر کہ وہ دغا کا کھانا ہی + مالدار ہونے کے لئے محنت مت کر - اپنی ہی دانشمندی سے باز آ + کیا تو اُن چیزوں پر جو ہیں نہیں اپنی آنکھیں دوڑاویگا ؟ کیونکہ وے یقیناً اپنے لئے پر لگاتیں کہ عقاب کی مانند آسمان کیطرف اُڑ جاویں + تو اُسکی روٹی جو تنگ چشم ہی مت کھا اور اُسکے مزہ دار کھانوں کی تمنا مت رکھہ + کیونکہ جیسے اُسکے دل کے اندیشے ہیں وہ ویسا ہی ہی - وہ تجھہ کو کہتا ہی کھا اور پی - پر اُس کا دل تیری طرف نہیں + وہ نوالا جو تو نے کھایا ہی تو اُسے اُگل دیگا اور اپنی میٹھی باتیں گنوائیگا + بیوقوف کے کانوں میں اپنی باتیں مت ڈال - کیونکہ وہ تیرے دانشمندانہ کلام کی تحقیر کریگا + زمین کی قدیم حدیں مت سرکا اور یتیموں کے کھیتوں میں دخل مت کر + کیونکہ اُنکا رہائی بخشنیوالا زبردست ہی - وہ خود ہی تجھہ پر اُنکی حجتیں ثابت کریگا + تربیت سے اپنا دل لگا اور ہوشیاری کی باتوں پر کان رکھہ + لڑکے کی تادیب سے دست بردار مت ہو - کہ اگر تو اُسے چھڑی ماریگا تو وہ مر نہ جائیگا + تو اُسے چھڑی ماریگا اور جہنم سے اُسکی جان کو بچاویگا + ای میرے بیٹے اگر تیرا دل دانشور ہی تو میرا دل ہاں میرا ہی دل خوش ہوگا + اور جب تیرے لبوں سے سچی باتیں نکلینگی تو میرے گردے شادمان ہونگے + ایسا ہونے نہ دے کہ تیرا دل گنہگاروں پر حسد کرے - بلکہ تو سارے دن خداوند سے ڈرتا رہ + کیونکہ آگے کو اجر ہی اور تیری آس ٹوٹ نہ جائیگی + ای میرے بیٹے تو سُن اور دانشمند ہو اور اپنے دل کی رہبری کر + تو اُن لوگوں میں شامل مت ہو جو مے خور ہیں اور نہ اُنمیں جو اپنے جسم کو

شہوت سے رسوا کرتے ہیں + کہ وے جو شرابی اور اوباش ہیں کنگال ہو جائیں گے اور نیند اُنہیں چیتھڑے
پہنائے گی + اپنے باپ کی بات کہ جس سے تو پیدا ہوا ہی سُن اور اپنی ما کو اُسکے بُڑھاپے میں حقیر نہ جان +
سچائی کو مول لے اور اُسے مت بیچ۔ حکمت اور تربیت اور خرد کو بھی + صادق کا باپ نہایت خوش
ہوگا اور وہ جس سے دانشور لڑکا پیدا ہو خوشی حاصل کریگا + تیرے ماباپ خوش ہونگے اور وہ جسکے پیٹ
میں تو پڑا مسرور ہوگی + اَی میرے بیٹے اپنا دل مجھہ کو دے اور میری راہوں سے تیری آنکھیں خوش
ہوں + کہ چھنال ایک گہری کھائی ہی اور اجنبی رنڈی تنگ کوا ہی + وہ قزاق کی طرح گھات میں لگی ہی اور
بنی آدم میں نمک حراموں کو زیادہ کرواتی ہی + وہ کون ہی جو افسوس کرتا ہی؟ اور کون غمزدہ ہی؟ اور کون
بڑا تضیہ لڑنے والا ہی؟ اور کون یادہ گو ہی؟ اور کون بے سبب گھائل ہی؟ اور کس کی آنکھوں میں سُرخی
ہی + وے جو دیر تلک مے نوشی کرتے ہیں۔ وے جو ملائی ہوئی مے کی تلاش میں رہتے ہیں + جب مے لال ہووے
اور اُسکا عکس جام پر پڑے اور جب وہ بہتے وقت اپنی خوبی دکھلاوے تو اُسپر نظر مت کر + کہ انجام کار
وہ سانپ کی مانند کاٹتی ہی اور بچھو کیطرح ڈنک مارتی ہی + تیری آنکھیں بیگانہ عورتوں سے لڑینگی اور تیرا
دل ٹیڑھے مضمون نکالیگا + بلکہ تو اُسکی مانند ہو جائیگا جو دریا کے درمیان لیٹ جاوے اور مستول کے سرے
پر سو رہے + تو کہیگا اُنہوں نے تو مجھہ کو مارا ہی پر دکھتا نہ تھا۔ اُنہوں نے مجھے پیٹا ہی پر مجھے معلوم نہوتا تھا۔
میں کب بیدار ہوؤنگا؟ میں پھر اُسکا سُراغ لگاؤنگا +

تو بد آدمیوں سے حسد مت کر اور اُنکی صحبت کی خواہش مت رکھہ + کیونکہ اُنکے دل ہلاکت کی فکر
کرتے ہیں اور اُنکے لب زیانکاری کا چرچا کرتے ہیں + دانائی کے باعث سے گھر بنا کیا جاتا ہی اور فہمید
کے سبب سے اُسکو قیام ہی۔ اور دانش کے وسیلے سے کوٹھریاں نفیس اور لطیف مال سے معمور ہو جائینگی +
دانا آدمی زورآور ہی۔ ہاں معرفت والے انسان کا زور بڑھتا رہتا ہی + کیونکہ تو حکیمانہ صلاح کے وسیلے اپنی
طرف سے جنگ کر سکتا ہی اور مشیروں کی کثرت سے سلامتی ہی + حکمت جاہل کے لئے بہت بلند ہی۔ وہ
دروازے پر منہہ نہ کھولیگا + وہ جو زبون منصوبے ایجاد کرتا ہی صاحب فتنہ کہلائیگا + نادانی کا منصوبہ
بھی گناہ ہی اور ٹھٹھے کرنے والے سے خلق کو نفرت ہی + اگر تو مصیبت کے دن سُست ہو جاتا تو تجھہ میں
تھوڑا زور ہی + اُنکو جو قتل کے لئے گھسیٹے گئے ہوں چھڑا۔ اُن سے جو مارے جانے پر تیار ہیں اپنا ہاتھہ

مت کھینچ ۔ اگر تو کہے کہ دیکھو ہمیں یہہ معلوم نہ تھا۔ تو کیا وہ جو دلونکا جانچنے والا ہی یہہ دیکھتا نہیں؟ اور
وہ جو تیری جان کا نگہبان ہی یہہ نہیں جانتا؟ اور کیا وہ ہر شخص کو جیسے اُسکے کام ہیں ویسا اجر نہ دیگا؟ اَی
میرے بیٹے تو شہد کھا کہ وہ اچھا ہی اور شہد کا چھتا بھی کہ وہ تیرے منہہ میں میٹھا ہی۔ اُسیطرح جان کی حکمت
تیری جان کے لئے ہوگی۔ جب وہ تجھ کو مل جاوے تو تیرے لئے نیک انجام ہونگے اور تیری آس ٹوٹ نہ
جائیگی + شریر کیطرح تو صادق کے گھر کی گھات میں مت لگ ۔ اُسکے چین کے مکان کو غارت مت کر + کہ
صادق آدمی سات بار گرتا ہی اور پھر اُٹھتا ہی ۔ پر شریر بلاءیں گر کے پڑا رہتا ہی + جب تیرا دشمن گر پڑے
تو خوشی مت کر اور جب وہ پھسل جاوے تو دل شاد نہ ہو۔ تا نہووے کہ خداوند دیکھے اور اُسکی نظر میں
وہ بُرا ہووے اور وہ اپنا قہر اُس پر سے اُٹھا لیوے ۔ زبون آدمیوں کے سبب تو مت کڑھ اور شریروں
پر حسد مت کر + کیونکہ شریر آدمی کی عاقبت نیک نہ ہوگی۔ خبیثوں کا چراغ بجھایا جائیگا + اَی میرے بیٹے
تو خداوند سے اور بادشاہ سے ڈرا اور اُن لوگوں کے ساتھ صحبت نہ رکھ جو تلوّن مزاج ہیں + کیونکہ اُن پر
ناگہانی آفت آویگی اور اُن دونوں کی بربادی کی خبر کس کو ہی؟

یہہ بھی حکیموں کی طرف سے ہیں +

عدالت کرنے میں آدمی کے ظاہر حال پر نظر کرنا بھلا نہیں + وہ جو شریر کو کہتا ہی کہ تو صادق ہی لوگ
اُسپر لعنت کرینگے اور قومیں اُس سے نفرت کھائیں گی۔ پر وے جو اُس سے مقابلہ کرتے ہیں خوش ہونگے
اور اچھی برکت اُنکو ملیگی + ہر ایک شخص اُس ہی کے ہونٹھ چومیگا جو معقول جواب دیتا ہی + پہلے اپنے سرانجام
باہر میں تیار کر اور اُنہیں میدان میں اپنے لئے درست کر۔ بعد اُسکے اپنا گھر بنا + اپنے ہمسائے کے برخلاف
بے سبب گواہ مت ہو + اور اپنے لبوں سے ٹھگی مت کر + ایسا مت کہہ میں اُس سے یوں کرونگا جسطرح
اُس نے مجھ سے کیا۔ میں اُس آدمی سے اُسکے کام کے مطابق سلوک کرونگا + میں نے آرام طلب انسان
کے کھیت پر اور اُس شخص کے تاکستان کیطرف جو دانش سے خالی تھا گذر کیا۔ اور دیکھو وہ سب کانٹوں سے
بھرا ہوا تھا اور گوکھرو نے اُس پر بالکل پھیل گئے تھے اور اُسکی سنگین دیوار گرائی گئی تھی + تب میں نے دیکھا اور
اُسکو دل سے غور کیا۔ ہاں میں نے اُس پر خوب نگاہ کی اور عبرت پائی + تھوڑا اور سونا اور تھوڑا اور اونگھنا اور سونے

کے لئے ہاتھ سمیٹنا۔ سو تیری تنگدستی اُسطرح آویگی جس طرح کوئی سفر سے آوے اور تیری مفلسی ہتھیار بند
آدمی کی مانند +

اور یہہ بھی سلیمان کے امثال ہیں جنکی شاہ یہوداہ حزقیاہ کے لوگوں نے نقل کی تھی +

خدا کی شان یہہ ہی کہ بات پوشیدہ کرے۔ پر بادشاہوں کی شوکت اُسمیں ہی کہ ہر چیز کا کھوج کریں +
جسطرح آسمان نہائیت بلند اور زمین نہائیت پست ہی اُسی طرح بادشاہوں کے دل کا حال دریافت
نہیں ہوتا + روپے کی میل چھانٹ ڈال تو سُنار کے لئے ایک برتن نکل آویگا + شریروں کو بادشاہ کے حضور
سے دور کر تب اُسکا تخت صداقت سے پائداری پاویگا + شاہ کے حضور اپنی شوکت ظاہر مت کر اور بڑے
آدمیوں کی جگھہ کھڑا مت ہو + کیونکہ اگر تجھہ کو کہا جاوے اوپر آ تو یہہ اُس سے بہتر ہی کہ تو امیر کے حضور جسکا
دیدار تو نے اپنی آنکھوں سے پایا پست ہو جاوے +

جھگڑا کرنے کو جلد مت جا۔ آخر کو جب تیرا ہمسایہ تجھکو ذلیل کرے تو کیا کریگا ؟ تو اپنے ہمسائے
کے ساتھ اپنے دعوی کا چرچا کر پر راز کی بات دوسرے پر فاش نہ کر۔ تا نہ ہووے کہ جو کوئی اُسے سُنے
تجھے رسوا کرے اور تیری بدنامی کسیطرح سے نہ مٹے + سخن جو موقع سے کہا جاوے سونے کے سیبوں
کی مانند ہی جو روپہلی ٹوکریوں میں ہوں + جیسے سونے کی مُرکی اور کندن کا گہنا ویسا ہی دانشور نصیحتگو
سُننے والے کے کان کے لئے ہی + جیسے خریف کے موسم میں برف کی سردی ویسا ہی وفادار ایلچی اُن کے
لئے جنھوں نے اُسے بھیجا ہی۔ کیونکہ وہ اپنے آقاؤں کی جان کو تازہ دم کرتا ہی + وہ جو ایک جھوٹھے انعام
پر اپنی بڑائی کرتا ہی اُن بدلیوں اور ہواؤں کی مانند ہی جنکے ساتھہ بارش نہ ہو + تحمل کرنے سے شاہزادہ
راضی ہو جاتا ہی۔ اور ملائم زبان ہڈی کو بھی توڑتی ہی + کیا تو نے شہد پایا ؟ تو اتنا کھا جتنا تیرے لئے
بس ہی۔ تا نہ ہووے کہ تو زیادہ کھاجاوے اور اُسے اُگل ڈالے + اپنے ہمسائے کے گھر جانے سے
اپنے پاؤں کو اکثر باز رکھہ تا نہ ہو کہ وہ تجھہ سے دق ہو اور تیرا کینہ پیدا کرے + وہ آدمی جو اپنے ہمسائے
پر جھوٹھی گواہی دیتا ہی ایک گوپال اور ایک تلوار اور ایک تیز تیر ہی + مصیبت کے وقت بے اعتماد انسان
کا اعتماد کرنا اُس دانت کی مانند ہی جو ٹوٹا ہوا ہو اور اُس پاؤں کی مانند ہی جو بند سے اُکھڑ گیا ہو گیت گانا

اُسکے آگے جو بہت دلگیر ہی ایسا ہی جیسا کہ کسی شخص کا کپڑا جاڑے میں اُتارنا اور جیسا سرکا جو شورے پر
پڑے + اگر تیرا دشمن بھوکھا ہو اُسے روٹی کھانے کو دے - اور اگر وہ پیاسا ہو اُسے پانی پینے کو دے - کہ
تو اُسکے سر پر آگ کے انگاروں کا ڈھیر کریگا اور خداوند تجھکو جزا دیگا + شمالی ہوا مینہہ کو موجود کرتی ہی
اُسی طرح چغل خوری ترش روئی کو + گھر کی چھت پر ایک کونے میں رہنا جھگڑالو عورت کے ساتھ
اور عام گھر میں رہنے سے بہتر ہی + جیسے کہ ٹھنڈا پانی تھکے ماندے کی جان کے لئے ویسے ہی وہ خوشخبری
ہی جو دور ملک سے آوے + صادق آدمی کا خبیث کے آگے جنبش کھانا ایسا ہی جیسا چشمہ جسکا پانی گدلا
ہوگیا ہو یا سوتا جو بگڑ گیا ہو + بہت شہد کھانا کچھ خوب نہیں مگر اُنکی شوکت کو تحقیق کرنا زیبا ہی +
وہ جو اپنے نفس پر ضابط نہیں اُس شہر کی مانند ہی جو ڈھایا ہوا اور بغیر دیوار کے ہی +

جس طرح ایام گرمی میں برف اور فصل کاٹنے کے وقت میں بارش ہو اُسی طرح بیوقوف کو عزت
زیب نہیں دیتی + جس طرح گورے کا آوارہ پھرنا اور ابابیل کا اڑتے پھرنا اُسی طرح اُس لعنت سے
جو بے سبب ہو کچھ ضرر نہیں ہوتا + گھوڑے کے لئے کوڑا اور گدھے کے لئے لگام ہی پر احمق کی
پیٹھ کے لئے چھڑی ہی + بیوقوف کو اُسکی حماقت کی مانند جواب مت دے تا نہ ہو کہ تو بھی اُسکی
مانند ہو جاوے + بیوقوف کو اُسکی حماقت کے مطابق جواب دے تا نہ ہو کہ وہ اپنی آنکھوں میں دانشور
ٹھہرے + وہ جو ایک بیوقوف کے ہاتھ کچھ پیغام بھیجتا ہی اپنے پانو کاٹتا ہی اور خسارت پی لیتا
ہی + جس طرح لنگڑے کی ٹانگیں برابر نہیں ہوتیں اُس طرح بیوقوفوں کے منہہ میں تمثیل ہی + جیسے
کہ جوہروں کی تھیلی پتھروں کے ڈھیر میں ہو بیوقوف کو عزت دینا ایسا ہی ہی + جس طرح کانٹا شرابی کے
ہاتھ میں چبھتا ہی اُسی طرح جاہلوں کے منہہ کے لئے تمثیل ہی + حق تعالیٰ جس نے سب کچھ بنایا وہ
بیوقوفوں کو اُجرت دیتا اور خطاکاروں کو بھی اُجرت دیتا ہی + جس طرح کتا اپنے اُگلے ہوئے کو پھر
کھاتا ہی اُسی طرح بیوقوف اپنی بیوقوفی کو بار بار ظاہر کرتا ہی + تو اُس انسان کو جو اپنے نزدیک
دانشمند ہو دیکھتا ہی؟ تو اُسکی بہ نسبت احمق سے زیادہ اُمید ہی +

کاہل آدمی کہتا ہی راہ میں شیر ہی - باگھہ گلیوں میں ہی + جس طرح دروازہ اپنی چولوں ہی پر پھرتا ہی
آرام طلب آدمی اپنے بستر پر ایسا ہی ہی + آرام طلب انسان اپنا ہاتھ برتن میں چھپاتا ہی اور اُسے منہہ

ہی پھر لانا اُسکو تھکاتا ہی + کاہل وجود اپنے تئیں سات شخصوں سے جو دلیلیں لا سکتے ہیں زیادہ دانشمند
جانتا ہی +
وہ جو اُدھر گذر کرتے ہوئے کسی جھگڑے میں جو اُسکا نہیں ہی شریک ہوتا ہی اُسکی مانند ہی جو کُتے
کا کان پکڑ لیتا ہی + جس طرح وہ دیوانہ اِنسان ہی جو جلتی لکڑیاں اور تیر اور موت کے ہتھیار پھینکتا ہی ایسا
ہی ہی وہ شخص جو اپنے ہمسائہ کو دغا دیکر کہتا ہی کہ میں نے تو ٹھٹھا ہی کیا + جب لکڑی کی کمتی ہوتی تو
آگ بجھ جاتی ہی۔ سو جہاں لترا نہیں وہاں جھگڑا دفع ہوتا ہی + جیسے کہ انگاروں پر کوئلے اور آگ پر
ایندھن ہی ویسا ہی فتنہ انگیز آدمی جھگڑا برپا کرنے کے لئے ہی + لترے کی باتیں اُن لذیذ نوالوں کی مانند
ہیں جو پیٹ کے اندر پہنچیں + اُلفتی لب بدخواہ دل کے ساتھ اُس ٹھیکرے کی مانند ہیں جس پر روپئے
کا میل مڑھا ہو + وہ جو کینہ رکھتا ہی لبوں سے اپنے تئیں ناواقف ظاہر کرتا پر دل میں دغا رکھتا ہی۔ جب
وہ ملایم باتیں کرے اُس پر اعتماد نہ کر۔ کیونکہ اُسکے دل میں سات نفرتیں ہیں + جسکی بدخواہی مکر میں چھپی
ہوئی ہی اُسکی خباثت جماعت کے آگے فاش کی جائیگی + وہ جو گڑھا کھودتا ہی آپ ہی اُسمیں گریگا۔ اور جو
پتھر ڈھلکاتا ہی وہ پلٹ کے اُسی پر پڑیگا + دروغ زبان اُنکا کینہ رکھتی ہی جنکو اُس نے رنجیدہ کیا۔ اور
دم باز منہہ تباہی کرانا ہی +
کل کے دن کی بابت گھمنڈ مت کر کیونکہ تو نہیں جانتا ہی کہ کل کیا ہوگا + ایسا ہونے دے کہ دوسرا
اِنسان تیری ستائش کرے نہ کہ تیرا ہی مُنہہ۔ بیگانہ کرے نہ کہ تیرے ہی لب + پتھر بھاری ہی اور ریتا
وزنی۔ لیکن بیوقوف کا جھنجلانا اُن دونوں سے گرانتر ہی + غضب سخت بیرحمی ہی اور قہر ایک سیلاب
ہی۔ لیکن کون ہی جو غیرت کے برابر کھڑا رہ سکے +
وہ ملامت جو ظاہر ہووے اُس محبت سے جو پوشیدہ ہو بہتر ہی + وے گھاؤ جو دوست کے
ہاتھ سے لگیں پُروفا ہیں۔ پر مچھیاں جو دشمن لیوے دغا دینے والیاں ہیں + آسودہ جان چھتے سے
بھی نفرت رکھتی ہی۔ پر اُسکے لئے جو بھوکھا ہی ہر ایک کڑوی چیز میٹھی ہی + اِنسان جو اپنے مکان سے
آوارہ ہو ایسا ہی ہی جیسا مرغ جو اپنے آشیانہ سے بھٹک جاوے + خوشبو اور عطر دل کی فرحت کے
باعث ہیں۔ ایسی ہی کسی کے دوست کی جانی صلاح شیرینی ہی + اپنے دوست کو اور اپنے باپ

کے دوست کو ترک مت کر۔ اور جب تجھ پر بپت پڑے تب بھائی کے گھر مت جا۔ کہ ہمسایہ جو نزدیک ہو اُس بھائی سے جو دور ہو بہتر ہی +

ای میرے بیٹے دانشور ہو اور میرے دل کو شاد کر تا کہ میں اُسکو جو مجھے ملامت کرتا ہی جواب دے سکوں + دانا آدمی پیش بینی سے بلا کو دیکھتا ہی اور آپ کو چھپاتا ہی۔ پر نادان لوگ آگے بڑھتے ہیں اور سزا پاتے ہیں + جو بیگانے کا ضامن ہووے اُسکے کپڑے لے لے۔ اور اُس سے جو اجنبی عورت کا ہو گرو مانگ لے + وہ جو صبح سویرے اُٹھکے اپنے دوست کے حق میں آواز بلند سے دعائے خیر کرتا ہی اُسکے لئے یہہ ایک لعنت محسوب ہوگی + ہمیشہ کا ٹپکا جو جھڑی کے دن میں ہو اور جھگڑالو عورت دونوں ایک ہیں + وہ جو اُسے چھپاتا ہی ہوا کو چھپاتا ہی اور اُسکے دہنے ہاتھ کا عطر آپ کو فاش کرتا ہی + جس طرح لوہا لوہے کو تیز کرتا ہی اُسی طرح آدمی کے دوست کے چہرے کی آب داری اُس ہی سے ہی + وہ جو انجیر کے درخت کی نگہبانی کرتا ہی اُسکا میوہ کھائیگا۔ اُسی طرح وہ جو اپنے آقا کا انتظار کرتا ہی عزت پاویگا + جس طرح پانی میں چہرہ چہرے سے مشابہ ہی اُسی طرح آدمی کا دل آدمی سے + جس طرح پاتال اور موت کو آسودگی نہیں اُسی طرح اِنسان کی آنکھیں سیر نہیں ہوتیں + جس طرح روپے کے لئے گھریا اور سونے کے لئے بھٹھی ہی اُسی طرح آدمی کی ستایش کرنی آدمی کے لئے ہی + اگرچہ تو احمق کو پیسے ہوئے گیہوں کے ساتھہ اوکھلی میں ڈال کے موسل سے کوٹے پر اُسکی حماقت اُس سے کبھی دور نہ ہوگی +

اپنے گلّوں کا احوال دریافت کرنے میں چالاکی کر اور اپنے جھنڈوں کو اچھی طرح دیکھ + کہ دولت سدا نہیں رہتی۔ اور کیا تاج پشت در پشت باقی رہتی ہی؟ گھاس سوکھہ جاتی ہی پھر سبزہ نمایاں ہوتا ہی اور پہاڑوں کا چارا کاٹ کے فراہم کیا جاتا ہی۔ برّے تیری پوشش کے لئے ہیں اور بکرے تیرے میدانوں کی قیمت ہیں۔ اور بکریوں کا دودھ تیرے کھانے کے لئے اور تیرے گھرانے کے لئے اور تیری لونڈیوں کی گذران کے لئے کافی ہی +

شریر لوگ ہر چند کوئی اُنکا پیچھا نہیں کرتا بھاگتے ہیں۔ پر صادق شیر ببر کی مانند دلیر ہیں + ملک کی خطاکاریوں کے سبب سے حاکم بہت سے ہیں۔ لیکن ایک اِنسان سے جو حکمت اور معرفت

۳ والا ہو انتظام بحال رہیگا + وہ مسکین انسان جو مسکین پر ظلم کرتا ہی دھڑلے کا مینہہ ہی جو ایک دانہ بھی
۴ نہیں چھوڑتا + وے جو شریعت کو ترک کرتے ہیں شریروں کی تعریف کرتے ہیں - پر وے جو شریعت کو
۵ حفظ کرتے ہیں اُن سے جھگڑتے ہیں + شریر آدمی حق و باطل سے آگاہ نہیں ہیں - پر وے جو خداوند
۶ کے طالب ہیں سب کچھ جانتے ہیں + اُس سے جو اپنی راہوں میں کجرو ہی اگرچہ تونگر ہو وہ مسکین جو
۷ اپنی راستی پر چلا جاتا ہی بہتر ہی + وہ جو شریعت کو حفظ کرتا ہی دانشور بیٹا ہی - پر وہ جو اوباشوں کا
۸ ہمنشین ہی اپنے باپ کو رسوا کرتا ہی + جو سود خوری اور ظلم سے اپنی دولت بڑھاتا ہی وہ اُسکے لئے
۹ جو مسکینوں پر رحم کریگا بٹورتا ہی + وہ جو اپنے کان کو پھیر لیتا ہی تاکہ شریعت کو نہ سُنے اُسکی دُعا
۱۰ بھی نفرت انگیز ہوگی + وہ جو صادق کو بھٹکاتا ہی تاکہ وہ بُری راہ میں چلے سو اپنے گڑھے میں آپ گریگا -
۱۱ پر وے جو راست رو ہیں اچھی چیزوں کے وارث ہونگے + مالدار انسان اپنی دانست میں دانشور ہی -
۱۲ پر وہ مسکین جو دانش والا ہی اُسے دریافت کر جاتا ہی + جب صادق لوگ شادیانہ بجاتے تو بڑا دھوم دھام
۱۳ ہوتا ہی - پر جب شریر برپا ہوتے ہیں تب مرد ڈھونڈھنے کی نوبت ہوتی + وہ جو اپنے گناہونکو چھپاتا
۱۴ ہی کامیاب نہ ہوویگا - پر وہ جو گناہ کا اقرار کرتا ہی اور اُسے چھوڑ دیتا ہی اُس پر رحمت ہوویگی + مبارک
۱۵ ہی وہ انسان جو سدا ڈرتا ہی - پر وہ جو اپنے دل کو سخت کرتا ہی زیان میں گریگا + جیسا گرجتا ہوا شیر اور
۱۶ شکار ڈھونڈھنیوالا ریچھ ویسا ہی وہ شریر ہی جو مسکین لوگوں پر حکمران ہو + وہ بادشاہ جو دانش سے محروم
۱۷ ہی بڑا ظالم بھی ہی - پر وہ جو لالچ سے نفرت رکھتا ہی اُسکی عمر دراز ہوگی + وہ اِنسان جو ظلم سے کسی کا
۱۸ خون کرتا ہی بھاگ کے گڑھے میں گریگا - اُسے کوئی تھام نہیں سکتا + وہ جو سیدھا چلا جاتا ہی بچ جاویگا -
۱۹ پر وہ جو راہ سے بھٹکا ہوا ہی ناگہاں گر پڑیگا + وہ جو اپنی زمین جوتتا ہی روٹیوں سے سیر ہوویگا - پر جو
۲۰ نکمے لوگوں کی پیروی کرتا ہی کنگال پن سے سیر ہوویگا + دیانتدار انسان برکت سے معمور ہوتا ہی
۲۱ پر جو دولتمند ہونے کے لئے اُتاولی کرتا ہی بے سزا نہ چھوٹیگا + آدمیونکے ظاہر حال پر نظر کرنا خوب نہیں -
۲۲ کیونکہ ایسا آدمی روٹی کے ایک ٹکڑے کیلئے گناہ کرتا ہی + وہ جو دولت بٹورنے میں اُتاولی کرتا ہی بُری آنکھ
۲۳ رکھتا ہی اور نہیں جانتا کہ کنگال پن اُسپر آویگا + وہ جو کسی آدمی کو سرزنش کرتا ہی آخرکو اُسکی نسبت جو اپنی زبان سے
۲۴ خوشامد کرتا ہی زیادہ احسان حاصل کریگا + وہ جو اپنے ماباپ کو لوٹتا ہی اور کہتا ہی کہ یہہ گناہ نہیں وہ غارتگر کا

سناتھی ہی + جسکے دل میں گھمنڈ ہی وہ جھگڑا برپا کرتا ہی - پر جسکا توکل خداوند پر ہی موٹا تازہ کیا جاویگا + وہ جو اپنے دل پر بھروسا رکھتا ہی بےوقوف ہی - پر جو دانش سے راہ چلتا ہی رہائی پاویگا + وہ جو مسکینوں کو دیتا ہی محتاج نہوگا - پر جو چشم پوشی کرتا ہی اُسپر بہت لعنتیں ہونگی + جب شریر آدمی برپا ہوتے ہیں تو لوگ اپنے تئیں چھپاتے ہیں - پر جب وے فنا ہوتے ہیں تو صادق لوگ بہت ہو جاتے ہیں +

وہ جو باوجود بار بار تنبیہہ پانے کے سخت گردنی کرتا ہی ناگہاں برباد کیا جائیگا اور اُسکا کوئی چارہ نہوگا + جسوقت صادق بڑھتی پاتے ہیں تو خلق خوش ہوتی ہی - پر جب شریر اقتدار والے ہوتے ہیں تو خلق غم کرتی ہی + وہ جو حکمت سے الفت رکھتا ہی اپنے باپ کو خوش کرتا ہی - پر جو چھنالوں سے ہم صحبت ہوتا ہی اپنا مال اُڑاتا ہی + بادشاہ عدالت سے اپنی مملکت کو اِستقلال بخشتا ہی - پر وہ شخص جو رشوت لیتا ہی اُسکو بگاڑتا ہی + وہ اِنسان جو اپنے ہمسائہ کی خوشامد کرتا ہی اُسکے پاؤں کے لئے جال بچھاتا ہی + خبیث انسان کے گناہ میں پھندا ہی - پر صادق جو ہی گاتا ہی اور خوشی کرتا ہی + صادق آدمی مسکینوں کا معاملہ تحقیق کرتا رہتا ہی - لیکن شریر اُسکے جاننے کے لئے ملاحظہ نہیں کرتا + ٹھٹھےباز آدمی شہر میں فساد برپا کرتے ہیں - لیکن دانش والے قہر کو پھیر دیتے ہیں + اگر دانش والا انسان بےدانش سے جھگڑا کرے خواہ وہ قہر کرے خواہ ہنسی کرے لیکن آرام نہیں ہوتا + خونریز آدمی صادق کا کینہ رکھتے ہیں - لیکن اہل انصاف اُسکی جان بچانے کا قصد کرتے ہیں + جاہل اپنے دل میں جو کچھ ہی ظاہر کرتا ہی - پر دانشمند اُسے پیچھے کے موقع تک چھپائے رکھتا ہی اگر کوئی حاکم جھوٹھ پر کان رکھتا ہی تو اُسکے سارے خادم خبیث ہو جاتے ہیں + مسکین اور زبردست باہم فراہم ہوتے ہیں اور خداوند اُن دونوں کی آنکھیں روشن کرتا ہی + جب بادشاہ دیانتداری سے مسکینوں کی عدالت کرتا ہی تو اُسکا تخت سدا قایم رہتا +

چھڑی اور تنبیہہ دانش بخشنے والیاں ہیں - پر وہ لڑکا جو بےتربیت چھوڑ دیا جاتا ہی اپنی ماکو رسوا کریگا + جب شریر لوگ فراوان ہوتے ہیں تو بدکاری بہت ہوتی ہی - لیکن صادق لوگ اُنکی تباہی دیکھینگے + اپنے بیٹے کو تربیت کر کہ وہ تجھے چین دیگا - ہاں وہ تیری روح کو خوش وقت کریگا + جہاں رویا نہیں وہاں لوگ بےقید ہو جاتے ہیں - لیکن جو شریعت کو حفظ کرتا ہی نیکبخت ہی + زبانی نصیحت

ہی سے چاکر نہیں سُدھرتا۔ کیونکہ ہرچند وہ سمجھتا ہی پر جواب نہیں دیتا + تو اُس انسان کو جو بغیر تامل کئے بولا کرتا ہی دیکھتا ہی؟ اُسکی بہ نسبت بے دانش کی بابت زیادہ اُمید ہی + وہ جو اپنے خانہ زاد نوکر کو لڑکپن سے نازبیں پالتا ہی آخرکار وہ اُس کا بیٹا بنیگا +

غصہ ور آدمی فساد برپا کرتا ہی اور غضب ناک انسان بہت گناہ کرتا ہی + آدمی کا غرور اُسکو پست کریگا + پر وہ جو دل سے فروتن ہی عزت حاصل کریگا + جو کوئی چور کا شریک ہوتا ہی اپنی جان سے دشمنی رکھتا ہی۔ وہ لعنت کی قسم سُنتا ہی اور حال بیان نہیں کرتا + آدمی کا ڈر آدمی کو پھنساتا ہی + پر جو خداوند پر توکل کرتا ہی محفوظ رہیگا + بہت ہیں جو حاکم کی مہربانی کے طالب ہیں۔ لیکن خداوند سے آدمی کی عدالت ہی + شریر انسان صادقوں کے لئے نفرت ہی۔ اور جو راسترو ہی شریروں کے لئے نفرت ہی +

یاقہ کے بیٹے آجور کا الہامی کلام +

اُس آدمی نے اِتی ایل ہاں اِتی ایل اور اُکال سے کہا۔ کہ

میں ہر ایک انسان کی نسبت سے حیوان ہوں اور آدمی کی سی دانش مجھ میں نہیں ہی میں نے دنیاوی حکمت نہیں سیکھی نہ میں مقدسوں کا علم رکھتا ہوں + کون آسمان پر چڑھتا اور اُس پر سے اُترتا + کس نے ہوا کو اپنی مُٹھی میں جمع کر لیا؟ کس نے پانیوں کو چادر میں باندھا؟ کس نے زمین کی ساری حدیں ٹھہرائیں؟ اگر تو کہہ سکتا ہی تو بتلا کہ اُس کا نام کیا ہی اور اُسکے بیٹے کا نام کیا ہی؟ خدا کا ہر ایک سخن پاک ہی۔ وہ اُنکے لئے جن کا توکل اُس پر ہی ایک سپر ہی + تو اُسکی باتوں میں کچھ مت مِلا۔ نہ ہو کہ وہ تجھ کو تنبیہہ دے اور تو جھوٹھا ٹھہرے +

میں نے تجھ سے دو سوال کیئے ہیں۔ سو میرے مرنے کے آگے مجھے دینے سے انکار نہ کر۔ بطالت اور دروغ گوئی مجھ پاس سے دور رکھ۔ اور مجھ کو نہ کنگال کر نہ دولتمند۔ پر میرے حال کے لائق مجھے خوراک دے + تا نہ ہووے کہ میں سیر ہو جاؤں + اور انکار کر کے کہوں کہ خداوند کون ہی؟ یا محتاج ہو کے چوری کروں اور اپنے خدا کا نام ناحق لوں +

خادم پر اُسکے آقا کے حضور تہمت مت کر۔ نہ ہو کہ وہ تجھ پر لعنت کرے + اور تو مجرم ٹھہرے +

ایک پشت ایسی ہی جو اپنے باپ پر لعنت کرتی ہی اور اپنی ماکو مبارک نہیں کہتی + ایک پشت ایسی ہی جو اپنی نگاہ میں پاک ہی لیکن اُسکی گندگی اُس سے دھوئی نہیں گئی + ایک پشت ایسی ہی کہ واہ واکیا ہی بلند نظر ہی اور اُسکی پلکیں اوپر کو رہتی ہیں + ایک پشت ایسی ہی کہ جس کے دانت تلواریں ہیں اور داڑھیں چھریاں تاکہ زمین کے مسکینوں کو کاٹ کھاویں اور کنگالوں کو خلق میں سے فنا کریں +

جونک کی دو بیٹیاں ہیں جو چلاتی ہیں کہ دو دو + تین ہیں جو کبھی سیر نہیں ہوتیں - بلکہ چار ہیں جو کبھی نہیں کہتیں کہ بس - گور اور بانجھ کا رحم - اور زمین جو سیراب نہیں - اور آتش جو کبھی نہیں کہتی کہ بس +

وہ آنکھ جو اپنے باپ کو چڑھاتی ہی اور اپنی ماکا فرمانبردار ہونا حقیر جانتی ہی جنگلی کوّے وادی میں اُس کو اُچکلے نکال لینگے اور گدھ کے بچے اُسے کھا لینگے +

یہہ تین ایسی عجیب ہیں کہ میری عقل سے باہر ہیں - بلکہ چار ہیں جنہیں میں نہیں جانتا - عقاب کی راہ آسمان میں - اور سانپ کی راہ چٹان پر - اور جہاز کی راہ سمندر کے بیچ میں - اور مرد کی روش جو کنواری کے ساتھ ہی + زناکرنیوالی عورت کی راہ یوں ہی ہی - وہ کھاتی ہی اور اپنا مُنہہ پونچھتی ہی اور کہتی ہی کہ میں نے کچھ زبونی نہ کی ہی +

تین چیزوں سے زمین بے چین ہوتی ہی - بلکہ چار ہیں جنکی وہ برداشت نہیں کر سکتی غلام سے جو کہ بادشاہت کرنے لگے - اور احمق سے جب اُس کا پیٹ بھرے - اور نامقبول عورت سے جب وہ بیاہی جاوے - اور لونڈی سے جو اپنی بی بی کی ولی عہد ہو +

چار ہیں جو دُنیا میں حقیر ہیں لیکن بڑے سیانے ہیں - چیونٹے ہر چند کہ زورمند خلقت نہیں لیکن وے گرمی میں اپنے لئے خوراک جمع کر رکھتے ہیں - اور جنگلی خرگوش اگرچہ ناتوان خلقت ہیں لیکن وے چٹانوں کے درمیان اپنا گھر بناتے ہیں - اور ٹڈی جس کا کوئی بادشاہ نہیں لیکن وے پرے باندھکے نکلتی ہیں - اور مکڑی جو اپنے ہاتھوں سے پکڑتی ہی اور وہ بادشاہوں کے محلوں میں ہی +

تین خوش رفتار ہیں بلکہ چار جن کا چلنا خوشنما ہی۔ ایک تو شیر ببر جو سارے حیوانات میں بہادر ہی اور کسی کے سامھنے سے پھرتا نہیں۔ جنگی گھوڑا سر انجام سے کسا ہوا۔ اور بکرا۔ اور بادشاہ جس کا سامھنا کوئی نہ کرے +

اگر تونے آپ کو بڑا ٹھہرا کے نادانی کی یا تونے کچھ برا منصوبہ کیا تو ہاتھ اپنے مُنھہ پر رکھ + یقیناً دودھ کے متھنے سے مکھن نکالا جاتا ہی اور ناک مروڑنے سے لہو۔ اسی طرح غصہ بھڑکانے سے فساد برپا ہوتا ہی +

لموایل بادشاہ کی باتیں وہ الہامی کلام جو اسکی ماں نے اُسے سکھلایا + کیا کہوں ای میرے بیٹے ؟ کیا ای میرے رحم کے بیٹے ؟ ای تو جسے میں نے نذریں مانگکے پایا کیا ؟ اپنی دولت عورتوں کو مت دے اور اپنی راہیں بادشاہوں کی بگاڑنیوالیوں کی طرف نہ نکال + ای لموایل بادشاہوں کو مے خوری زیبا نہیں۔ اور نشیوالی چیزیں شاہزادوں کے لائق نہیں۔ تا نہووے کہ وے پیویں اور شریعت کو بھلا دیں اور مظلوموں میں سے کسی کا انصاف کرتے ہوئے بھٹک جاویں + شراب اُس کو پلاؤ جو مرنے پر ہی اور مے اُن کو جو شکستہ دل ہیں۔ تا کہ وہ پیوے اور اپنی تنگدستی فراموش کرے اور اپنی تباہ حالی کو پھر یاد نہ کرے + اپنا مُنھہ گونگے کے لئے کھول اُن سب کی حجت بیان کرنے کو جو ہلاک ہونے پر ہیں + اپنی زبان کھول سچی عدالت کر اور مسکینوں اور تہی دستوں کے لئے حجت ثابت کر +

کسکو نیکوکار جورو ملتی ہی ؟ کہ اُسکی قیمت لعلوں سے بہت زیادہ ہی ؟ اُسکے شوہر کے دل کو اُس پر اعتماد ہی۔ سو اُسے منافع کی کمی نہ ہوگی + وہ جب تک جیتی رہیگی اُس سے نیکی ہی کریگی بدی نہ کریگی + وہ صوف اور کتان ڈھونڈھتی ہی اور خوشی کے ساتھہ اپنے ہاتھوں سے کام کرتی ہی + وہ سوداگروں کے جہازوں کی مانند ہی۔ وہ اپنی خورش دور سے لے آتی ہی + وہ رات رہتے ہوئے اُٹھتی ہی اور اپنے گھرانے کو کھلاتی ہی اور اپنی چھوکریوں کو کام دیتی ہی + وہ کسی کھیت کی بابت سوچ کرتی ہی اور اُسے مول لیتی ہی اور اپنے ہاتھوں کے نفع سے تاکستان لگاتی ہی + وہ مضبوطی سے اپنی کمر باندھتی ہی

اور اپنے بازوؤں کو مضبوط کرتی ہی + وہ اپنی سوداگری تجویز کرتی ہی کہ وہ مفید ہی - رات
کو اُس کا چراغ نہیں بجھتا + وہ تکلے پر اپنے ہاتھ چلاتی ہی اور اُسکے ہاتھ اٹیرن پکڑتے ہیں + وہ
غریب غربا کی طرف اپنا ہاتھ بڑھاتی ہی - ہاں وہ اپنے ہاتھ محتاجوں کی طرف پھیلاتی ہی + وہ
اپنے گھرانے کے لئے پالا سے نہیں ڈرتی کیونکہ اُس کے خاندان میں ہر ایک سُرخ لباس
اوڑھے ہوئے ہی + وہ اپنے لیئے نگاریں بالاپوش بناتی ہی - اُسکی پوشاک مہین کتانی
اور ارغوانی ہی + اُس کا شوہر پھاٹک کی مجلس گاہ میں مشہور ہی جب کہ وہ شہر کے بزرگوں
کے ساتھ بیٹھتا ہی + وہ مہین کتان کے تھان بُنتی اور بیچتی ہی اور پٹکے سوداگروں کے
پاس امانت رکھتی ہی + عزت اور حرمت اُسکی پوشاک ہیں اور وقت آئندہ کی بابت وہ
خوشوقت ہوگی + وہ اپنا مُنہہ کھولکے حکمت کی باتیں بولتی ہی - اُسکی زبان میں مہربانی کی
شریعت ہی + وہ اپنے گھرانے کی عادتوں پر بخوبی نگاہ کرتی ہی اور کاہلی کی روٹی نہیں کھاتی +
اُسکے بیٹے اُٹھتے ہیں اور اُسے مبارک کہتے ہیں - اور اُس کا شوہر بھی اُسکی تعریف کرتا ہی + بہتیری
بیٹیوں نے نیکوکاری کی ہی پر تو سب پر سبقت لے گئی + حُسن دھوکھا ہی اور جمال میں پائداری
نہیں - پر وہ عورت جو خداوند سے ڈرتی ہی ستودہ ہو جائیگی + اُسے اُسکے ہاتھوں کا پھل
دو اور اُس کے کام پھاٹکوں کی مجلس گاہوں میں اُسکی ستائش کرینگے +

# واعظ کی کتاب

شاہ یروسلم داؤد کے بیٹے واعظ کی باتیں +

بطلانوں کے بطلان واعظ کہتا ہی بطلانوں کی بطلان ۔ سب کچھہ باطل ہی + انسان کو اُس ساری محنت سے جو وہ سورج کے نیچے کھینچتا ہی کیا حاصل ہوتا ہی ؟ ایک پشت جاتی ہی اور دوسری پشت آتی ہی پر زمین ہمیشہ قائم رہتی ہی + سورج نکلتا ہی اور سورج ڈھلتا ہی اور اپنے مکان کو جہاں سے اُٹھا تھا جلد چلا جاتا ہی + ہوا دکھن طرف چلی جاتی ہی اور پھیر کھاکے اُتر کی طرف پھرتی ہی ۔ یہہ سدا چکر مارتی ہی ۔ اور اپنے گھماؤ کے مطابق پھیر کرتی + ساری ندیاں سمندر میں بہہ جاتی ہیں پر سمندر بھر نہیں جاتا ۔ اُسی جگہہ جہاں سے ندیاں نکلیں اُدھر ہی کو وے پھر جاتی ہیں + ساری چیزیں تھک جاتی ہیں ۔ آدمی یہہ بتا نہیں سکتا ۔ آنکھہ دیکھنے سے آسودہ نہیں ہوتی اور نہ کان سُننے سے بھرتا ہی + جو ہوا وہی پھیر ہوگا اور جو چیز بن چکی ہی وہی ہی جو بنائی جائیگی اور سورج کے نیچے کوئی نئی چیز نہیں + کیا کوئی چیز ایسی ہی جس کی بابت کہہ سکیں کہ دیکھو یہہ تو نئی ہی ؟ وہ تو سابق میں اُن زمانوں کے درمیان جو ہم سے آگے تھے موجود تھی + اگلی چیزوں کی یادگاری نہیں اور اُن چیزوں کی جو آتی ہیں اُن لوگوں کے درمیان جو اُنکے بعد ہونگے یاد نہ ہوگی +

میں واعظ یروشلم میں بنی اسرائیل کا بادشاہ تھا + اور میں نے اپنا دل لگایا کہ جو کچھ آسمان کے نیچے کیا جاتا ہی اُس سب کی تفتیش و تحقیق کروں - خدا نے بنی آدم کو یہہ سخت دُکھ دیا کہ وے اِس شغل میں اٹکے لگے رہیں + میں نے سارے کاموں کو دیکھا جو آسمان کے نیچے کیئے جاتے ہیں - اور دیکھ سب کچھ بطلان اور ہوا کی چران ہی + وہ جو ٹیڑھا ہی سیدھا کیا جا نہیں سکتا اور جو موجود نہیں اُس کا حساب کرنا ممکن نہیں ہی + میں نے یہہ بات اپنے دل میں کہی دیکھ میں نے بڑی ترقی کی بلکہ اُن سبھوں سے جو میرے آگے یروشلم میں تھے زیادہ حکمت پائی - ہاں میرا دل حکمت اور دانش میں بڑا کاردان ہوا + لیکن جب میں نے حکمت کے جاننے کو اور حماقت اور جہالت کے سمجھنے کو دل لگایا تو معلوم کیا کہ یہہ بھی ہوا پر چرنا ہی + کیونکہ بہت حکمت میں بہت دِقّت ہی - اور جس کا عرفان فراوان ہوتا اُس کا دُکھ زیادہ ہوتا +

میں نے اپنے دل میں کہا کہ ارے آمیں تجھ کو خوشی سے آزماؤنگا سو عشرت کرلے - لو یہہ بھی بطلان ہی + میں نے ہنسی سے کہا تو دیوانہ - اور شادمانی سے یہہ کیا کرتی ہی؟ میں نے اپنے دل میں تجویز کی کہ کیونکر جسم کی طاقت کے واسطے مے نوشی کروں پر اِس طرح کہ میرا دل حکمت کی طرف مائل رہے اور احمقی کو پکڑ کے رکھوں جب تک دیکھوں کہ اِس میں بنی آدم کی کیا بہبودی ہی کہ وے آسمان کے نیچے اپنی زندگی کے سب دن یہی کیا کریں + میں نے بڑے بڑے کام کیئے - میں نے اپنے لیئے عمارتیں بنائیں - اور میں نے اپنے لیئے تاکستان لگائے - میں نے اپنے لیئے باغیچے اور باغ تیار کیئے اور اُن میں ہر قسم کے میوہ دار درخت لگائے - میں نے اپنے لیئے تالاب بنائے کہ اُن میں سے باغ کے درختوں کا ذخیرہ سینچوں - میں نے غلام اور لونڈیاں مول لیں اور میرے خانہ زاد میرے گھر میں پیدا ہوئے - میں بہت سے گائے بیل اور بھیڑ بکری کے گلوں کا بھی مالک تھا ایسا کہ میں اُن سبھوں سے جو میرے آگے یروشلم میں تھے زیادہ مالدار تھا - میں نے سونا اور روپا اور بادشاہوں اور دساوروں کا خاص خزانہ اپنے لیئے جمع کیا - میں نے گانیوالے اور گانیوالیاں

۹ رکھیں اور بنی آدم کے اسباب عیش بیگم اور حرم میں اپنے لئے فراہم کیں + سو میں بزرگ
ہوا اور سبھوں کی بہ نسبت جو یروسلم میں میرے آگے تھے زیادہ ترقی کی - میری حکمت
۱۰ بھی مجھ میں قائم رہی + اور سب کچھ جو میری آنکھیں چاہتی تھیں میں نے اُن سے باز
نہیں رکھا - میں نے اپنے دل کو کسی طرح کی خوشی سے نہیں روکا - کیونکہ میرا دل میری ساری
۱۱ محنت سے شادمان ہوا - اور میری ساری محنت سے میرا بخرہ یہی تھا + بعد اُس کے میں
نے اُن سب کاموں پر جو میرے ہاتھوں نے کئے تھے اور اُس محنت پر جو میں نے کام
کرنے میں کھینچی تھی نظر کی اور دیکھا کہ سب بطلان اور ہوا کی چیران ہے اور آسمان کے
تلے کچھ فائدہ نہیں +

۱۲ اور میں حماقت اور جہالت کے دیکھنے پر متوجہ ہوا - کیونکہ وہ شخص جو بادشاہ کے بعد
۱۳ آویگا کیا کریگا مگر وہ جو قدیم سے لوگ کرتے آئے ہیں؟ اور میں نے دیکھا کہ جیسی روشنی کو
۱۴ تاریکی پر فضیلت ہے ویسی ہی حکمت میں حماقت سے زیادہ شرافت ہے + دانشور اپنی
آنکھیں اپنے سر میں رکھتا ہے پر احمق اندھیرے میں چلتا ہے - تس پر بھی میں جان گیا
۱۵ کہ ایک ہی حادثہ اُن سب پر گذرتا ہے + تب میں نے اپنے دل میں کہا جیسا احمق پر حادثہ
ہوتا ہے ویسا مجھ پر بھی ہوگا - پھر میں کاہے کو زیادہ دانشور ہوں؟ سو میں نے اپنے
۱۶ دل میں کہا کہ یہہ بھی بطلان ہے + کیونکہ نہ دانشور اور نہ احمق کا ذکر ابد تک رہیگا - کیونکہ
وہ جو ہوا ہے سو آنیوالے دنوں میں سب فراموش ہو جائیگا - اور ہائے! دانشور کیونکر
۱۷ مر جاتا؟ اِسی طرح جس طرح احمق مرتا ہے + سو میں زندگی سے بیزار رہا - کیونکہ وہ کام
جو سورج کے نیچے کیا جاتا ہے مجھے بُرا معلوم ہوا - کیونکہ سب بطلان اور ہوا کی چیران ہے +
۱۸ بلکہ میں اپنی ساری محنت کے کام سے جو سورج کے نیچے کیا تھا بیزار رہا - اسلئے
۱۹ کہ ضرور تھا کہ میں اُسے اُس آدمی کے لئے جو میرے بعد آویگا چھوڑ جاؤں + اور کون جانتا
ہے کہ وہ دانشور یا احمق ہوگا؟ بہر حال وہ میری ساری محنت کے کام پر جو میں نے کیا
اور جس میں میں نے سورج کے تلے اپنی حکمت ظاہر کی ضابط ہوگا + یہہ بھی بطلان ہے +

جلال سے معمور ہے۔ اور پکارنے والے کی آواز کے زور سے آستانوں کی بُنیادیں
ہل گئیں اور مکان دھوئیں سے بھر گیا +

تب میں بول اُٹھا کہ ہائے مجھ پر۔ میں تو برباد ہوا! کہ میں ناپاک ہونٹھ والا آدمی ہوں
اور نجس لب لوگوں کے درمیان بستا ہوں کیونکہ میری آنکھوں نے بادشاہ رب الافواج
کو دیکھا۔ اُس دم ایک اُن سرافیم میں سے ایک سُلگتا ہوا کوئلا جو اُس نے دست پناہ سے
مذبح پر سے اُٹھا لیا اپنے ہاتھ میں لیکے میرے پاس اُڑا۔ اور اُس نے میرے مُنہہ کو
چھوا اور کہا کہ دیکھ اِس نے تیرے لبوں کو چھوا سو تیرا گناہ دفع ہوا اور تیری خطا کا
کفارہ ہو گیا + اُسوقت میں نے خداوند کی آواز سُنی جو بولا کہ میں کِسکو بھیجوں اور ہماری
طرف سے کون جائیگا؟ تب میں بولا میں حاضر ہوں مجھے بھیج +

اور اُس نے فرمایا کہ جا اور اِن لوگوں کو کہہ کہ تم سنا کرو پر سمجھو نہیں تم دیکھا
کرو پر بوجھو نہیں + سو تو اِن لوگوں کے دلوں کو چربا دے اور اُن کے کانوں کو بھاری
کر اور اُنکی آنکھیں موند تا نہ ہو کہ وے اپنی آنکھوں سے دیکھیں اور اپنے کانوں سے سُنیں
اور اپنے دلوں میں معلوم کریں اور پھریں اور شفا پاویں + تب میں نے کہا اے خداوند یہہ
کب تک؟ اُس نے جواب دیا یہاں تک کہ بستیاں ویران ہوویں اور کوئی بسنیوالا نہ رہے
اور گھر بے چراغ ہوویں اور زمین سراسر اُجاڑ ہو جاوے۔ اور خداوند آدمیوں کو دور دفع
کرے اور سرزمین کے ترک کرنے کی بڑی نوبت ہو +

اور گو کہ اُس میں دسواں حصہ باقی رہے تو بھی وہ پھر بھسم کیا جائیگا۔ لیکن وہ
بلوط اور بطم کی مانند ہوگا کہ باوجود دے کہ وے کاٹے جاویں تو بھی اُنکا ایک تنہ رہتا
ہے۔ سو اُس کا تنہ ایک مقدس تخم ہوگا +

اور شاہ یہوداہ آخز بن یوتام بن عزیاہ کے عصر میں ایسا ہوا کہ شاہ ارام رضین
شاہ اسرائیل فقح بن رملیاہ کے ساتھ یروشلم پر لڑنے چڑھا پر وہ فتحیاب نہ ہوا + اُس وقت
داؤد کے گھرانے کو یہہ خبر دی گئی کہ ارام افرائیم کو ساتھ لیکے فوج بڑھاتا ہے۔ سو اُس کے

دل اور اُسکے لوگوں کے دلوں نے یوں جنبش کھائی جس طرح بن کے درخت آندھی سے جنبش
کھاتے ہیں + تب خداوند نے یسعیاہ کو حکم کیا کہ تو اپنے بیٹے شیار یاشوب کو لیکے تالاب فراز
کی دیواری نہر کے سرے پر جو رفوگروں کے میدان کی راہ میں ہے آخز سے جا مل۔ اور اُسے
کہہ خبردار رہو اور بے قرار مت ہو اِن لُکٹیوں کے دو دھوئیں والے ٹکڑوں سے ارامی رضین
اور رملیاہ کے بیٹے کے غصہ کے بھڑکنے سے مت ڈر اور تیرا دل نہ گھبرا وے + ازبسکہ
ارام اور افرائیم اور رملیاہ کا بیٹا تیرے برخلاف مشورت کرکے کہتے ہیں کہ آؤ ہم یہوداہ
پر چڑھیں اور اُسے اُلٹا دیویں اور اپنے لیئے اُسے توڑ تاڑ کریں اور طابیل کے بیٹے کو اُسکے
درمیان تخت نشین کریں۔ اِس لیئے خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے کہ اُس منصوبے کو پایداری
نہیں بلکہ ایسا نہ ہوگا۔ کیونکہ ارام کا دارالسلطنت دمشق ہی ہوگا اور دمشق کا سردار
رضین۔ اور پینسٹھ برس کے اندر افرائیم ایسا کٹ جائیگا کہ قوم نہ رہیگا + افرائیم کا بھی
دارالسلطنت سمرون ہی ہوگا اور سمرون کا سردار رملیاہ کا بیٹا + اگر تم ایمان نہ لاؤگے
تو یقیناً قائم نہ رہوگے +

پھر خداوند نے آخز سے خطاب کرکے کہا کہ خداوند اپنے خدا سے کوئی نشان
مانگ خواہ نیچے زمین میں خواہ اوپر بلندی میں + پر آخز نے کہا کہ میں نہیں مانگنے کا
اور میں خداوند کو نہیں آزمانیکا + تب نبی نے کہا اے داؤد کے خاندان اب تم
سنو انسان کو تھکانا تمہارے آگے نہایت چھوٹی بات ہے سو کیا تم میرے خدا
کو بھی تھکاؤگے؟ باوجود اِس کے خداوند آپ تم کو ایک نشان دیگا۔ دیکھو
کنواری حاملہ ہوگی اور بیٹا جنیگی اور اُس کا نام عمانوایل رکھیگی + وہ دہی و شہد
کھائیگا جس وقت کہ وہ بُرا ترک کرنے کا اور بھلا پسند کرنے کا امتیاز پاوے + پر اُس
سے آگے کہ یہہ لڑکا بد ترک کرنے کا اور نیک پسند کرنے کا امتیاز پاوے یہہ سرزمین
جسے تو برباد کرتا ہے اپنے دونوں بادشاہوں سے چھوٹ جائیگی +
خداوند تجھ پر اور تیرے لوگوں اور تیرے باپ کے گھرانے پر ایسے ایام لاویگا کہ

اُس دن سے جب افرائیم یہوداہ سے جدا ہوا آج تک کبھی نہ لایا یعنے شاہ اسور
کو + اور اُس دن ایسا ہوگا کہ خداوند مصر کی نہروں کے اُس سرے پر سے مکھیوں
کو اور اسور کی سرزمین میں سے زنبوروں کو سیٹی بجا کے بُلاویگا + سو وے سب
آوینگے اور وحشت کی وادیوں میں اور چٹانوں کے درازوں میں اور سب خارستانوں
میں اور سب چراگاہوں میں چھا جائینگے + اُسی روز خداوند اُس اُسترے سے جو
نہر کے پار کرائے کر لیا یعنے اسور کے بادشاہ سے سر اور پاؤں کے بال مونڈیگا
اور اُس سے داڑھی بھی کھُرچی جائیگی + اور اُس دن ایسا ہوگا کہ کوئی آدمی ایک
بچھیا اور دو بھیڑیں پالیگا اور ایسا ہوگا کہ وے اُنکے دودھ کی فراوانی سے
مکھن کھائینگے - کیونکہ ہر ایک جو اُس سرزمین میں بچ رہیگا مکھن اور شہد ہی کھایا کریگا
اور اُس دن ایسا ہوگا کہ ہر ایک جگہ جہاں ایک ہزار تاک ہونگی جن کی قیمت ایکہزار
روپے ہوگی اُنکی جگہ سدا گلاب اور خارستان ہوگا + لوگ تیر اور کمانیں لے کے
وہاں آوینگے - کیونکہ وہ ساری سرزمین سدا گلاب اور خار ہوگی + مگر اُن ساری
پہاڑیوں پر جو کدالی سے کھودی جاتی تھیں سدا گلاب اور کانٹوں کے خوف
سے تو پھر نہ چڑھیگا - سو وے گائے بیل کی چراگاہیں ہونگی اور بھیڑ بکری اُنھیں
لتاڑینگی +

پھر خداوند نے مجھے کہا کہ ایک بڑی تختی لے اور آدمی کے قلم سے اُس پر لکھہ
کہ مہیر شالال حاش بز کے لئے + اور کہ میں دیانتدار گواہوں کو یعنے اوریاہ کاہن
کو اور زکریاہ بن یبرکیاہ کو مقرر کروں + اور میں نبیہ کے پاس گیا - سو وہ پیٹ سے
ہوئی اور ایک بیٹا جنی + تب خداوند نے مجھے کہا اُس کا نام مہیر شالال حاش بز رکھہ
کہ اُس سے پیشتر کہ یہہ لڑکا ای میرے باپ ای میری ماں بولنے سکے دمشق کا مال اور سمرون
کی لوٹ کو اُٹھوا کے شاہ اسور کے حضور لیجائینگے +

پھر خداوند نے مجھے فرمایا از بسکہ اِن لوگوں نے شلوآح کے نالے کو جو آہستہ

بہتا ہی ناپسند کیا اور رضین اور رملیاہ کے بیٹے پر مائل ہوئے ۔ سو اب دیکھ کہ خداوند
دریا کے سخت شدید سیلاب کو یعنے شاہ اسور اور اُسکی ساری شوکت کو اُنپر چڑھا لائیگا
اور وہ اپنے سارے نالوں کے پار بڑھیگا اور اپنے سارے کناروں کے اوپر بہ نکلیگا ۔
اور وہ یہوداہ کے درمیان بہیگا اور اُسکی باڑھ چڑھ چلی جائیگی ۔ وہ گردن تک پہنچ
جائیگی ۔ اور اُس کے پروں کے پھیلاؤ سے تیری سرزمین کی ساری عرض اے
عمانوایل ڈھنپ جائیگی ۔ +

اے قومو دھوم مچاؤ پر تم ٹکڑے ٹکڑے کیئے جاؤ گے ۔ اور اے تم سب جو
زمین کی دور اطراف میں ہو سنو ۔ اپنی کمریں باندھو پر تمہارے ٹکڑے ٹکڑے کیئے
جائینگے ۔ اپنی کمریں کسو پر تمہارے پُرزے پُرزے ہونگے + تم منصوبہ باندھو
پر وہ باطل ہوگا ۔ حکم سناؤ پر وہ نہ ٹھہریگا ۔ کہ خدا ہمارے ساتھ ہے +
کیونکہ خداوند نے جب اُس کا ہاتھ مجھ پر غالب ہوا اور ان لوگوں کی راہ میں چلنے سے
مجھے منع کیا مجھ کو یوں فرمایا کہ تم سب کچھ جسے یہ لوگ سازش کہتے ہیں سازش
مت کہو اور جس سے وے ڈرتے ہیں تم مت ڈرو اور نہ گھبراؤ + رب الافواج جو ہے
تم اُسکی تقدیس کرو ۔ اور اُس ہی سے ڈرتے رہو اور اُس ہی کی دہشت رکھو + وہ
تمہارے لئے ایک مقدس ہوگا ۔ پر اسرائیل کے دونوں گھرانوں کے لئیے ٹھوکر کا پتھر اور ٹھوکر
کھانیکی چٹان اور یروسلم کے باشندوں کے لئے پھندا اور دام ہوویگا + بہت لوگ اُن سے
ٹھوکر کھائینگے اور گرینگے اور ٹوٹ جائینگے اور دام میں پھنسینگے اور پکڑے جائینگے +
شہادت نامہ بند کرلو اور میرے شاگردوں کے لئے شریعت پر مُہر کرو + میں بھی
خداوند کی راہ دیکھونگا جو اب یعقوب کے گھرانے سے اپنا مُنہہ چھپاتا ہے ۔ میں اُس کا
انتظار کرونگا + دیکھ میں اُن لڑکوں سمیت جو خداوند نے مجھے بخشے رب الافواج
کی طرف سے جو کوہ صیہون میں رہتا ہے بنی اسرائیل کے درمیان نشانیوں اور
عجایب و غرائب کے لیئے ہوں +

اور جب وے تم کو کہیں تم دیوؤں کے یاروں اور افسوں گروں کی جو پھسپھساتے
اور بڑبڑاتے ہیں تلاش کرو۔ تو تم کہو کیا لوگوں کو مناسب نہیں کہ اپنے خدا کو ڈھونڈھیں؟
کیا زندوں کی بابت مُردوں سے سوال کریں؟ شریعت پر اور شہادت نامے پر نظر
کریں۔ اگر وے اُس سخن کے مطابق نہ بولیں تو اُنپر پو نہ پھٹیگی + تب وے خراب حال
اور بھوکھے ہو کے سرزمین میں گذرینگے۔ اور ایسا ہوگا کہ جب وے بھوکھے ہوں
تو وے اپنی جان سے بیزار ہونگے اور اپنے بادشاہ اور اپنے خدا پر لعنت کرینگے
اور وے اوپر تاکینگے پھر زمین کی طرف گھورینگے اور کیا دیکھتے ہیں؟ تنگی اور تاریکی
کہ وے سیاست ہی سے تاریک ہو جائینگے اور تیرگی میں کھدیڑے جائینگے +

لیکن تیرگی وہاں نہ رہیگی جہاں آگے کو بہت بڑی تھی۔ کہ اُس نے پہلے
زبلون کی سرزمین کو اور نفتالی کی سرزمین کو ذلت دی پر آخری زمانے میں
غیر قوموں کے جلیل میں دریا کی سمت یردن کے پار بزرگی دیگا + اُن لوگوں نے جو
تاریکی میں چلتے تھے بڑی روشنی دیکھی۔ اور اُن پر جو موت کے سایہ کے ملک
میں رہتے تھے نور چمکا + تو اُمت کو زیادہ کرتا جس کی خوشی تو نے افزودنہ کی
تھی وے تیرے آگے ایسے خوش ہوتے جیسے درو کے وقت اور غنیمت کی
تقسیم کے وقت لوگ خوش ہوتے ہیں + کیونکہ تو نے اُنکے بوجھ کے جوئے کو اور
اُنکے کاندھے کے لٹھ کو اور اُن پر ظلم کرنیوالے کے عصا کو ایسا توڑا ہی جیسا کہ
مدیان کے دن میں ہوا تھا + کہ جنگ میں کھڑپے پہنے ہوؤں کے سب کھڑپے
اور کپڑے جو لہو سے شرابور ہوں جلانے کے لئے آگ کا ایندھن ہونگے + کہ ہمارے
لئے ایک لڑکا تولد ہوا اور ہم کو ایک بیٹا بخشا گیا۔ اور سلطنت اُس کے کاندھے
پر ہوگی۔ اور وہ اِس نام سے کہلاتا ہے عجیب مشیر خدائے قادر ابدیت کا باپ سلامتی
کا شاہزادہ۔ اُسکی سلطنت کے اقبال اور سلامتی کی کچھ انتہا نہ ہوگی۔ وہ داؤد کے
تخت پر اور اُسکی مملکت پر آج سے لے کے ابد تک بندوبست کریگا اور عدالت اور

صداقت سے اُسے قیام بخشیگا + ربّ الافواج کی غیوری یہہ کریگی +

خداوند نے یعقوب کے برخلاف ایک سخن بھیجا اور وہ سخن اسرائیل پر نازل ہوا + اور سارے لوگ کیا بنی افرائیم اور کیا اہل سمرون معلوم کرینگے جو کہ تکبر اور سخت دلی سے کہتے ہیں کہ اینٹیں گر گئیں پر ہم تراشے ہوئے پتھروں کی عمارت بنائینگے۔ گولر کے درخت کاٹے گئے پر ہم سرو لگائینگے + اِس لیئے خداوند رضین کی مخالف گروہوں کو اُن پر چڑھائیگا اور اُن کے بیریوں کو خود ہتھیار بند ہوائیگا + آگے ارامی ہونگے اور پیچھے فلستی اور وے اسرائیل کو منہہ پسار کے کھا جائینگے + باوجود اِس سب کے اُس کا سارا غصہ اُتر نہیں گیا بلکہ اُس کا ہاتھہ ہنوز بڑھا یا ہوا ہی +

کیونکہ لوگ اُسکی طرف جو اُنہیں مارتا ہی نہیں پھرے اور وے ربّ الافواج کو نہیں ڈھونڈھتے تھے + سو خداوند اسرائیل کے سر اور دُم اور شاخ اور نے کو ایک ہی دن میں کاٹ ڈالیگا + وہ جو پُرانا ہی اور عزّت دار وہی سر ہی اور جو نبی جھوٹھی باتیں سکھلاتا ہی وہی دُم ہی + کیونکہ وے جو اِن لوگوں کے پیشوا ہیں اُن سے خطاکاری کرواتے ہیں اور وے جو اُنکی پیروی کرتے ہیں نگلے جائینگے + سو خداوند اُن کے جوانوں سے خوشنود نہیں اور وہ اُنکے یتیموں اور اُنکی بیواؤں پر کبھی رحم نہ کریگا۔ کہ اُن میں ہر ایک بے دین اور بدکردار ہی اور ہر ایک منہہ حماقت کی بات بولتا ہی + باوجود اِس سب کے اُس کا سارا غصہ اُتر نہیں گیا بلکہ اُس کا ہاتھہ ہنوز بڑھا یا ہوا ہی +

کہ بدذاتی آگ کی طرح جلاتی ہی۔ وہ سدا گلاب کی باڑی اور خارستان کو فنا کردیگی اور جنگل کی جھاڑی میں شعلہ انگیز ہوگی کہ وے دھوئیں کی مانند اُڑتے پھرینگے + ربّ الافواج کے قہر سے یہہ سرزمین جلائی جاتی اور لوگ آگ کے کندے کی مانند ہو وینگے۔ اور آپس میں ایک دوسرے کی رعایت نہ کریگا + اور کوئی ایک دہنے ہاتھہ پر قتال کریگا اور بھوکھا ہوگا۔ اور وہ بائیں ہاتھہ پر کھائیگا اور وے سیر نہ ہونگے اُن میں سے ہر ایک آدمی اپنے بازو کا گوشت کھائیگا۔ منسّی افرائیم کا اور افرائیم منسّی کا۔

اور وے مِلکے یہوداہ کے مخالف ہونگے + باوجود اِس سب کے اُس کا سارا غصہ اُتر نہیں گیا بلکہ اُس کا ہاتھہ ہنوز بڑھایا ہوا ہی +

اُن پر واویلا ہی جو بے انصافی کے آئین مقرر کرتے ہیں اور اُن لکھنیوالوں پر جو رنج دینے کے لئے روبکاریاں لکھتے + تاکہ مسکینوں کو عدالت سے نا اُمید کریں اور اُنکا حق جو میرے بندوں میں محتاج ہیں چھین لیویں اور بیواؤں کو غنیمت کریں اور یتیموں کو لوٹیں + سو تم مطالبہ کے دن اور اُس خرابی کے دن جو دور سے آویگی کیا کروگے؟ تم کمک کے لئے کِسکے پاس دوڑوگے؟ اور تم اپنی حشمت کہاں رکھہ چھوڑوگے؟ اگر وے قیدیوں کے درمیان دبک نہ بیٹھیں وے مقتولوں میں ہو کے پڑے رہینگے + باوجود اِس سب کے اُس کا سارا غصہ اُتر نہیں گیا بلکہ اُس کا ہاتھہ ہنوز بڑھایا ہوا ہی +

واویلا اسور میرے غصے کے ڈنڈے پر۔ جو لٹھہ اُس کے ہاتھہ میں ہی سو میرے قہر کا ہتھیار ہی + میں اُسے ایک ریاکار قوم پر بھیجونگا اور اُن لوگوں کی مخالفت میں جن پر میرا قہر ہی ہیں اُسے حکم قطعی دونگا کہ مال لوٹے اور غنیمت لے لیوے اور اُنہیں بازاروں کی کیچڑ کی مانند لتاڑے + لیکن اُس کا یہہ خیال نہیں ہی اور اُس کے دل میں ارادہ نہیں ہی کہ ایسا کرے۔ بلکہ اُس کے دل میں ہی کہ قتل کرے۔ اور بہت سی گروہوں کو کاٹ ڈالے + کیونکہ وہ کہتا ہی کیا میرے اُمرا سراسر بادشاہ نہیں؟ کیا کلنو کرکمیس کی مانند نہیں ہی؟ اور حمات ارفد کی مانند نہیں؟ اور سمرون دمشق کی مانند نہیں ہی؟ جس طرح سے میرے ہاتھہ نے بتوں کی مملکتیں پائیں اور اُنکی کھودی ہوئی مورتیں بھی جو یروسلم اور سمرون کی مورتوں سے کہیں بہتر تھیں تو کیا جیسا میں نے سمرون سے اور اُس کے بتوں سے کیا ویسا ہی یروسلم سے اور اُس کے بتوں سے نہ کرونگا؟ پر ایسا ہوگا کہ جب خداوند کوہ صیہون پر اور یروسلم میں اپنا سب کام کر چکیگا تب (وہ فرماتا) میں شاہ اسور کو اُس کے گستاخ دل کے ثمرے کی اور اُس کی بلند نگاہی اور گھمنڈ کی سزا دونگا + کہ وہ کہتا ہی میں نے اپنے ہاتھہ کے زور

سے اور اپنی دانش سے یہہ کیا ہی کہ میں دانشمند ہوں - ہاں میں نے قوموں کی
حدیں سرکائیں اور اُنکے خزانے لوٹے اور میں نے جنگی مرد کی مانند تخت نشینوں کو
اُتار دیا - اور میرے ہاتھ نے لوگوں کی دولت کو گھونسلے کی طرح پایا ہی - اور جیسے کوئی
اُن انڈوں کو جو چھوڑے ہوویں سمیٹ لیوے ویسے میں ساری زمین پر قابض ہوا - اور
کسی ایک میں یہہ سکت نہ ہوئی کہ پر پھیلاوے یا چونچ کھولے یا چہچہاوے + کیا
کلھاڑا اُس کے روبرو جو اُس سے کاٹتا ہی لاف زنی کریگا؟ یا آرا آراکش کے سامھنے
شیخی کریگا؟ یہہ ایسا ہی کہ جیسے لٹھ اُس کو جو اُسے اُٹھائے ہوئے ہی ہلاوے اور سونٹا
اُس کو جو لکڑی نہیں ہی اُٹھاوے + اِس سبب سے خداوند رب الافواج اُس کے
موٹے مردوں پر لاغری بھیجیگا اور اُسکی شوکت کے نیچے ایک سوزش آگ کی سوزش
کی مانند بھڑکائیگا - بلکہ اسرائیل کا نور ہی آگ بنیگا اور اُس کا قدّوس ایک شعلہ ہوگا - اور
وہ اُسکے خاروں کو اور سدا انگلابوں کو ایک دن میں جلا کے بھسم کر دیگا - اور اُس کے
بَن اور باغ کی خوشنمائی کو جان سے گوشت تک فنا کریگا اور وہ ایسا ہو جائیگا جیسا
کوئی مریض جو غش کھاوے + اور اُس کے باغ کے درخت ایسے تھوڑے باقی رہینگے کہ
ایک لڑکا بھی اُنھیں گنکے لکھ لے +

اور اُس دن ایسا ہوگا کہ وے جو بنی اسرائیل میں سے باقی رہ جائینگے اور
اہل یعقوب میں سے بچ رہینگے اُس پر جس نے اُنہیں مارا پھر تکیہ نہ کرینگے بلکہ خداوند
اسرائیل کے قدّوس پر سچے دل سے تکیہ کرینگے + تو بھی فقط ایک بقیہ جو یعقوب
سے باقی ہوگا خدائے قادر کی طرف پھریگا + کیونکہ اگرچہ تیرے لوگ ای اسرائیل
سمندر کی ریت کی مانند ہوں مگر اُن میں کا صرف ایک بقیہ پھریگا کہ وہ سزا کی تکمیل
جو اُس نے ٹھہرائی ہی صداقت سے لبریز ہوگی + کیونکہ خداوند رب الافواج سزا کی
وہ تکمیل جو مقرر کی گئی ساری سرزمین کے بیچ میں کریگا +

تس پر بھی خداوند رب الافواج یہہ فرماتا ہی کہ ای میرے لوگو تم جو صیہون میں بستے

ہو اسور کے سبب سے مت ڈرو۔ وہ تو تجھ کو لٹھ سے مارے اور تجھ پر مصر کے طور پر اپنا ڈنڈا
اُٹھاوے۔ لیکن تھوڑی ہی دیر ہے کہ جوش و خروش موقوف ہوگا اور میرا قہر اُسکے ہلاک
کرنے سے دھیما ہو جائیگا + کیونکہ ربّ الافواج مدیان کی خونریزی کے مطابق جو عوریب
کی پہاڑی پر ہوئی اُس پر ایک کوڑا اُٹھاویگا۔ اُس کا عصا سمندر پر ہوگا۔ ہاں وہ
اُسے مصر کی طرح ہی اُٹھاویگا + اور اُس دن ایسا ہوگا کہ اُس کا بوجھ تیرے کاندھے پر
سے اور اُس کا جوا تیری گردن پر سے اُٹھا لیا جائیگا اور وہ جوا ممسوحی کے باعث سے توڑا
جائیگا + وہ عیّات میں آیا ہی مجرون میں ہو کے گذر گیا مِکماس میں اپنا اسباب رکھ چھوڑا
ہے۔ وے گھاٹی سے پار گئے۔ وے جبع میں شب باش ہوئے۔ رامہ ہراساں ہے۔
جبعہ ساؤل بھاگ نکلا ہے + ای جلیم کی بیٹی چیخ مار۔ ای مسکین عناتوت اپنی آواز لَیس کو
سُنا + مدمینہ چلا گیا۔ جیبیم کے رہنیوالے نکل بھاگے + پھر آج کے دن نوب میں خیمہ زن
ہوگا۔ تب وہ اپنا ہاتھ صیہون کی بیٹی کے پہاڑ یروسلم کے کوہ پر ہلاویگا + دیکھو خداوند
ربّ الافواج ہیبتناک وضع سے مار کے شاخوں کو چھانٹ ڈالیگا۔ وہ جو اونچے قد کا ہے
کاٹ ڈالا جائیگا اور وے جو بلند ہیں پست ہو جائینگے + اور وہ جنگل کی جھاڑی کو
لوہے سے کاٹ ڈالیگا اور لبنان ایک زبردست کے ہاتھ سے گر جائیگا +

پر یسّی کے تنے سے ایک کونپل نکلیگا اور اُسکی جڑوں سے ایک پھلدار شاخ
پیدا ہوگی۔ اور خداوند کی رُوح اُس پر ٹھہریگی حکمت اور خرد کی رُوح مصلحت اور
قدرت کی رُوح معرفت اور خداوند کے خوف کی رُوح۔ اور وہ خداوند کے خوف
کی بابت تیز فہم ہوگا۔ وہ اپنی آنکھوں کے دیکھنے کے مطابق حکم نہ کریگا اور نہ
اپنے کانوں کے سننے کے موافق فیصل کریگا۔ بلکہ وہ راستی سے مسکینوں کا اِنصاف
کریگا اور اِنصاف سے زمین کے خاکساروں کے لئے انفصال کریگا۔ اور وہ اپنے
مُنہہ کی لاٹھی سے زمین کو ماریگا اور اپنے لبوں کے دم سے شریروں کو فنا کر ڈالیگا
اُسکی کمر کا پٹکا راستبازی ہوگی اور اُس کے پہلو وفاداری کے پٹکے سے کسے ہوئے

ہونگے + اُس وقت بھیڑیا برّے کے ساتھ رہیگا اور چیتا حلوان کے ساتھ بیٹھیگا
اور بچھیا اور شیر بچہ اور پالا ہوا بیل ملے جلے رہینگے اور ننھا بچہ اُنکی پیشروی کریگا +
گائے اور ریچھنی ملکے چرینگی اُنکے بچے ملے جلے بیٹھینگے اور شیر ببر بیل کی طرح پوال
کھائیگا + اور دودھ پیتا بچہ سانپ کے بل پاس کھیلیگا اور وہ لڑکا جس کا دودھ
چھڑایا گیا ہوگا کالے کی بانبی میں ہاتھ ڈالیگا + وے میرے مقدس کوہ کی سب
اطراف میں کسی کو دُکھ نہ دینگے اور توڑ نہ ڈالینگے کیونکہ جس طرح پانی سے سمندر بھرا
ہوا ہے اُسی طرح زمین خداوند کے عرفان سے معمور ہوگی +

اور اُس دن ایسا ہوگا کہ یسّی کی اُس جڑ کی جو قوموں کے لیئے جھنڈے کی طرح
کھڑی ہوگی قومیں طالب ہونگی۔ اور اُسکی آرامگاہ جلال ہوگی + اور اُس دن ایسا ہوگا
کہ خداوند دوسرے مرتبہ اپنا ہاتھ بڑھاکے اپنے لوگوں کا بقیہ جو بچ رہا ہو اسور اور مصر
اور فتروس اور کوش اور ایلام اور سنعار اور حمات اور سمندری اطراف سے پھیر
لاویگا + اور وہ قوموں کے لیئے ایک جھنڈا کھڑا کریگا اور اُن اسرائیلیوں کو جو
خارج کیئے گئے ہیں جمع کریگا اور سارے بنی یہوداہ کو جو پراگندہ ہووینگے
زمین کے چاروں کونوں سے فراہم کریگا + تب بنی افرائیم میں حسد نہ رہیگا اور
بنی یہوداہ میں سے کینہ ور کاٹ ڈالے جائینگے۔ بنی افرائیم بنی یہوداہ پر حسد
نہ کرینگے اور بنی یہوداہ بنی افرائیم سے کینہ نہ رکھینگے + پر وے پچھم کی طرف فلستیوں
کے کاندھوں پر جھپٹینگے اور وے ملکے پورب کے بسنیوالوں کو لوٹینگے اور ادوم
اور موآب پر ہاتھ ڈالینگے اور بنی عمون اُنکے تابعدار ہونگے + تب خداوند دریائے
مصر کی لسان کو بالکل میٹ دیگا اور اپنی زور آور آندھی سے ندی پر اپنا ہاتھ
ہلاویگا اور اُس کو سات نالے کردیگا اور ایسا کریگا کہ لوگ جوتے پہنے ہوئے پار چلے
جائینگے + اور اُس کے باقی لوگوں کے لیئے جو اسور میں سے بچ رہینگے ایسی ایک
شاہراہ ہوگی جیسی بنی اسرائیل کے لیئے تھی جس دن کہ وے مصر کی زمین سے نکلے +

اور اُس دن تو کہیگا کہ اَی خداوند میں تیری ستائش کرونگا۔ کہ اگرچہ تو مجھسے ناخوش تھا پر تیرا غصہ اُتر گیا اور تُو نے مجھے تسلی دی + دیکھو خدا میری نجات ہی میں اُس پر توکل کرونگا اور نہ ڈرونگا۔ کہ یاہ یہوواہ میرا بوتا اور میرا سرود ہی اور وہ میری نجات ہوا ہی + سو تم خوش ہوکے نجات کے چشموں سے پانی بھروگے اور اُس دن تم کہوگے کہ خداوند کی ستائش کرو اُس کا نام لو۔ لوگوں کے درمیان اُسکی قدرتیں بیان کرو اور کہو کہ اُس کا نام عالیشان ہی + خداوند کی مدح سرائی کرو اِس لیئے کہ اُس نے ایک جلیل کام کیا ہی۔ ساری زمین کو یہہ معلوم ہی + اَی صیہون کی بسنیوالی۔ تو چلّا اور للکار کہ تیرے درمیان اِسرائیل کا قدوس بزرگ ہی +

بابل کی بابت وہ اِلہامی بات جسے اموص کے بیٹے یسعیاہ نے رویا میں دیکھا تم بے اُڑ پہاڑ پر ایک جھنڈا کھڑا کرو اُنکو بلند آواز سے پکارو اور ہاتھ ہلاؤ کہ وے سرداروں کے دروازوں کے اندر جاویں + میں نے اپنے مخصوص کیئے ہوؤں کو حکم کیا میں نے اپنے بہادروں کو جو میری خداوندی سے مسرور رہیں بلایا ہی کہ وے میرے قہر کو انجام دیویں + پہاڑوں میں ایک ہجوم کی آواز ہی ایک بڑے لشکر کا سا شور۔ یہہ مملکتوں اور قوموں کے دنگے کی آواز ہی جو فراہم ہوئیں۔ رب الافواج جنگی لشکر کی موجودات لیتا ہی + وے دور ملک سے آسمان کی اِنتہا کی طرف سے آتے ہیں ہاں خداوند اور اُس کے قہر کے ہتھیار تاکہ ساری مملکت کو برباد کریں +

اب تم واویلا کرو کہ خداوند کا دن نزدیک ہی۔ وہ قادر مطلق کی طرف سے ایک بڑی ہلاکت کی مانند آویگا + اِس باعث سارے ہاتھ ڈھیلے ہووینگے اور ہر ایک آدمی کا دل گھل جائیگا۔ اور وے ہراسان ہونگے۔ جانکنی اور غمگینی اُنھیں آلیگی۔ اُنکا ایسا اینٹھن ہوگا جیسے اُس عورت کا ہوتا جسے درد لگتے ہیں۔ وے سراسیمہ ہونگے ایک دوسرے کو تاکا کریںگے اور اُنکے چہرے شعلہ نما چہرے ہونگے + دیکھو خداوند کا وہ دن آتا ہی جو غضب میں اور قہر شدید میں سخت دہشت ہی تاکہ ملک کو ویران کرے اور گنہگاروں کو اُس میں سے

نیست نابود کرے + کہ آسمان کے ستارے اور کواکب روشنی نہ چمکائینگے - اور سورج طلوع
ہوتے ہوتے اندھیرا ہو جائیگا اور چاند اپنی روشنی نہ دیگا + اور میں جہان کو اُسکی بُرائی کے
سبب سے اور شریروں کو اُنکی بدکاری کے باعث سے سزا دونگا - اور میں مغروروں کا
فخر کھو دونگا اور ہیبت ناک لوگوں کا غرور ڈھا دونگا + میں ایسا کرونگا کہ مرد کُندن کی
نسبت سے ہاں اِنسان اوفیر کے سونے کی نسبت سے بھی بہت ہی کمیاب ہونگے +
اِسلئے کہ میں آسمانوں کو لرزاؤنگا اور زمین اپنی جگہ سے جھٹکی جائیگی ربّ الافواج کے قہر کے
مارے اور اُسکے بھڑکتے ہوئے غضب کے دن میں + اور وے آہو کی مانند ہونگے جو
کھدیڑا جاتا ہی یا بھیڑوں کی طرح جنہیں کوئی فراہم نہ کرے - اُن میں سے ہر ایک
اپنی قوم کی طرف متوجہ ہوگا اور ہر ایک اپنے وطن کو بھاگیگا - ہر ایک جو مل جائیگا
کھونچا کھائیگا - اور ہر ایک جو غائب ہو جاتا تلوار سے مارا پڑیگا + اور اُنکے بال بچے
اُنکی آنکھوں کے سامھنے پٹکے جائینگے اُنکے گھر لوٹے جائینگے اور اُنکی جورؤں کی
حرمت لیجائیگی + دیکھو میں مادیوں کو اُنپر چڑھاؤنگا جو کہ رُوپے کو خاطر میں نہیں لاتے
اور سونے سے خوش نہیں ہوتے + اُنکی کمانیں جوان لوگوں کو ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالینگی
اور وے پیٹ کے پھل پر رحم نہ کرینگے اور اُنکی آنکھیں بچوں پر شفقت نہ کرینگی ÷
اور بابل جو مملکتوں کی حشمت اور کسدیوں کی بزرگی کی رونق ہی سدوم اور عمورہ
کی مانند ہو جائیگی جنکو خدانے اُلٹ دیا وہ ابد تک آباد نہوگی اور پشت در پشت
کوئی اُس میں نہ بسینگے - وہاں ہرگز عرب لوگ خیمے اِستادہ نہ کرینگے اور وہاں گڑریے
گلوں کو نہ بٹھائینگے - پر بن کے جنگلی درندے وہاں بیٹھینگے اور اُنکے گھروں میں
اُلو بھرے ہوئے ہونگے - وہاں شتر مرغ بسینگے اور بز کوہی وہاں کود پھاند کرینگے
اور گیدڑ اُنکے عالیشان مکانوں میں اور بھیڑیئے اُن کے رنگ محلوں میں چلّائینگے
اُس کا وقت نزدیک پہنچا ہی اور اُس کے ہونے کے آگے بہت دن نہ ہونگے ÷
کیونکہ خداوند یعقوب پر رحم فرمائیگا بلکہ وہ اِسرائیل کو ہنوز برگزیدہ کرکے رکھیگا

اور اُنہیں اُنکی سرزمین میں پھر بٹھلائیگا - اور پردیسی اُنکے ساتھ میل کرینگے اور یعقوب کے گھرانے سے مل جائینگے + اور قومیں اُنہیں لے آوینگی اور اُنہیں اُنکے ملک پہنچا دینگی - اور اسرائیل کا گھرانا خداوند کی سرزمین میں اُنکا مالک ہوکے اُنہیں غلام اور لونڈیاں رکھیگا کیونکہ وے اُنہیں جنہوں نے اُنکو اسیر کیا تھا اسیر کرینگے اور اپنے ظلم کرنیوالوں پر حکومت کرینگے +

اور اُس روز ایسا ہوگا کہ جب خداوند تجھے تیری محنت و مشقت سے اور سخت خدمت سے جو اُنہوں نے تجھ سے کرائی راحت بخشیگا تب تو شاہ بابل پر مثل ماریگا اور کہیگا کیونکر ظالم موقوف کیا گیا! وہ جو سونے کو جبر لینیوالی بھی موقوف کی گئی! خداوند نے شریروں کا لٹھ توڑا اور نا انصاف حاکموں کا عصا - وہی جو لوگوں کو قہر کے ساتھ مارنے سے موقوف نہ رہا اور اُمتوں پر غضب کے ساتھ حکمرانی کرنے سے باز نہ آیا + ساری زمین آرام سے ہے وہ ساکن ہے - وے یکایک گیت گاتے ہیں + ہاں صنوبر کے درخت اور لبنان کے سرو تیرے اوپر یہہ کہکے خوشی کرتے کہ جب سے تو نیچے گرایا گیا تب سے کوئی لکڑہارا ہماری طرف نہ آیا + پاتال نیچے سے تیرے سبب جنبش کھاتا ہے کہ تیرے آتے وقت تیرا اِستقبال کرے - وہ تیرے سبب مُردوں کو زمین کے سب سرداروں کو جگاتا ہے - وہ اُمتوں کے سارے بادشاہوں کو اُنکے تختوں پر سے اُٹھوا کے کھڑا کرتا ہے + وے سب بولینگے اور تجھے کہینگے کیا تو بھی ہماری مانند ناتوان ہوا - تو ایسا ہوگیا جیسے ہم ہیں! تیری شان و شوکت اور تیرے ساز اور باجھے کی خوش آوازی پاتال میں اُتاری گئی - تیرے نیچے کیڑوں کا فرش ہوا اور کرم ہی تیرا بالاپوش بنے + اے صبح کے نشاندار فرزند تو کیونکر آسمان پر سے گر پڑا! تو جو قوموں کو زیر کرتا تھا کیونکر زمین پر پٹکا گیا! تو تو اپنے دل میں کہتا تھا میں آسمان پر چڑھونگا - میں اپنے تخت کو خدا کے ستاروں سے اونچا کرونگا - اور میں اُتر کی اطراف میں جماعت کے پہاڑ کے اوپر چڑھکے بیٹھونگا - میں بدلیوں کی

اونچائی پر چڑھونگا میں خدا تعالیٰ کی مانند ہوونگا + لیکن تو پاتال میں گڑھے کی اطراف
میں اُتارا گیا وے جنکی نظر تجھ پر پڑیگی تجھے غور کر کے دیکھینگے کیا یہہ وہی شخص
ہی جس نے زمین کو لرزایا اور مملکتوں کو ہلا دیا جس نے جہان کو ویران کیا اور اُسکی
بستیاں اُجاڑیں جس نے اپنے اسیروں کو نہ چھوڑا یا کہ گھر کی طرف جاویں + اُمتوں
کے سارے بادشاہ سب کے سب اپنے اپنے مسکن میں شوکت کے ساتھ آرام کرتے
ہیں۔ پر تو اپنی گور سے باہر نفرتی کونپل کی مانند نکال پھینکا گیا۔ تو اُن مقتولوں سے جو کہ
تلوار سے چھیدے گئے اور جو گڑھے کے پتھروں پر گرے ہیں ڈھانپا گیا۔ اُس
لاش کی مانند جو پاؤں سے لتاڑی گئی + تو اُن کے ساتھ کبھی قبر میں دفن نہ کیا
جائیگا۔ کیونکہ تو نے اپنی مملکت کو ویران کیا اور اپنی رعیت کو قتل کیا۔ بدکاروں
کی نسل کبھی نام آور نہ ہوگی + اُس کے فرزندوں کے لئے قتل کے سامان اُنکے
باپ دادوں کے گناہوں کے سبب تیار کرو تاکہ وے برپا نہ ہوویں اور مُلک
کے مالک نہ ہو جاویں اور شہر بنا کے دُنیا کو آباد نہ کریں + کیونکہ رب الافواج
فرماتا ہی کہ میں اُن پر چڑھونگا اور میں بابل کا نام مٹاونگا اور اُنہیں جو باقی ہیں بیٹوں
اور پوتوں سمیت کاٹ ڈالونگا خداوند فرماتا ہی + رب الافواج کہتا ہی میں اُسے
خارپشت کی میراث اور ڈابر کی جھیلیں کر دونگا اور میں اُسے فنا کے جھاڑو سے
جھاڑ ڈالونگا +

رب الافواج قسم کھا کے فرماتا ہی کہ یقیناً جیسا میں نے چاہا ہی ایسا ہی ہو جائیگا
اور جیسا میں نے ارادہ کیا ہی ایسا ہی واقع ہوگا۔ میں اپنے ہی مُلک میں اسوری
کو شکست دونگا اور اپنے پہاڑوں پر اُسے پاؤں تلے لتاڑونگا۔ تب اُس کا جوا
اُن پر سے اُتریگا اور اُس کا بوجھ اُنکے کاندھوں پر سے ٹلیگا + یہہ وہ ارادہ ہی جو
ساری دُنیا کی بابت مقرر کیا گیا اور یہہ وہ ہاتھ ہی جو ساری اُمتوں پر بڑھایا گیا ہی +
کہ رب الافواج نے ارادہ کیا ہی سو کون اُسے باطل کریگا؟ اور اُس کا ہاتھ لنبا

بڑھایا گیا ہے سو کون اُسے پھرا دیگا؟

جس سال کہ آخز بادشاہ مرگیا اُسی سال یہہ الہامی کلام بیان ہوا + اے ساری فلسطین تو اس لیئے خوشی مت کر کہ اُس کا لٹھ جس نے تجھے مارا ٹوٹا ہی - کیونکہ سانپ کی اصل سے ایک ناگ نکلیگا اور اُس کا پھل ایک آتشی اُڑنیوالا سانپ ہوگا + تب مسکینوں کے پلوٹھے کھائینگے اور محتاج چین سے بیٹھینگے - پر میں تیری جڑ کال سے مرواؤنگا اور تیرے باقی لوگ قتل کیئے جائینگے + ارے او دروازہ واویلا کر - ارے او شہر چلّا - اے فلسطین تو بالکل گداز ہوگئی - کیونکہ شمال سے ایک دھواں اُٹھیگا اور کوئی اُس کے لشکروں میں پیچھے نہ رہ جائیگا - اُس وقت گروہوں کے قاصدوں کو کیا جواب کوئی دیگا؟ کہ خداوند نے صیہون کو بنا کیا ہی اور اُس میں اُس کے مسکین بندے پناہ لینگے +

موآب کی بابت الہامی کلام یقیناً حملہ کی رات میں عار موآب خراب ہوگیا - یقیناً حملہ کی رات میں قیر موآب خراب ہوگیا - وے مندر اور دیبون کے اونچے مکانوں پر رونے کے لیئے چڑھ جاتے - نبو اور میدبا پر اہل موآب واویلا کرتے - اُنکے سارے سر منڈائے گئے اور ہر ایک کی داڑھی کاٹی گئی + وے اپنے رستوں میں ٹاٹ کا کمربند باندھتے ہیں اور اپنے گھروں کے کوٹھوں پر اور بازاروں میں نوحہ کرتے - بہہ روتے روتے ہوئے اُترتے ہیں + حشبون اور الیعالہ واویلا کرتے کہ اُنکی آواز یہض تک سُنی گئی - اِس پر موآب کے ہتھیار بند سپاہی چلّا چلّا کے روتے اُسکی جان اُس میں گھبرا جاتی + میرا دل موآب کے لیئے چلّاتا کہ اُس کے بھاگنیوالے ضغر تک عجلت شلیشیاہ تک پہنچے - ہاں وے لوحیت کی چڑھائی پر روتے ہوئے چڑھ جاتے اور حرونیم کے رستے میں ہلاکت کا واویلا کرتے + کیونکہ نمریم کی نہریں خراب ہوگئیں - کیونکہ گھاس کمہلا گئی اور سبزہ مرجھا گیا اور روئیدگی فنا ہوئی + اِس لیئے وے تحفہ مال جو اُنہوں نے حاصل کیا تھا اور ذخیرہ جو اُنہوں نے رکھہ

چھوڑا اُٹھا بید کی ندی پار لیجاتے + کہ غلغلہ موآب کی سرحدوں تک ہُوا اور اُنکا نوحہ
اجلایم تک اور اُنکا ماتم بیرایلیم تک پہنچا + ہرچند کہ دیمون کی ندیاں لہو سے بھری
ہیں توبھی میں دیمون پر زیادہ مصیبت ڈالونگا - کہ اُس پر جو موآب سے بھاگیگا اور اُس
سرزمین کے باقی لوگوں پر ایک شیر ببر بھیجونگا +

تم سلع سے بیابان کی راہ صیہون کی بیٹی کے کوہ پر مُلک کے حاکم کے پاس
برّے بھیجو + کیونکہ جس طرح بھٹکا ہُوا پرندہ ہی جو گھونسلے سے نکالا گیا اُسی طرح موآب
کی بیٹیاں ارنون کے پایابوں میں ہونگی اور کہینگی صلاح دو انصاف کا فیصلہ کرو -
اپنا سایہ دوپہر کو بھی ٹھیک رات کی مانند ظاہر کرو - اُنکو جو نکال دیئے گئے ہیں چھپالے
اُنہیں جو بھاگے آئے ہیں ظاہر نہ کرو + موآب کے خارج کیئے ہوئے تیرے ساتھ رہیں
تو اُنکو غارتگروں کے سامہنے سے چھپالے - کیونکہ ستمگر موقوف ہونگے اور غارتگری
تمام ہوجائیگی - اور سارے پائمال کرنیوالے زمین پر سے فنا ہونگے + یُوں تخت رحمت
سے قائم ہوگا اور اُس پر ایک انصاف کرنیوالا داؤد کے خیمے میں جلوس فرماکے عدل
کی پیروی کریگا اور عدالت کرنے پر مُستعد رہیگا +

ہم نے موآب کے گھمنڈ کی بات سُنی ہی - وہ بڑا گھمنڈی ہی - اُس میں گستاخی اور
تکبّر اور شیخی ہی - پر اُس کے جھوٹھے فخر کچھ چیز نہ ہونگے + سو موآب واویلا کریگا موآب کے
لئیے ہر ایک واویلا کریگا - قیر حراست کی بنیادوں کے لئیے تم ماتم کروگے کہ وے بالکل
ماری پڑیں + کہ حشبون کے کھیت سوکھ گئے - سبمہ کی تاک جو ہی سو غیر قوموں کے سرداروں
نے اُسکی تحفہ ڈالیوں کو توڑ دیا - وے یعزیر تک بڑھیں - وے جنگل میں بھی پھیلیں -
اُسکی لتوں نے آپ کو پھیلایا - وے دریا پار گذریں +

سو میں یعزیر کے رونے کی مانند سبمہ کی تاک کے لئیے زاری کرونگا - اے حشبون
اے الیعالہ میں تجھے اپنے آنسوؤں سے ترکرونگا - کیونکہ تیرے ایام گرمی کے میووں پر
اور غلّہ کی فصل پر جنگی غوغا آپڑا ہی + اور شادمانی چھین لی گئی اور خوشی ہرے بھرے

کھیتوں میں نہ رہی - انگوری باغوں میں گانا نہیں اور للکارنا نہیں - لتاڑنیوالے
انگوروں کو کولھوؤں میں پھر نہیں مسلتے میں نے انگوروں کی فصل کے غوغا کو
موقوف کر دیا + سو میرا اندر موآب کے لئے بربط کا سا فغاں کرتا ہی اور میرا دل قیرحارس
کے لئے +

اور ایسا ہوگا کہ ہر چند موآب آپ کو حاضر کرے اور اونچے مکان پر چڑھ کے آپ کو
تھکاوے بلکہ اپنے مقدس میں جاکے دعا مانگے پر کچھ فائدہ نہ ہوگا + یہہ وہ سخن ہی
جو خداوند نے موآب کے حق میں مدت سے فرمایا ہی - پر اب خداوند یوں فرماتا
ہی کہ تین برس کے اندر جو مزدوروں کے برسوں کی مانند ہوں موآب کی شوکت آن
سب بڑے بڑے لشکروں سمیت گھٹ جائیگی اور باقی لوگ تھوڑے ہونگے اور کچھ
زور نہ رکھینگے +

باب ۱۷

دمشق کی بابت الہامی کلام + دیکھو دمشق یوں خراب ہو جائیگا کہ شہر نہ رہیگا
اور وہ ایسا ٹوٹ جائیگا کہ ڈھیر بنیگا + عروعیر کی بستیاں خالی ہو جائینگی وے گلوں
کی چراگاہیں ہونگی وے وہاں بیٹھینگے اور کوئی اُنکے ڈرانے کو بھی وہاں نہ ہوگا +
اور افرائیم کا حصین شہر نابود ہوگا دمشق اور باقی ارام سے سلطنت جاتی رہیگی
رب الافواج فرماتا ہی کہ جو حال بنی اسرائیل کی شوکت کا ہوا ہی وہی اُنکا حال ہوگا +
اور اُس روز ایسا ہوگا کہ یعقوب کی حشمت گھٹ جائیگی اور اُس کا چربدار بدن
دُبلا ہوگا + یہہ ایسا ہوگا جیسا کوئی درو کرنیوالا کھڑے کھیت کا ٹکے غلہ جمع
کرے اور اپنے ہاتھ سے بالوں کو لوئے - اور ایسا بھی ہو جائیگا جیسا کوئی رفائیوں
کی وادی میں خوشہ چینی کرے +
کیونکہ اُس میں چُننے کے لئے تھوڑے پھل باقی رہینگے جیسے کہ زیتون کے درخت
میں ہوتے جب وہ ہلایا جاوے تو تین دانے پھنگی پر چار یا پانچ اُسکی پھلدار پھیلی
ہوئی شاخوں پر خداوند اسرائیل کا خدا فرماتا ہی + اُس روز انسان اپنے خالق کی

۸ طرف نظر کریگا اور اُسکی آنکھیں اسرائیل کے قدوس پر توجہ کرینگی + اور وہ مذبحوں
پر اپنے ہاتھ کے کام پر نظر نہ کریگا اُسے ہرگز اُس پر جسے اُس کی اُنگلیوں نے بنایا
کیا یسیرت اور کیا بُت کسی پر توجہ نہ ہوگی +

۹ اور اُس دن اُس کے حصین شہر اُجاڑے ہوئے بن کی مانند ہونگے اور
اُس شاخ کی مانند جو سب سے اوپر ہو جسے اِسرائیل کے سامھنے سے اُنھوں نے
چھوڑا ہے - اور وہاں ویرانی ہوگی + ۱۰ اِس لیئے کہ تو نے اپنے نجات دینیوالے خدا کو
فراموش کیا اور اپنی توانائی کی چٹان کو یاد نہ کیا سو تو خوب صورت پودھے لگائیگا
اور اجنبی ہنیری اُس میں جما دیگا - ۱۱ جس دن تو اُسے لگا دیوے تو اُس کے گرد
احاطہ بھی باندھے اور جو تو نے لگایا سو صبح کو پھولے پر اُس کا حاصل دُکھ اور سخت
مصیبت کے دن میں جاتا رہیگا +

۱۲ ہائے بہت قوموں کا ہنگامہ ہوتا وے سمندر کے شور کی مانند شور مچاتی ہیں -
اور اُمتوں کا غوغا ہوتا وے بڑے بڑے پانیوں کے ریلے کی مانند غوغا کرتی ہیں + ۱۳ اُمتیں
زور کے پانیوں کے ریلے کی مانند شور کرینگی - پر وہ اُنھیں ڈانٹیگا اور وے دور
بھاگ جائینگی اور اُس بھوسے کی طرح جو ٹیلوں کے اوپر آندھی سے اُڑتا پھرے
یا اُس پتے کی طرح جو بگولے میں گھومے ماری ماری پھرینگی + ۱۴ اور دیکھو شام کے
وقت تو ہیبت ہے - اور صبح ہونے سے پیشتر وے نابود ہیں - وے جو ہم کو غارت
کرتے ہیں یہہ اُنکا حصہ ہے اور وے جو ہم کو لوٹتے ہیں یہہ اُنکا بخرہ ہے +

۱۸ باب ۱ ارے او پھڑپھڑاتے ہوئے پنکھوں کی سرزمین جو کوش کی ندیوں کے پرے
ہے - ۲ جو دریا کی راہ سے بردی کے ناؤں میں پانیوں پر ایلچیوں کو بھیجتی ہے اور کہتی ہے کہ
تیز رفتار ایلچیو اُس گروہ کے جاؤ جو زور آور اور ہمتی ہے اُس قوم کے پاس جو ابتدا سے
اب تک مہیب ہے - ایسی قوم جو زبردست اور فتحیاب ہے جس کی زمین ندیوں سے
منقسم ہوئی + ۳ اے جہان کے سارے باشندو اور اے زمین کے رہنیوالو جس وقت کہ

پہاڑوں پر جھنڈا کھڑا کیا جائے تم دیکھو اور جب وقت کہ نرسنگا پھونکا جائے تم سنو +
کہ خداوند نے مجھ سے یوں فرمایا ہے کہ میں اپنے مقر مسکن میں چپ چاپ بیٹھونگا اور
نگاہ کرتا رہونگا اُس شدید گرمی کی مانند جو کڑی دھوپ کے وقت پڑتی ہے اور اُس
شبنم ریز بادل کی طرح جو درَو کی گرمی میں ہوتا ہے + کہ فصل سے پیشتر جس وقت کلی
کھل چکی اور پھول کی جگہ انگور لگے جو پکنے پر ہیں اُس وقت وہ ٹہنیوں کو ہنسوے
سے کاٹ ڈالیگا اور کونپلوں کو کاٹ کے جدا کریگا + اور وے پہاڑ کے شکاری
پرندوں اور میدان کے وحشی درندوں کے لئے پڑی رہینگی اور شکاری پرندے
اُنپر گرمی کے موسم میں بیٹھینگے اور زمین کے سارے وحشی درندے جاڑے کے موسم
میں اُنپر لیٹینگے +

اُس وقت اُس قوم کی طرف سے جو زورآور اور راد رہتی ہے اُس گروہ کی جو ابتدا
سے آج تک مہیب ہے اُسی قوم کے جو زبردست اور ظفریاب ہے جس کی زمین ندیوں
سے منقسم ہوئی ایک ہدیہ رب الافواج کو رب الافواج کے نام کے مکان پر جو کوہ صیہون
ہے پہنچایا جائیگا +

مصر کی بابت الہامی کلام دیکھو خداوند ایک تند رَو ابر پر سوار ہو کر مصر میں
آویگا اور مصر کے بت اُس کے حضور میں لرزاں ہو جائینگے اور مصر کا دل اُس کے
اندر پگھل جائیگا + اور میں مصریوں کو ہتھیار دیکے آپسمیں مخالف کرونگا اُن میں
ہر ایک اپنے بھائی سے اور ہر ایک اپنے ہمسائے سے لڑیگا شہر شہر سے اور سلطنت سلطنت
سے + اور مصر کا جی اُسکے اندر خشک ہو جائیگا اور میں اُسکے منصوبے کو فنا کرونگا اور
وے بتوں اور افسونگروں کی اور اُنکی جنکے یار دیو ہیں اور جادوگروں کی تلاش کرینگے + پر
میں مصریوں کو ایک ستمگر حاکم کے قابو میں کر دونگا اور ایک زبردست بادشاہ اُن پر
سلطنت کریگا - یوں خداوند رب الافواج فرماتا ہے + دریا سے بھی پانی سوکھ جائینگے
اور ندی خشک اور خالی ہو جائیگی - اور نالے بدبو ہو جائینگے اور مصر کی نہریں خالی

ہووینگی اور سوکھہ جاوینگی اور بیداورنی کمھلا جائینگی + چراگاہیں ندی پر ندی کے کناروں پر اور وہ سب چیزیں جو ندی کے آس پاس بوئی جاتی ہیں مرجھا جائینگی اور فنا ہووینگی اور پھر نہ ہونگی + تب مچھوے ماتم کرینگے۔ اور سب جو ندی میں بنسی ڈالتے ہیں غم کرینگے اور وے جو پانیوں کی سطح پر جال ڈالتے ہیں نہایت بے تاب ہو جائینگے + اور سن کے جھاڑنے والے اور کتان کے بننے والے گھبرا جائینگے + ہاں اُس کے ارکان دولت نے شکست کھائی اور سارے اجورہ دار رنجیدہ دل ہوئے +

یقیناً ضعن کے شاہزادے احمق بنے۔ فرعون کے دانشمند مشیروں کی مشورت فاسد ہوگئی۔ سو کیونکر تم فرعون سے کہتے ہو کہ میں دانشمندوں کا فرزند اور شاہان قدیم کی نسل ہوں؟ وے تیرے دانشور کہاں ہیں؟ وے تجھے خبر دیویں اگر وے جانتے ہوں کہ رب الافواج نے مصر کے حق میں کیا ارادہ کیا ہے + ضعن کے والیان احمق ہوئے نوف کے والیان دغا کھا گئے اور اُنہوں نے ہاں اُنہوں نے جنہوں پر اُسکی گروہوں کا آسرا تھا مصر کو گمراہ کیا + خداوند نے ایک کجر وروح اُنکے درمیان ڈالی ہے۔ اور اُنہوں نے مصریوں کو اُنکے سب کاموں میں اُس متوالے کی طرح بھٹکایا جو قے کرتے ہوئے ڈگمگاتا ہے + اور مصر کا کوئی کام نہ ہوگا جو سر یا دُم شاخ یا نی کرے + اُس دن مصری عورتوں کی مانند ہو جاوینگے اور ہیبت زدہ اور ہراسان ہونگے رب الافواج کے ہاتھ کے ہلانے کے سبب جسے وہ اُنپر ہلاویگا + تب یہوداہ کی سرزمین مصر کے لئے دہشت دالی چیز ہوگی۔ ہر ایک جس کے آگے اُس کا ذکر ہووے اپنے دل میں ہول کھائیگا اُس ارادے کے سبب جو رب الافواج نے اُنکے مخالف ہو کے کیا ہے +

اُس روز ملک مصر میں پانچ شہر ہونگے جو کنعانی زبان بولینگے اور رب الافواج کی قسم کھاوینگے اُن میں سے ایک کا نام قریب لہرس کہلاویگا + اُس روز مصر کی

مملکت کے بیچوں بیچ خداوند کا ایک مذبح اور اُسکی سرحد میں خداوند کا ایک ستون ہوگا۔
۲۰ اور وہ مصر کی سرزمین میں ربّ الافواج کا ایک نشان اور ایک گواہ ہوگا۔ اِس لئے
کہ اُنہوں نے ستمگروں کے ظلم سے خداوند کو پکارا اور اُس نے اُنکے لئے ایک
۲۱ رہائی دینیوالا اور ایک حامی بھیجا اور اُنہیں رہائی دی۔ اور خداوند اپنے تئیں
مصریوں پر ظاہر کریگا اور اُس دن مصری خداوند کو پہچانینگے اور ذبیحے اور ہدیے
۲۲ گذرانینگے ہاں وے خداوند کے لئے منتیں مانینگے اور ادا کرینگے۔ خداوند تو
مصریوں کو بہت دنتک مارا کریگا لیکن وہ اُنہیں چنگا بھی کریگا۔ اور وے
خداوند کی طرف رجوع ہونگے اور وہ اُنکی دُعا سُنیگا اور اُنہیں صحت بخشیگا۔
۲۳ اُس روز مصر سے اسور تک ایک شاہراہ ہوگی اور اسوری مصر میں آوینگے
اور مصری اسور کو جائینگے۔ اور مصری اسوریوں کے ساتھ ملکے عبادت
۲۴ کرینگے۔ اُس روز اسرائیل مصر اور اسور کا ثالث ہوگا اور زمین کے درمیان
۲۵ برکت کا باعث ٹھہریگا۔ کہ ربّ الافواج اُسے برکت بخشیگا اور فرماویگا مبارک
ہو مصر میری اُمت اسور میرے ہاتھ کی صنعت اور اسرائیل میری میراث۔

باب ۲۰

جس سال میں کہ ترتان اشدود کو آیا جب کہ شاہ اسور سرجون کی طرف سے
بھیجا گیا تھا اور اشدود سے لڑائی کرکے اُسے لے لیا۔ اُسوقت خداوند نے
یسعیاہ بن اموص کی معرفت سے یوں فرمایا کہ جا اور ٹاٹ کا لباس اپنی کمر سے کھول
ڈال اور اپنے پاؤں سے جوتے اُتار۔ سو اُس نے ایسا ہی کیا کہ وہ ننگا اور ننگے
۳ پاؤں پھرا کرتا تھا۔ تب خداوند نے فرمایا جس طرح کہ میرا بندہ یسعیاہ برہنہ اور ننگے
پاؤں تین برس تک پھرا کرتا تاکہ مصریوں اور کوشیوں کے لئے نشان اور اچنبھا ہو
۴ اسی طرح شاہ اسور مصریوں کو قید کرکے اور کوشیوں کو اسیر کرکے اُنکے جوانوں اور
بوڑھوں کو برہنہ اور ننگے پاؤں اور اُنکے سرینوں کو بے ستر مصریوں کی رسوائی کے
۵ لئے لے جائیگا۔ تب وے ہراسان ہونگے اور کوش سے جو اُنکی اُمیدگاہ تھی اور مصر

سے جو اُنکا فخر تھا شرمندہ ہونگے + اور اُس دن اِن اطراف کے باشندے کہینگے
کہ دیکھو ہمارے ملجا کا یہہ حال ہوا جس میں ہم مدد کے لیئے بھاگے تاکہ اسور کے بادشاہ
کے آگے سے بچ نکلیں - پس ہم کس طرح رہائی پاسکیں ؟

دشت دریا کی بابت اِلہامی کلام + جس طرح سے کہ جنوبی گرد باد زور سے
اُٹھی چلی آتی ہی اُسی طرح وہ دشت سے اور مہیب سرزمین سے نزدیک آتا ہی +
ایک ہولناک رویا مجھے نظر آئی - لٹیرا لوٹتا ہی اور غارت گر غارت کرتا ہی - ای ایلام
چڑھائی کر - ای مادہ محاصرہ کر - میں سارا کراہنا جو اُس کے سبب ہوا موقوف
کرتا ہوں + سو میری کمر میں ٹیس ہی اور جس طرح اُس عورت پر جسے درد لگتے ہیں
شدت ہوتی ہی اُسی طرح میری حالت بھی جانکنی کی سی ہی - میں ہراساں ہوں کہ سُن
نہیں سکتا - میں پریشان ہوں کہ دیکھ نہیں سکتا + میرا دل گھبرایا اور ہول یکایک مجھ پر
غالب آیا - اُس نے میری شام کی خوشی کو میرے لیئے خوفناک کر دیا + دسترخوان
بچھایا گیا نگہبان کھڑا کیا گیا وے کھاتے ہیں اور پیتے ہیں - اُٹھو ای والیو سپر پر
تیل ملو + کہ خداوند نے مجھے یوں فرمایا جا نگہبان بٹھلا - جو کچھ دیکھے سو بتلاوے +
اُس نے سوار دیکھے گھڑچڑھوں کے جو دو دو آتے تھے اور گدھوں پر بھی سوار اور اونٹوں
پر بھی سوار - اور اُس نے بڑی فکر سے تاکا + تب اُس نے شیر کی سی آواز سے پکارا
کہ ای خداوند میں اپنی دیدگاہ پر تمام دن کھڑا رہا اور میں نے تمام رات کو اپنی چوکی پر کاٹا -
اور دیکھ سپاہیوں کے غول اور اُن میں کے گھڑچڑھے دو دو کرکے آتے + پھر اُسنے
بات بڑھا کے یہہ کہا بابل گر پڑا گر پڑا اور اُس کے اِلاہوں کی ساری پتلیاں اُسنے
زمین پر پٹک ڈالیں + ای میرے داوے ہوئے اور میرے کھلیہان کے غلہ جو کچھ
میں نے ربّ الافواج اسرائیل کے خدا سے سُنا سو تم سے کہدیا +

دومہ کی بابت اِلہامی کلام + کسی نے مجھ کو شعیر سے پکارا کہ ای نگہبان رات
کی کیا خبر ہی ؟ ای نگہبان رات کی کیا خبر ہی ؟ نگہبان بولا صبح ہوتی ہی اور رات

بھی + اگر تم پوچھوگے تو پوچھو - تم پھر کے آؤ +

(۱۳) عرب کی بابت الہامی کلام + عرب کے صحرا میں تم رات کو کاٹوگے ای ددانیوں
(۱۴) کے قافلو + پانی لیکے پیاسے کا استقبال کرنے آؤ - ای تیما کی سرزمین کے باشندو
(۱۵) روٹی لیکے بھاگنیوالے کے ملنے کو نکلو + کیونکہ وے تلواروں کے سامھنے سے ننگی
(۱۶) تلوار سے اور کھینچی ہوئی کمان سے اور جنگ کی شدت سے بھاگے ہیں + کیونکہ خداوند
نے مجھ کو یوں فرمایا ہنوز ایک برس ہاں مزدور کے سے ایک ٹھیک برس ہیں قیدار
(۱۷) کی ساری حشمت جاتی رہیگی + اور تیر اندازوں کے جو باقی رہے قیدار کے بہادر لوگ
گھٹ جائینگے - کہ خداوند اسرائیل کے خدا نے یوں فرمایا +

(۲۲ باب ۱) رویا کی وادی کی بابت الہامی کلام + اب تجھے کیا ہوا جو تم سب چھتوں پر
(۲) چڑھ گئے ؟ ای تو جو غل و شور سے بھرا تھا اور جو غوغائی شہر تھا اور شادمان بستی -
(۳) تیرے مقتول تلوار سے قتل نہیں ہوئے اور لڑائی میں مارے نہیں گئے + تیرے
سب سردار ایک ساتھ بھاگ گئے وے بغیر تیر اندازوں کے گرفتار ہوئے جتنے تجھ میں
پائے گئے سب کے سب بلکہ وے بھی جو دور سے بھاگ آئے تھے اسیر کیئے گئے ہیں +
(۴) اسی لیئے میں نے کہا مجھ سے چشم پوشی کرو کہ میں ڈاڑھیں مار کے روؤنگا میری
(۵) تسلی کی فکر مت کرو کیونکہ میری قوم کی بیٹی برباد ہوگئی + کہ یہہ خداوند رب الافواج
کی طرف سے رویا کی وادی میں دکھہ کا دن ہی اور پامال کرنے اور گھبرا جانے کا
(۶) دن ہی - کہ دیواروں پر نالہ کرنا ہی پہاڑوں تک پکارنا ہی + کیونکہ ایلام ترکش اٹھا
لیتا ہی - رتھہ کے سواروں سمیت گھڑچڑھے موجود ہیں اور قیر نے سپر کا غلاف اتارا +
(۷) تیری خاص وادیاں گاڑیوں سے بھری ہوئی ہیں اور سوار دروازے ہی پر
پرے باندھتے ہیں +

(۸) اور یہوداہ کا نقاب اتار اگیا اور تو اب دشت محل کے سلاح خانے پر نگاہ
(۹) کرتا ہی + اور تم شہر داؤد کے رخنے دیکھتے کہ بے شمار ہیں اور تم نیچے تالاب کا پانی اکٹھا

جمع کرتے ہو+ اور تم یروشلم کے گھروں کو گنتے اور تم گھر ڈھا دیتے تاکہ شہرپناہ کو مضبوط کرو۔ اور تم پُرانے کنڈ کے پانی کے لئے دونوں دیواروں کے درمیان ایک کھائی بناتے لیکن تم اُس کے بانی پر نگاہ نہیں کرتے اور اُسکی طرف جس نے قدیم سے اُسکی تدبیر کی متوجہ نہیں ہوتے+ کیونکہ خداوند ربّ الافواج اُسی دن میں رونے کا حکم کرتا اور ماتم کرنے کا اور سر مُنڈانے کا اور ٹاٹ باندھنے کا۔ لیکن دیکھہ خوشی اور شادمانی ہی اور گائے بیل کو ذبح کرتے اور بھیڑ بکری حلال کرتے اور گوشت کھاتے اور مے پیتے۔ کہ آؤ کھاویں اور پیویں کیونکہ کل تو ہم مرینگے+ سو ربّ الافواج نے میرے کان میں کہا کہ تمہاری اِس بدکاری کا کفارہ تمہارے مرنے تک قبول نہ ہوگا خداوند ربّ الافواج یہی فرماتا ہی+

خداوند ربّ الافواج یہہ ارشاد کرتا ہی کہ اِس خزانچی شبنہ پاس جو محل پر معین ہی اندر جا اور کہہ تیرا یہاں کیا ہی؟ اور تیرا یہاں کون ہی؟ کہ تو یہاں اپنے لئے قبر تراشتا ہی! وہ اونچے پر اپنی گور تراشتا ہی اور چٹان ہی میں اپنے لئے حویلی گڑھواتا ہی؟ دیکھہ اِی زبردست خداوند تجھ کو مُنہہ کے بل گرا دیگا پھر یقیناً تجھے پکڑ رکھیگا وہ بیشک تجھہ کو گیند کی مانند گھما گھما کے وسیع سرزمین میں اُچھال پھینکیگا۔ وہاں تُو مریگا اور وہاں تیری حشمت کی گاڑیاں رہینگی اِی تو جو اپنے منیب کے گھر کی رسوائی ہی+ کیونکہ میں تجھے تیرے عہدے سے برطرف کرونگا ہاں وہ تجھے تیرے درجے سے کھینچ اُتاریگا+

اور اُس دن ایسا ہوگا کہ میں اپنے بندے اِلیاقیم بن خلقیاہ کو بُلاؤنگا اور میں تیرا خلعت اُسے پہناؤنگا اور تیرا پٹکا اُس پر کسونگا اور تیری حکومت اُس کے ہاتھہ میں سپرد کردونگا۔ اور وہ اہل یروشلم کا اور بیت یہوداہ کا باپ ہوگا+ اور میں داؤد کے گھر کی کُنجی اُس کے کاندھے پر دھرونگا۔ سو وہ کھولیگا اور کوئی بند نہ کریگا اور وہ بند کریگا اور کوئی نہ کھولیگا+ اور میں اُسکو کھونٹی کی مانند مضبوط جگہ میں ثابت کرونگا

اور وہ اپنے باپ کے گھرانے کیلئے جلال والا تخت ہوگا + اور اُس کے باپ کے خاندان کی
ساری حشمت خواہ نسل خواہ انکرا اور سارے چھوٹے چھوٹے برتن پیالوں سے لیکے
قرابوں تک سب کو اُس پر لٹکاوینگے + اُس دن رب الافواج فرماتا ہی وہ کھونٹی جو مضبوط
جگہ میں لگائی گئی تھی ہلائی جائیگی اور وہ کاٹی جائیگی اور گر جائیگی اور اُس پر کا بوجھ
گر پڑیگا کہ خداوند نے یوں فرمایا +

صور کی بابت اِلہامی کلام + ای ترسیس کے جہازو واویلا کرو کہ وہ اُجڑ گیا - وہاں
کوئی گھر اور کوئی داخل ہونے کی جگہ نہیں - کتیم کی سرزمین سے اُنہیں یہہ خبر پہنچی ہی +
ای ٹاپو کے بسنیوالو جسے صیدانی سوداگروں نے جو سمندر پار جاتے بھر دیا ہی حیرانی سے
چپ رہو + بڑے بڑے پانیوں پر سے سیحور کا غلہ اور ندی کی فصل اُسکی آمدنی تھی - سو وہ
قوموں کی تجارت گاہ بنا + ای صیدا تو شرما - کہ سمندر نے کہا ہی سمندر کے گڑھ ہی نے
یہہ فرمایا کہ مجھے دردِ زہ نہیں ہوا اور میں بچے نہیں جنی میں جوانوں کو نہیں پالتی
اور کنواریوں کی پرورش نہیں کرتی ہوں + جس طرح سے لوگ مصر کی خبر سے دلگیر ہوئے
اُسی طرح وے صور کی خبر سے شدت کا دُکھ کھینچینگے - ای ٹاپو کے بسنیوالو تم زار زار
روکے ترسیس میں پار اُتر جاؤ + کیا یہہ تمہاری شادمان بستی ہی جس کی پُرانی نیو قدیم
سے ہی ؟ اُسی کے پاؤں اُسے دور دور لیجاتے کہ پردیس میں رہے + کس نے یہہ منصوبہ
صور کے برخلاف باندھا جو تاجوں کی عنایت کرنیوالی ہی جس کے سوداگر والیان
اور جس کے بیپاری دُنیا کے عزت والے ہیں ؟ رب الافواج نے یہہ منصوبہ باندھا
کہ ساری حشمت کے غرور کو نجس کرے اور دُنیا کے سارے عزت والوں کو ذلیل
کرے + ای ترسیس کی بیٹی تو اب ندی کی مانند اپنی سرزمین کے اوپر بڑھ جا کہ اُس میں
کوئی بند باندھا ہوا نہ رہا + اُس نے سمندر کے اوپر اپنا ہاتھ بڑھایا اُس نے مملکتوں کو
ہلایا - خداوند نے کنعان کے حق میں حکم کیا ہی کہ اُس کے حصین مکانوں کو ڈھاویں +
اور اُس نے کہا ای صیدا کی کنواری بیٹی جو بے حرمت ہوئی ہی تو پھر کبھی فخر نہ کریگی -

اُٹھ کتیم میں پار جا کہ تجھے وہاں بھی چین نہ ملیگا + کسدیوں کے مُلک کو دیکھہ - یہہ قوم
موجود نہ تھی - اسور نے اُسے اُنکا حصّہ ٹھہرایا ہی جو کہ بیابان میں رہتے تھے اُنہوں
نے اپنے بُرج اُٹھائے اور اُنہوں نے اِس کے محل غارت کیئے اور اُسے ویران کیا +
ای ترسیس کے جہازو واویلا کرو - کیونکہ تمہارا محکم قلعہ اُجاڑا گیا + اور اُس دن ایسا
ہوگا کہ صور کسی بادشاہ کے ایام کے مطابق ستّر برس تک فراموش ہوجائیگی اور
ستّر برس کے پیچھے صور کو چھنال کی مانند گیت گانے کی نوبت ہوگی + او چھنال جو کہ
فراموش ہوگئی ہی بربط اُٹھالے اور شہر میں پھر کر تار کو خوب چھیڑ اور بہت سی غزلیں
گا تاکہ تجھے یاد کریں +
کیونکہ ستّر برس کے بعد ایسا ہوگا کہ خداوند صور کی خبر لینے آویگا اور وہ پھر خرچی کے
لیئے جائیگی اور روئے زمین پر کی ساری مملکتوں سے زناکاری کریگی + لیکن اُسکی
تجارت اور اُسکی خرچی خداوند کے لیئے مقدّس ہوگی - اُس کا مال ذخیرہ نہ کیا جائیگا
اور نہ رکھہ چھوڑا جائیگا بلکہ اُسکی تجارت کا حاصل اُنکے لیئے ہوگا جو خداوند کے حضور رہتے
ہیں کہ کھاکے سیر ہووینِ اور نفیس پوشاک پہنیں +
دیکھو خداوند سرزمین کو اُنڈیلکے خالی کرتا ہی اور اوپر کے تلے کرتا ہی اور اُس کے
باشندوں کو تتربتر کر دیتا ہی + اور یوں ہوگا کہ جیسا رعیت کا حال ہی ویسا کاہن کا جیسا
نوکر کا ویسا اُس کے صاحب کا جیسا لونڈی کا ویسا اُسکی بی بی کا جیسا مول لینیوالے
کا ویسا بیچنیوالے کا جیسا قرض دینیوالے کا ویسا قرض لینیوالیکا جیسا سود دینیوالیکا
ویسا سود لینیوالے کا + سرزمین بالکل خالی کیجائیگی اور بشدّت غارت ہوگی -
کہ خداوند نے یہہ سخن فرمایا ہی + زمین غمگین ہوتی اور مُرجھاتی ہی - جہان بیتاب
اور پژمردہ ہوتا - سرزمین کے عالی قدر لوگ ناتوان ہوتے + سرزمین اُنکے نیچے جو
اُس پر بستے ہیں نجس ہوئی کہ اُنہوں نے شریعتوں کو عدول کیا قانونوں کو بدلا عہد
ابدی کو توڑا + اِس سبب سے لعنت نے سرزمین کو نگل لیا اور اُس کے باشندے

مجرم گنے گئے ۔ اِس لئے زمین کے لوگ بھسم ہوئے اور تھوڑے آدمی رہ گئے + نئی مے
اُداس رہتی ۔ انگور کمھلاتا ہے اور سب جو دل شاد تھے آہ بھرتے ہیں + ڈھولکوں
کی خوشی بند ہو گئی اُنکے غل شور جو وجد کرتے تھے آخر ہوئے بربط کی شادمانی جاتی رہی
وے پھر گیت کے ساتھ مے نہیں پیتے ۔ شراب اُنکو جو اُسے پئیں تلخ معلوم ہوتی + شہر ٹوٹا ہے
اور ویران ہو گیا ۔ ہر ایک گھر بند ہو گیا کہ کوئی اندر جا نہ سکے + مے کے لئے بازاروں میں واویلا
پڑا ہے ساری خوشی پر تاریکی چھا گئی سرزمین کی عشرت جاتی رہی + شہر میں ویرانہ
ہو رہا ہے اور دروازے توڑ تاڑ کیئے گئے +

تو بھی سرزمین کے بیچ لوگوں کے درمیان وہ ایسا ہوگا جیسا زیتون کا درخت جب
جھڑ جھڑایا گیا اور انگوروں کے چھوڑے ہوئے خوشے جب درو ہو چکا ۔ وے اپنی آواز
بلند کرینگے وے گیت گاوینگے خداوند کے جلال کے سبب وے دریا پر سے للکارینگے +
اِس لئے تم شعلوں کی سرزمین میں خداوند کی اور سمندر کے جزیروں میں خداوند کے
نام کی جو اسرائیل کا خدا ہے ستائش کرو +

اِنتہائے زمین سے نغموں کی آواز ہمیں سُنائی دیتی ہے ۔ جلال و عظمت اُس
راستباز کے ہو ویں ! پر میں نے کہا ۔ میری تباہی میری تباہی مجھ پر واویلا ہے لٹیرے
لوٹتے ہیں ہاں لٹیرے لوٹ کو لوٹتے ہیں اے سرزمین کے باشندے خوف اور گڑھا اور
دام تجھ پر مسلط ہیں + اور ایسا ہوگا کہ جو خوفناک آواز سنکے بھاگے سو گڑھے میں گریگا
اور جو گڑھے کے بیچ سے نکل آوے سو دام میں پھنسیگا ۔ کیونکہ اوپر کے دریچے کھلے ہیں
اور زمین کی نیویں ہلتی ہیں + سرزمین ایک لخت اُجڑ گئی سرزمین یکسر شکست ہوئی
سرزمین شدت سے ہلائی گئی + سرزمین متوالے کی مانند ڈگمگاتی اور جھونپڑی کے
موافق سرکائی جاتی کیونکہ اُس کے گناہ کا بوجھ اُس پر بھاری ہوا ۔ وہ گریگی اور پھر
نہ اُٹھیگی + اور اُس دن میں ایسا ہوگا کہ خداوند عالیشانوں کے لشکر کو جو بلندی
پر ہیں اور سرزمین پر شاہان سرزمین کو سزا دیگا + اور وے اُن قیدیوں کی مانند جو

گڑھے میں ڈالے جاوینگے جمع کیئے جائینگے - اور روسے قید خانے میں قید کیئے جائینگے
پر بہت دنوں کے بعد انکی خبر لیجائیگی + اور چاند مضطرب ہوگا اور سورج شرمندہ کہ جب قت
رب الافواج کوہ صیہون پر اور یروشلم میں اپنے بزرگوں کی گروہ کے آگے حشمت کے
ساتھ سلطنت کریگا +

اے خداوند تو میرا خدا ہی - میں تیری تمجید کرونگا تیرے نام کی ستائش کرونگا -
کیونکہ تو نے عجائب کام کیئے ہیں - تیری مصلحتیں قدیم سے وفاداری اور سچائی ہیں +
کیونکہ تو نے شہر کو خاک کا ڈھیر کیا اور محکم بستی کو ایک ویرانہ - اور پردیسیوں کے
قصر دل کو ایسا کیا کہ شہر نہ رہا - وہ پھر بنایا نہ جائیگا + اس لیئے زبردست لوگ
تیری ستائش کرینگے اور ہیبتناک گروہوں کی بستی تیرا ڈر مانیگی - کہ تو مسکین کے لئے
قلع ہوا اور محتاج کے لیئے اسکی پریشانی کے وقت میں ایک محکم شہر اور آندھی سے ایک
پناہ گاہ اور گرمی سے چھانو جس وقت ظالموں کی سانس ایسی ہو جیسا طوفان جو دیوار
پر چلتا ہی + تو پردیسیوں کے شور کو یوں نیست کریگا جیسے گرمی کو جو بے آب مکان میں ہو
کہ جس طرح ابر کے سائے سے گرمی نیست ہوتی ہی اُسی طرح مغروروں کا شادیانہ بجانا
موقوف ہوگا +

اور رب الافواج اس پہاڑ پر ساری قوموں کے لیئے فربہ چیزوں سے ایک ضیافت
تیار کریگا بلکہ ایک ضیافت تلچھٹ پر سے نتھری ہوئی مے سے ہاں فربہ چیزوں سے جو پرمغز
ہوں اور مے سے جو تلچھٹ پر سے خوب نتھری ہوئی ہو + اور وہ اس پہاڑ میں اُس پردے
کو جو ساری قوموں پر پڑا ہی اور اُس نقاب کو جو ساری گروہوں پر لٹک رہا ہی نیست
کردیگا + وہ ایک لخت موت کو نگل جائیگا - اور خداوند خدا سبھوں کے چہروں سے
آنسو پونچھ ڈالیگا اور اپنے لوگوں کی رسوائی تمام سرزمین پر سے کھو دیگا کیونکہ خداوند
نے یہہ فرمایا ہی +

اور اُس روز یہہ کہا جائیگا لو یہہ ہمارا خدا ہی ہم اُسکی راہ تکتے تھے اور اُسی نے

ہمیں بچایا۔ یہہ خداوند ہی ہم اُسکے اِنتظار میں تھے۔ ہم اُسکی نجات سے خوش و خُرّم
ہووینگے + کیونکہ اِس پہاڑ پر خدا کا ہاتھہ دھرا رہیگا اور موآب اپنی ہی جگہ میں پامال
کی مانند جو مزبلے کے بیچ روندا جاتا لتاڑا جائیگا + اور وہ اُس کے درمیان اُس کی
مانند جو پیرتے ہوئے ہاتھہ پھیلاتا ہی اپنے ہاتھہ پھیلائیگا۔ پر وہ اُس کے غرور کو اُسکے
ہاتھوں کے فن فریب سمیت پست کریگا + اور وہ تیری دیواروں کے اونچے برجوں
کو توڑ ڈالیگا اور نیچے کریگا اور زمین کے بلکہ خاک کے برابر کر دیگا +

اُس دن یہوداہ کی سرزمین میں یہہ گیت گایا جائیگا ہمارا تو ایک محکم شہر ہی۔ اُسکی
دیواروں اور بُرجوں کے بدلے وہ نجات ہی کو مقرر کریگا + تم دروازے کھولو تاکہ راستباز
قوم جس نے صداقت کو حفظ کر رکھا ہی اندر آوے + جس کا دل قائم ہی تو خوب سلامتی
سے اُسکی نگہبانی کریگا۔ کیونکہ اُس کا توکّل تجھہ پر ہی + ابد تک خداوند پر اعتماد رکھو کہ یہوواہ
یقیناً یاہ ایک ابدی چٹان ہی +

اُس نے اُنکو جو اونچے پر بیٹھے ہیں نیچے اُتارا اور بلند شہر کو زیر کیا۔ اُس نے اُسے
زیر کر کے خاک میں ملایا اور گرد کر دیا + وہ پاؤں سے پامال ہوتا ہی ہاں مسکینوں کے
پاؤں اور محتاجوں کے قدموں سے + صادق کی راہ راستی ہی۔ اَی تو جو حق ہی تو ہی
صادق کی راہ کو ہموار کرتا ہی + ہاں تیری عدالتوں کی راہ میں اَی خداوند ہم تیرے منتظر
رہے۔ ہماری جان کا اشتیاق تیرے نام اور تیری یاد کی طرف ہی + رات کو میری
جان تیرا شوق رکھتی تھی۔ میں نے اپنے دل سے ہر صبح تیری تلاش کی۔ کیونکہ
جب زمین پر تیری عدالتیں جاری ہوتیں تب دُنیا کے بسنیوالے صداقت سیکھتے +
ہرچند شریر پر مہربانی کیجاوے پر وہ راستی نہ سیکھیگا۔ راستی کے ملک میں ناراستی کے
کام کریگا اور خدا کی عظمت پر لحاظ نہ رکھیگا + اَی خداوند تیرا ہاتھہ بلند ہی پر وے اُسے نہیں
دیکھتے۔ لیکن وے دیکھینگے اور پشیمان ہونگے۔ وہ غیرت جو تو اپنے لوگوں سے رکھتا
اور وہ آگ جو تیرے دشمنوں پر ہوگی اُنہیں بھسم کر دیگی +

ای خداوند تو نے ہمارے لئے سلامتی ٹھہرائی ہی ہاں تو ہی نے ہمارے سارے
کاموں کو ہمارے لئے انجام دیا ہی + ای خداوند ہمارے خدا تیرے سوا اور خداوند
ہم پر خداوندی کرتے تھے پر ہم تجھی سے صرف تیرا نام لیا کرینگے + وے مر گئے پھر نہ جینگے
وے رحلت کر گئے پھر نہ اُٹھینگے - کہ تو نے اُنپر نظر کی اور اُنہیں نابود کیا اور اُن کے
ذکر کو بھی مٹا دیا ہی + ای خداوند تو نے اِس قوم کو کثرت بخشی ہی تو نے اِس قوم کو کثرت
بخشی - تو جلالی ظاہر ہوا - تو نے ملک کے سارے سوالوں کو دُور تک بڑھا دیا ہی +
ای خداوند سختی میں وے تیری طرف رجوع ہوئے اور جس وقت تیری تادیب اُنپر
تھی اُنہوں نے تجھ سے دھیمی آواز کے ساتھ دُعا مانگی + جس طرح کہ پیٹ والی عورت
جس کے جننے کے دن نزدیک ہوں درد کھاتی ہی اور اُس پیڑ سے جو اُسے لگی
چیخیں مارتی ای خداوند ہم تیری نگاہ میں ویسے ہی ہیں + ہم حاملہ ہوئے ہمیں دردزہ
لگا پر گویا ہوا جنے - ہم نے سرزمین کے لئے رہائی حاصل نہیں کی اور دُنیا میں جو بستے
وے تو پیدا نہیں ہوئے ہیں + تیرے مُردے جی اُٹھینگے - اُنکی لاشیں اُٹھ کھڑی
ہونگی + تم جو خاک میں جا بسے ہو جاگو اور گاؤ - کیونکہ تیری اوس اُس اوس کی مانند
ہی جو نباتات پر پڑتی اور زمین مُردوں کو جن ڈالیگی +

ای میری قوم اپنی اندر کی کوٹھریوں میں داخل ہو اور اپنا دروازہ اپنے پیچھے
بند کرلے - اور اپنے تئیں تھوڑی دیر چھپا جب تک کہ غصہ اُتر جائے + کیونکہ دیکھو
خداوند اپنے مکان سے چلا آتا ہی تاکہ زمین کے باشندوں کو اُنکی شرارت کی سزا
دے - اور زمین اُس خون کو ظاہر کریگی جو اُس میں ہی اور مقتولوں کو جو اُس میں
پڑے ہیں پھر نہ چھپا دیگی +

اُس دن خداوند اپنی سخت اور بڑی اور مضبوط تلوار سے لویتان کو اُس تیز رو
سانپ کو اور لویتان کو اُس پیچیدہ سانپ کو سزا دیگا اور دریائی اژدہے کو قتل
کریگا + اُس روز تاکستان کی بابت ایک گیت گاؤ + میں خداوند اُسکی حفاظت

ہیں اور اُسی وقت خداوند کہتا ہے اسرائیل کی شرارت تحقیق کی جائیگی پر کچھ نہ ہوگی۔ اور یہوداہ کی خطائیں اور پائی نہ جائینگی۔ کیونکہ جنہیں میں بچا رکھونگا اُنہیں معاف کرونگا ٭

مراتائم کی سرزمین پر اور فقود کے باشندوں پر چڑھائی کر۔ اُسے ویران کر اور پیچھے پڑ کے اُنہیں نابود کر خداوند کہتا ہے اور سب جو کچھ میں نے تجھے فرمایا سو تو اُسکے مطابق عمل کر + لڑائی اور بڑی بلاکت کی آواز سرزمین میں ہے + تمام دنیا کا ہتھوڑا کیونکر کاٹا گیا اور توڑا گیا۔ بابل قوموں کے درمیان کیونکر جائے حیرت ہوئی! میں نے تیرے لئے پھندا لگایا اور اے بابل تو پکڑی گئی۔ مگر تجھے خبر نہ رہی۔ تیرا پتا ملا اور تو پکڑی گئی اسلئے کہ تو نے خداوند سے لڑائی کی ہے + خداوند نے اپنا سلاح خانہ کھولا ہے اور اپنے قہر کے ہتھیاروں کو باہر لایا۔ کیونکہ یہہ کام جو کسدیوں کی سرزمین میں ہوتا ہے خداوند ربّ الافواج کا ہے + سرے سے شروع کر کے اُسپر چڑھو اور اُسکے انبارخانوں کو کھولو اُسکو کندھر کر ڈالو اور اُس کو نیست کر دو اُسکی کوئی چیز باقی نہ رکھو + اُسکے سارے بیلوں کو حلال کر دو وے اُنہیں ذبح میں لیجاویں ہائے اُنپر کہ اُنکا دن آیا اُنکو سزا دینے کا وقت + اُنکی جو سرزمین بابل سے بھاگ جاتے اور بچ نکلتے ہیں یہہ دار ہوتی ہے جو کہ صیہون میں اشتہار کرتی کہ خداوند ہمارے خدا کا انتقام ہاں اُسکی ہیکل کے سبب سے اُسکا انتقام یہی ہے + تیر اندازوں کو بلا کے اکٹھا کرو کہ بابل پر جاویں۔ اے سارے کمان کھینچنےوالو ہر طرف سے اُسکے مقابل خیمہ کھڑا کرو کہ اُسکے بچنے کی جگہ نہ ہو۔ اُسکے کام کے موافق اُسکو بدلہ دو۔ سب کچھ جو اُسنے کیا اُس سے کرو۔ کیونکہ اُسنے خداوند اسرائیل کے قدوس کے آگے بڑی شیخی کی ہے اسلئے اُسکے جوان بازاروں میں گر جائینگے اور سارے جنگی مرد اُس دن کاٹ ڈالے جائینگے خداوند کہتا ہے + دیکھ اے تو جو بڑا گھمنڈی ہے میں تیرا مخالف ہوں خداوند ربّ الافواج کہتا ہے کیونکہ تیرا دن آپہنچا ہاں وہ وقت کہ جس میں میں تجھے سزا دوں + اور وہ گھمنڈی ٹھوکر کھائیگا اور وہ گریگا اور کوئی اُسے نہ اُٹھاویگا اور میں اُسکے شہروں میں آگ بھڑکاؤنگا اور ہر ایک کو جو اُسکے آس پاس ہوگا وہ اُنہیں بھسم کریگی +

ربّ الافواج یوں کہتا ہے کہ بنی اسرائیل اور بنی یہوداہ ایک ساتھ مظلوم ہوئے۔ اور اُنکے سارے اسیر کرنیوالوں نے اُنپر قید شدید کی اور اُنہیں چھوڑنے سے انکار کیا + اُنکا چھڑانیوالا

زورآور ہی۔ رب الافواج اُسکا نام ہی۔ وہ سراسر اُنکی حجت ثابت کریگا تاکہ وہ زمین کو راحت بخشے
اور بابل کے باشندوں کو کنپاوے +

۳۵ خداوند کہتا ہی کہ تلوار کسدیوں پر اور بابل کے باشندوں پر اور اُسکے سرداروں پر اور اُسکے
۳۶ حکیموں پر ہی + لافزنوں پر ایک تلوار ہی اور وے بیوقوف ہو جائینگے۔ اُسکے بہادروں پر ایک تلوار ہی
۳۷ اور وے ہول کھائینگے + اُسکے گھوڑوں پر اور اُسکے رتھوں پر اور سارے متفرق ذات والوں پر
جو اُسکے درمیان ہیں ایک تلوار ہی اور وے عورتوں کی مانند ہونگے۔ اُسکے خزانوں پر ایک تلوار ہی اور
۳۸ وے لوٹے جائینگے + اُسکے پانیوں پر ایک تلوار ہی اور وے سوکھ جائینگے۔ کیونکہ وہ تراشی ہوئی
مورتوں کی مملکت ہی اور اپنے دہشتناک بتوں کے وسیلے سے اُنہوں نے اپنے تئیں احمق
۳۹ کر دکھلایا + اِسلئے دشتی درندے گیدڑوں کے ساتھ وہاں بسینگے اور شتر مرغ اُس میں بسیرا
۴۰ لینگے اور وہ ابد تک پھر آباد نہ ہوگی۔ پشت در پشت کوئی اُس میں سکونت نہ کریگا + جس طرح خدا نے
سدوم اور عمورہ اور اُنکی نواحی کے شہروں کو اُلٹ دیا۔ خداوند کہتا ہی اُسی طرح کوئی آدمی وہاں نہ
۴۱ بسیگا نہ آدمزاد اُس میں رہیگا + دیکھ ایک قوم ہاں ایک بڑی گروہ اُتر سے آویگی اور بہتیرے بادشاہ
۴۲ زمین کی سرحدوں سے برپا کئے جائینگے + وے کمان اور برچھہ پکڑینگے۔ وے کٹر ہیں اور رحم نہ
کرینگے۔ اُنکی آواز سمندر کے جوش کی مانند ہولناک ہی۔ اور وے گھوڑوں پر چڑھینگے اور جنگی
۴۳ مردوں کی طرح تیرے مقابل ای بابل کی بیٹی صف آرائی کرینگے + بابل کے بادشاہ نے اُنکی خبر سنی ہی
اور اُسکے ہاتھ سست پڑگئے ہیں۔ پریشانی نے اور جننے والی عورت کے سے درد دل نے اُسے آلیا +
۴۴ دیکھ وہ شیر ببر کی طرح یردن کے بن میں سے نکلکے محکم بستی پر چڑھیگا۔ پر میں اُسکے لئے آنکھ سے
اشارہ کرونگا اور اُنہیں اُسکے اوپر سے بھگاؤنگا۔ پر چنا ہوا کون ہی کہ جسے میں مقرر کروں کہ اُسکا
سامھنا کرے؟ کیونکہ مجھ سا کون ہی؟ اور کون ہی جو میرے لئے وقت مقرر کرے؟ اور وہ چرواہا
۴۵ کون ہی جو میرے حضور ٹھہرا رہ سکیگا؟ اِسلئے خداوند کے منصوبے کو جو اُسنے بابل کے برخلاف باندھا
ہی سنو۔ اور اُسکے ارادے کو جو اُسنے کسدیوں کی سرزمین کی مخالفت میں کیا ہی۔ یقیناً گلے میں سے
۴۶ وے جو سب سے چھوٹے ہیں اُنہیں گھسیٹ لیجائینگے یقیناً اُنکا مسکن اُنکے سبب حیران ہوگا + اُس

غوغا سے کہ بابل لے لی گئی زمین کانپتی ہے اور وہ نعرہ قوموں نے سنا ہے ÷
خداوند یوں کہتا ہے دیکھ میں بابل پر ہاں اُس مخالف دارالسلطنت کے رہنیوالوں پر ایک مہلک
ہوا چلاؤنگا۔ اور میں اُسانیوالوں کو بابل میں بھیجونگا کہ اُسے اُسا دیں اور اُسکی سرزمین کو صاف
خالی کریں۔ یقیناً اُسکی مصیبت کے دن میں وے اُسکے بیری ہو کے اُسے چاروں طرف سے
گھیر لینگے ÷ اُسپر جو کمان کھینچتا اور اُسپر جو اپنے بکتر پر فخر کرکے اُٹھتا تیرانداز اپنی کمان کھینچے تم اُسکے
جوانوں پر رحم مت کرو۔ اُسکے سارے لشکر کو ایک لخت ہلاک کرو ÷ وے جو قتل ہوئے ہیں یوں کسدیوں
کی سرزمین میں گر جائینگے اور وے جو چھیدے ہوئے ہیں اُسکے بازاروں میں پڑے رہیں گے ÷ کیونکہ
اسرائیل اور یہوداہ اپنے خدا سے رب الافواج سے ترک نہیں کئے گئے۔ ہرچند کہ اُنکی ولایت اسرائیل
کے قدوس کی نافرمانبرداری سے لبالب تھی ÷

بابل میں سے نکل بھاگو اور ہر ایک اپنی جان بچائے اُسکی سزا میں شریک ہو کے ہلاک مت
ہو جاؤ۔ کیونکہ یہہ خداوند کے انتقام کا وقت ہے۔ وہ اُسکا بدلہ اُسے دیتا ہے ÷ بابل خداوند کے ہاتھ میں
سونے کا پیالہ تھا جسنے ساری دنیا کو متوالا کیا۔ قوموں نے اُسکی مے پی اسلئے قومیں ڈگمگاتی ہیں ÷ بابل
یکایک گر گئی اور غارت ہوئی۔ اُسپر واویلا کرو۔ اُسکے زخم کے لئے بلسان لو شاید کہ وہ چنگی کیجاوے ÷ ہم تو
بابل کو چنگا کرنے چاہتے تھے پر وہ شفا نہ چاہتی تھی۔ تم اُسکو چھوڑو۔ آؤ ہم ہر ایک اپنے وطن کو چلے
جاویں۔ کیونکہ اُسکی سزا آسمان تک پہنچی اور افلاک تک بلند ہوئی ÷ خداوند نے ہماری راستبازی کو آشکارہ
کیا۔ آؤ ہم صیہون میں خداوند اپنے خدا کے کام کا بیان کریں ÷ تیروں کو صیقل کرو سپروں کو بھر دو خداوند
نے مادیوں کے بادشاہوں کی طبیعت کو ترغیب دی۔ کیونکہ اُسکا ارادہ بابل کی بابت ہے کہ اُسے نیست کرے
فی الحقیقت خداوند کا انتقام اور اُسکی ہیکل کا انتقام یہہ ہے ÷ بابل کی دیواروں پر جھنڈا کھڑا کرو چوکی
مضبوط کرو پہرہ داروں کو بٹھاؤ کمین گاہیں تیار کرو۔ کیونکہ خداوند نے جو ارادہ باندھا تھا اور جو کچھ
اُسنے بابل کے باشندوں کی بابت فرمایا تھا سو پورا کیا ÷

اے تو جو بڑے پانیوں پر سکونت کرتی ہے جسکے گنج فراوان ہیں تیری تمامی کا وقت آپہنچا اور تیری
غارتگری کا پیمانہ پُر ہوا ÷ رب الافواج نے اپنی ذات کی قسم کھائی ہے کہ فی الحقیقت میں تجھ میں لوگ اس

طرح سے بھرونگا جسطرح سے ٹڈیاں اور وے تجھ پر جنگ کا نعرہ مارینگے۔ اُسنے زمین کو اپنی قدرت سے بنایا ہی اور جہان کو اپنی حکمت سے قائم کیا اور آسمان کو اپنی عقل سے پھیلایا ہی + وہ اپنی آواز ہی سے آسمانوں پر بہت سے پانی کر دیتا وہ ایسا کرتا ہی کہ زمین کی سرحدوں سے سارے بخارات اُٹھتے ہیں۔ وہ بجلیاں پانی کے ساتھ پیدا کرتا ہی اور ہوا کو اپنے مخزنوں سے نکالتا ہی + ہر ایک آدمی اپنی ہنرمندی سے حیوان سا ہوتا ہی۔ ہر ایک سُنار تراشی ہوئی مورت کے سبب خجل ہوتا ہی کیونکہ اُسکی ڈھالی ہوئی مورت جھوٹی ہی اور اُن میں سانس نہیں + وے بطلان ہیں گمراہیوں کی کاریگری جب کہ اُنکی تحقیقات ہوگی تو وے نیست و نابود کئے جائینگے + یعقوب کا بخرہ اُنکی مانند نہیں ہی کیونکہ وہ ساری چیزوں کا خالق ہی اور اسرائیل اُسکی میراث کا عصا ہی اُسکا نام رب الافواج ہی ✝

تو میرا جنگی تبر ہی اور لڑائی کے ہتھیار اور تجھی سے میں قوموں کو توڑ ڈالتا اور تجھی سے بادشاہوں کو نیست کر دیتا + تجھی سے میں گھوڑے اور سوار کو توڑ دیتا۔ اور تجھی سے رتھ اور اُسکے سوار کو چُور کرتا + تجھی سے جورو خصم کو توڑ ڈالتا تجھی سے بوڑھے اور جوان کو توڑتا۔ اور تجھی سے چھوکرے اور چھوکری کو توڑ تار کرتا + اور تجھی سے چرواہے اور اُسکے گلّے کو توڑ ڈالتا اور تجھی سے کسان اور اُسکے جوڑے بیل کو توڑتا۔ اور تجھی سے سرداروں اور حاکموں کو چُور کر دیتا + اور میں بابل کو اور کسدستان کے سارے باشندوں کو اُس سارے زیان کا جو اُنہوں نے صیہون کو تمہارے آگے کیا ہی عوض دیتا ہوں خداوند کہتا ہی + دیکھ خداوند کہتا ہی ای ہلاک کرنیوالے پہاڑ جو ساری زمین کو ہلاک کرتا ہی میں تیرا مخالف ہوں اور میں اپنا ہاتھ تجھ پر بڑھاؤنگا اور چٹانوں پر سے تجھے لڑھکاؤنگا اور تجھے کوہ سوزان کر دونگا + اور وے نہ ایک پتھر کونے کے لئے نہ ایک پتھر نیو کے لئے تجھ سے لینگے۔ بلکہ تو ہمیشہ تک ویران رہیگا خداوند کہتا ہی ✝

زمین پر تم جھنڈا کھڑا کرو امتوں کے درمیان تم نرسنگا پھونکو قوموں کو اُسکی مخالفت میں مخصوص کرو اراراط اور منّی اور اشکناز کی مملکتوں کو اُسپر چڑھا لاؤ سپہسالار کو اُسکے مقابل مقرر کرو ایسا کرو کہ گھوڑے چڑھیں اُسپر اِس شدت سے چڑھائی کریں جیسے رونگٹیدار ٹڈیاں چڑھتیں + قوموں کو مادیوں کے بادشاہوں کو اور اُسکے عاملوں کو اور اُسکے حاکموں کو اور اُسکی سلطنت کی ساری سرزمین کو

۲۹ مخصوص کرو کہ اُسپر چڑھیں + اور زمین کانپیگی اور غم کریگی۔ کیونکہ خداوند کے ارادے بابل کی مخالفت میں قائم رہینگے کہ بابل کی سرزمین کو ویران کردے جسمیں ایک بسنیوالا نہ رہے ÷

۳۰ بابل کے بہادر لڑائی سے محروم ہیں قلعوں میں بیٹھے مُنکا زور گھٹ گیا۔ وے عورتوں کی مانند ہوگئے۔ اُسکے مسکن جلائے گئے اُسکے اڑبنگے توڑے گئے + ۳۱ ہرکارہ ہرکارے سے ملنے کو اور قاصد قاصد سے ملنے کو دوڑیگا کہ بابل کے بادشاہ کو اطلاع دیوے کہ تیرا شہر سرتاسر لے لیا گیا ۳۲ اور گذرگاہیں لے لی گئیں اور کٹھگھرے آگ سے جلائے گئے اور فوج گھبرا گئی ÷

۳۳ کیونکہ رب الافواج اسرائیل کا خدا یوں کہتا ہے کہ بابل کی بیٹی کھلیہان کی مانند ہے جب روندنے کا وقت آوے۔ تھوڑی دیر ہے کہ اُسکے درد کا وقت آپہنچیگا ÷

۳۴ بابل کے بادشاہ نبوکدرضر نے مجھے کھالیا اُسنے مجھے شکست دی ہے اُسنے مجھے خالی برتن کردیا مگرمچھ کی مانند وہ مجھے نگل گیا ہے اُسنے اپنے پیٹ کو میری نعمتوں سے بھر لیا اُسنے مجھے نکال دیا ۳۵ صیہون کی باشندہ کہیگی کہ جو ستم مجھپر اور میرے لوگوں پر ہوا بابل پر ہووے۔ اور یروسلم کہیگی کہ کسدستان کے باشندوں پر میرا لہو ہووے ÷

۳۶ اسلئے خداوند یوں کہتا ہے دیکھہ میں تیری حجت ثابت کرونگا اور تیرا انتقام لونگا اور اُسکے بحر کو سکھاؤنگا اور اُسکے سوتے کو خشک کردونگا + ۳۷ اور بابل کھنڈر ہو جائیگا اور گیدڑوں کا مقام اور حیرانی اور سیٹی کا باعث ہوگا اور اُسمیں کوئی نہ بسیگا + ۳۸ وے شیر ببروں کی مانند اکٹھے گرجینگے جوان شیر ببروں کی طرح وے غرائینگے + ۳۹ اُنکی طیش ہی میں میں اُنکی ضیافتیں کرونگا اور اُنکو مست کرونگا کہ وے وجد کریں اور خواب دائمی میں پڑے رہیں اور نہ جاگیں خداوند کہتا ہے + ۴۰ میں اُنہیں برّوں کی طرح اور مینڈھوں کی طرح بکروں سمیت مسلخ پر اُتار لاؤنگا ÷

۴۱ شیشک کیونکر لے لیا گیا ہے ہاں ساری زمین کا ستودہ ایکبارگی لیا گیا! بابل قوموں کے درمیان کیسا ویران ہوگیا! ۴۲ سمندر بابل پر چڑھ گیا ہے۔ وہ اُسکی لہروں کی کثرت سے چھپ گیا + ۴۳ اُسکی بستیاں اُجڑ گئیں وے ایک خشک زمین اور صحرا ہوگئیں ایسی سرزمین جسمیں کوئی نہیں بستا نہ وہاں آدمزاد کا گذر ہوتا ہے + ۴۴ کیونکہ میں بابل میں بیل کو سزا دونگا اور جو کچھ وہ نگل گیا ہے میں اُسکے منہہ سے نکالونگا

اور قومیں اُسکے پاس پھر رواں نہونگی چنانچہ بابل کی دیوار گر گئی ہی +

۴۵ ای میری قوم اُس میں سے نکل آ اور تم میں سے ہر ایک اپنی اپنی جان کو خداوند کے قہر شدید سے

۴۶ بچالیوے + نہو کہ تمہارا دل سست ہووے اور تم اُس افواہ سے ڈرو جو زمین میں سنی جائیگی۔ ایک افواہ ایک سال آویگی اور پھر دوسری افواہ دوسرے سال میں اور ملک میں ظلم ہوگا اور حاکم حاکم

۴۷ سے لڑیگا + اسلئے دیکھ وے دن آتے ہیں کہ میں بابل کی تراشی ہوئی مورتوں سے انتقام لونگا اور اُس کی

۴۸ ساری سرزمین گھبرا جائیگی اور اُسکے سارے مقتول اُسکے درمیان پڑے ہوئے ہونگے + اُس وقت آسمان اور زمین اور سب کچھ جو اُن میں ہی بابل کے اوپر شادیانہ بجائینگے۔ کیونکہ غارتگر اُتر سے آکے اُسپر

۴۹ چڑھینگے خداوند کہتا ہی + بابل بھی گریگا ای اسرائیل کے مقتولو۔ وے جو بابل میں ہیں ای ساری زمین کے مقتولو کھیت رہینگے +

۵۰ ای تلوار کے بچے ہوؤ بڑھہ جاؤ مت کھڑے ہو۔ دور ہی سے خداوند کو یاد کرو اور یروشلم کا خیال

۵۱ تمہارے دل میں آوے + ہم گھبرائے ہوئے ہیں کیونکہ ہم نے ملامت سنی۔ شرم کے باعث ہم نے رو پوشی کی

۵۲ کیونکہ بیگانے خداوند کے گھر کے مقدسوں میں گھس آئے + اسلئے دیکھ وے دن آتے ہیں خداوند کہتا ہی کہ

۵۳ میں اُسکی تراشی ہوئی مورتوں کو سزا دونگا اور اُسکی ساری ولایت میں گھائل کراہینگے + ہرچند بابل آسمان پر چڑھا ہوا اور اگرچہ اُسنے اپنی زور کی توانائی کے اونچے مکانوں کو محکم کیا ہو تو بھی غارتگر میری طرف سے اُسپر چڑھینگے خداوند کہتا ہی +

۵۴ بابل سے رونے کی آواز اور بڑی ہلاکت کی صدا کسدیوں کی سرزمین سے آتی ہی۔ کیونکہ خداوند بابل

۵۵ کو غارت کرتا ہی اور اُسکے درمیان کے بڑے غل و شور موقوف کر دیتا ہی۔ اُنکی لہریں بڑے پانیوں کی طرح شور

۵۶ مچاتی تھیں اُنکے شور کی آواز نکل آتی تھی + اسلئے کہ غارتگر اُسپر ہاں بابل پر چڑھ آیا ہی اور اُسکے زوراور لوگ پکڑے جائینگے۔ اُنکی ہر ایک کمان توڑی جائیگی کہ خداوند بدلہ لینیوالا اخدا ہی وہ ضرور انتقام لیگا + او

۵۷ میں اُسکے سرداروں کو اور اُسکے عالموں کو اور اُسکے نوابوں کو اور اُسکے سپہسالاروں کو اور اُس کے زوراوروں کو مست کرونگا اور وے ہمیشہ کی نیند میں پڑے رہینگے اور نہ جاگینگے وہ بادشاہ کہتا ہی

۵۸ جسکا نام رب الافواج ہی + رب الافواج یوں کہتا ہی کہ بابل کے بھاری شہر کی دیواریں سراسر ڈھائی

جائینگی اور اُسکے بلند پھاٹک آگ سے جلا دیئے جائینگے۔ یوں لوگوں کی محنت بیفائدہ ٹھہریگی اور قوموں کا کام جو اُنہوں نے کیا اور اُس سے تھک گئیں فقط آگ کے واسطے ہوگا ٭

یہہ وہ بات ہی جو یرمیاہ نبی نے سرایاہ بن نیریاہ بن محسیاہ سے کہی جب وہ یہوداہ کے بادشاہ صدقیاہ کے ساتھ اُسکے جلوس کے چوتھے برس بابل میں گیا ٭ اور یہہ سرایاہ سردار سلیم الطبع تھا ٭ اسی طرح یرمیاہ نے اِن سب آفتوں کو جو بابل پر آنیوالی تھیں کتاب میں قلمبند کیا یعنے اِن ساری باتوں کو جو بابل کی بابت لکھی گئی ہیں ٭ اور یرمیاہ نے سرایاہ سے کہا کہ جب تو بابل میں آئیگا اور دیکھیگا اور اِن سب باتوں کو پڑھیگا تب تو کہیگا کہ اے خداوند تونے اِس مکان کی بربادی کی بابت فرمایا ہی کہ میں اُسکو نیست کرونگا ایسا کہ کوئی اُس میں نہ بسے نہ اِنسان نہ حیوان پر ہمیشہ تک ویران رہے ٭ اور ایسا ہوگا کہ جب تو اِس کتاب کو پڑھہ چکیگا تو ایک پتھر اُس سے باندھیگا اور فرات کے بیچ پھینکیگا۔ اور تو کہیگا کہ بابل اِسیطرح ڈوب جائیگی اور اُس مصیبت کے تلے سے جو میں اُسپر ڈالدونگا پھر نہ اُٹھیگی۔ اور وے بیتاب رہینگے ٭ یرمیاہ کی باتیں یہاں تک ہیں ٭

صدقیاہ جب بادشاہ ہوا تو اکیس برس کا تھا۔ اور اُسنے گیارہ برس یروشلم میں سلطنت کی۔ اور اُسکی ماکا نام حموطل تھا جو لبنہی یرمیاہ کی بیٹی تھی ٭ اور اُسنے اُس سب کی مانند جو یہویقیم نے کیا تھا خداوند کے آگے بدکاری کی ٭ اور خداوند کے غضب سے جو کہ یروشلم اور یہوداہ پر ہو رہا تھا یہاں تک کہ اُسنے اُنہیں اپنے آگے سے دور کر دیا یہہ ہوا کہ صدقیاہ نے بابل کے بادشاہ سے بغاوت کی ٭

اُسکی سلطنت کے نوویں برس کے دسویں مہینے کے دسویں دن یوں ہوا کہ بابل کے بادشاہ نبوکدرضر نے اپنی ساری فوج کے ساتھہ یروشلم پر چڑھائی کی اور اُسکے مقابل خیمہ زن ہوا اور اُس کے گرداگرد برج بنائے ٭ اور شہر صدقیاہ بادشاہ کے گیارہویں برس تک گھرا ہوا رہا ٭ اور چوتھے مہینے کے نوویں دن شہر میں جو مہنگی تھی سو بے نہایت بڑھہ گئی تھی ایسے کہ ملک کے لوگوں کو روٹی نہ ملتی تھی ٭ تب شہر توڑا گیا اور سارے جنگی مرد بھاگے اور وے رات کے وقت اُس دروازے کی راہ سے جو دو دیواروں کے درمیان بادشاہی باغ کے نزدیک تھی شہر سے نکلے۔ (اور کسدی شہر کے گرداگرد تھے) لیکن اُنہوں نے میدان کی راہ لی ٭

تب کسدیوں کے لشکر نے بادشاہ کا پیچھا کیا اور صدقیاہ کو یریحو کے میدانوں میں جا لیا۔ اور اُسکا
سارا لشکر اُس سے تتربتر ہو گیا+ سو وے بادشاہ کو پکڑ کے ربلہ تک حمات کی سرزمین میں بابل کے
بادشاہ پاس لائے اور اُسنے اُسپر فتوی دیا+ اور بابل کے بادشاہ نے صدقیاہ کے بیٹوں کو اُسکی
آنکھوں کے سامھنے قتل کیا۔ یہوداہ کے سارے سرداروں کو بھی ربلہ میں قتل کیا+ اور اُسنے صدقیاہ
کی آنکھیں نکلوا ڈالیں اور بابل کے بادشاہ نے اُسکو پیتل کی زنجیروں سے جکڑا اور اُسے بابل لیگیا اور
اُسکے مرنے کے دن تک اُسے قیدخانے میں رکھا+

پانچویں مہینے کے دسویں دن جو بابل کے بادشاہ نبوکدرضر کا اُنیسواں برس تھا جلوداروں کا
سردار نبوزرادان جو بابل کے بادشاہ کے حضور میں کھڑا رہتا تھا یروشلم میں آیا+ اُسنے خداوند کا گھر اور
بادشاہ کا قصر جلا دیا۔ اور یروشلم کے سارے گھر اور بڑے آدمیوں کے سارے گھر آگ سے بھسم کر دیئے+
اور کسدیوں کے سارے لشکر نے جو جلوداروں کے سردار کے ساتھ تھے یروشلم کی ساری دیواروں
کو ہر طرف سے توڑ ڈالا+ اور جلوداروں کا سردار نبوزرادان بعضے محتاجوں کو اور باقی لوگوں کو جو شہر میں رہگئے
تھے اور اُن بھگوڑوں کو جو بابل کے بادشاہ کی طرف رجوع ہوئے تھے اور جماعت کے باقی لوگوں کو اسیر
کرکے لے گیا+ پر جلوداروں کا سردار نبوزرادان زمین کے بعضے کنگالوں کو چھوڑ گیا کہ تاکستانوں کی
باغبانی کریں اور کھیتی کریں+ اور پیتل کے اُن ستونوں کو جو خداوند کے گھر میں تھے اور کرسیوں کو اور پیتل
کے بحر کو جو خداوند کے گھر میں تھا کسدیوں نے توڑا اور اُنکا وہ سب پیتل بابل میں لے گئے+ اور دیگیں
اور بیلچے اور گلگیریں اور لگنیں اور چمچے اور پیتل کے سارے برتن جو وہاں کی خدمت کے کام میں استعمال
ہوتے تھے وے لے گئے+ اور باسنوں اور انگیٹھیوں اور لگنوں اور دیگوں اور شمعدانوں اور چمچوں اور
پیالیوں کو سب کو جو سونے کے تھے اُنکا سونا اور سب کو جو روپے کے تھے اُنکا روپا جلوداروں کا سردار
لیگیا+ دو ستون ایک بحر اور برنجی بارہ بیل جو نیچے تھے اور کرسیاں جنہیں سلیمان بادشاہ نے خداوند کے گھر کے
لئے بنایا تھا اِن سب ظروف کا پیتل بے تول تھا+ یہہ ستون جو تھے اُن میں کا ایک ستون اٹھارہ ہاتھ اونچا اور
بارہ ہاتھ کی رسّی اُسکے گرداگرد آتی تھی اور چار اُنگل موٹا تھا+ یہہ کھوکھلا تھا+ اور اُسکے اوپر پیتل کا ایک
سرہانا تھا اور وہ سرہانا پانچ ہاتھ اونچا تھا اُس سرہانے پر گرداگرد پیتل کی جالیاں اور انار کی کلیاں

بنی ہوئی تھیں + اور دوسرا ستون اور کلیاں اسکے مطابق تھیں + اور چاروں ہواؤں کے رخ چھیانوے انار تھے اور سب انار جالیوں پر اُسکے گرداگرد ایک سو تھے +

اور جلوداروں کا سردار سرایاہ سردار کاہن کو اور صفنیاہ دوسرے کاہن کو اور تین دربانوں کو لیگیا + اور ایک خوجے کو جو سپہ سالار تھا اور بادشاہ کے مصاحبوں میں سے سات شخصوں کو جو شہر میں پائے گئے اور لشکر کے سردار کے محرر کو جو مملکت کی موجودات کو دیکھتا تھا اور اُس بادشاہت کے ساٹھ آدمیوں کو جو شہر میں تھے وہ شہر سے لے گیا + اور جلوداروں کا سردار نبوزرادان اُنکو پکڑکے ربلہ میں بابل کے بادشاہ کے حضور لیگیا + اور بابل کے بادشاہ نے اُنھیں حمات کی سرزمین کے ربلہ میں مارکے قتل کیا اور یہوداہ کو اسیر کرکے اُنکی سرزمین سے لے گیا + یے وے لوگ ہیں جنکو نبوکدرضر اسیر کرکے لے گیا۔ ساتویں برس میں تین ہزار تیئیس یہودی۔ نبوکدرضر کے اٹھارھویں برس میں وہ یروسلم کے باشندوں میں سے آٹھ سو بتیس آدمی اسیر کرکے لے گیا۔ نبوکدرضر کے تیئیسویں برس میں جلوداروں کا سردار نبوزرادان سات سو پینتالیس آدمی یہودیوں میں سے پکڑکے لے گیا۔ سب آدمی چار ہزار چھہ سو تھے +

یہوداہ کے بادشاہ یہویکین کی اسیری کے سینتیسویں برس کے بارھویں مہینے کے پچیسویں دن یوں ہوا کہ بابل کے بادشاہ اویل مرودک نے اپنے جلوس کے پہلے برس یہوداہ کے بادشاہ یہویکین کو سرفراز کیا اور قیدخانے سے نکالا اور اُسنے اُس سے محبت کی باتیں کہیں اور اُسکی کرسی اُن بادشاہوں کی کرسیوں سے جو بابل میں اُسکے ساتھ تھے بلند کی اور اُسنے اُسکے قیدخانے کے لباسوں کو بدلوایا اور وہ عمر بھر ہر روز اُسکے حضور کھانا کھاتا تھا + اور اُسکا روزمرہ کا خرچ برابر ایک ایک روز کے لئے اُسکا روزینہ اُسکے مرنے کے دن تک عمر بھر بابل کے بادشاہ کی طرف سے اُسے دیا جاتا تھا +

# یرمیاہ نبی کا نوحہ

وہ بستی کیونکر اکیلی بیٹھی ہے جو خلائق سے بھری تھی! وہ بیوہ کی مانند ہوگئی - وہ جو قوموں کے درمیان بزرگ اور صوبوں کے بیچ ملکہ تھی سو خراجگذار ہوئی + وہ رات کو زار زار روتی ہے اور اُسکے آنسو اُسکے رخساروں پر ہیں۔ اُسکے یاروں میں سے کوئی نہیں جو اُسکو تسلی دے۔ اُسکے سارے دوستوں نے اُس سے بیوفائی کی وے اُسکے دشمن ہوگئے + ظلم اور سخت خدمت کے سبب یہوداہ اسیر ہو کے گئی۔ وہ غیر قوموں کے درمیان بستی ہے وہ آرام نہیں پاتی۔ اُن سبھوں نے جو اُسکے پیچھے پڑے تھے گھاٹیوں کے بیچ اُسے جا لیا + صیہون کی راہیں ماتم کرتی ہیں کہ کوئی مقرر عیدوں کو نہیں آتا۔ اُس کے سارے پھاٹک سنسان ہیں۔ اُسکے کاہن ٹھنڈی سانس بھرتے ہیں اُسکی کنواریاں غمگین اور وہ آزردہ خاطر ہے + اُسکے مخالف غالب ہوئے اور اُسکے دشمن کامیاب۔ کیونکہ خداوند نے اُسکی بغاوتوں کی کثرت کے سبب اُسے رنج میں ڈالا ہے اُسکی اولاد دشمن کے آگے آگے اسیر ہو کے گئی + اور اُسکی ساری رونق صیہون کی بیٹی سے جاتی رہی۔ اُسکے اُمرا اُن ہرنوں کی مانند ہیں جو چراگاہ نہیں پاتے اور وے اپنے پیچھا کرنیوالوں کے آگے ناتوان ہو کے جاتے + یروشلم اپنے رنج اور مصیبتوں کے دنوں میں جب اُسکے لوگ دشمن کے قبضے میں پڑے اور کوئی مددگار نہ تھا اگلے دنوں کی اپنی ساری دلپذیر چیزوں کو یاد کرتی ہے۔ دشمنوں نے اُسے دیکھکر اُسکی بربادی پر ٹھٹھا مارا + یروشلم نے بڑا گناہ کیا ہے اسلئے وہ کریہہ ٹھہری۔ وے سب جو اُسے بزرگی دیتے تھے اُسکی حقارت کرتے اسلئے کہ وے اُس کا ننگاپن

دیکھتے ہیں۔ ہاں وہ بھی آہ بھرتی اور منہہ پھیرتی ہی + اُسکی گندگی اُسکے دامن میں ہی۔ وہ اپنی عاقبت

پر دھیان نہیں کرتی۔ اِسلیئے عجیب طرح سے وہ پست کی گئی۔ اُسکا کوئی تسلّی دینیوالا نہیں رہا + اَی خداوند

میری مصیبت پر نظر کر کیونکہ دشمن نے سر اُٹھایا ہی + بدخواہ نے اُسکی ساری نفیس چیزوں پر اپنا ہاتھ چلایا

ہی یقیناً اُسنے دیکھا ہی کہ غیر قومیں جن کی بابت تو نے فرمایا کہ وے تیری جماعت میں شامل نہ ہووینگی سو وے

اُسکے مقدس میں داخل ہوئیں + اُسکے سارے لوگ آہ کرتے اور روٹی ڈھونڈھتے ہیں۔ اُنہوں نے

اپنی ستھری چیزیں دے ڈالیں تاکہ اپنی جان کے سنبھالنے کے لیئے خوراک پائیں۔ اَی خداوند دیکھ اور لحاظ

کر کہ میں ذلیل ہو گئی +

اَی سارے راہ چلنے والو کیا تمہارے آگے یہہ کچھ نہیں ہی؟ دیکھو اور نگاہ رکھو کیا کوئی مصیبت میری

مصیبت کے برابر ہی جو مجھ پر پڑی ہی جسے خداوند نے اپنے تیز قہر کے دن مجھ پر ڈالا + اُسنے اُوپر سے میری

ہڈیوں میں آگ بھیجی اور وہ اُن میں اثر کر کے غالب ہوئی۔ اُسنے میرے پانوں کے لیئے دام بچھایا۔ اُسنے مجھے

اُلٹا پھیرا۔ اُسنے مجھے ویران کر دیا میں سارا دن اُداس رہتی ہوں + میری بغاوتوں کا جوا اُسی کے

ہاتھ سے باندھا گیا۔ اُسکے حلقوں نے پیچ کھائی وے میری گردن پر اُبھرے ہوئے ہیں۔ اُسنے میرا زور

گھٹایا ہی۔ خداوند نے مجھے اُنکے ہاتھوں میں کر دیا جن کے آگے میں اُٹھہ نہیں سکتی ہوں + خداوند نے میرے

پہلوانوں کو میرے درمیان لتاڑا۔ اُسنے مجھ پر ایک دنگل بلایا کہ میرے جوانوں کو دبا ڈالے۔ خداوند نے

یہوداہ کی کنواری بیٹی کو کولھو میں لتاڑا + اِنہیں سبھوں سے میں روتی ہوں۔ میری آنکھ میری آنکھ پانی

ہو کے بہی جاتی ہی اِسلیئے کہ تسلّی دینے والا میرے جی کا سنبھالنے والا مجھ سے دور ہی۔ میرے لڑکے

اُجڑے جاتے رہے اِسلیئے کہ دشمن غالب ہوا ہی + صیہون نے اپنے دونوں ہاتھہ پھیلائے اُسکا دلاسا

دینیوالا کوئی نہیں۔ یعقوب کے حق میں خداوند نے حکم کیا ہی کہ اُسکے دشمن اُسکے چوگرد ہوں۔ یروشلم اُنکے

درمیان حائض عورت کی سی ہی +

خداوند صادق ہی کیونکہ میں نے اُسکے حکم سے سرکشی کی۔ اَی سب لوگو سنو میں تمہاری منت کرتا ہوں

اور میرے غم پر نگاہ کرو۔ میری کنواریاں اور میرے جوان اسیر ہو کے گئے + میں نے اپنے عاشقوں کو بلایا

اُنہوں نے مجھے بھلا وا دیا۔ میرے کاہنوں اور میرے بزرگوں نے اپنی جان کو بحال کرنے کے لیئے

کھانا ڈھونڈھتے ڈھونڈھتے شہر ہی میں جان دی + ۲۰ دیکھہ اے خداوند کہ میں تنگ حال ہوں۔ میری انتڑیاں اُبلتی ہیں۔ میرا دل مجھہ میں چکر مارتا ہے کیونکہ میں نے شدت سے سرکشی کی ہے۔ باہر تلوار چھین لیتی اور گھر میں موت ہے + ۲۱ اُنہوں نے میرا آہ مارنا سُنا اور کہ میرا تسلی دینیوالا کوئی نہیں۔ میرے سارے دشمنوں نے میری مصیبت سُنی۔ وے خوش ہیں کہ تو نے ایسا کیا۔ تو وہ دن جسکی منادی کی ہے پہنچائیگا اور وے میری مانند ہو جائینگے + ۲۲ اُنکی ساری خباثتیں تیرے حضور میں پیش ہو ویں اور جیسا تو نے میرے سارے گناہوں کے سبب مجھہ سے کیا ہے ویسا ہی اُنسے کر۔ کیونکہ میری آہیں بہت ہیں اور میرا دل سُست ہے +

۲ باب

۱ کیونکر خداوند نے صیہون کی بیٹی کو اپنے قہر کے ابر کے تلے چھپا دیا! اُسنے اسرائیل کے جمال کو آسمان پر سے زمین پر پٹک دیا اور اپنے قہر کے دن اپنے پانوں رکھنے کی کرسی کو یاد نہ کیا + ۲ خداوند نے یعقوب کے سارے مکانوں کو غارت کیا اور رحم نہ کیا۔ اُسنے اپنے قہر میں یہوداہ کی بیٹی کے قلعوں کو ڈھا دیا اُسنے اُنہیں خاک کے برابر کر دیا۔ اُسنے بادشاہت اور اُسکے امیروں کو ناپاک کیا + ۳ اُس نے اپنے قہر شدید میں اسرائیل کا ہر ایک سینگ بالکل کاٹ ڈالا۔ اُسنے دشمن کے آگے سے اپنا دہنا ہاتھہ کھینچ لیا۔ وہ شعلہ دار آگ کی مانند جو چاروں طرف سب کچھہ کھا جاتی ہے یعقوب پر بھڑکا + ۴ اُس نے دشمن کی طرح اپنی کمان کھینچی۔ وہ اپنا دہنا ہاتھہ اُٹھاکے بیری کی مانند کھڑا ہوا اور صیہون کی بیٹی کے خیمے میں سب جو خوشنما تھے اُنکو مار ڈالا۔ اُسنے اپنے قہر کو آگ کی طرح انڈیلا + ۵ خداوند دشمن کی مانند ہو گیا ہے اُسنے اسرائیل کو اُجاڑا اُسکے سارے محلوں کو خراب کیا اُسکے قلعوں کو ڈھا دیا اور یہوداہ کی بیٹی کے یہاں ماتم اور نوحہ کو بہت بڑھایا + ۶ اُسنے اُسکے احاطے کو باغ کے احاطے کی طرح توڑ ڈالا ہے اُس نے اُسکی جماعت کے مکان کو ڈھا دیا ہے۔ خداوند نے صیہون میں مقدس عیدوں اور سبتوں کو فراموش کروایا اور اپنے قہر کے جوش میں بادشاہ اور کاہن کو مردود کر ڈالا + ۷ خداوند نے اپنے مذبح کو رد کیا اُسنے اپنے مقدس سے نفرت کی۔ اُنکے محلوں کی دیواروں کو دشمن کے ہاتھہ میں حوالہ کیا۔ اُنہوں نے خداوند کے گھر میں ایسا شور مچایا جیسا کہ عید کے دن میں ہوتا تھا + ۸ خداوند نے صیہون کی بیٹی کی دیوار کے گرانے کا قصد کیا۔ اُسنے ایک رسی کھینچی اور خراب کرنے سے اپنا ہاتھہ نہ پھیرا۔ اِسلئے اُس

نے اُسکی فصیل اور دیوار کو غمخوار کیا۔ وے ایک ساتھہ ماتم کرتے۔ اُسکے دروازے زمین میں دھس
گئے۔ اُسنے اُسکے بینڈوں کو بگاڑ ڈالا اور توڑ تار کیا۔ اُسکے بادشاہ اور امرا غیر قوموں کے درمیان
ہیں۔ شریعت جاری نہیں اُسکے نبیوں کو بھی خداوند کی طرف سے رویا نظر نہیں آتی۔ صیہون کی
بیٹی کے بزرگ زمین پر بیٹھے ہیں وے چپ رہتے ہیں۔ اُنہوں نے اپنے سروں پر خاک اُڑائی ہے
کمروں پر ٹاٹ باندھا۔ یروسلم کی کنواریاں اپنے سروں کو زمین تک جھکاتیاں ہیں *
میری قوم کی بیٹی کی شکستہ حالی کی بابت میری آنکھوں کی بینائی آنسوؤں سے
گھٹ چلی میری انتڑیوں میں مروڑا ہے میرا کلیجہ بہکے زمین پر گرا۔ اسلیئے کہ اطفال اور دودھ پینے
بچے شہر کے کوچوں میں غش کھاتے ہیں * وے اپنی ماؤں کو جس وقت اُنہیں زخمیوں کی مانند شہر
کی گلیوں کے بیچ غش آتا تھا اور جس وقت اُنکی جانیں اُنکی ماؤں کی گودوں میں انڈیلی جاتی تھیں
کہنے لگے کہ غلہ اور مے کہاں؟ کس کو تجھہ پر گواہ لاؤں؟ میں تجھہ کو کس سے تشبیہ دوں اے یروسلم کی بیٹی؟
کس سے تجھے برابر کروں تاکہ میں تجھے تسلی بخشوں اے صیہون کی کنواری بیٹی؟ کیونکہ تیرا رخنہ سمندر کی
مانند بڑا ہے۔ کون تیری دوا کر سکتا ہے؟ تیرے نبیوں نے تیری بابت پوچ اور باطل مضمون دیکھے اور
تیری شرارت کو تجھہ پر ظاہر نہیں کیا تاکہ تیری اسیری کو بدل ڈالیں بلکہ جھوٹھے پیغام اور تیرے خارج
ہونے کے سبب تیرے لئے مشاہدہ کئے * سارے راہ چلنے والے تجھہ پر تالیاں بجاتے ہیں وے
سنسناتے ہیں اور یہہ کہتے ہوئے یروسلم کی بیٹی پر سر ہلاتے ہیں کہ یہہ وہی شہر ہے جو بکمال حسین تھا او
تمام جہان کا فرحت بخش کہلاتا تھا * تیرے سارے دشمن تجھہ پر منہہ پسارتے ہیں وے پھپکارتے ہیں او
دانت پیستے اور کہتے ہیں کہ ہم اُسے نگل گئے۔ بیشک یہہ وہی دن ہے کہ جسکے ہم منتظر تھے۔ ہم نے پایا ہم نے
دیکھا *
خداوند نے جیسا منصوبہ باندھا تھا ویسا کیا۔ اُسنے اپنی دھمکی کو جو اگلے دنوں میں دی تھی پورا
کیا۔ اُسنے ڈھایا اور رحم نہ کیا۔ اُسنے تیرے دشمنوں کو تجھہ پر غالب کرکے خوش کیا۔ اُسنے تیرے مخالفوں
کا سینگ بلند کیا * اُنکے دل نے خداوند سے فریاد کی ہے۔ اے صیہون کی بیٹی کی دیوار سیلاب کی طرح
رات دن آنسو بہا تو آرام نہ کر اور تیری آنکھ کی پتلی ستانے نہ پائے * اُٹھہ اور رات کو چلا۔ پہروں

کے ابتدا میں اپنا دل خداوند کے حضور پانی کی طرح انڈیل۔ تو اپنے بچوں کی جان کے لئے جو ہر گلی کے
سرے پر مارے بھوکھ کے غش کھاتے ہیں اسکی طرف ہاتھہ اُٹھا+ ای خداوند دیکھہ اور غور کر کہ یہہ تو نے
۲۰ کس سے کیا+ دیکھہ کہ عورتیں اپنا پھل اپنے بالشت بھر لمبے بچوں کو کھاتی ہیں! دیکھہ کہ کاہن اور نبی
خداوند کے مقدس میں مارے جاتے ہیں! جوان اور بوڑھے گلیوں میں خاک پر پڑے ہیں۔ میری
۲۱ کنواریاں اور میرے جوان تلوار سے کاٹ ڈالے گئے۔ تو نے اپنے قہر کے دن اُنکو مار ڈالا تو نے
۲۲ قتل کیا اور رحم نہ کیا+ تو نے ہولوں کو میرے آس پاس یوں جمع کیا جیسے عید کے دن بھیڑ لگتی ہے یہانتک کہ
خداوند کے قہر کے دن کوئی نہ بچا نہ باقی رہا۔ جنکو میں نے اپنی گود میں پالا پوسا اُنکو میرے دشمن نے فنا کیا+
۳ باب ۱ میں وہی شخص ہوں جسنے اُسکے قہر کے ڈنڈے سے دکھہ دیکھا+ وہ مجھے لے چلا اور تاریکی میں لے
۲ آیا روشنی میں نہیں+ یقیناً اُسنے بار بار پھر کے مجھہ پر تمام دن اپنا ہاتھہ چلایا ہی+ اُسنے میرا گوشت اور چمڑا
۳ ۴ سُکھا ڈالا۔ میری ہڈیوں کو چور کیا+ اُسنے میری مخالفت میں تعمیر کی اُسنے میرے سر پر مارا اور وہ دکھہ
۵ ۶ ہی+ اُسنے مجھے اُن مُردوں کی مانند جو مدت سے مر گئے تاریک مکانوں میں بٹھا دیا+ اُسنے میرے گرد ایسا
۷ احاطہ باندھا جس سے میں نکل نہیں سکتا ہوں۔ اُسنے میری زنجیر بھاری بنائی+ اور جب میں چلاتا اور پکارتا
۸ ہوں تو وہ میری دعا کو رد کرتا ہی+ اُسنے تراشے ہوئے پتھروں سے میری راہوں کو بند کیا اُس نے
۹ میرے رستوں کو پیچدار کیا ہی+ وہ میرے لئے ایسا ہی جیسے بھالو جو گھات میں بیٹھا ہو اور جیسے شیر ببر جو
۱۰ ۱۱ چھپکے کمین گاہ میں لگا ہو+ اُسنے میری راہوں کو کج کیا اور مجھے ریزہ ریزہ کر دیا۔ مجھے بیکس چھوڑا+ اُسنے
۱۲ کمان کھینچی اور مجھے اپنے تیر کا ہدف ٹھہرایا+ اُسنے اپنے ترکش زادوں کو میرے گُردوں میں داخل کیا+ میں اپنے
۱۳ ۱۴ لوگوں کے آگے تمسخر کیا گیا ہوں اور تمام دن اُنکا راگ ہوں+ اُسنے مجھہ میں تلخیاں بھر دیں اور ناگدونے
۱۵ سے مست کیا+ سنگریزوں سے میرے دانتوں کو توڑا مجھے خاکستر میں لوٹایا+ تو نے میری جان کو سلامتی
۱۶ ۱۷ سے الگ کر کے ٹال دیا۔ میں بہبودی کو بھول گیا+ اور میں نے کہا کہ میری اُمید اور میری آس خداوند سے
۱۸ ٹوٹ گئی+ تو میرے رنج اور دکھہ کو ناگدونا اور پت یاد کر+ ہاں یاد کیا کر کیونکہ میری جان مجھہ میں جھک
۱۹ ۲۰ جاتی ہی+ اسکو میں اپنے دل میں پھیرتا ہوں اسلئے مجھے امید ہی+
۲۱ یہہ خداوند کی رحمتوں سے ہی کہ ہم نیست نہیں ہوئے۔ اسلئے کہ اُسکی شفقتیں موقوف نہیں ہوتی
۲۲

ہیں + وے ہر صبح کو نئی تازہ ہیں۔ تیری وفاداری عظیم ہے + میری جان کہتی ہے کہ خداوند میرا حصّہ ہے اسلئے
میں اُسپر بھروسا رکھتا ہوں + خداوند اُنپر مہربان ہے جو اُسکے منتظر ہیں اُس جان پر جو اُسے ڈھونڈھتی ہے +
بھلا ہے کہ انسان خداوند کی نجات کا امیدوار رہے اور صبر سے اُسکی انتظاری کرے + انسان کا اِس
میں بھلا ہے کہ وہ اپنی جوانی کے دنوں میں جوا اُٹھاوے + وہ اکیلا بیٹھے اور چپکا رہے کیونکہ اُس ہی نے
اُسے اُسپر رکھا ہے۔ وہ اپنا منہہ خاک پر رکھے کہ شاید کچھ امید ہو۔ وہ اپنا گال اُسکو دیوے جو اُسے طمانچہ
مارتا ہے۔ وہ ملامت سے خوب سیر رہے + کیونکہ خداوند ابدالآباد تک مردود نہ رکھیگا + اگرچہ وہ دکھ دیتا ہے تسپر
بھی اپنی رحمتوں کی فراوانی کے مطابق شفقت کریگا + کیونکہ وہ خوشی سے مصیبت نہیں بھیجتا اور نہ بنی آدم
کو دکھ دیتا ہے + اگر وے زمین کے سارے قیدیوں کو پائمال کریں اگر اللہ تعالیٰ کے حضور کسی کا حق
باطل کریں اگر کسی کے مقدمے کو بگاڑ ڈالیں تو خداوند منظور نہیں کرتا ہے +

کون ہے جو کہتا ہے اور وہ ہو جاتا ہے جسوقت خداوند نے اُسکا حکم نہیں دیا؟ کیا اللہ تعالیٰ کے
منہہ سے بھلا اور بُرا نہیں نکلتا؟ کاہیکو آدمی جو زندہ ہے گڑگڑا دے؟ ایسا آدمی اپنے گناہوں کی سزا
کے باعث؟ آؤ ہم کھوجیں اور اپنی راہوں کو جانچیں اور خداوند کی طرف پھریں + ہم اپنے دل کو ہاتھوں
سمیت آسمان کی طرف خدا کے آگے اُٹھاویں + ہم نے گناہ کیا اور باغی ہوئے ہیں تو نے معاف
نہیں کیا + تو نے ہم کو قہر تلے ڈھانپ دیا اور ہمیں رگیدا۔ تو نے ہمیں قتل کیا اور رحم نہ کیا + تو نے
اپنے کو بادل میں چھپا رکھا کہ ہماری دعاؤں کا گذر تجھ تک نہ ہو + تو نے ہمیں گروہوں کے درمیان
کوڑے اور جھاڑن کی مانند کیا + ہمارے سارے دشمن ہم پر اپنے منہہ پسارتے ہیں + ہول اور
پھندے میں ہم گرفتار ہوئے ویرانی اور تباہی ہے + میری قوم کی بیٹی کی ہلاکت کے سبب میری
آنکھ پانی کی نہروں کی مانند بہہ رہی ہے + میری آنکھ ٹپکا کرتی ہے اور تھمتی نہیں۔ کیونکہ فراغت کے
اوقات نہیں آتے جبتک کہ خداوند آسمان سے نگاہ نہ کرے اور دیکھے + میری آنکھ میرے شہر کی ساری
بیٹیوں کے لئے میری جان کو افسردہ کرتی ہے + جو بے سبب میرے دشمن تھے اُنہوں نے مجھے چڑیوں کی
طرح شدّت سے رگیدا۔ اُنہوں نے میری جان کو چاہ میں دکھ دیا اور میرے اُوپر ایک پتھر ڈالا + پانی
میرے سر پر سے گذر گئے۔ میں نے کہا کہ میں مر چلا +

گہرے چہ ان میں سے ای خداوند میں نے تیرا نام لیا + تو نے میری سنی - میرے سانس لینے سے اور میری فریاد سے اپنا کان بند نہ کر + تو اس دن میں جس دن میں نے تجھے پکارا نزدیک آیا اور کہا کہ مت ڈر + ای خداوند تو نے میرے دل کی حجتیں ثابت کیں اور میری جان کو رہائی بخشی + ای خداوند تو نے میری مظلومی دیکھی - تو میرے مقدمے کو فیصل کر + تو نے انکا سارا بغض اور انکے سارے اندیشوں کو جو اُنہوں نے میری مخالفت میں کئے دیکھا ہے + ای خداوند تو نے اُنکی ملامتیں اور اُن کی ساری فکریں جو اُنہوں نے میری خرابی پر کیں سُنیں اور اُنکی باتیں بھی جو مجھ پر چڑھے اور اُن کے منصوبوں کا حال جو وے سارے دن مجھ پر باندھتے ہیں - تو نے اُنکا بیٹھ جانا اور اُنکا اُٹھ کھڑا ہونا دیکھا ہے - میں اُنکا راگ ہوں +

ای خداوند اُنکے ہاتھوں کے کام کے مطابق اُنکو بدلہ دے + اُنکو دل کی سختی دے تیری لعنت اُنپر آوے + قہر سے اُنکو رگید اور خداوند کے آسمانوں کے تلے سے اُنکو نابود کر +

سونا کیونکر بے جلا ہو گیا! خالص کندن کا سونا کیونکر بدل گیا! مقدس پتھر ہر ایک گلی کے سرے پر پھینکے گئے ہیں + صیہون کے مہنگ مولے بیٹے جو کندن سے مشابہ تھے سو وے کیسے کمہار کے ہاتھوں کے بنائے ہوئے کوزوں کی مانند ٹھہرے + گیدڑنیاں بھی چھاتیاں نکالتی ہیں وے اپنے بچوں کو دودھ پلاتی ہیں - میری قوم کی بیٹی بیابان کے شترمرغوں کی مانند بیرحم ہے + دودھ پیتے بچے کی زبان پیاس کے مارے تالو سے جا لگی ہے - ننھے بچے روٹی مانگتے ہیں پر اُنکے لئے کوئی توڑتا نہیں + وے جو مزہ دار کھانا کھاتے تھے سو گلیوں میں بیتاب پڑے ہیں - وے جو قرمزی پوشاک پہنے ہوئے پلے تھے سو مزبلہ سے ہم آغوشی کرتے ہیں + کیونکہ میری قوم کی بیٹی کی بدکاری کی سزا سدوم کے گناہ کی سزا سے زیادہ ہے - وہ تو ایک لمحہ میں معدوم ہو گئی اور انسان کے ہاتھ اُسپر دراز نہ کئے گئے + اُسکے سارے نذیر برف سے بھی صاف اور دودھ سے سفید تھے اُنکے بدن مونگے سے بھی زیادہ سرخ تھے اُنکا قالب نیلم کا سا تھا + اب اُنکا چہرہ سیاہی سے بھی کالا ہے وے گلیوں میں پہچانے نہیں جاتے - اُنکا چمڑا اُنکی ہڈیوں سے سٹا ہے وہ سوکھ گیا لکڑی کی مانند ہو گیا + وے جو تلوار سے قتل کئے جاتے ہیں اُنسے بہتر ہیں جو بھوکھ سے مرتے ہیں - کہ یے کھیت کے پھل کے نہ پانے سے سوکھتے جاتے اور مرتے

ہیں+ رحم دل عورتوں کے ہاتھوں نے اپنے بچوں کو پکایا۔ میری قوم کی بیٹی کی ہلاکت میں وے ہی اُنکی
خوراک ہوئے+ خداوند نے اپنا غضب کو انجام دیا۔ اپنے قہر شدید کو اُنڈیلا۔ اُسنے صیہون میں ایک
آگ بھڑکائی اور وہ اُسکی بنیادوں کو کھا گئی+ زمین کے بادشاہ اور دنیا کے سارے باشندے
باور نہیں کرتے تھے کہ بیری اور دشمن یروسلم کے پھاٹکوں میں گھس آوینگے+

اُسکے نبیوں کے گناہوں اور اُسکے کاہنوں کی خطاؤں کے سبب جنہوں نے اُسکے درمیان
صادقوں کا خون بہایا بہہ ہوا+ وے اندھے ہوکے گلیوں میں بھٹکتے تھے وے خون سے آلودہ تھے ایسا
کہ لوگ اُنکے کپڑے چھو نہ سکے+ وے اُنہیں پکارتے رہے کہ دور ہو ای ناپاکو دور ہو دور ہو چھو مت
وے تو بھاگے وے آوارہ پھرتے۔ قوموں کے درمیان کہا جاتا ہے کہ وے پھر رہنے کا ٹھکانا نہ
پاوینگے+ خداوند کے چہرے نے اُن میں تفرقہ ڈالا ہے۔ وہ پھر اُنپر توجہ نہ کریگا۔ اُنہوں نے کاہنوں کی
تخصیت پر نگاہ نہ کی اور بزرگوں پر مہربانی نہ کی+ ہم جو ہیں سو ہماری آنکھیں مدد کے انتظار سے جو
بے بنیاد تھی فنا ہوئیں۔ ہم اپنی دیدگاہوں پر سے اُس قوم کے منتظر رہے جو ہمیں بچا نہ سکی+ وے
ہم کو ہر قدم پر رگیدتے ہیں یہاں تک کہ ہم اپنے بازاروں میں جا نہیں سکتے ہیں۔ ہمارا آخر نزدیک
ہے ہمارے دن پورے ہوئے کیونکہ ہماری اجل آپہنچی+ ہمارے پیچھا کرنیوالے آسمان کے عقابوں
سے بھی تیز پر ہیں۔ اُنہوں نے ہمیں پہاڑوں پر رگیدا وے بیابان میں ہماری گھات میں لگے+ ہمارے
نتھنوں کا دم خداوند کا مسیح جسکی بابت ہم نے کہا کہ ہم غیر قوموں کے درمیان اُسکے سایہ تلے
زندگانی بسر کرینگے سو اُنکے گڑھوں میں گرفتار ہوا+

ای ادوم کی بیٹی تو جو عوض کی سرزمین میں بستی ہے خوش و خرم ہو۔ پیالہ تجھ تک بھی پہنچیگا۔
تو مست ہوگی اور آپ کو ننگا کریگی+ ای صیہون کی بیٹی تیری بدکاری کی سزا اتمام ہوئی۔ وہ تجھے
اسیر کرکے پھر نہیں لے جائیگا۔ ای ادوم کی بیٹی وہ تیری بدکاری کا بدلہ دیگا اور تیرے گناہوں کے
سبب تجھ کو اسیر کرکے لے جائیگا+

باب ۵
ای خداوند جو کچھ ہم پر ہوا اُسکو یاد رکھ۔ متوجہ ہو اور ہماری رسوائی پر نگاہ کر+ ہماری میراث
اجنبیوں کی ہوئی ہمارے گھر بیگانوں نے لئے+ ہم یتیم ہیں اور ہمارے باپ نہیں۔ ہماری مائیں بیوا ...

کی مانند ہوگئیں ہم نے اپنا پانی بھی مول لے کے پیا اور لکڑی ہمارے ہاتھ میں بیچی گئی + ہماری
گردنوں پر جوا ڈالکے ہم کو دکھ دیتے۔ ہم مشقت کھینچتے اور آرام نہیں پاتے ہیں + ہم نے مصریوں
اور اسوریوں کا تابع ہونا منظور کیا تاکہ ہم روٹی سے آسودہ ہوں + ہمارے باپ دادوں نے
گناہ کیا اور وے نہیں ہیں۔ اور ہم انکی بدکاریوں کی سزا کا بوجھ اٹھاتے + غلام ہم پر حکمرانی کرتے
کوئی نہیں جو ہمیں انکے ہاتھ سے چھڑا دے + اس تلوار کے خوف سے جو بیابان میں ہے ہم
جانبازیاں کرکے اپنی روٹی حاصل کرتے + کال کے ہولناک صدمے سے ہمارا پوست تنور کی مانند
سیاہ ہوگیا + انہوں نے صیہون میں عورتوں کو اور یہوداہ کے شہروں میں کنواری چھوکریوں کو
جبراً بے حرمت کیا ہے۔ امرا کو انکے ایک ہاتھ سے ٹنکا دیا ہے۔ اور مشائخ کی رو داری کی نہ گئی + انہوں نے
جوانوں کو پکڑ کے ان سے چکی پسوائی۔ اور لڑکے لکڑی کے بوجھ کے مارے گر پڑتے ہیں + بزرگ لوگوں کا
پھاٹکوں پر جمع ہونا موقوف ہوا اور جوان اپنی نغمہ پردازی سے باز آئے + ہمارے دل کی خوشنودی جاتی
رہی۔ ہمارا ناچنا ماتم سے مبدّل ہوا + تاج ہمارے سر پر سے گر پڑا۔ ہم پر افسوس کہ ہم نے گناہ کیا + اس باعث
میرا دل ناتوان ہوا ان باتوں کے سبب میری آنکھیں دھندھلا گئیں + کوہ صیہون کی ویرانی کے سبب
لومڑیاں اس میں چلتی پھرتی ہیں ؞

پر تو اے خداوند ابد تک باقی رہیگا اور تیرا تخت پشت در پشت ہے۔ تو ہمیں ہمیشہ کے لئے کیوں بھولتا
ہے اور اتنی مدت تک ہم کو ترک کر دیتا ہے + اے خداوند ہم کو اپنی طرف پھرا اور ہم پھرینگے۔ ہمارے دن
شروع سے جاری کر جیسے کہ قدیم زمانے میں ہوا + پہ تو نے ہم کو بالکل رد کر دیا تو ہم سے نپٹ بیزار ہے ؞

# حزقی ایل نبی کی کتاب

(۱)

اور تیسویں برس کے چوتھے مہینے کی پانچویں تاریخ میں ایسا ہوا کہ جب میں نہر کبار کے کنارے پر اسیروں کے درمیان تھا تو آسمان کھل گیا اور میں نے خدا کی رویتیں دیکھیں + اور اُس مہینے کے پانچویں دن یعنے یہویکین بادشاہ کی اسیری کے پانچویں برس میں ایسا ہوا کہ خداوند کا کلام بوزی کاہن کے بیٹے حزقی ایل کو جو کسدیوں کے ملک میں نہر کبار کے کنارے پر تھا پہنچا اور وہاں خداوند کا ہاتھ اُسپر تھا + اور میں نے نظر کی۔ تو کیا دیکھتا ہوں کہ اُتّر سے ایک گردباد اُٹھی ایک بڑی گھٹا اور ایک آگ جسکی لوئیں آپس میں لپٹی جاتی تھیں اور اُسکے گرد روشنی چمکتی تھی اور اُسکے بیچ میں سے یعنے اُس آگ میں سے صیقل کئے ہوئے پیتل کی سی صورت جلوہ گر ہوئی + اور اُسکے بیچ سے چار جانداروں کی ایک شبیہ نظر آئی + اور اُنکی شکل یہہ تھی کہ وے انسان سے مشابہ تھے + اور ہر ایک کے چار چار منہہ اور چار چار پنکھ تھے + اور اُن کے پانوں جو تھے سو سیدھے پانوں تھے۔ اور اُنکے پانوں کے تلوے بچھڑوں کے پانوں کے تلوے تھے اور دے مانجے ہوئے پیتل کی مانند جھلکتے تھے + اور اُنکی چاروں طرف پنکھوں کے نیچے انسان کے ہاتھ تھے۔ اور منہہ اور پنکھ اُن چاروں کے تھے + اُنکے پنکھ ایک دوسرے سے باہم پیوستہ تھے۔ اور وے چلتے ہوئے مُڑتے نہ تھے بلکہ وے سب برابر سیدھے آگے کو چلے جاتے تھے + رہی اُن کے چہروں کی مشابہت سو اُن چاروں کا ایک چہرہ انسان کا اور ایک چہرہ شیر ببر کا اُنکی دہنی طرف۔ اور اُن چاروں کا ایک چہرہ سانڈ کا اُن کی بائیں طرف۔ اور اُن چاروں کا ایک چہرہ عقاب کا تھا + اُنکے چہرے یونہیں۔ اور اُنکے پنکھ اُوپر سے

پھیلائے ہوئے تھے۔ ہر ایک کے دو پنکھ دوسرے کے دو پنکھوں سے جُٹے ہوئے تھے اور دو دو سے
اُنکا بدن ڈھنپا ہوا تھا+ اُن میں سے ہر ایک سیدھا آگے کو چلا جاتا تھا۔ جدھر روح جاتی تھی وے
جاتے تھے۔ وے چلتے ہوئے پھرتے نہ تھے+ رہی اُن جانداروں کی صورت سو اُنکی شکل آگ کے سلگے ہوئے
کوئلوں کی سی اور چراغوں کی مانند تھی۔ وہ اُن جانداروں کے درمیان اِدھر اُدھر آتی جاتی تھی اور
وہ آگ نورانی تھی۔ اور اُس آگ میں سے بجلی نکلتی تھی+ اور وے جاندار دوڑ جاتے تھے اور پلٹ آتے
تھے جسطرح سے بجلی کوندھ جاتی ہے+ سو جب میں اُن جانداروں کو دیکھ رہا تو کیا دیکھتا ہوں کہ اُن
جانداروں کے پاس ایک ایک پہیا چار منہہ رکھتا ہوا زمین پر ہے+ رہی اُن پہیوں کی صورت اور
اُنکی بناوٹ سو وہ زبرجد کی سی دکھائی دیتی تھی۔ اور اُن چاروں کا ایک ہی ڈول تھا۔ اور اُن
کی شکل اور اُن کی بناوٹ ایسی تھی گویا کہ پہیا پہیے کے بیچ میں ہے+ جب وے چلتے تھے وے
چار سو ڈھلتے تھے اور ڈھلتے ہوئے وے پیچھے پھرتے نہ تھے+ اور اُن کے حلقے جو تھے سو
ایسے اُونچے تھے کہ ڈر لگتا تھا اور اُن چاروں کے حلقوں میں گرداگرد آنکھیں بھری ہوئی تھیں
جب وے جاندار چلتے تھے پہیے اُنکے ساتھ چلتے تھے اور جب وے جاندار زمین پر سے اُٹھائے
جاتے تھے پہیے بھی اُٹھائے جاتے تھے۔ جہاں کہیں روح جانے والی تھی وے جاتے تھے
جدھر روح جانے پر تھی اور پہیے اُن کے ساتھ اُٹھائے جاتے تھے کیونکہ جاندار کی روح پہیوں
میں تھی+ جب وے چلتے تھے یے چلتے تھے اور جب وے ٹھہرتے تھے یے ٹھہرتے تھے اور جب وے
زمین پر سے اُٹھائے جاتے تھے پہیے اُنکے ساتھ اُٹھائے جاتے تھے کیونکہ پہیوں میں جاندار کی روح تھی+
اور اُس فضا کی صورت جو اُن جانداروں کے سروں کے اُوپر تھا ایسی تھی جیسا دہشت انگیز بلور کا
جلوہ ہوتا۔ وہ اُنکے سروں کے اُوپر پھیلا تھا+ اور اُس فضا کے نیچے اُنکے پر مسطح تھے ایک دوسرے کی
سمت کو تھا۔ ہر ایک کے دو دو تھے جنسے اُنکے بدنوں کا ایک پہلو اور دو دو تھے جنسے دوسرا پہلو ڈھنپا
تھا+ اور میں نے اُنکے پروں کی آواز سُنی گویا کہ بہت پانیوں کی آواز ہاں قادر مطلق کی آواز ہے جب وے چلتے
تھے ایسی شور کی آواز ہوتی جیسی لشکر کی آواز ہے۔ وے جب ٹھہرتے تھے اپنے پروں کو لٹکا دیتے تھے+
اور جس وقت وے ٹھہرتے تھے اور اپنے پروں کو لٹکا دیتے تھے اُس فضا میں سے جو اُن کے

سروں کے اوپر تھا ایک آواز ہوتی تھی + اور اُس فضا سے اُونچے پر جو اُنکے سروں کے اُوپر تھا تخت کی
صورت تھی اور اُسکی نمود نیلم کے پتھر کی سی تھی اور اُس تخت نما صورت پر کسی انسان کی سی شبیہہ اُسکے
اُونچے پر نظر آئی + اور میں نے اُسکی کمر سے لیکے اُوپر بلندی تک صیقل کئے ہوئے پیتل کا سا رنگ اور
شعلہ سا جلوہ اُسکے درمیان اور گرداگرد دیکھا اور اُسکی کمر سے لیکے نیچے تک میں نے شعلہ کی سی
تجلی دیکھی اور چار سو ایک جگمگاہٹ تھی + جیسی اُس کمان کی صورت ہے جو بارش کے دنوں میں بادل
میں دکھلائی دیتی ہے ویسی ہی آلیس کی اُس جگمگاہٹ کی نمود تھی + خداوند کے جلال کی صورت کی
یہی نمائش تھی + اور دیکھتے ہی میں اوندھے منہہ گرا اور میں نے ایک آواز سُنی جیسے کہ کسی نے کہا +
اور اُسنے مجھے کہا کہ ای آدمزاد اپنے پانوں پر کھڑا ہو کہ میں تجھسے کچھ کہونگا + جب اُسنے مجھے یوں کہا
روح مجھ میں داخل ہوئی اور مجھے پانوں پر کھڑا کیا۔ تب میں نے اُسکی سُنی جو مجھ سے باتیں کرتا تھا + سو
اُسنے مجھے کہا کہ ای آدمزاد میں تجھے بنی اسرائیل اُن باغی گروہوں کے پاس جو مجھ سے پھر گئیں ہیں
بھیجتا ہوں۔ وے اور اُنکے باپ دادے آج کے دن تک مجھ سے بغاوت کرتے ہیں کیونکہ وے بے
حیا لڑکے ہیں اور سخت دل جنکے پاس میں تجھ کو بھیجتا ہوں + اور تو اُنسے کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں فرماتا ہی
سو وے خواہ سُنیں یا سُننے سے انکار کریں (کہ وے تو سرکش خاندان ہیں) تو بھی اتنا تو ہوگا کہ دے
جانینگے کہ ایک نبی اُن میں رہا + اور تو ای آدمزاد اُنسے ہراسان مت ہو نہ اُنکی باتوں سے ڈر ہر چند سداکلاں
اور خار تیرے ساتھ ہیں اور بچھوؤں کے بیچ میں تو رہتا ہی۔ اُنکی باتوں سے ترسان مت ہو اور اُن کے
چہروں سے مت گھبرا گو کہ وے باغی خاندان ہیں + سو تو میری باتیں اُنسے کہہ خواہ وے سنیں خواہ سننے
کے لئے مائل نہ ہوں کہ وے نہایت باغی ہیں + پر تو ای آدمزاد تو میرا کلام جو تجھسے کہتا سُن۔ تو اُس
سرکش خاندان کی مانند سرکشی مت کر اپنا منہہ کھول اور جو کچھ میں تجھے دیتا ہوں کھا لے +
اور میں نے نگاہ کی تو دیکھو ایک ہاتھ میری طرف بڑھایا ہوا ہی اور دیکھو اُس میں کتاب کا طومار
ہی۔ اور اُسنے اُسے کھول کے میرے سامھنے رکھہ دیا۔ اُس میں باہر بھیتر لکھا ہوا تھا۔ اور اُسپر نوحہ قلمبند
تھا نوحہ اور ماتم اور واویلا + پھر اُسنے مجھے کہا کہ ای آدمزاد جو کچھ تو نے پایا سو کھا۔ اِس طومار کو نگل جا اور
جا کے اہل اسرائیل کو کہہ + تب میں نے منہہ کھولا اور اُسنے وہ طومار مجھے کھلایا + پھر اُسنے مجھے کہا کہ

ای آدمزاد ایسا کر کہ تیرا پیٹ اِس طومار کو جو میں تجھے دیتا ہوں کھاوے اور تو اُس سے اپنی انتڑیاں بھر دے ۔ تب میں نے کھایا اور وہ میرے منہہ میں شہد کی مانند میٹھا تھا ✢

پھر اُسنے مجھے کہا کہ اب تو اے آدمزاد تو اہل اسرائیل پاس جا اور میری باتیں اُنہیں کہہ ۔ کیونکہ تو ایسی گروہ میں جو گہرے لب کی اور بھاری زبان کی ہو نہیں بھیجا جاتا ہو بلکہ اہل اسرائیل کے درمیان ۔ اور نہ کہ بہت سی قوموں کے پاس جنکے لب گہرے ہیں اور اُنکی زبان بھاری مشکل ہو کہ اُنکی بات تو سمجھ نہیں سکتا ۔ یقیناً اگر میں تجھے اُنکے پاس بھیجتا وے تیری سُنتے ✢ لیکن اہل اسرائیل تیری بات نہ سُنینگے کیونکہ وے میری طرف کان لگانے کو نہیں چاہتے ۔ کیونکہ سارے اہل اسرائیل بیحیائی کی پیشانی رکھتے اور سنگدل ہیں ✢ دیکھہ میں نے اُنکے چہروں کے مقابل تیرے منہہ کو درشت کیا ہو اور تیری پیشانی کو اُنکی پیشانی کے مقابل سخت کیا ہو ✢ دیکھہ میں نے تیری پیشانی کو ہیرے کی مانند چقمق کے پتھر سے بھی زیادہ کڑا کیا ہو ۔ اُنسے مت ڈرا اور اُنکے چہروں کے باعث مت گھبرا کہ وے باغی خاندان ہیں ✢ پھر اُسنے مجھے کہا کہ ای آدمزاد میری ساری باتوں کو جو میں تجھے کہونگا اپنے دل سے قبول کر اور اپنے کانوں سے سُن ✢ اب اُٹھہ اسیروں پاس یعنے اپنی قوم کے لوگوں پاس جا اُنسے باتیں کر اور اُنہیں کہہ ۔ خداوند یہوواہ یوں فرماتا ہو ۔ خواہ وے سنیں خواہ وے نہ سنیں ✢

اور روح نے مجھے اُٹھا لیا اور میں نے اپنے پیچھے ایک بڑی کھڑک کی آواز سُنی جو کہتی تھی کہ خداوند کا جلال جو اُسکے مکان سے نمود ہوا مبارک ✢ اور جانداروں کے پروں کی آواز کہ اُن میں ایک ایک دوسرے سے لگا اور اُنکے مقابل پہیوں کی آواز اور ایک بڑے دھڑاکے کی آواز میرے سننے میں آئی ✢ اور روح مجھے اُٹھا کے لیگئی ۔ سو میں تلخدل ہو کے اور روح میں جوش کھا کے روانہ ہوا کہ خداوند کا ہاتھہ مجھہ پر غالب ہو رہا ✢ اور میں تل ابیب میں اسیروں کے پاس جو کبار کی ندی کے کنارے پر رہتے تھے پہنچا اور میں نے اُنہیں وہاں بیٹھے ہوئے دیکھا اور اُن میں سات دن تک گھبرایا ہوا بیٹھا رہا ✢

اور سات دنوں کے بعد یوں ہوا کہ خداوند کا کلام مجھہ کو پہنچا اور وہ بولا ای آدمزاد میں نے تجھے اہل اسرائیل کا نگہبان مقرر کیا سو تو میرے منہہ کا کلام سُن اور میری طرف سے اُنہیں جتا ✢ جب

میں شریر سے کہوں کہ تو یقیناً مریگا اور تو اُسے نہ چِتاوے اور شریر سے نہ کہے کہ وہ اپنی بدراہی سے خبردار ہو تاکہ وہ اُس سے پھر کے اپنی جان بچاوے تو وہ شریر اپنی شرارت میں مریگا۔ پر میں اُسکے خون کی بازپرس تجھ سے کرونگا + لیکن اگر تو نے شریر کو چِتایا ہے اور وہ اپنی شرارت اور اپنی بُری راہ سے نہ پھرا ہے۔ تو وہ اپنی بدکاری میں مریگا۔ پر تو نے اپنی جان کو بچایا ہے + اور اگر راستباز اپنی راستبازیاں چھوڑ دیوے اور گناہ کرے اور میں اُسکے آگے ٹھوکر کھلانیوالا پتھر رکھوں وہ مرجائیگا اسلیئے کہ تو نے اُسے نہیں چِتایا تو وہ اپنے گناہ میں مریگا اور اُسکی صداقت کا کام جو اُسنے کیا یاد نہ کیا جائیگا۔ پر میں اُسکے خون کی بازپرس تجھ سے کرونگا + لیکن اگر تو اُس راستباز کو چِتا دیوے کہ گناہ نہ کرے اور وہ گناہ نہ کرتا ہو تو وہ جیئیگا اسلیئے کہ نصیحت پذیر ہوا ہے اور تو نے اپنی جان کو بچایا ہے +

اور وہاں خداوند کا ہاتھ مجھ پر تھا اور اُسنے مجھے کہا کہ اُٹھ وادی میں نکل جا اور وہاں میں تجھ سے باتیں کرونگا + تب میں اُٹھکے وادی میں گیا اور کیا دیکھتا ہوں کہ خداوند کا جلال اُس شوکت کی مانند جو میں نے کبار کی ندی کے کنارے پر دیکھی تھی کھڑا ہے۔ اور میں منہہ کے بل گرا + تب روح مجھ میں داخل ہوئی اور اُسنے مجھے پاٹوں پر کھڑا کیا اور مجھ سے باتیں کرکے کہا کہ اپنے گھر جا اور دروازہ بند کر کے چھپ رہ + اور اے آدمزاد دیکھ وے تجھ پر بندھن ڈالینگے اور اُنسے تجھے باندھینگے سو تو اُنکے درمیان پھر باہر نہ جائیگا + اور میں ایسا کرونگا کہ تیری جیبھ تیرے تالو سے لگ جائیگی کہ تو گونگا ہو جائے اور تو اُنکے لیئے نصیحت کو نہ ہوگا کیونکہ وے باغی خاندان ہیں + پر جبکہ میں تجھ سے باتیں کروں میں تیرا منہہ کھولونگا اب تو اُنسے کہیگا کہ خداوند یہوواہ یوں فرماتا ہے۔ جو سنتا ہے سو سُنے اور جو نہ سُنے سو باز رہتا سو باز رہے کیونکہ وے باغی خاندان ہیں +

اور اے آدمزاد تو ایک کھپرا اُٹھا لے اور اپنے آگے رکھدے اور اُسپر ایک شہر یعنی یروشلم ہی کی تصویر کھینچ اور اُسکا محاصرہ کر اور اُسکے مقابل بُرج بنا اور اُسکے سامھنے ایک دمدمہ باندھ اور اُسکے گرد خیمے کھڑے کر اور اُسکے گھیرے میں منجنیق لگا + پھر اپنے لیئے لوہے کا ایک توا لے اور اپنے اور شہر کے درمیان اُسے نصب کر کہ وہ لوہے کی دیوار ٹھہرے اور تو اپنا منہہ اُسکے مقابل کر اور وہ گھیرے جانے کی حالت میں ہو اور تو اُسکا گھیرنیوالا ہوگا + یہہ اہل اسرائیل کے لیئے نشان ہے +

پھر تو اپنی بائیں کروٹ لیٹ رہ اور اہل اسرائیل کی بدکاری اُسپر رکھ دے جتنے دِنوں تک
تو لیٹا رہیگا تو اُنکی بدکاری کا حامل رہیگا + پر میں نے اُنکی بدکاری کے برسوں کو اُن دنوں کے شمار
کے مطابق جو تین سو نوّے دن ہیں تجھ پر رکھا۔ سو تو اہل اسرائیل کا گناہ اُٹھائیگا + اور جب تو انہیں
پورا کر چکے پھر اپنی دہنی کروٹ لیٹ رہ اور چالیس دن تک اہل یہوداہ کی بدکاری کا حامل ہو میں
نے تیرے لئے ایک ایک سال کے بدلے ایک ایک دن مقرر کیا + پھر یروشلم کی طرف جسکا محاصرہ ہو رہا
اپنا منہہ کر اور اپنا بازو ننگا کر اور اُسکے برخلاف نبوت کر + اور دیکھہ میں تجھہ پر بندھن ڈالونگا کہ تو کروٹ
سے کروٹ پر نہ پھرے جب تک اپنے محاصرے کے دنوں کو پورا نہ کرے + اور تو اپنے لئے گیہوں اور جو
اور باقلا اور مسور اور چینا اور باجرا لے اور اُنہیں ایک ہی برتن میں رکھہ اور اُنکی اپنی روٹیاں پکا کہ جتنے
دنوں تک تو کروٹ لیٹا رہے۔ تو تین سو نوّے دن تک اُنہیں کھایا کر + اور تیرا کھانا کہ تو کھائیگا سو ایک
ایک دن کے لئے بیس بیس مثقال وزن کر کے کھا۔ تو وقت بہ وقت اُسے کھایا کر۔ تو پانی بھی اندازے سے
ایک ہین کا چھٹواں حصہ پئیگا۔ تو وقت بہ وقت اُسے پیا کر + اور تو جو کے پھلکے کھایا کریگا اور تو اُنکی آنکھوں
کے سامھنے انسان کی گوہ سے اُنہیں پکائیگا + اور خداوند نے کہا کہ اِس ہی طرح سے بنی اسرائیل اپنی
ناپاک روٹیوں کو اُن قوموں کے درمیان جہاں میں اُنہیں آوارہ کرونگا کھایا کرینگے + تب میں نے کہا کہ
ہائے خداوند یہوواہ دیکھہ میری جان کبھی ناپاک نہیں ہوئی اور اپنی جوانی سے اب تک کوئی مردار چیز جو
آپسے مر جائے یا پھاڑی جاوے میں نے ہرگز نہیں کھائی اور حرام گوشت میرے منہہ میں کبھی نہیں آیا +
تب اُسنے مجھے کہا کہ دیکھہ میں انسان کی گوہ کے عوض تجھے گوبر دیتا ہوں سو تو اپنی روٹی اُس سے
پکا + اور اُسنے مجھے کہا کہ اے آدمزاد دیکھہ میں یروشلم میں روٹی کی ٹیک توڑ ڈالونگا اور وے روٹی تولکے
فکرمندی سے کھائینگے اور پانی ماپ کے حیرت سے پئینگے تاکہ وے روٹی پانی کے محتاج ہوویں اور
باہم سراسیمہ ہوویں اور اپنی بدکاری کے سبب سے مر رہیں +

اے آدمزاد تو ایک تیز چھری لے ہاں حجام کا اُسترہ تجھہ سے لیا جائے اور اُس سے اپنا سر اور اپنی
داڑھی مُنڈا اور ترازو لے اور بالوں کو تول کے بانٹ دے + تب تو شہر کے بیچ میں اُنکا تیسرا حصہ دے کے
آگ کے درمیان پھینکدے جسوقت محاصرے کے دن پورے ہوویں۔ اور تیسرا حصہ لیکے چھری

سے اِدھر اُدھر مار اور تیسرا حصہ ہوا میں اُڑا اور میں تلوار کھینچ کے اُنکا پیچھا کرونگا + اور اُن میں سے تھوڑے بال گِن کے لے اور اُنہیں اپنے دامن میں باندھ + پھر اُن میں سے کئی ایک لے اور اُنہیں آگ کے بیچ میں ڈال اور آگ سے اُنہیں جلا کہ۔ اُسمیں سے ایک آگ نکلیگی جو اسرائیل کے سارے گھرانے پر پڑے گی +

خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے۔ یہی یروشلم ہے۔ میں نے اُسے قوموں اور مُلکتوں کے درمیان جو اُسکے آس پاس ہیں رکھا ہے + لیکن اُسنے میری عدالتوں کو شرارت کرکے قوموں کی بہ نسبت زیادہ ٹال دیا اور میری شریعتوں کو آس پاس کی مُلکتوں کی بہ نسبت زیادہ عدول کیا۔ کہ اُنہوں نے میری عدالتوں کو حقیر جانا اور میری شریعتوں پر عمل نہیں کیا + سو خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے۔ ازبسکہ تم نے اُن قوموں کی نسبت سے جو تمہارے گرد و پیش ہیں زیادہ بغاوت کی اور میری شریعتوں پر نہ چلے اور میری عدالتوں پر عمل نہیں کیا مگر اُن گروہوں کی عدالتوں کو جو تمہارے آس پاس ہیں حفظ کیا۔ سو خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے کہ دیکھ ہاں میں ہی تیرا مخالف ہوں اور تیرے درمیان سب قوموں کی آنکھوں کے سامھنے تجھے سزا دونگا + اور میں تیرے سارے نفرتی کاموں کے سبب تجھ میں وہی کرونگا جو میں نے ہرگز نہیں کیا ہے اور جو میں پھر کبھی نہ کرونگا + سو تیرے درمیان باپ بیٹوں کو کھائینگے اور بیٹے اپنے باپوں کو کھائینگے۔ اور میں تجھ سے بدلہ لونگا اور تیرے سارے باقی لوگوں میں سے ہر ایک کو ہوا پر پراگندہ کرونگا + اسلئے خداوند یہوواہ کہتا ہے کہ مجھے اپنی حیات کی قسم کہ اِس سبب سے کہ تو نے اپنی ساری مکروہ چیزوں اور نفرتی کاموں سے میرے مقدس کو ناپاک کیا ہے اسلئے میں بھی تجھے گھٹا ڈالونگا میری آنکھیں رعایت نہ کرینگی میں ہرگز رحم نہ کرونگا + تیرا تیسرا حصہ وبا سے مر جائیگا اور کال سے تیرے بیچ میں ہلاک ہو جائیگا۔ اور تیسرا حصہ تلوار سے تیری چاروں طرف مارا پڑیگا اور تیسرے حصہ میں ہر ایک ہوا پر پراگندہ کرونگا اور تلوار کھینچ کے اُنکے پیچھے پڑونگا + میرا قہر یوں انجام تک پہنچیگا اور میں اپنا غضب اُنپر نازل کرونگا اور اپنا جی اُنسے ٹھنڈا کرونگا + اور جب میں اُنپر اپنا قہر انجام تک پہنچاؤں تب وے جانینگے کہ مجھ خداوند نے اپنی غیرت سے یہہ سب کچھ کہا تھا۔ اسکے سوا میں تجھکو اُن قوموں کے درمیان جو تیرے آس پاس ہیں اور اُن سب کی نگاہوں میں جو اُدھر سے گذر کرینگے ایک خرابہ اور مورد ملامت کرونگا + سو وہ جائے ملامت اور جائے اہانت مقام عبرت اور جائے حیرت

اُن قوموں کے درمیان جو تُسکے آس پاس ہیں ہوگی جب کہ میں غصہ و غضب اور تند ملامتوں سے تیرے
درمیان عدالت کرونگا+ میں ہی خداوند نے یہہ فرمایا ہی+ جب میں کال کے بُرے تیر جو اُنکی ہلاکت کے لیئے
ہیں اُنکی طرف روانہ کرونگا جنکو میں تمہارے ہلاک کرنے کے لیئے چلاؤنگا- اور میں تم میں مہنگی زیادہ کرونگا
اور تمہاری روٹی کی ٹیک توڑ ڈالونگا+ اور میں تم میں کال اور بُرے درندے بھیجونگا اور وے تجھے
لاولد کرینگے- اور مری اور خونریزی تیرے درمیان گذریگی- اور میں تلوار تجھ پر لاؤنگا+ مجھ خداوند نے یہ کہا ہی+

اور خداوند کا کلام مجھ پر نازل ہوا اور اُسنے کہا ای آدمزاد اسرائیل کے پہاڑوں کے مقابل
اپنا منہہ کر اور اُنکے برخلاف نبوت کر اور بول کہ ای اسرائیل کے پہاڑو خداوند یہوواہ کا کلام سنو خداوند
یہوواہ پہاڑوں کو اور ٹیلوں کو اور نہروں کو اور وادیوں کو یوں کہتا ہی کہ دیکھو میں ہاں میں ہی تم پر
تلوار چلاؤنگا اور تمہارے اونچے مکانوں کو غارت کرونگا اور تمہارے مذبح اجڑ جائینگے اور تمہارے
بت توڑ ڈالے جائینگے اور میں تمہارے مقتولوں کو تمہاری مورتوں کے آگے ڈالدونگا+ اور بنی اسرائیل
کی لاشیں اُنکے بتوں کے آگے پھینکدونگا اور میں تمہاری ہڈیوں کو تمہاری قربانگاہوں کے گرداگرد بکھیر دونگا
تمہاری بود و باش کے سارے مکانوں میں شہر ویران ہو جاینگے اور اُونچے مکان اُجاڑے جائینگے کہ
تمہارے مذبح خراب کئے جائیں اور ویران ہو ویں اور تمہارے بت توڑے جائیں اور نہ رہیں اور تمہاری
مورتیں کاٹ ڈالی جائیں اور تمہاری دستکاریاں نابود ہو جاویں+ اور مقتول تمہارے درمیان گرینگے
اور تم جانوگے کہ میں خداوند ہوں+ لیکن میں تھوڑے سے چھوڑ دونگا تاکہ تمہارے چند لوگ ہوں جو قوموں
کے درمیان تلوار سے بچ نکلیں گے جسوقت تم ملکوں میں تم پراگندہ ہو جاؤ سگے+ اور وے جو تم میں سے بچ
رہینگے اُن قوموں کے درمیان جہاں جہاں وے اسیر ہو کے جائینگے مجھ کو یاد کرینگے جب میں اُنکے
زناکار دلوں کو جو مجھ سے دور ہوئے اور اُنکی زناکار آنکھوں کو جو بتوں کی پیروی میں ہوئیں شکستہ کرونگا
اور وے آپ اپنی ساری بدکاریوں کے سبب جو اُنہوں نے اپنے سارے گھنونے شغلوں میں کیں
اپنے سے اپنی نظر میں نفرت کھاوینگے+ تب وے جانینگے کہ میں خداوند ہوں- میں نے جو کہا کہ اُنپر
یہہ بُرائی لاؤنگا سو عبث نہ کہا+

خداوند یہوواہ یوں کہتا ہی کہ ہاتھ سے تھپیڑا مار اور پانوؤں سے پیٹ اور کہہ کہ اہل اسرائیل

کے سارے گھنونے کاموں پر افسوس! کہ وے تلوار سے اور کال سے اور مری سے گرینگے + وہ جو دور
ہی سو مری سے مریگا اور وہ جو نزدیک ہی سو تلوار سے گریگا اور وہ جو باقی رہے اور گھبرا جاوے سو کال سے
مریگا۔ اور میں اُنپر اپنے قہر کو یوں انجام تک پہنچاؤنگا + اور جب اُنکے مقتول ہر اونچے ٹیلے پر اور پہاڑوں
کی ساری چوٹیوں پر اور ہر ایک ہرے درخت تلے اور ہر ایک گھنے بلوط کے نیچے ہر جگہ جہاں وے اپنے سارے
بتوں کے لئے خوشبوئی جلاتے تھے اُنکی مورتوں کے پاس اُنکی قربانگاہوں کی چاروں طرف پڑے ہوئے
ہونگے تب وے پہچانینگے کہ خداوند میں ہوں + اور میں اُنپر اپنا ہاتھ چلاؤنگا اور میں اُنکی سرزمین کو اُنکی
بود و باش کے سب مکانوں میں دبلہ کے بیابان سے زیادہ ویران اور سنسان کرونگا۔ تب وے
پہچانینگے کہ میں خداوند ہوں ÷

اور خداوند کا کلام مجھے آیا اور اُسنے کہا اے آدمزاد خداوند یہوواہ یوں فرماتا ہے کہ اسرائیل کی
سرزمین کا آخر ہوا۔ اُس سرزمین کے چاروں کونوں پر آخر آن پہنچا ہے + اب تیری اجل آئی اور میں اپنا
غضب تجھ پر نازل کرونگا اور تیری روشوں کے مطابق تیری عدالت کرونگا اور اُن سارے گھنونے
کاموں کا بدلہ جو تونے کئے ہیں تجھ پر لادونگا + میری آنکھ تیری رعایت نہ کریگی اور میں تجھ پر رحم نہ کرونگا بلکہ
میں تیری روشوں کا بدلہ تجھے دونگا اور تیرے گھنونے کاموں کے انجام تیرے درمیان ہونگے تاکہ تم جانو
کہ میں خداوند ہوں ÷

خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے ایک بلا اگلی بلا دیکھ وہ آتی ہے + آخر آیا آخر آیا ہے وہ تجھ پر برپا ہوا ہے۔
دیکھ وہ آپہنچا + اے تو جو زمین پر بستا ہے انقلاب تجھ تک آیا ہے۔ وقت آپہنچا ہنگامے کا دن متصل ہوا نہ کہ
پہاڑوں پر خوشی کی للکار + اب سے تھوڑی دیر میں میں اپنا قہر تجھپر انڈیلونگا اور اپنا غضب جو تجھپر ہے انجام کو
پہنچاؤنگا اور تیری روشوں کے مطابق تیری عدالت کرونگا اور تیرے سارے گھنونے کاموں کا بدلہ
تجھے دونگا + میری آنکھ رعایت نہ کریگی اور میں ہرگز رحم نہ کرونگا جیسی کہ تیری راہیں ہیں ویسا بدلہ تجھے
دونگا اور تیرے گھنونے کاموں کے انجام تیرے درمیان ہونگے اور تم جانوگے کہ میں مارنیوالا خداوند
ہوں + دیکھ وہ دن دیکھ وہ آن پہنچا ہے۔ تجھ تک انقلاب آیا عصا میں کلیاں لگیں غرور میں کونپل
پھوٹے + ستمگری نکلی جو شرارت کے لئے چھڑی ہو۔ کوئی اُن میں سے نہ رہیگا اُنکے انبوہ میں سے کوئی نہیں

اور نہ اُنکے مال میں سے کچھ۔ اور اُنپر ماتم کیا نہ جائیگا + وقت آیا دن پہنچا۔ خریدنیوالا خوش نہ ہو نہ بیچنیوالا
۱۲ اُداس کیونکہ اُنکے سارے انبوہ پر غضب نازل ہوگا + کیونکہ بیچنیوالا اُس تک جو بیچا گیا پھر نہ پہنچیگا اگرچہ
۱۳ ہنوز وے زندوں کے درمیان ہوویں۔ کیونکہ رویا اُنکی ساری جماعت کی بابت ہی۔ ایک بھی نہ لَوٹیگا
اور نہ کوئی ایسی بدکاری سے اپنی جان کو قیام بخشیگا + ترہی پھونکو۔ سب تیار ہو جاویں۔ لیکن کوئی
۱۴ جنگ میں نہیں جاتا ہی کیونکہ میرا قہر اُنکی ساری بھیڑ پر ہی + تلوار باہر اور مری اور کال بھیتر ہیں۔ وہ
۱۵ جو کھیت میں ہی تلوار سے مارا پڑیگا اور وہ جو شہر میں ہی کال اور مری اُسے نگل جائینگے +
پر اُن میں سے وے جو بچ نکلیں گے بچ نکلینگے اور وادیوں کے کبوتروں کی مانند پہاڑوں
۱۶ پر رہینگے اور سب کے سب نالہ کرینگے ہر ایک اپنی بدکاری کے لئے + سارے ہاتھ ڈھیلے ہونگے اور
۱۷ سارے گھٹنے پانی ہوکے بہہ جائینگے + وے ٹاٹ سے کمر کسینگے اور ہول اُنہیں ڈھانپیگا اور سبھوں
۱۸ کے منہہ پر شرم ہوگی اور اُن سبھوں کے سروں پر چندلاپن + وے اپنی چاندی سڑکوں پر پھینکدینگے
۱۹ اور اُنکا سونا نفرتی چیز کی مانند ہوگا۔ خداوند کے قہر کے دن میں اُنکا سونا چاندی اُنہیں نہ بچا سکیگا
وے اپنے جی کو سیر نہ کرینگے نہ اپنے پیٹ بھرینگے۔ کیونکہ اُنہوں نے اُسی سے ٹھوکر کھاکر بدکاری کی تھی +
۲۰ اور اُنکا خوشنما زیور جو ہی سو شوکت کے لئے رکھا گیا پر اُنہوں نے اپنی نفرتی مورتیں اور مکروہ صورتیں
۲۱ اُس میں نصب کیں۔ اِسلئے میں نے اُسے اُنکے لئے حرام چیز کی مانند کر دیا + اور میں اُسے غنیمت کے لئے
پردیسیوں کے ہاتھ میں اور لوٹ کے لئے زمین کے غارتگروں کے ہاتھ میں سونپ دونگا اور وے
۲۲ اُسے ناپاک کرینگے + اور میں اپنا منہہ اُنسے پھیر لونگا تاکہ وے میری حرم سرا کو ناپاک کریں۔ اُس
۲۳ میں غارتگر آوینگے اور اُسے ناپاک کرینگے + بیڑی بنا۔ کیونکہ ملک خونریزی کے گناہوں سے بھرپور
۲۴ ہی اور شہر ظلم سے بھرا ہی + میں غیر قوموں میں سے اُنکو جو بُرے سے بُرے ہیں لے آونگا اور وے اُن کے
گھروں کے مالک ہونگے اور میں زبردستوں کا گھمنڈ مٹاونگا اور وے اُنکے مقدسوں کو ناپاک
۲۵ کرینگے + ہلاکت آتی ہی اور وے سلامتی کو ڈھونڈھتے پھرینگے پر وہ مطلق نہ ملیگی + بلا پر بلا آویگی اور افواہ
۲۶ پر افواہ ہوگی۔ تب وے نبی کی رویا کی تلاش کرینگے۔ پر شریعت کاہن سے اور مصلحت بزرگوں سے
۲۷ جاتی رہیگی + بادشاہ ماتم کریگا اور سردار حیرانی کا لباس پہنیگا اور رعیت کے ہاتھ کانپینگے میں اُنکی

روشوں کے موافق اُنسے سلوک کرونگا اور جسطرح سے اُنہوں نے فتوی دیا اُسطرح میں اُنپر فتوی دونگا تاکہ وے جانیں کہ خداوند میں ہوں ٭

اور چھٹویں برس کے چھٹویں مہینے کی پانچویں تاریخ کو ایسا ہوا کہ میں اپنے گھر میں بیٹھا تھا اور یہوداہ کے مشائخ میرے آگے بیٹھے تھے کہ خداوند یہوواہ کا ہاتھ مجھ پر وہاں پڑا ۔ تب میں نے نگاہ کی اور کیا دیکھتا ہوں کہ ایک صورت آگ کی مانند نظر آتی ہے ۔ اُسکی کمر سے جو معلوم ہوئی نیچے تک آگ اور اُسکی کمر سے اوپر تک جلوہ نور ظاہر ہوا جس کا رنگ صیقل کئے ہوئے پیتل کا سا تھا ۔ اور اُسنے ایک ہاتھ کی سی صورت نکالی اور میرے سر کے ایک کاکل کو پکڑ کے مجھے کھینچا اور روح نے مجھے آسمان اور زمین کے درمیان بلند کیا اور مجھے خدا کی رویتوں میں یروشلم کے بیچ اُتر طرف کے بھیتری دروازے پر جہاں رشک کی مورت کی نشیمن تھی جو رشک کو چڑاتی ہے لے آئی ۔ اور کیا دیکھتا ہوں کہ وہاں بنی اسرائیل کے خدا کا جلال اُس رویا کے مطابق جو میں نے اُس وادی میں دیکھی تھی موجود ہے ٭

تب اُسنے مجھے کہا کہ اے آدمزاد اپنی آنکھیں اُتر کی طرف اُٹھا ۔ سو میں نے اُتر کی طرف آنکھیں اُٹھائیں اور کیا دیکھتا ہوں کہ اُتر کی طرف مذبح کے دروازے پر رشک کی وہی مورت مدخل میں ہے ۔ اور اُسنے مجھے کہا کہ اے آدمزاد تو اُنکے کام دیکھتا ہے ؟ یہہ بڑی گندگیاں ہیں جو اہل اسرائیل یہاں کرتے ہیں تاکہ میں اپنے مقدس کو چھوڑ کے اُس سے دور جاؤں ۔ پر تو اور ایک بار پھر اور تو اُس سے زیادہ گندگیاں دیکھیگا ۔ تب وہ مجھے صحن کے دروازے پر لایا ۔ اور میں نے نظر کی اور کیا دیکھتا ہوں کہ دیوار میں ایک چھید ہے ۔ تب اُسنے مجھے کہا کہ اے آدمزاد دیوار کھود ۔ سو میں نے دیوار کو کھودا اور ایک دروازہ دیکھا ۔ پھر اُسنے مجھے کہا کہ بھیتر جا اور جو جو نفرتی کام وے یہاں کرتے ہیں اُنہیں دیکھ ۔ تب میں نے اندر جاکے دیکھا ۔ اور کیا دیکھتا ہوں کہ ہر نوع کے کیڑے جو رینگتے پھرتے ہیں اور کریہ جانوروں کی سب صورتیں اور اہل اسرائیل کی سب مورتیں گرداگرد دیوار پر منقش ہیں ۔ اور اہل اسرائیل کے بزرگوں میں سے ستر شخص اُنکے آگے کھڑے ہیں اور یازنیاہ بن سافن اُنکے بیچوں بیچ کھڑا ہے اور ہر مرد کے ہاتھ میں ایک ایک عود سوز تھا اور بخور کا ایک بھاری بادل اُٹھ رہا ہے ۔ تب اُسنے مجھے کہا کہ اے آدمزاد تو نے دیکھا ہے جو اہل اسرائیل کے بزرگ اندھیرے میں ہر شخص اپنے منقش کاشانوں میں کیا کرتے ہیں ؟ کیونکہ وے کہتے ہیں کہ خداوند ہمیں نہیں دیکھتا

ہی۔ خداوندنے زمین کو چھوڑ دیا ہی +

اور اُسنے مجھے یہہ بھی کہا کہ تو اور ایک بار پھر اور اُنسے زیادہ مکروہ کام جو وے کرتے ہیں دیکھیگا + تب وہ مجھے خداوند کے گھر کے اُتر کے آستانے کے دروازے پر لایا اور کیا دیکھتا ہوں کہ وہاں عورتیں بیٹھی ہوئی تموز پر نوحہ کرتی تھیں + اور اُسنے مجھے کہا کہ ای آدمزاد کیا تو نے یہہ دیکھا ہی؟ تو اور ایک بار پھر اور تو ایسی نفرتی چیزیں دیکھیگا جو اُنسے بھی بدتر ہیں + اور وہ مجھے خداوند کے گھر کے اندرونی صحن کے بھیتر لیگیا اور کیا دیکھتا ہوں کہ خداوند کے گھر کے دروازے پر دہلیز اور مذبح کے درمیان پچیس ایک شخص ہیں جنکی پیٹھ خداوند کی ہیکل کی طرف ہی اور اُنکے منہہ پورب کی جانب ہیں اور پورب کی جانب آفتاب کی پرستش کرتے ہیں + اور اُسنے مجھے کہا کہ ای آدمزاد تو نے یہہ دیکھا ہی؟ کیا اہل یہوداہ کے نزدیک یہہ چھوٹی بات ہی کہ وے یہہ گھنونے کام کریں جو یہاں کرتے ہیں کہ اُنہوں نے تو ملک کو اندھیر سے بھر دیا ہی اور پھر کے مجھے غصہ دلایا ہی۔ اور دیکھہ وے اپنی ناک ڈالی سے لگاتے ہیں لیکن میں بھی قہر سے بدسلوکی کرونگا۔ میری آنکھہ رعایت نہ کریگی اور میں ہرگز رحم نہ کرونگا۔ اور اگرچہ وے چلا چلا کے اپنے نالے کی صدا میرے کانوں تک پہنچاویں تو بھی میں اُنکی نہ سنونگا +

اور اُسنے بلند آواز سے پکار کے میرے کانوں میں کہا کہ اُنہیں جو شہر کے منتظم ہیں نزدیک بلا ہر ایک شخص اپنا ہتھیار جان مارنے کا اپنے ہاتھہ میں لے آوے + اور دیکھو چھہ مرد اوپر کے دروازے کی راہ سے جو اُتر طرف کے مقابل ہی چلے آئے اور ہر ایک مرد کے ہاتھہ میں اُسکا خونریز ہتھیار تھا اور اُنکے درمیان ایک آدمی کتانی لباس پہنے تھا اور اُسکی کمر پر لکھنے کی دوات تھی۔ سو وے اندر گئے اور پیتل کے مذبح کے پاس کھڑے ہوئے + اور اسرائیل کے خدا کا جلال کروبی پر سے جسپر وہ تھا اُٹھکے گھر کے آستانہ پر گیا + اور اُسنے اُس مرد کو جو کتانی لباس پہنے تھا اور جسکے پاس لکھنے کی دوات تھی پکارا۔ اور خداوند نے اُسے کہا کہ شہر کے درمیان سے ہاں یروشلم کے بیچ سے گذر کر اور اُن لوگوں کی پیشانی پر جو اُن سارے نفرتی کاموں کے سبب سے جو اُسکے درمیان کئے جاتے ہیں آہیں مارتے اور روتے ہیں نشان کر دے۔ اور اُسنے اُن لوگوں سے مجھے سنا کے کہا کہ تم لوگ اُسکے پیچھے پیچھے شہر میں وار پار جاؤ اور مارو تمہاری آنکھیں رعایت نہ کریں اور تم رحم نہ کرو + تم بوڑھوں اور جوانوں اور چھوکریوں اور ننھے بچوں اور عورتوں کو یکلخت مار ڈالو لیکن جن

پریشان ہو۔ اُن میں سے کسی کے پاس نہ جاؤ۔ اور میرے مقدس سے شروع کرو۔ تب اُنہوں نے اُن پرانے لوگوں سے جو ہیکل کے آگے تھے شروع کیا + اور اُسنے اُنہیں کہا کہ گھر کو ناپاک کرو اور مقتولوں سے صحنوں کو بھر دو چلو باہر نکلو + سو وے نکل گئے اور شہر میں قتل کرنے لگے +

اور جب وے اُنہیں قتل کر رہے اور میں بچ رہا تھا تو یوں ہوا کہ میں منہہ کے بھل گرا اور چلائے کہا کہ ہائے خداوند یہوواہ! کیا تو اپنا قہر یروشلم پر نازل کر کے اسرائیل کے سب باقی لوگوں کو ہلاک کریگا؟ تب اُسنے مجھے کہا کہ اسرائیل اور یہوداہ کے خاندان کی بدکاری نہایت عظیم ہے کہ سرزمین خون سے بھری ہے اور شہر بے انصافی سے بھرا ہے۔ کیونکہ وے کہتے ہیں کہ خداوند نے زمین کو ترک کیا ہے اور خداوند نہیں دیکھتا + سو میں جو ہوں میری آنکھ رعایت نہ کریگی اور میں ہرگز رحم نہ کرونگا۔ میں اُنکی چال چلن کا بدلہ اُنکے سروں پر ڈالونگا + اور دیکھو کہ وہ آدمی جو کتانی لباس پہنے اور جسکے پاس لکھنے کی دوات تھی جواب دیکے بولا کہ جیسا تو نے مجھے حکم دیا میں نے کیا +

تب میں نے نگاہ کی اور کیا دیکھتا ہوں کہ اُس فضا پر جو کروبیوں کے سر کے اُوپر تھا ایک چیز ایسی دکھائی دی جیسا نیلم کا پتھر ہوتا ہے اور اُسکی صورت تخت کی سی تھی + اور اُسنے اُس آدمی کو جو کتانی لباس پہنے تھا فرمایا اور کہا کہ اُن پہیوں کے اندر جا جو کروبی کے تلے ہیں اور آگ کے انگارے جو کروبیوں کے درمیان ہیں مٹھی بھر کے اٹھا اور شہر کے اُوپر بکھیر دے + اور وہ گیا اور میں دیکھتا تھا + جب وہ شخص اندر گیا تب کروبی گھر کی دہنی طرف کھڑے ہوئے اور اندرونی صحن بادل سے بھر گیا + تب خداوند کا جلال کروبی پر سے اُٹھ گیا اور گھر کے آستانے پر آیا اور گھر بادل سے بھر گیا اور صحن خداوند کے جلال کی چمک سے معمور ہوا + اور کروبیوں کے پروں کی صدا باہر کے صحن تک پہنچی جیسے خدائے قادر مطلق کی آواز کی سی اُسکے فرماتے وقت سُنی جاتی تھی + اور یوں ہوا کہ جب اُسنے اُس شخص کو جو کتانی لباس اوڑھے تھا حکم کیا اور کہا کہ وہ پہیے کے اندر سے اور کروبیوں کے بیچ سے آگ لے تب وہ اندر گیا اور پہیے کے پاس کھڑا ہوا + اور ایک کروبی نے کروبیوں میں سے اپنا ہاتھ اُس آتش کی طرف جو کروبیوں کے درمیان تھی بڑھایا اور آگ لے کے اُس شخص کے ہاتھوں پر جو کتانی لباس پہنے تھا رکھی۔ اُسنے لی اور باہر نکلا + اور کروبیوں کے درمیان اُنکے پروں کے نیچے انسان کے ہاتھ کا سا ڈول نظر آیا + پھر جو میں نے نگاہ کی تو کیا دیکھتا ہوں کہ چار پہیے کروبیوں کے آس پاس

ہیں ایک کروبی کے پاس ایک پہیا اور دوسرے کروبی کے پاس دوسرا پہیا موجود تھا اور اُن پہیوں کا جلوہ دیکھنے میں زبرجد کا سا تھا + اور اُنکی شکلیں جو تھیں سو وے چاروں ایک طرح کی تھیں جیسے پہیا پہیے کے اندر ہو + جب وے چلتے تھے وے اپنی چاروں طرف پر چلتے تھے وے چلتے ہوئے پھرتے نہ تھے۔ جدھر سر دیکھتا تھا اُدھر وے اُسکے پیچھے پیچھے جاتے تھے۔ چلتے ہوئے وے پھرتے نہ تھے۔ ہاں اُنکے سارے بدن اور پیٹھ اور ہاتھ اور پر۔ اور اُن پہیوں میں گرداگرد آنکھیں تھیں اُن چاروں ہی اُنکے پہیے تھے + یہہ پہیے جو تھے سو میں نے سُنا کہ اُنہیں کسی نے پکارا اور کہا ای پہیے + اور ہر ایک کے چار منہہ تھے پہلا منہہ کروبی کا منہہ اور دوسرے کا منہہ انسان کا منہہ اور تیسرے کا منہہ شیر ببر کا منہہ اور چوتھے کا منہہ عقاب کا منہہ + اور کروبی اُوپنچے کئے گئے + یہہ وہ جاندار تھا جو میں نے کبار کی ندی کے پاس دیکھا تھا + اور جب کروبی چلتے تھے پہیے بھی اُنکے ساتھ ساتھ چلتے تھے اور جب کروبیوں نے اپنے پنکھ بلند کئے تاکہ زمین سے اُوپر چڑھیں تو وے پہیے اُنکے پاس سے جدا نہ ہوئے + جب وے ٹھہرتے تھے یے ٹھہرتے تھے اور جب وے بلند ہوتے تھے یے اُنکے ساتھ بلند کئے جاتے تھے کیونکہ جاندار کی روح اُنمیں تھی + اور خداوند کا جلال گھر کے آستانہ پر سے اُٹھ چلا اور کروبیوں کے اُوپر ٹھہر گیا + تب کروبیوں نے اپنے پنکھ اُوپنچے کئے اور میری نظر کے سامھنے زمین سے بلندی پر چڑھ گئے جسوقت وے نکل گئے اور پہیے اُنکے ساتھ ساتھ تھے + اور وے خداوند کے گھر کے پوربی دروازے کی دہلیز میں کھڑے ہوئے اور اسرائیل کے خدا کا جلال اُنکے اُوپر جلوہ گر تھا + یہہ وہ جاندار ہی جو میں نے اسرائیل کے خدا کے نیچے کبار کی ندی کے کنارے پر دیکھا تھا اور مجھے معلوم تھا کہ یے کروبی ہیں + ہر ایک کے چار منہہ تھے اور ہر ایک کے چار پنکھ اور اُنکے پنکھوں تلے انسان کا سا ہاتھ تھا + اور اُن کے چہروں کی صورت جو تھی سو وے ہی چہرہ تھے جو میں نے کبار کی ندی کے کنارے پر دیکھے تھے۔ وہ وہی نمائش اور وہی حقیقت + وے سب کے سب سیدھے آگے ہی کو چلے جاتے تھے +

اور روح مجھ کو اُٹھا کے خداوند کے گھر کے پوربی دروازے پر جسکا رخ پورب کی طرف ہے لے گئی اور کیا دیکھتا ہوں کہ اُس دروازے کی دہلیز پر پچیس شخص ہیں۔ اور میں نے اُنکے درمیان یازنیاہ بن عزور اور فلطیاہ بن بنایاہ لوگوں کے سرداروں کو دیکھا + اور خداوند نے مجھے کہا کہ ای آدمزاد یہہ وے لوگ ہیں جو اس شہر میں بدی کا منصوبہ باندھتے ہیں اور بُری مشورت کرتے ہیں کہ وے کہتے ہیں کہ وہ نزدیک نہیں۔ آؤ گھر بناویں

وہ تو دیگ ہے اور ہم گوشت + اسلئے تو انکا مخالف ہوکے اُنسے نبوت کر۔ ای آدمزاد نبوت کر + اور خداوند کی روح مجھہ پر پڑی اور اُسنے مجھے کہا کہ یہہ کہہ۔ خداوند یوں کہتا ہے کہ ای اہل اسرائیل تم نے یوں یوں کہا ہے۔ میں تمہارے دل کے خیالوں میں سے جو تمہارے دل میں اُٹھتے ایک ایک جانتا ہوں + تم نے اِس شہر میں بہتوں کو قتل کیا بلکہ اُسکی سڑکوں کو مقتولوں سے بھر دیا ہے + اسلئے خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے کہ تمہارے مقتول جنکی لاشیں تم نے شہر کے بیچ دھر چھوڑی ہیں یہہ وہی گوشت اور یہہ شہر وہی دیگ ہے۔ پر میں تم کو اُسکے بیچ میں سے باہر نکالونگا + تم تلوار سے ڈرے ہو اور خداوند یہوواہ کہتا ہے کہ میں تلوار تم پر لاؤنگا + اور میں تمہیں اُسکے بیچ میں سے باہر نکالونگا اور تمہیں پردیسیوں کے ہاتھوں میں کر دونگا اور تم سے بدلہ لونگا + تم تلوار سے مارے پڑوگے۔ اسرائیل کی سرحد پر میں تمہاری عدالت کرونگا۔ اور تم جانوگے کہ میں خداوند ہوں + یہہ شہر تمہاری دیگ نہ ہوگا نہ تم اِس میں کا گوشت ہوگے بلکہ میں بنی اسرائیل کی سرحد پر تم سے نیاؤ کرونگا۔ اور تم جانوگے کہ میں خداوند ہوں جسکی شریعتوں پر تم نہیں چلے اور جسکے احکام پر تم نے عمل نہیں کیا بلکہ اُن غیر قوموں کے احکام پر جو تمہارے آس پاس ہیں تم نے عمل کیا ہے + اور جب میں نبوت کرتا تھا تو یوں ہوا کہ فلطیاہ بن بنایاہ مر گیا + تب میں منہہ کے بھل گرا اور بلند آواز سے چلّا کے کہا کہ ہائے خداوند یہوواہ! کیا تو بنی اسرائیل کے بقیہ کو بالکل مٹا ڈالیگا؟

پھر خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُسنے کہا کہ ای آدمزاد تیرے بھائی ہاں تیرے بھائی تیرے قرابتی اور ساری اہل اسرائیل سب کے سب جو ہیں وے ہی ہیں جنکی بابت یروشلم کے باشندے کہتے ہیں کہ خداوند سے دور الگ رہو یہہ سرزمین ہم کو میراث میں دی گئی ہے + اسلئے تو کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے کہ ہر چند میں نے اُنہیں قوموں کے درمیان دور کر رکھا ہے اور اُنہیں ملکوں میں پراگندہ کیا لیکن میں اُنکے لئے تھوڑی دیر تک اُن ملکوں میں جہاں جہاں میں نے اُنہیں پراگندہ کیا ایک مقدس ہونگا + اسلئے تو کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے کہ میں تمہیں لوگوں میں سے جمع کرونگا اور ملکوں میں سے جنمیں تم پراگندہ ہوئے تمہیں سمیٹ لونگا اور اسرائیل کا ملک تمہیں دونگا + اور وے وہاں آوینگے اور اُسکی ساری نفرتی اور کریہ چیزیں اُس سے دور کر دینگے + اور میں اُنہیں ایک ہی دل دونگا اور نئی روح تمہارے اندر میں ڈالونگا اور سنگین دل اُنکے گوشت میں سے جدا کر دونگا اور اُنہیں ایک گوشتین دل عنایت کرونگا۔ تاکہ وے میرے حقوں پر چلیں اور میرے حکموں کو حفظ کریں اور اُنپر عمل کریں۔ اور وے میرے لوگ ہونگے اور میں اُنکا خدا ہونگا + رہے وے جنکا دل اپنی نفرتی اور کریہ چیزوں کی مرضی پر ان

کی پیروی میں ہی سو خداوند کہتا ہی کہ میں اُنکی روش کو اُنکے سر پڑ ڈالونگا + تب کروبیوں نے اپنے اپنے پنکھ بلند کئے
اور پہیے اُنکے ساتھ ساتھ چلے اور اسرائیل کے خدا کا جلال اُنکے اوپر جلوہ گر تھا + اور خداوند کا جلال شہر کے بیچ
میں سے اُٹھ گیا اور شہر کی پورب طرف کے پہاڑ پر کھڑا ہوا + انجام کار روح نے مجھے اُٹھایا اور خدا کی روح نے رویا
میں مجھے پھر کسدیوں کے ملک میں اسیروں پاس پہنچا دیا + سو وہ رویا جو میں نے دیکھی مجھ سے اوپر اُٹھ گئی +
اور میں نے اسیروں سے خداوند کی ساری باتیں کہیں جو اُسنے مجھ پر ظاہر کی تھیں +

اور خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُس نے کہا کہ ای آدمزاد تو ایک سرکش گھرانے
کے درمیان رہتا ہی جن کی آنکھیں ہیں کہ دیکھیں پر وے نہیں دیکھتے اور اُنکے کان ہیں کہ سنیں
پر وے نہیں سنتے کیونکہ وے باغی خاندان ہیں + اسلئے ای آدمزاد سفر کا اسباب تیار کر اور دن کو اُنکے دیکھتے
ہی اپنے مکان سے روانہ ہو۔ تو اُنکی نظر کے سامھنے اپنے مکان سے دوسرے مکان کو جا۔ ممکن ہی کہ وے
سوچیں ہر چند وے باغی خاندان ہیں + اور تو دن میں اُنکی آنکھوں کے سامھنے اپنے اسباب کو باہر نکال جس
طرح نقل مکان کے لئے اسباب نکالتے ہیں اور شام کو اُنکی نظر کے آگے اُنکی مانند جو اسیر ہو کے نکل جاتے ہیں
نکل جا + اُنکی آنکھوں کے آگے دیوار کے وار پار سوراخ کر اور اُس راہ سے اسباب نکال + اُنہیں دکھا کے
تو اسے اپنے کاندھے پر اُٹھا اور شام کو جب دو وقت ملتے ہیں اُسے نکال لے جا۔ تو اپنے منھہ کو ڈھانپ تاکہ
تیری نظر زمین پر نہ پڑے کیونکہ میں نے تجھے اہل اسرائیل کے لئے ایک نشان بنا رکھا ہی + چنانچہ جیسا مجھے حکم ہوا
تھا ویسا میں نے کیا۔ میں نے دن کو اپنا اسباب اسیروں کے اسباب کی مانند نکالا۔ اور شام کو میں نے
اپنے ہاتھ سے دیوار سیندھی۔ میں نے گودھولی کے وقت اُسے نکالا اور اُنکی نظر کے آگے کاندھے پر اُٹھا لیا +
اور صبح کو خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُسنے کہا کہ ای آدمزاد کیا اہل اسرائیل نے جو باغی خاندان ہیں تجھ سے
نہیں کہا کہ تو کیا کرتا ہی + تو اُنسے کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں فرماتا ہی کہ یہہ الہامی پیغام یروسلم کے سردار کے لئے اور
سارے اہل اسرائیل کے لئے جو اُنکے درمیان ہیں کہہ کہ میں تمہارے لئے نشان ہوں جیسا میں نے کیا
ویسا اُنسے سلوک کیا جائیگا۔ وے جلاوطن ہونگے اور اسیری میں جائینگے + اور جو اُن میں سردار ہی سو
شام کو اندھیرے میں اُٹھکے اپنے کاندھے پر اُٹھائے ہوئے نکل جائیگا۔ وے دیوار کھودینگے کہ اُس راہ
سے نکال لے جاویں۔ وہ اپنا منھہ ڈھانپیگا تاکہ اپنی آنکھوں سے زمین کو نہ دیکھے + اور میں اپنا جال

اُسپر بچھاؤنگا کہ وہ میرے پھندے میں پھنس جائے۔ اور میں اُسے کسدیوں کے ملک میں بابل کے بیچ لاؤنگا
لیکن وہ اُسے نہ دیکھیگا اگرچہ وہاں مریگا + اور میں اُسکے آس پاس کے سارے حمایت کرنیوالوں کو اور
اُسکے سب غولوں کو ساری اطراف میں پراگندہ کرونگا اور میں تلوار کھینچ کے اُنکا پیچھا کرونگا + اور جب میں
اُنہیں قوموں میں پراگندہ کرونگا اور مملکتوں میں اُنہیں پھیلا دونگا تب وے جانینگے کہ میں خداوند
ہوں + لیکن میں اُنمیں سے بعضوں کو جو شمار میں تھوڑے ہونگے تلوار سے اور کال سے اور مری سے
بچا رکھونگا تاکہ وے قوموں کے درمیان جہاں کہیں آویں اپنے سارے نفرتی کاموں کو بیان کریں۔ اور
وے معلوم کرینگے کہ میں خداوند ہوں +

اور خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُسنے کہا کہ ای آدمزاد تو تھرتھرا کے اپنی روٹی کھا اور کانپ کانپکے
اور سوچ سوچکے اپنا پانی پی لے + اور اِس ملک کے لوگوں سے کہہ کہ خداوند یہوواہ یروشلم اور اسرائیل
کی ولایت کے باشندوں کے حق میں یوں کہتا ہی کہ وے فکرمندی سے اپنی روٹی کھائینگے اور حیرانی سے اپنا پانی
پئینگے تاکہ اُسکے باشندوں کی ستمگری کے باعث اُسکی سرزمین اُن سب چیزوں سے جنسے وہ بھری ہی خالی
ہو جاوے۔ اور وہ بستیاں جو آباد ہیں اُجاڑ ہو جائینگی اور سرزمین ویران ہووینگی تاکہ تم جانو کہ خداوند میں ہوں +

اور خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُسنے کہا کہ ای آدمزاد وہ کیا کہاوت ہی کہ تم اسرائیل کی سرزمین کی بابت
کہتے ہو کہ عرصے میں دن بہت ہوتے ہیں اور ساری رویا بے انجام ہوتی ہی + اِسلئے اُنہیں کہہ کہ خداوند یہوواہ
یوں فرماتا ہی کہ میں ایسا کرونگا کہ یہہ کہاوت موقوف ہو جاوے اور وے اسرائیل میں اُسے پھر کہاوت کے
طور پر نہ بولینگے۔ بلکہ تو اُنہیں کہہ کہ دن نزدیک آیا اور ساری رویا کا انجام ہوتا ہی + کیونکہ آگے کو اہل اسرائیل
کے درمیان رویاے باطل اور خوشامد کی غیب دانی نہ ہوگی + کیونکہ میں خداوند ہوں میں ہی بولتا ہوں۔ جو بات
میں کہونگا سو ہو جائیگی۔ اُسکے ہونے میں دیری نہ لگیگی۔ بلکہ خداوند یہوواہ کہتا کہ ای باغی خاندان میں تمہارے
دنوں میں کلام کہونگا اور اُسے پورا کرونگا +

اور خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُسنے کہا کہ ای آدمزاد دیکھ اہل اسرائیل کہتے ہیں کہ جو رویا میں اُسنے
دیکھا ہی سو بہت مدت میں ظاہر ہوگا اور وہ اُن زمانوں کی خبر دیتا جو بہت دور ہیں۔ اِسلئے تُو اُنہیں کہہ کہ
خداوند یہوواہ یوں کہتا ہی کہ آگے کو میرے سخنوں میں سے کوئی سخن مدت پیچھے ظاہر نہ ہوگا بلکہ خداوند یہوواہ

کہتا ہے وہ سخن جو میں کہتا ہوں پورا ہو جائیگا ✦

اور خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُسنے کہا کہ اے آدمزاد اسرائیل کے نبیوں سے جو نبوت کرتے ہیں اُنکا مخالف ہو کے نبوت کر اور اُنسے جو اپنے اپنے دل سے نبوت کرتے ہیں اُنسے کہہ کہ خداوند کا کلام سنو ✦ خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے کہ بیہودہ نبیوں پر واویلا ہے جو اپنی ہی روح کی پیروی کرتے ہیں اور اُنہوں نے کچھہ نہیں دیکھا ✦ اے اسرائیل تیرے نبی اُن لومڑیوں کی مانند ہیں جو اُجاڑ مکانوں میں رہتیں ✦ تم رخنوں کے اوپر نہ گئے اور نہ اسرائیل کے گھر کے لئے احاطہ باندھا ہے تاکہ وے خداوند کے دن جنگ گاہ میں کھڑے ہو ویں ✦ وے دھوکا اور جھوٹھا شگون دیکھکے کہتے ہیں کہ خداوند کہتا ہے اگرچہ خداوند نے اُنہیں نہیں بھیجا ہے۔ اور اوروں میں امید پیدا کرتے کہ سخن پورا ہو جائیگا ✦ کیا تم نے باطل رویا نہیں دیکھی کیا تم نے جھوٹھی غیب دانی نہیں کی اور بولتے ہو کہ خداوند نے کہا ہے اگرچہ میں نے نہیں کہا ؟

اسلئے خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے کہ تم نے جھوٹھ کہا ہے اور دھوکھا دیکھا اسلئے دیکھو خداوند یہوواہ کہتا ہے کہ میں تمہارا مخالف ہوں ✦ اور میرا ہاتھ اُن نبیوں پر جو دھوکھا دیکھتے ہیں اور جھوٹھی غیب دانی کرتے ہیں چلیگا۔ وے میرے لوگوں کے مجمع میں شامل نہ ہونگے نہ وے اسرائیل کے خاندان کے دفتر میں لکھے جائینگے اور نہ وے اسرائیل کے ملک میں داخل ہونگے۔ سو تم جانوگے کہ میں خداوند یہوواہ ہوں ✦ اس سبب ہاں اس سبب سے کہ اُنہوں نے میرے لوگوں کو یہہ کہکے ورغلایا ہے کہ سلامتی ہے اور سلامتی نہ تھی اور ایک نے دیوار اُٹھائی اور دیکھو دوسروں نے اُسپر کچی کہگل کی ✦ تو اُنسے جو اُسپر کچا ریختہ کرتے ہیں کہہ کہ وہ گریگی۔ کہ برسات کی جھڑی لگیگی اور تم اے بڑے بڑے اولو پڑوگے اور شدت کی ایک آندھی اُسے توڑیگی ✦ اور دیکھہ وہ دیوار گریگی ✦ کیا لوگ تم سے نہ پوچھینگے کہ وہ کہگل کہاں ہے جو تم نے اُسپر کی تھی ؟ اسلئے خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے کہ میں اپنے غضب کے طوفان سے اُسے توڑ دونگا اور میرے قہر سے جھما جھم مینہہ برسیگا اور میرے خشم کے پتھر پڑینگے تاکہ اُسے نابود کریں ✦ سو میں اُس دیوار کو جسپر تم نے کچی کہگل کی ہے توڑ ڈالونگا اور زمین پر گراؤنگا یہاں تک کہ اُسکی نیو ظاہر ہو جائیگی۔ ہاں وہ گریگی اور تم اُسکے بیچ میں ہلاک ہوؤگے اور جانوگے کہ میں خداوند ہوں ✦ میں اپنا قہر اس دیوار پر اور اُنپر جنہوں نے اُسپر کچی کہگل کی ہے نازل کرونگا اور تب میں تم سے کہونگا کہ دیوار نہ رہی اور نہ وے جنہوں نے کہگل کی۔ یعنے اسرائیل کے نبی جو یروسلم کے لئے نبوت

کرتے ہیں اور اُسکی سلامتی کی رویا دیکھتے ہیں اور سلامتی تو ہی نہیں خداوند یہوواہ کہتا ہی
اور اے آدمزاد تو اپنی قوم کی بیٹیوں کی طرف جو اپنے اپنے دل سے نبوت کرتی ہیں مخالف کی طرح
متوجّہ ہو اور اُنکے برخلاف نبوت کر اور تو کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں کہتا ہی کہ افسوس تم پر جو سب کی کہنیوں کے
نیچے کی گدی سیتی ہو اور ہر ایک قد کے موافق سر کے لئے تکیہ بناتی ہو کہ جانوں کو شکار کرو کیا تم میرے
لوگوں کی جانوں کی گھات میں شوق سے رہوگی اور اپنی جانوں کو بچاؤگی؟ کیا تم مٹھی بھر جو کے لئے
اور روٹی کے ٹکڑوں کے لئے مجھے میرے لوگوں میں ناپاک کروگی کہ تم اُن جانوں کو مار ڈالو جو مرنے کے
لائق نہیں اور اُن جانوں کو جیتا چھوڑ دو جو جینے کے لائق نہیں ہیں کہ تم میرے لوگوں سے جو جھوٹھ
سنتے ہیں جھوٹھ بولتی ہو + اسلئے خداوند یہوواہ یوں کہتا ہی کہ دیکھو میں تمہارے تکیوں کا جنہیں لیکے
تم اُن جانوں کی گھات میں شوق سے رہتی ہو کہ اُنہیں اُڑا دو دشمن ہوں اور میں اُنہیں تمہاری کہنیوں
کے نیچے سے پھاڑ ڈالونگا اور اُن جانوں کو کہ جنکی گھات میں تم شوق سے رہتی ہو تاکہ اُن جانوں کو اُڑا دو
چھڑا دونگا + اور میں تمہاری گدیوں کو پھاڑونگا اور اپنے لوگوں کو تمہارے ہاتھ سے چھڑا دونگا اور پھر کبھی
تمہارا قابو نہ ہوگا کہ اُنہیں شکار کرو اور تم جانوگی کہ میں خداوند ہوں + اسلئے کہ تم نے جھوٹھ بول بولکے
صادق کے دل کو اُداس کیا جو میں نے غمگین نہیں کیا اور شریروں کے ہاتھوں کو زور بخشا ہی تاکہ وہ
اپنی جان بچانے کے لئے اپنی بُری راہ سے باز نہ آوے - اس سبب تم آگے بطالت نہ دیکھوگی اور پھر
جھوٹھی غیب دانی کرنے نہ پاؤگی - کیونکہ میں اپنے لوگوں کو تمہارے ہاتھ سے چھڑا دونگا - اور تم جانوگی
کہ خداوند میں ہوں +
اور اسرائیل کے بزرگوں میں سے کئی شخص مجھ پاس آئے اور میرے سامھنے بیٹھے + تب خداوند
کا کلام مجھے پہنچا اور اُسنے کہا کہ اے آدمزاد ان مردوں نے اپنے بتوں کو اپنے دل میں نصب کیا ہی اور
اپنی بدکاری کے ٹھوکر کھلانیوالے ٹکڑ کو اپنے چہرے کے سامھنے رکھا ہی - کیا ایسے مجھ سے سوال
کریں ہ؟ اسلئے تو اُنسے باتیں کر اور اُنہیں کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں فرماتا ہی کہ اہل اسرائیل میں سے
ہر ایک جو اپنے بتوں کو اپنے دل میں نصب کرتا ہی اور اپنی بدکاری کے ٹھوکر کھلانیوالے ٹکڑ کو اپنے
سامھنے دھرتا ہی اور نبی پاس آتا ہی میں خداوند اُس آنیوالے کو اُسکے بتوں کی کثرت کے مطابق

اُسے جواب دونگا تاکہ میں اہل اسرائیل سے جیسے اُنکے دل ہیں ویسا سلوک کروں کیونکہ وے سب کے
سب اپنے بتوں کے سبب مجھہ سے پھر گئے ہیں + اسلئے تو اہل اسرائیل سے کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں فرماتا
ہے کہ توبہ کرو اور اپنے بتوں سے پھرو اور اپنی ساری مکروہات سے اپنا منہہ پھیرو + کیونکہ ہر ایک
اہل اسرائیل میں سے اور اُن بیگانوں میں سے جو بنی اسرائیل میں رہتے ہیں جو مجھہ سے جدا ہو جاتا
ہے اور اپنے دل میں اپنے بت کو نصب کرتا ہے اور اپنی بدکاری کے ٹھوکر کھلانیوالے ٹکڑے کو اپنے
آگے دھرتا ہے اور نبی پاس آتا ہے کہ اُسکی معرفت مجھہ سے سوال کرے اُسکو میں ہی خداوند آپ
جواب دونگا + اور میں اپنا منہہ اُس شخص کے برخلاف رکھونگا اور اُسے انگشت نما اور ضرب المثل
بناؤنگا اور میں اُسے اپنے لوگوں کے درمیان سے نابود کرونگا اور تم جانوگے کہ میں خداوند ہوں
اور وہ نبی جو ہے کہ دغا کھاکے کچھہ کہے تو مجھہ خداوند نے اُس نبی کو دغا دی ہے اور میں اپنا ہاتھہ
اُسپر چلاؤنگا اور اُسے اپنے اسرائیلی لوگوں میں سے نابود کر دونگا + اور وے اپنی بدکاری کی سزا
کی برداشت کرینگے جیسی پوچھنے والے کے گناہ کی سزا ہوتی ٹھیک نبی کے گناہ کی ایسی سزا ہوگی
تاکہ اہل اسرائیل پھر مجھہ سے بھٹک نہ جائیں اور وے اپنے تئیں اپنی ساری بدکاریوں سے پھر ناپاک
نہ کریں بلکہ خداوند یہوواہ کہتا ہے وے میرے لوگ ہوویں اور میں اُنکا خدا ہوؤں +

اور خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُسنے کہا کہ اے آدمزاد جب کہ کوئی سرزمین خطائے شدید کرکے
میری گنہگار ہوتی ہے اور میں اپنا ہاتھہ اُسپر چلاؤں اور اُسکی روٹی کی ٹیک توڑوں اور اُسپر کال بھیجوں اور
اُس میں کے آدمیوں کو اور حیوانوں کو ہلاک کروں - ہر چند یے تین شخص نوح اور دانی ایل اور ایوب
اُس میں موجود ہوتے تو خداوند یہوواہ کہتا ہے کہ وے اپنی صداقت سے فقط اپنی ہی جانوں کو بچاتے
اگر میں کسی سرزمین میں بُرے درندے بھیجوں کہ اُس میں پھر کے اُسے تباہ کریں اور وہ یہاں تک
ویران ہو جائے کہ درندوں کے سبب کوئی اُس سے گذر نہ کرے - تو خداوند یہوواہ کہتا ہے کہ مجھے اپنی
حیات کی قسم ہر چند یے تین شخص اُسکے درمیان ہوتے تو بیٹوں کو نہ بچاتے نہ بیٹیوں کو فقط وے ہی بچ جاتے
پر ملک بیچراغ ہوتا + یا اگر میں اُس ملک پر تلوار بھیجوں اور کہوں کہ اے تلوار ملک میں گذر کر اور میں اُس
کے انسان اور حیوان کو کاٹ ڈالوں - تو خداوند یہوواہ کہتا ہے کہ مجھے اپنی حیات کی قسم کہ ہر چند

یے تین شخص اُس میں ہوتے تو نہ بیٹوں کو چھڑا سکتے نہ بیٹیوں کو بلکہ وے اکیلے بچ جاتے + یا اگر میں اُس
ملک میں وبا بھیجوں اور خونریزی کرا کے اپنا غضب اُسپر نازل کروں کہ وہاں کے انسان اور حیوان
کو کاٹ ڈالوں - اور نوح اور دانی ایل اور ایوب اُسکے درمیان ہوتے تو خداوند یہوواہ کہتا ہی کہ مجھے اپنی
حیات کی قسم کہ وے نہ بیٹے نہ بیٹی کو چھڑاتے وے اپنی ہی صداقت سے اپنی جانوں کو چھڑاتے + پس
خداوند یہوواہ یوں کہتا ہی کہ کتنا زیادہ ہوگا جب کہ میں اپنی چار بری بلائیں یعنے تلوار اور کال اور برے
درندے اور وبا یروسلم پر بھیجوں کہ اُسکے انسان اور حیوان کو کاٹ ڈالوں ! تو بھی دیکھ کہ وہاں تھوڑے
بچ کے باقی رہینگے جو باہر نکالے جائینگے - اُن میں بیٹے ہونگے اور بیٹیاں - دیکھ وے نکلکے تم پاس
آوینگے اور تم اُنکی روش اور اُنکے کام دیکھوگے - اور اُسکی بابت جو میں نے یروسلم پر بھیجی اور اُن سب
آفتوں کی بابت جو میں اُسپر لایا ہوں تم خاطر جمع ہو جاؤگے + اور وے بھی جب تم اُنکی راہوں کو
اور اُنکے کاموں کو دیکھوگے تمہیں تسلّی کے باعث ہونگے اور تم جانوگے کہ جو میں نے اُس سرزمین سے
کیا سو بے سبب نہیں کیا خداوند یہوواہ کہتا ہی +

اور خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُسنے کہا کہ ای آدمزاد کیا تاک کی لکڑی اور درختوں کی لکڑی
سے کسی شاخ سے جو بن میں ہی کچھ بہتر ہی ؟ کیا اُسکی لکڑی کوئی لیتا ہی کہ اُس سے کوئی کام بنا دے ؟ یا
لوگ اُسکی کھونٹیاں بنا لیتے ہیں کہ برتن اُسپر لٹکاویں ؟ دیکھ وہ آگ میں ایندھن کے لیئے ڈالی جاتی
ہی - جب آگ اُسکے دونوں سروں کو کھا گئی اور اُسکے بیچ کو بھسم کر چکی کیا وہ کسی کام کی ہی ؟ دیکھ جب
وہ سابوت تھی کسی کام کے لائق نہ تھی - اور جب کہ آگ اُسپر لگی اور وہ جل گئی کیا اُس سے کوئی کام
بنیگا ؟ اسلیئے خداوند یہوواہ یوں کہتا ہی کہ جسطرح تاک کی لکڑی بن کے اور درختوں کی بہ نسبت ہی کہ جسے
میں نے آگ کے لیئے ایندھن ٹھہرایا اُسیطرح سے میں نے یروسلم کے باشندوں کو ٹھہرایا ہی + ہاں میں نے
اپنا منہہ اُنکے برخلاف ثابت کیا ہی - وے ایک آگ سے نکل بھاگینگے پر دوسری آگ اُنہیں بھسم کریگی -
اور جب میں اُنکے برخلاف اپنا منہہ ثابت کروں تو تم جانوگے کہ خداوند میں ہوں + اور میں اُس
سرزمین کو اجاڑ ڈالونگا اس لیئے کہ اُنہوں نے بڑی خطاکاری کی ہی خداوند یہوواہ فرماتا ہی +

پھر خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُسنے کہا کہ ای آدمزاد یروسلم کو اُسکے نفرتی کاموں سے آگاہ

کر اور کہہ کہ خداوند یہوواہ یروشلم سے یوں کہتا ہے کہ تیری ولادت اور تیری پیدائش کنعان کی
۳ سرزمین سے ہے۔ تیرا باپ اموری تھا اور تیری ماں حتّی + اور تیری پیدائش جو ہے سو جس دن کہ تو پیدا ہوئی
۴ تیری ناف کاٹی نہ گئی اور تو صفائی کے لئے پانی سے نہلائی نہ گئی اور تجھ پر نمک مطلق ملا نہ گیا اور تو کپڑوں
میں لپیٹی نہ گئی + کسی کی آنکھ نے تجھ پر رحم نہ کیا کہ تیرے لئے ایسا کچھ کرے اور تجھ پر مہربانی دکھلاوے
۵ بلکہ تو اپنے جنم دن میں باہر کھیت میں پھینکی گئی کہ تجھ سے نفرت رکھتے تھے + تب میں نے تیری طرف گذر
۶ کیا اور تجھے تیرے ہی لہو میں لوٹتی ہوئی دیکھا اور میں نے تجھے جب تو اپنے لہو میں تھی کہا کہ جیتی رہ ہاں
میں نے تجھے جب تو اپنے لہو ہی میں تھی کہا جیتی رہ + میں نے تجھے اُن کونپلوں کی مانند جو میدان میں
۷ ہیں ہزار ہا ہزار بڑھایا سو تو بڑھی اور بڑی ہوئی اور کمال و جمال تک پہنچی کہ تیری دونو چھاتیاں طرحدار
ہوئیں اور تیرے بال لمبے ہوئے ہرچند کہ آگے تو ننگی اور برہنہ تھی + پھر میں نے تیری طرف گذر کیا
۸ اور تجھ پر نظر کی اور کیا دیکھتا ہوں کہ تیرا وہ وقت تھا کہ جس میں عشق پیدا ہووے۔ تب میں نے اپنا
دامن تجھ پر پھیلایا اور تیری برہنگی ڈھانپی اور میں نے تجھ سے قسم کھا کے عہد باندھا خداوند یہوواہ
فرماتا ہے اور تو میری ہو گئی + پھر میں نے تجھے پانی سے غسل دیا اور تیرا لہو جو تجھے لگا ہوا تھا دھو ڈالا اور تجھ
۹ پر روغن ملا + اور میں نے تجھے بوٹیدار کپڑے اُڑھائے اور تخس کے چام کی جوتی پہنائی اور میں نے
۱۰ ستھری کتان سے تیری پگڑی باندھی اور تجھے ریشمی اوڑھنی سے ملبس کیا + میں نے تجھے زیور پہنا کے
۱۱ سنوارا اور تیرے ہاتھوں پر کڑے اور تیرے گلے پر طوق ڈالا + اور میں نے تیری ناک میں نتھہ اور
۱۲ تیرے کانوں میں بالیاں پہنائیں اور ایک سجیلا تاج تیرے سر پر رکھا + سو تو سونے چاندی سے آراستہ
۱۳ ہوئی اور تیری پوشاک کتانی اور ریشمی اور چکن دوزی کی تھی۔ اور تو مہین میدہ اور شہد اور
چکنائی کا کھانا کھایا کرتی تھی۔ اور تو کمال خوبصورت ہوئی اور تو اقبالمند تھی یہاں تک کہ تیری
بادشاہت ہو گئی + اور تیری خوبصورتی کا شہرہ قوموں کے درمیان ہوا۔ کیونکہ خداوند یہوواہ
۱۴ کہتا ہے کہ وہ میری اُس رونق سے جو میں نے تجھے بخشی کامل ہو گئی تھی +
لیکن تو اپنی خوبصورتی پر تکیہ کرتی تھی اور اپنے شہرے کے وسیلے سے زنا کرنے لگی اور
۱۵ ہر ایک سے جس کا تیری طرف گذر ہوا حرامکاریاں کر کے کھل کھیلی۔ ہاں اُسی سے کی + اور تو نے
۱۶

اپنی رضائیوں میں سے لے کے اپنے لئے اُونچے اُونچے مکان رنگ برنگ کے آراستہ کئے اور اُن
پر ایسی زنا کی جیسی نہ ہوئی نہ پھر ہوگی۔ اور تو نے اپنے سُنہرے زیور میرے سونے چاندی کے
جو میں نے تجھے بخشے تھے لے کے اپنے لئے مردوں کی صورتیں بنائیں اور اُنسے زنا کی + اور اپنی بوٹے
کاڑھی ہوئی پوشاکیں لے کے اُنہیں ڈھانپ دیا اور میرا روغن اور لبان اُنکے آگے دھرا + اور
میرا کھانا جو میں نے تجھے دیا یعنے مہین میدہ اور چکنائی اور شہد جو میں تجھے کھلاتا تھا تو نے اُنکی مزہ داری
کے لئے اُنکے آگے رکھا۔ خداوند یہوواہ کہتا ہے کہ یوں ہی ہوا + اور تو نے اپنے بیٹوں کو اور اپنی بیٹیوں
کو جنہیں تو میرے لئے جنی لیا اور تو نے اُنہیں اُنکے آگے قربانی کیا تاکہ وے اُنہیں چٹ کریں + کیا
تیری زناکاریاں چھوٹی بات تھیں کہ تو نے میرے بیٹوں کو بھی ذبح کیا اور اُنہیں حوالہ کیا کہ وے اُنکے
لئے آگ میں سے گذر کریں + اور اپنے سارے گھنونے کاموں اور زناکاریوں کے کرتے ہی تو نے
اپنی لڑکائی کے دنوں کو جب کہ تو ننگی اور برہنہ تھی اور اپنے لہو میں لوٹتی پوٹتی تھی کبھی یاد نہ کیا + اور
ایسا ہوا کہ اپنی اُس ساری بدکاری کے سوا (واویلا واویلا تجھ پر! خداوند یہوواہ کہتا۔) تو نے اپنے
لئے ایک کسبی خانہ بنایا اور ہر ایک بازار میں اونچا مکان تیار کیا + تو نے رستے کے ہر کونے پر اپنا اونچا مکان
تعمیر کیا اور اپنی خوبصورتی کو نفرت انگیز کیا اور ہر ایک رہ گذر کے لئے اپنے پانوں پسارے اور
حرامکاریاں فراوانی سے کیں + اور تو نے اہل مصر اپنے پڑوسیوں سے جو بڑے جسم والے ہیں زنا کی اور
چھنالا افراط سے کر کر کے مجھے غصہ دلایا + اور دیکھ میں نے اپنا ہاتھ تجھ پر چلایا ہے اور تیری معمولی روٹی
کو کم کر دیا اور تجھے تیری بدخواہ فلسطیوں کی بیٹیوں کے قابو میں جو تیری خراب روش سے شرمندہ
ہوتی تھیں کر دیا + تب تو نے اہل اسور سے حرامکاری کی اسلئے کہ تو سیر نہ ہوسکتی تھی۔ ہاں تو نے اُن
سے زنا کی پر اُنسے بھی آسودہ نہ ہوئی + اور تو نے ملک کنعان سے کسدیوں کے ملک تلک اپنی زناکاریاں
فراوان کیں پر اُس سے بھی سیر نہ ہوئی + خداوند یہوواہ کہتا ہے کہ تیرا دل کیسا بیتاب ہے کہ تو یہہ سب
کچھ کرتی ہے جو مغرور فاحشہ عورت کا کام ہے۔ کہ تو ہر ایک سڑک کے سرے پر اپنا کسبی خانہ بناتی ہے
اور ہر ایک بازار میں اپنا اونچا مکان تیار کرتی ہے۔ اور تو کسبی کی مانند نہیں کہ تو خرچی لینا حقیر
جانتی تھی۔ بلکہ بیاہی چھنال کی مانند ہے جو اپنے شوہر کے عوض غیر لوگوں کو قبول کرتی ہے + لوگ

ساری کسبیوں کو خرچی دیتے ہیں پر تو اپنے دگھڑوں کو ہدیے دیتی ہے اور اُنہیں خرچی بھی دیتی
۳۴ ہے تا کہ وے چاروں طرف سے تیرے پاس آویں اور تیرے ساتھ زناکریں + اور تو غیر عورتوں کی نسبت
خلاف طور پر زناکاری کرتی اسلئے کہ زناکاری کے لئے تیرے پیچھے کوئی آپ سے نہیں جاتا بلکہ تو خرچی
دیتی ہے اور آپ خرچی نہیں لیتی - اسطرح تو اُنسے خلاف چلتی ہے +

۳۵ سو تو اے زانیہ خداوند کی بات سُن - خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے اسلئے کہ تیرے پیسے اُڑائے
۳۶ گئے اور تیری برہنگی ظاہر کی گئی تیری زناکاری کے باعث جو تو نے اپنے یاروں سے اور اپنے سارے
۳۷ نفرتی بتوں سے کی ہے اور تیرے لڑکوں کے خون کے سبب جو تو نے اُنہیں گذرانا - اسلئے دیکھ میں
تیرے سارے یاروں کو جنہیں تو اچھی لگی اور سبھوں کو جنہیں تو چاہتی تھی اُن سب سمیت جن کا تو کینہ
رکھتی ہے جمع کرونگا - میں اُنہیں چاروں طرف سے تیری مخالفت پر فراہم کرونگا اور اُنکے آگے
۳۸ تیری ننگائی کو اُگھاڑونگا اور وے تیری ساری برہنگی دیکھیں گے + اور میں تیرا انصاف ایسا کرونگا
جیسا زناکار جوروؤں اور خونریزوں کا انصاف کرتے ہیں اور میں غضب اور غیرت میں تجھ سے خون کا سا
۳۹ بدلہ لونگا + اور میں تجھے اُنکے ہاتھ میں کر دونگا اور وے تیرے کسبی خانہ کو ڈھائینگے اور تیرے اونچے
مکانوں کو توڑ دینگے اور تیرے کپڑے اُتارینگے اور تیرے خوشنما زیورات چھین لینگے اور تجھے عریان اور
۴۰ ننگی کرکے چھوڑ دینگے + اور وے تجھ پر ایک غول چڑھا لاوینگے اور تجھے سنگسار کرینگے اور اپنی تلواروں
۴۱ سے تجھے ٹکڑے ٹکڑے کر ڈالینگے + اور وے تیرے گھر جلا دینگے اور بہت سی عورتوں کی نظر کے آگے
۴۲ تجھے سزا دینگے - سو میں ایسا کرونگا کہ تجھ میں چھنالا کرنے کی بات نہ رہیگی اور تو پھر خرچی نہ دیگی + سو
میں اپنا قہر جو تیرے سبب سے بھڑکا تھا بجھا دونگا اور میری بدگمانی جو تجھ سے ہے جاتی رہیگی اور
۴۳ میں بے وسواس ہو جاؤنگا اور پھر غصے نہ ہوؤنگا + اسلئے کہ تو نے اپنی لڑکائی کے دنوں کو یاد نہ کیا
اور یہہ سب کچھ کرکے مجھ کو دق کیا اسلئے خداوند یہوواہ کہتا ہے کہ دیکھ میں تیری بدراہی کا نتیجہ تیرے
سر پر ڈالونگا - کہ تو آگے کو اپنے سارے گھنونے کاموں پر ایسی بدذاتی کر نہ سکیگی +

۴۴ دیکھ ہر ایک شخص جو کہاوت کہا کرتا ہے تیری بابت یہہ مثل کہیگا کہ جیسی ما ویسی بیٹی + تو بیٹی اپنی اُس
۴۵ ما کی ہے جو اپنے شوہر اور اپنی اولاد سے گھن کھاتی تھی - تو سگی بہن اپنی اُن بہنوں کی ہے جو اپنے خصموں

اور اپنے لڑکوں سے نفرت رکھتی تھیں۔ تمہاری ماں حتّی اور تمہارا باپ اموری تھا + اور تیری بڑی
بہن سمرون ہی جو تیرے بائیں ہاتھ کو رہتی ہی وہ اور اُسکی بیٹیاں اور تیری چھوٹی بہن جو تیرے
دہنے ہاتھ کو رہتی ہی سو سدوم اور اُسکی بیٹیاں ہیں + لیکن تو فقط اُنکی راہ پر چلی سو نہیں۔ اور صرف
اُنکے گھنونے کاموں کے مطابق کیا سو نہیں۔ کہ یہہ تو فقط چھوٹی بات تھی۔ بلکہ تو اپنی ساری
روشوں کی بابت اُنسے زیادہ بگڑ گئی + خداوند یہوواہ کہتا ہی کہ مجھے اپنی حیات کی قسم کہ تیری بہن
سدوم نے ایسا نہیں کیا نہ اُسنے نہ اُسکی بیٹیوں نے جیسا تو نے کیا تو نے اور تیری بیٹیوں نے +
دیکھ تیری بہن سدوم کی خباثت یہہ تھی۔ غرور اور روٹی کی سیری اور بہت سی کاہلی اُس میں
اور اُسکی بیٹیوں میں تھی۔ پر وہ غریب اور محتاج کے ہاتھ کو نہ سنبھالتی تھی۔ اور وے مگرور تھیں
اور اُنہوں نے میرے حضور گھنونے کام کئے۔ اسلئے جب میں نے دیکھا اُنہیں اُٹھا ڈالا + اور
سمرون نے تیرے آدھے گناہ بھی نہیں کئے کہ تو نے اُسکی بہ نسبت مکروہ کام کثرت سے کئے اور تیری
بہنیں تیری بہ نسبت بیگناہ ہیں اسقدر نفرتی کام تجھ سے ہوئے + پس تو آپ جو اپنی بہنوں کو مجرم
ٹھہراتی ہی اُن گناہوں کے سبب سے جو تو نے کئے جو اُنکے گناہوں کی بہ نسبت زیادہ نفرت انگیز ہیں ملامت
اُٹھا۔ وے تجھ سے زیادہ صادق معلوم ہوتی ہیں۔ پس تو بھی رسوا ہو اور شرم کھا کہ تو نے اپنی
بہنوں کو بے گناہ ٹھہرایا ہی + اور میں اُنکی اسیری کو مبدل کرونگا یعنے سدوم اور اُسکی بیٹیوں کی
اسیری کو اور سمرون اور اُسکی بیٹیوں کی اسیری کو اور میں تیرے اسیروں کی اسیری کو اُنکے درمیان
پھیر دونگا تاکہ تو اپنی رسوائی سہے اور اپنے سارے کام سے پشیمان ہووے جسوقت کہ تو اُنکو تسلّی
دیتی ہو + اور تیری بہن سدوم اور اُسکی بیٹیاں پھر بحال ہوجاوینگی اور سمرون اور اُسکی بیٹیاں پھر
بحال ہوجاوینگی اور تو اور تیری بیٹیاں پھر بحال ہوجائینگی + تو اپنے گھمنڈ کے دنوں میں اپنی بہن سدوم
کا نام زبان پر بھی نہیں لیتی تھی اُس سے پیشتر کہ تیری بدکاری فاش ہوئی۔ چنانچہ یہہ اُسوقت بھی
جب کہ ارام کی بیٹیوں نے اور اُن سبھوں نے جو اُنکے آس پاس تھیں تجھے ملامت کی اور فلسطیوں کی
بیٹیوں نے چاروں طرف سے تیری تحقیر کی + خداوند کہتا ہی کہ تو اب اپنی بدذاتی اور گھنونے
کاموں کا پھل کھاتی ہی + کہ خداوند یہوواہ کہتا ہی کہ میں تجھ سے جیسا تو نے کیا ویسا سلوک

کروں گا کہ تو نے قسم کو حقیر جانا اور عہد شکنی کی + تس پر بھی میں اپنے اُس عہد کو جو میں نے تیری
جوانی کے دنوں میں تیرے ساتھ باندھا یاد کروں گا اور ہمیشہ کا عہد تیرے ساتھ قائم کروں گا اور
جب تو اپنی بڑی بہنوں کو اُنکے سوا جو تجھ سے چھوٹی تھیں قبول کریگی تب تو اپنی راہوں کو یاد
کرکے پشیمان ہوگی۔ اور میں اُنہیں تجھے دونگا کہ تیری بیٹیاں ہوویں لیکن یہہ تیرے عہد کے
سبب سے نہیں + اور میں اپنا عہد تیرے ساتھ قائم کرونگا اور تو جانیگی کہ خداوند میں ہوں
تاکہ تو یاد کرے اور پشیمان ہووے اور شرم کے مارے اپنا منہہ پھر کبھی نہ کھولے جبکہ میں
سب کچھ جو تو نے کیا ہی معاف کرتا ہوں خداوند یہوواہ کہتا ہی +

۱۷ باب

اور خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُسنے کہا کہ ای آدمزاد ایک پہیلی نکال اور اہل اسرائیل سے
ایک تمثیل کہہ اور بول کہ خداوند یہوواہ یوں کہتا ہی کہ ایک بڑا عقاب جو بڑے بازو اور لمبے پنکھ رکھتا
تھا اپنے زنگار رنگ بال و پر میں چھپا ہوا لبنان میں آیا اور اُسنے دیودار کی پھنگی توڑ لی وہ سب سے اونچی
ڈالی توڑ کے تجارت کے ملک میں لیگیا اور سوداگروں کے شہر میں اُسے لگایا + اور وہ اُس سرزمین
میں سے بیج لیگیا اور اُسے قابل زراعت کھیت میں بویا اُسنے اُسے بہت پانی کے کنارے پر جسطرح
بید کا درخت لگاتے ہیں بویا + اور وہ اُگا اور انگور کا ایک پست قد درخت ہوا جو ادھر اُدھر پھیلا
تھا اور اُسکی ڈالیاں اُسکی طرف جھکی تھیں اور اُسکی جڑیں اُسکے نیچے تھیں۔ چنانچہ وہ انگور کا ایک درخت
ہوا اُسکی شاخیں نکلیں اور اُسکی خوبصورت پھنگیاں بڑھیں + اور ایک اور بڑا عقاب تھا جس کے
بڑے بڑے پنکھ اور بہت سے پر و بال تھے + اور دیکھو کہ اُس تاک نے اپنی جڑیں اُس کی طرف
جھکائیں اور اُسکی طرف اپنے نخلستان کی کیاریوں میں سے اپنی ڈالیاں بڑھائیں تاکہ وہ اُسے سینچے
وہ بہت پانیوں کے کنارے پر جید کھیت میں لگائی گئی تھی کہ اُسکی ڈالیاں نکلیں اور اُس میں میوہ لگیں
اور وہ نفیس انگور کا درخت ہووے + سو تو کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں کہتا ہی کیا وہ لہلہا دیگا؟
کیا وہ اُسکی جڑ نہ اکھاڑیگا اور اُسکا پھل نہ توڑ ڈالیگا کہ وہ خشک ہو جاوے اور اُس کے
سارے پتے اُس کے عین بہار میں مرجھائیں؟ باوجودیکہ وہ زور شور سے نہیں اور نہ بہت
لوگ لے کے اُسے جڑ سے اکھاڑے + دیکھو وہ لگایا تو گیا پر کیا بڑھیگا؟ کیا وہ جب

پوربی ہوا اُس پر لگے گی سوکھ نہ جائے گا؟ وہ اپنی کیاری میں جہاں لگا تھا بالکل پژمردہ ہوگا +

۱۱ اور خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُسنے کہا کہ تو اُس باغی خاندان سے کہہ کیا تم اِن

۱۲ باتوں کے معنے نہیں جانتے؟ پھر کہہ دیکھو کہ بابل کا بادشاہ یروشلم پر چڑھ آیا اور اُس کے بادشاہ کو اور اُس کے سرداروں کو پکڑ کے انہیں بابل میں اپنے یہاں لے گیا + اور اُس نے

۱۳ بادشاہی نسل میں سے ایک کو لیا اور اُسکے ساتھ عہد باندھا اور اُس سے قسم لی۔ اور ملک کے

۱۴ پہلوانوں کو بھی لے گیا تاکہ وہ حقیر مملکت ہووے ایسی کہ وہ پھر پنپ نہ سکے مگر یہہ کہ وہ اُسکے

۱۵ عہد کو حفظ کرے اور اُس پر قائم رہے + لیکن اُس نے ایلچیوں کو مصر میں بھیج کر کہ اُسے گھوڑے اور بہت لوگ دیویں اُس سے سرکشی کی + کیا وہ کامیاب ہوگا؟ کیا وہ شخص بچ جائیگا جو ایسا کچھ

۱۶ کرتا ہے؟ اُس نے عہد شکنی کی اور کیا ایسا بچ نکلے گا؟ خداوند یہوواہ کہتا ہے کہ مجھے اپنی حیات کی قسم کہ اُسی مکان میں جو اُس بادشاہ کا مسکن ہے جس نے اُسے بادشاہ کیا اور جس کی قسم کو اُس نے حقیر جانا اور جس کا عہد اُس نے توڑا وہ بابل میں اُس کے یہاں مر جائیگا + اور فرعون

۱۷ اپنے بڑے لشکر اور بہت لوگوں کے ساتھ لڑائی میں اُس کی شراکت نہ کرے گا جس وقت

۱۸ کہ دمدمہ باندھتے ہوویں اور برج بناتے ہوں کہ بہت جانوں کو ہلاک کریں + حالانکہ اُس نے قسم کو حقیر جانا اور اُس عہد کو توڑا ہر چند کہ دیکھ اُس نے تو اپنا ہاتھ دیا تھا اُس نے

۱۹ یہہ سب کچھ کیا سو وہ نہ بچے گا + اس لئے خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے کہ مجھے اپنی حیات کی قسم کہ وہ میری ہی قسم ہے جو اُس نے حقیر جانی اور وہ میرا ہی عہد ہے جو اُس نے توڑا

۲۰ اُسی کا بدلہ میں اُسی کے سر پہ ڈال دوں گا + اور میں اپنا جال اُس پر پھیلاؤں گا اور وہ میرے پھندے میں پکڑا جائے گا اور میں اُسے بابل کو لے آؤں گا اور میرا گناہ جو اُس

۲۱ نے کیا ہے اُس گناہ کی بابت میں وہاں اُس سے جھگڑونگا + اور اُسکے سارے بھگوڑے اُس کی ساری گروہوں سمیت تلوار سے مارے پڑینگے اور جو بچے رہینگے سو چاروں طرف پراگندہ ہو جائینگے اور تم جانوگے کہ مجھ خداوند نے یہہ کہا ہے +

۲۲ خداوند یہوواہ کہتا ہے کہ میں بلند دیودار کی سب سے اونچی ڈالی کی پھنگی لونگا اور اُسے لگاؤنگا۔ پھر اسکی نرم
شاخوں میں سے ایک پھنگی توڑ ڈالونگا اور اُسے ایک اُونچے اور بلند پہاڑ پر لگاؤنگا + ۲۳ اسرائیل کے اُونچے پہاڑ پر میں اُسے
لگاؤنگا سو وُہ شاخیں نکالیگی اور اُس میں میوہ لگینگے اور وُہ ایک عالی شان دیودار ہوگا اور ساری چڑیں اور
سب پرندے اُس کے تلے بسیں گے وے اُسکی ڈالیوں کے سایہ میں بسیرا کرینگے + ۲۴ اور میدان کے سارے
درخت جانینگے کہ مجھہ خداوند نے بڑے درخت کو پست کیا اور چھوٹے درخت کو بلند کیا۔ ہرے درخت کو سکھا
دیا اور سوکھے درخت کو ہرا کیا۔ مجھہ خداوند نے کہا اور اُسے انجام دُونگا +

۱۸ باب ۱ اور خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُس نے کہا کہ ۲ تم اسرائیل کے مُلک کے حق میں کیوں یہہ کہاوت کہتے
ہو کہ باپ دادوں نے کھٹے انگور کھائے اور بیٹوں کے دانت کُند ہوگئے + ۳ خداوند یہوواہ کہتا ہے کہ مجھے اپنی
حیات کی قسم کہ تم پھر اسرائیل میں یہہ مثل نہ کہوگے + ۴ دیکھہ ساری جانیں میری ہیں۔ دیکھہ جس طرح باپ کی جان
اُس ہی طرح بیٹے کی جان دونوں میری ہیں۔ وُہ جان جو گناہ کرتی ہے سو ہی مریگی + ۵ وُہ انسان جو صادق ہے
اور اُس کے کام عدالت اور انصاف کے مطابق ہوں ۶ جس نے پہاڑوں پر چڑھہ کے نہیں کھایا اور اہل اسرائیل
کے بُتوں پر اپنی آنکھیں اُٹھا کے نگاہ نہیں کی اور اپنے ہمسائے کی جورو کو ناپاک نہیں کیا اور حائض رنڈی
کے پاس نہیں گیا ۷ اور کسی پر ستم نہیں کیا اور قرضدار کا گرو پھیر دیا اور ظلم سے کچھہ چھین نہیں لیا ہے بھوکھوں
کو اپنی روٹی کھلائی ہے اور ننگے کو کپڑا پہنایا ہے ۸ سود پر نہیں دیا لیا اور بدی سے اپنا ہاتھہ کھینچا ہے اور آدمی
آدمی کے درمیان سچا انصاف کیا ہے ۹ میری راہوں پر چلا اور میرے حکموں کو حفظ کیا کہ سچائی پر عمل کرے
وُہ صادق ہے خداوند یہوواہ کہتا ہے وُہ بے شبہہ جیئیگا + ۱۰ پر اگر اُس سے ایک بیٹا پیدا ہووے جو راہ مارے
یا خونریزی کرے اور اُن گناہوں میں سے کوئی ایک گناہ کرے ۱۱ اور اُن سارے نیک کاموں کو نہ کرے
بلکہ پہاڑوں پر چڑھہ کے کھائے اور اپنے پڑوسی کی جورو کو ناپاک کرے ۱۲ غریب اور محتاج پر ستم کرے
ظلم کر کے چھین لیوے گرو پھیر نہ دیوے اور بتوں پر اپنی آنکھیں اُٹھا کے نظر کرے اور گھنونے کام
کرے ۱۳ سود پر دیوے اور سود کھاوے۔ تو کیا وُہ جیئیگا؟ وُہ نہ جیئیگا۔ اُس نے یے سارے نفرتی کام
کئے۔ وُہ یقیناً مر جائیگا۔ اُسکا لہو اُسی پر ہوگا + ۱۴ پھر اگر اُس سے ایک بیٹا پیدا ہووے جو اُن سارے گناہوں
کو جو اُسکا باپ کرتا ہے دیکھے اور خوف کھا کے اُس کے سے کام نہ کرے ۱۵ اور پہاڑوں پر چڑھہ کے نہ کھاوے

اور اہل اسرائیل کی مُورتوں کی طرف اپنی آنکھیں نہ اُٹھاوے اور اپنے پڑوسی کی جورو کو ناپاک نہ کرے
اور کسی پر ستم نہ کرے گرو روک نہ رکھے اور ظلم کرکے کچھ چھین نہ لیوے بھُوکھے کو اپنی روٹی
کھلاوے اور ننگے کو کپڑے پہناوے ۔ غریب سے دست بردار ہووے اور بیاج نہ لیوے نہ
سُود خور ہووے پر میرے حکموں پر عمل کرے اور میری راہوں پر چلے ۔ وہ اپنے باپ کے گناہوں
کے لئے نہ مریگا ۔ وہ یقیناً جیتا رہیگا ۔ اُسکا باپ جو ہی ازبسکہ اُسنے بے رحمی سے ستم کیا اور اپنے بھائی
کو ظلم سے لوٹا اور اپنے لوگوں کے درمیان ایسا کام کیا جو اچھا نہیں ۔ دیکھ وہ اپنی ہی بدکاری میں
مرجائیگا + پر تم کہتے ہو کہ کیوں ؟ کیا بیٹا باپ کے گناہ کا بوجھ نہیں اُٹھاتا ہی ؟ سو جب کہ بیٹے نے
وہ جو شرع میں درست اور رواہی کیا اور اُسنے میرے حکموں کو حفظ کیا اور اُن پر عمل کیا سو وہ یقیناً
جیئیگا + وہ جان جو گناہ کرتی ہی سوہی مریگی + بیٹا باپ کی بدکاری کا بوجھ نہیں اُٹھاویگا اور نہ باپ
بیٹے کی بدکاری کا بوجھ اُٹھاویگا ۔ صادق کی صداقت اُسی پر ہوگی اور شریر کی شرارت اُسی پر پڑیگی +
لیکن اگر شریر اپنی ساری خطاؤں سے جو اُس نے کی ہیں باز آوے اور میرے سارے حکموں کو حفظ کرے اور جو کچھ
شرع میں درست اور رواہی کرے تو وہ یقیناً جیئیگا وہ نہ مریگا + اُسکے سارے گناہ جو اُس نے کئے اُس کے لئے
محسُوب نہ ہونگے ۔ اپنی راستبازی میں جو اُس نے کی وہ جیئیگا + خُداوند یہوواہ کہتا ہی کہ کیا مجھے اُس سے کچھ
شادمانی ہی کہ شریر مرجاوے اور اِس سے نہیں کہ وہ اپنی راہوں سے باز آوے اور جیوے ؟ پھر اگر صادق اپنی
صداقت سے باز آوے اور گناہ کرے اور اُن سارے گھنونے کاموں کے مطابق جو شریر کرتا ہی کرے
تو کیا وہ جیئیگا ؟ اُس کی ساری صداقت جو اُس نے کی یاد نہ ہوگی ۔ وہ اپنے گناہوں میں جو اُس نے کئے
اور اُس کی خطاؤں میں جو اُس نے کیں اُن ہی میں وہ مریگا + تس پر بھی تم کہتے ہو کہ خداوند کی روش
برابر نہیں + ای اہل اسرائیل سنو تو ۔ کیا میری روش برابر نہیں ؟ کیا تمہاری روش باہم مختلف نہیں ؟
جب صادق اپنی صداقت سے باز آوے اور بدکاری کرے اور اُس میں مرے تو وہ اپنی بدکاری کے
سبب جو اُس نے کی مرجائیگا اور اگر شریر اپنی شرارت سے جو کرتا ہی باز آوے اور وہ کام کرے جو درست
اور جائز ہی تو وہ اپنی جان جیتی رکھیگا + اِس لئے کہ اُس نے سوچا اور اپنے سارے گناہوں سے
جو کرتا تھا باز آیا ۔ سو وہ یقیناً جیئیگا وہ نہ مریگا + تو بھی اہل اسرائیل کہتے ہیں کہ خداوند کی روش

۳۰ برابر نہیں + ای اہل اسرائیل کیا میری روشیں برابر نہیں ؟ کیا تمہاری روشیں باہم مختلف نہیں ؟ پس
خداوند یہوواہ کہتا ہی کہ ای اہل اسرائیل میں ہر ایک کی روش کے مطابق تمہاری عدالت کرونگا + سو
۳۱ توبہ کرو اور اپنی ساری بدکاریوں سے باز آؤ تاکہ بدکاری تمہاری ہلاکت کا باعث نہ ہو + سارے
بُرے کام جنہیں کرکے تم گنہگار ہوئے آپ سے جُدا کرکے پھینک دو اور اپنے لئے ایک نیا دل اور
۳۲ نئی رُوح پیدا کرو۔ کاہے کو تم جو اہل اسرائیل ہو مروگے ؟ کہ خُداوند یہوواہ کہتا ہی کہ مجھے اُس کے مرنے
سے جو مرتا ہی شادمانی نہیں + اس لئے پھرو اور جیتے رہو +

۱۹ ا اب تو امرائیل کے سرداروں پر نوحہ کر اور کہہ کہ تیری ما کون ہی ؟ ایک سنگھنی ہی۔ وہ سنگھوں کے
۲ درمیان لیٹی تھی اور جوان سنگھوں کے بیچ میں اُس نے اپنے بچّوں کو پالا + اور اُس نے اپنے بچّوں
۳ میں سے ایک کو پوسا سو وہ جوان سنگھ ہوا اور شکار پکڑنے سیکھا اور آدمیوں کو نگلنے لگا + اور قوموں
۴ کے درمیان اُسکا چرچا ہوا تو وہ اُن کے گڑھے میں پکڑا گیا اور وے اُسے زنجیروں سے جکڑ کے زمین
۵ مصر میں لائے + اور جب سنگھنی نے دیکھا کہ وہ بات ملتوی رہی اور پھر کہ اُس کی اُمید جاتی رہی تب
۶ اُس نے اپنے بچّوں میں سے دوسرے کو لیا اور اُسے پالکے جوان سنگھ کیا + اور وہ سنگھوں کے
درمیان سیر کرتا پھرا اور جوان سنگھ ہوا اور شکار پکڑنے سیکھا اور آدمیوں کو کھا جانے لگا + اور
۷ اُس نے اُنکے محلوں کو برباد کیا اور اُنکے شہروں کو ویران کیا۔ اُس کے گرجنے کی آواز سے سرزمین
۸ اُجڑ گئی اور اُس کی آبادی نہ رہی + تب بہت سی قومیں صوبوں کی چاروں طرف سے اُسکی گھات
۹ میں بیٹھیں اور اُنہوں نے اُسپر اپنا جال پھیلایا۔ وہ اُنکے گڑھے میں پکڑا گیا + اور وے اُسے قید
کرکے اور زنجیروں سے جکڑ کے بابل کے بادشاہ کے پاس لے آئے۔ اُنہوں نے اُسے قلعہ میں
ڈالا تاکہ اُس کی آواز اسرائیل کے پہاڑوں پر پھر سُنی نہ جائے +

۱۰ تیری ما اُس تاک سے مشابہ تھی جو تیری مانند پانی کے پاس لگائی گئی۔ وہ بہت سے پانیوں
۱۱ کے باعث پھلدار ہوئی اور اُسکی بہت سی ڈالیاں ہوگئیں + اور اُسکی شاخیں ایسی موٹی ہوگئیں کہ
بادشاہوں کے عصا اُن سے بنائے جاویں اور گھنی شاخوں کے بیچ میں اُسکا قد بلند ہوا اور وہ
۱۲ اپنی گھنی شاخوں سمیت اُونچی دکھلائی دیتی تھی + لیکن وہ غضب سے اُکھاڑی گئی زمین پر پھینکی گئی

گئی اور پُوربی ہوانے اُس کے میوے خشک کر ڈالے۔ اور اُسکی مضبوط ڈالیاں توڑی گئیں اور سُوکھ
گئیں اور آگ سے بھسم ہوئیں + اور اب وہ بیابان کے بیچ ایک سُوکھی اور پیاسی زمین میں لگائی
گئی ہے + اور ایک چھڑی سے جو اُسکی ڈالیوں کی بنی تھی آگ نکل کے اُسکا پھل کھا گئی ہے۔ اور اُسکی
کوئی ایسی موٹی ڈالی نہ رہی کہ سلطنت کا عصا ہو۔ یہہ نوحہ ہے اور نوحہ کے لئے رہیگا +

اور ساتویں برس کے پانچویں مہینے کی دسویں تاریخ میں یُوں ہوا کہ اسرائیل کے کئی بزرگ
خداوند سے کچھہ پُوچھنے آئے اور میرے سامنے بیٹھے + تب خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُس نے کہا
کہ اَی آدمزاد اسرائیل کے بزرگوں سے بات کر اور اُنہیں کہہ کہ خداوند یُوں کہتا ہی کیا تم مجھہ سے پُوچھنے
آئے ہو؟ خداوند یہوواہ کہتا ہی کہ مجھے اپنی حیات کی قسم تم مجھہ سے کچھہ پُوچھنے نہ پاؤگے + کیا تو
اُنپر حجت ثابت کریگا اَی آدمزاد کیا تو اُنپر حجت ثابت کریگا؟ اُنکے باپ دادوں کے نفرتی کاموں سے
اُنہیں آگاہ کر + اور اُنہیں کہہ کہ خداوند یہوواہ یُوں کہتا ہی کہ جس دن میں نے اسرائیل کو برگزیدہ کیا
تب میں نے اہل یعقوب کی نسل پر ہاتھہ اُٹھا کے قسم کھائی اور مصر کی سرزمین میں اپنے تئیں اُنپر
ظاہر کیا میں نے اُنپر ہاتھہ اُٹھایا اور اُنہیں کہا میں خداوند تمہارا خدا ہوں۔ جس دن میں نے اُنپر اپنا
ہاتھہ اُٹھایا کہ اُنہیں مصر کی سرزمین سے اُس زمین میں لاؤں جو میں نے اُنکے لئے دیکھہ کے ٹھہرائی
تھی جہاں شہد اور دُودھ بہتے ہیں اور وہ سارے مُلکوں کی شوکت ہے + اور میں نے اُنہیں کہا کہ
تم میں سے ہر ایک شخص اُن نفرتی چیزوں کو جو اُسکے منظور نظر ہیں پھینک دیوے اور تم اپنے
تئیں مصر کے بُتوں سے ناپاک مت کرو۔ میں خداوند تمہارا خدا ہوں + لیکن وے مجھہ سے باغی ہوئے
اور نہ چاہا کہ میری سُنیں۔ اُن میں سے کسی نے اُن نفرتی چیزوں کو جو اُسکے منظور نظر تھیں ترک
نہ کیا اور مصر کے بتوں کو چھوڑ نہ دیا۔ تب میں نے کہا کہ میں اپنا قہر اُنپر اُنڈیلونگا اور اپنے سارے
غضب کو مصر کی زمین میں اُنپر نازل کرونگا + لیکن میں نے اپنے نام کے لئے یُوں کیا تا کہ میرا نام
اُن قوموں کی آنکھوں کے سامنے جنکے درمیان وے رہتے تھے اور جنکی نگاہوں میں میں اُنپر
ظاہر ہوا جس وقت اُنہیں مصر کی زمین سے نکال لایا ناپاک کیا نہ جاوے + سو میں نے اُنہیں مصر
کی سرزمین سے نکالا اور اُنہیں بیابان میں لایا + اور میں نے احکام اُنہیں دیئے اور اپنی عدالتیں

اُنہیں دکھلائیں جن پر آدمی اگر عمل کرے تو اُن ہی سے جیئیگا + اور میں نے اپنے سبت بھی اُنہیں دیئے کہ وے میرے اور اُنکے درمیان نشان ہوویں تاکہ وے جانیں کہ میں خداوند اُنکا مقدس کرنے والا ہوں + لیکن اسرائیل بیابان میں مجھ سے باغی ہوئے ۔ وے میرے احکام پر نہ چلتے اور میری عدالتوں سے جن پر اگر انسان عمل کرے تو اُن ہی سے جیئیگا نفرت رکھتے تھے اور وے میرے سبتوں کو نہایت ناپاک کرتے تھے تب میں نے کہا کہ میں بیابان میں اپنا قہر اُنپر نازل کرونگا کہ اُنہیں فنا کروں + لیکن میں نے اپنے نام کے لئے ایسا کیا تاکہ وہ اُن قوموں کے حضور جنکی آنکھوں کے سامنے میں اُنہیں باہر لایا ناپاک نہ کیا جاوے + اور میں نے بھی بیابان میں اُنپر اپنا ہاتھ اُٹھایا کہ میں اُنہیں اُس سرزمین میں نہ لاؤنگا جو میں نے اُنہیں دی جس میں دودھ اور شہد بہتے ہیں اور جو ساری سرزمینوں کی شوکت ہے ۔ کیونکہ وے میری عدالتوں سے نفرت رکھتے تھے اور میرے حکموں پر نہ چلتے تھے اور میرے سبتوں کو ناپاک کرتے تھے کہ اُنکا جی اُنکے بتوں کے پیچھے چلتا تھا + تِس پر بھی میری آنکھوں نے اُنکی رعایت کر کے اُنہیں ہلاک نہ کیا اور بیابان میں یک لخت تمام کر نہ ڈالا + اور میں نے بیابان میں اُنکے فرزندوں سے کہا کہ تم اپنے باپ دادوں کی راہوں پر مت چلو اور اُن کی رائوں کو مت مانو اور اُنکے بتوں سے آپ کو ناپاک مت کرو ۔ میں خداوند تمہارا خدا ہوں ۔ میری شریعتوں پر چلو اور میرے حکموں کو مانو اور اُنپر عمل کرو ۔ اور میرے سبتوں کو مقدس جانو کہ وے میرے اور تمہارے درمیان نشان ہوویں تاکہ تم جانو کہ میں خداوند تمہارا خدا ہوں + لیکن فرزندوں نے بھی مجھ سے بغاوت کی ۔ وے میرے احکام پر نہ چلتے تھے اور میری عدالتوں کو نہ مانتے تھے کہ اُنپر عمل کریں جن پر اگر انسان عمل کرے تو اُن سے جیئیگا اور وے میرے سبتوں کو ناپاک کرتے تھے ۔ تب میں نے کہا کہ میں اپنا قہر اُنپر اُنڈیلونگا اور بیابان میں اپنے سارے غضب کو اُن پر انجام دونگا + باوجود اُس کے میں نے اپنا ہاتھ کھینچا اور اپنے نام کے لئے اِس طرح سے کام کیا تاکہ وہ اُن قوموں کے حضور جنکی نظر کے آگے میں اُنہیں باہر لایا تھا ناپاک نہ کیا جاوے ۔ پھر میں نے بیابان میں اُنپر اپنا ہاتھ اُٹھایا کہ میں اُنہیں قوموں میں آوارہ کرونگا اور ملکوں میں اُنہیں پراگندہ کرونگا ۔ اِس لئے کہ وے میری عدالتوں پر عمل نہ کرتے تھے بلکہ میرے قانونوں سے نفرت رکھتے تھے اور میرے سبتوں کو ناپاک کرتے تھے اور اُنکی آنکھیں اُنکے باپ دادوں کے بتوں پر تھیں سو میں نے

تھا؟ اُترا اور نامختونوں کے ساتھہ پڑا رہ + وے اُنکے درمیان گرینگے جو تلوار سے مارے پڑے ہیں ۔ وُہ
تلوار کے حوالے کی گئی ہے ۔ اُسے اور اُسکی ساری گروہوں کو گھسیٹکے لے جا + وے جو زورآوروں کے
درمیان سب سے زورآور ہیں پاتال کے بیچ اُس سے اور اُن سے جو اُس کے کمکی ہیں مخاطب
ہونگے ۔ وے اُترینگے وے نامختون پڑے رہیں گے تلوار کے مقتول + اسور اور اُس کی ساری
گروہ وہاں ہیں ۔ اُس کی چاروں طرف اُنکی قبریں ہیں ۔ سب کے سب مقتول تلوار کے گرائے
ہوئے + جنکی قبریں گڑھے کے اندر اُس کے کناروں میں لگیں اور اُس کی ساری گروہ اُس کی قبر کے
گرداگرد ہے ۔ سب کے سب مقتول تلوار کے گرائے ہوئے جو زندوں کی زمین میں ہیبت کے باعث
تھے + ایلام اور اُس کی ساری گروہ جو اُس کی قبر کے گرداگرد ہیں وہاں ہیں ۔ سب کے سب مارے
گئے تلوار کے گرائے ہوئے ہیں وے زمین کی نیچی جگہوں میں نامختون اُتر گئے جو زندوں کی
زمین میں ہیبت کے باعث تھے لیکن اُنھوں نے اُنکے ساتھہ جو گڑھے میں گرتے ہیں خجالت
پائی + اُنھوں نے اُس کے لئے اور اُس کی ساری گروہ کے لئے مقتولوں کے درمیان ایک بستر
لگایا ہے ۔ اُس کی قبریں اُس کے گرداگرد ہیں ۔ سب کے سب نامختون تلوار کے مارے پڑے ۔
وے زندوں کی زمین میں ہیبت کے باعث تھے لیکن اُنھوں نے اُنکے ساتھہ جو گڑھے میں گرتے
ہیں رسوائی اُٹھائی ۔ وے مقتولوں کے درمیان دھرے گئے + مسک اور توبل اور اُس کی ساری گروہ
وہاں ہیں ۔ اُس کی قبریں اُس کے گرداگرد ہیں ۔ سب کے سب نامختون تلوار کے مقتول اگرچہ وے
زندوں کی زمین میں ہیبت کے باعث تھے + کیا وے اُن بہادروں کے ساتھہ جو نامختونوں میں
سے گر گئے جو اپنے جنگ کے ہتھیاروں سمیت پاتال میں اُتر گئے پڑے نہ رہیں گے؟ اُن کی
تلواریں اُنکے سروں تلے رکھی گئی تھیں اور اُن کے گناہ اُنکی ہڈیوں پر لدے ہیں کہ وے زندوں کی
زمین میں بہادروں کو بھی ہیبت کے باعث تھے + اور تو نامختونوں کے درمیان توڑا جائیگا اور تلوار
کے مقتولوں کے ساتھہ لیٹیگا + وہاں ادوم بھی ہے اُس کے بادشاہ اور اُس کے سارے امیر کہ باوجودیکہ
اُنکو قوت تھی تو بھی تلوار کے مقتولوں کے پاس دھرے ہیں + وے نامختونوں کے ساتھہ اور اُن کے
ساتھہ جو گڑھے میں گرتے ہیں پڑے رہتے + شمال کے مسح کئے ہوئے لوگ سب کے سب اور سارے

صیدانی جو مقتولوں کے ساتھ اُتر گئے وہاں ہیں + وے باوجود اپنے رعب کے اپنی زورآوری کی بابت
شرمندہ ہوئے وے تلوار کے مقتولوں کے ساتھ نامختون پڑے رہینگے اُنکے ساتھ جو گڑھے میں
اُترتے آپ اپنی رسوائی اُٹھاوینگے + فرعون اُنہیں دیکھیگا اور اُسے اپنی ساری گروہ کی بابت
تسلّی آویگی ہاں فرعون اور اُس کے سارے لشکر کی بابت جو تلوار سے مقتول ہیں خداوند یہوواہ
کہتا ہے + کیونکہ میں نے زندوں کی زمین میں اپنی ہیبت ڈالی + اور وہ تلوار کے مقتولوں کے
ساتھ نامختونوں کے درمیان دھرا جائیگا ہاں فرعون اور اُس کی ساری گروہ خداوند یہوواہ
فرماتا ہے +

اور خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُس نے کہا کہ ای آدم زاد تو اپنی قوم کے فرزندوں سے یہہ
کہکر بول کہ جس وقت میں کسی سرزمین پر تلوار چلاؤں اور اُس سرزمین کے لوگ اپنی سرحدوں کے
مردوں میں سے ایک کو لیں اور اُسے اپنا نگہبان ٹھہرادیں اور وہ جب تلوار کو اپنی سرزمین
پر آتے دیکھے ترہی پھونکے اور لوگوں کو ہوشیار کرے۔ تب جو کوئی ترہی کی آواز سُنے اور ہوشیار
نہ ہووے اور تلوار آوے اور اُسے مار ڈالے تو اُسکا خون اُسی کے سر پر ہوگا + اُس نے ترہی
کی آواز سُنی اور ہوشیار نہ ہوا۔ اُسکا خون اُسی پر ہوگا + پر وہ جو ہوشیار ہوتا تو اپنی جان بچاتا +
پر اگر نگہبان تلوار کو آتے دیکھے اور ترہی نہ پھونکے اور لوگ ہوشیار کیئے نہ جاویں اور تلوار آئے
اور اُن کے درمیان سے کسی کو لے جاوے وہ تو اپنی بدکاری میں مارا پڑا۔ لیکن میں نگہبان کے
ہاتھ سے اُس کے خون کی بازپرس کرونگا +

سو تو ای آدمزاد کہ میں نے تجھے اہل اسرائیل کا نگہبان مقرر کیا میرے منہہ کا کلام سُن رکھہ
اور میری طرف سے اُنہیں ہوشیار کر + جب میں شریر سے کہوں کہ ای شریر تو یقیناً مریگا اور اُسوقت
اگر تو شریر سے نہ کہے اور اُسے اُس کی بدراہی سے آگاہ نہ کرے وہ شریر تو اپنی بدکاری میں مریگا
پر میں تیرے ہاتھہ سے اُس کے خون کی بازپرس کرونگا + لیکن اگر تو اُس شریر کو چتاوے کہ وہ
اپنی بُری راہ سے باز آوے اگر اُس وقت وہ اپنی راہ سے باز نہ آوے تو وہ اپنی بدکاری میں
مریگا لیکن تو نے اپنی جان بچائی ہے +

اِس لئے اَی آدمزاد تو اہلِ اسرائیل سے کہہ کہ تم یہہ کہتے ہوئے بولتے ہو کہ فی الحقیقت ہماری
خطائیں اور ہمارے گناہ ہم پر ہیں اور اُن میں گھلتے رہتے تو ہم کیونکر جیتے رہتے ؟ تو اُن سے کہہ کہ
خداوند یہوواہ فرماتا ہی کہ مجھے اپنی حیات کی قسم ہی کہ شریر کے مرنے میں مجھے کچھہ خوشی نہیں بلکہ
اُس میں ہی کہ شریر اپنی راہ سے باز آوے اور جیئے - باز آؤ تم اپنی بُری راہوں سے باز آؤ - تم کاہے
کو مروگے اَی اہلِ اسرائیل ؟ اِس لیئے اَی آدمزاد اپنی اُمت کے فرزندوں سے یُوں کہہ کہ صادق
کی صداقت اُس کے گناہ کے دن اُسے نہ بچاویگی اور شریر کی شرارت جو ہی سو جس دن اُس سے
باز آویگا وُہ اپنی شرارت کے سبب نہیں گریگا اور صادق اپنی صداقت کے سبب جس دن کہ وُہ
گناہ کرے بچ نہیں سکیگا + جب میں صادق سے کہوں کہ تو یقیناً جیئیگا + اگر وُہ اپنی صداقت
پر تکیہ کرے اور ناراستی کرے تو اُس کی ساری صداقتیں یاد نہ ہونگی - لیکن اُس گناہ کے سبب سے جو
اُس نے کیا ہی مر جائیگا + پھر جب شریر سے کہوں کہ تو یقیناً مریگا - اگر وُہ اپنی خطاؤں سے باز آوے
اور عدالت و صداقت کرے اگر وُہ شریر گرو پھیر دے اور جو اُس نے لوٹ لیا ہی واپس کرے اور
زندگانی کے قانونوں پر چلے اور ناراستی نہ کرے - تو وُہ یقیناً جیئیگا وُہ نہیں مریگا + اُسکی خطاؤں
میں سے جو اُس نے کیں ایک بھی اُس کے مُنہہ پر دھری نہ جائیگی - اُس نے عدالت و صداقت کی ہی
وُہ یقیناً جیئیگا + پر تیری اُمت کے فرزند کہتے ہیں کہ خداوند کی راہ برابر نہیں - لیکن وے جو ہیں
اُنہیں کی راہ ہموار نہیں + اگر صادق اپنی صداقت چھوڑ کے بدکاری کرے تو وُہ یقیناً اُس بدکاری
کے سبب سے مریگا + پھر اگر شریر اپنی شرارت سے باز آوے اور عدالت و صداقت کرے تو اُنہیں
کے سبب سے جیئیگا + تِسپر بھی تم کہتے ہو کہ خداوند کی راہ برابر نہیں ہی + اَی اہلِ اسرائیل میں تم
میں سے ہر ایک کی اُسکی راہ کے مطابق عدالت کرونگا +
ہماری اسیری کے بارھویں برس کے دسویں مہینے کی پانچویں تاریخ کو یُوں ہوا کہ ایک شخص جو
یروسلم سے بھاگ نکلا تھا مجھہ پاس آیا اور بولا کہ شہر مارا پڑا + اور شام کیوقت اُس بھاگنے والے کے
پہنچنے سے پیشتر خداوند کا ہاتھہ مجھہ پر تھا اور اُس نے میرا منہہ کھلوا دیا اُس وقت تک کہ وُہ آدمی
فجر کو میرے پاس آیا - ہاں اُسی نے میرا منہہ کھلوا دیا اور میں پھر گونگا نہ رہا + تب خداوند کا کلام

مجھے پہنچا اور اُس نے کہا اَی آدمزاد اسرائیل کی سرزمین کے ویرانوں کے باشندے یہہ کہتے ہوئے بولتے ہیں کہ
۲۴ ابرہام ایک ہی تھا اور وہ اِس سرزمین کا وارث ہوا پر ہم بہت ہیں زمین ہمیں میراث میں دی گئی + اِس لئے
۲۵ تو اُن سے کہہ دے کہ خداوند یہوواہ یوں کہتا ہی کہ تم لہو سمیت کھاتے ہو تم اپنے بُتوں کی طرف آنکھ
اُٹھا کے دیکھتے ہو اور خونریزی کرتے ہو۔ کیا تم زمین کو میراث میں پاؤ گے؟ تم اپنی تلوار پر تکیہ
۲۶ کرتے ہو تم مکروہ کام کرتے ہو اور تم میں سے ہر کوئی اپنے ہمسائے کی جورو کو ناپاک کرتا ہی۔ کیا
تم زمین کو میراث میں پاؤ گے؟ تو اُن سے یوں کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں فرماتا ہی کہ مجھے اپنی حیات
۲۷ کی قسم وے جو ویرانوں میں ہیں تلوار سے مارے پڑینگے اور اُسے جو کھلے میدان میں ہی درندوں کو
دونگا کہ نگل جائیں اور وے جو قلعوں اور غاروں میں ہیں مری سے مرینگے + کیونکہ میں اِس سرزمین
۲۸ کو اُجاڑ دونگا اور اُسکی قوت کا گھمنڈ جاتا رہیگا اور اسرائیل کے پہاڑ ویران ہونگے یہاں تک کہ کوئی
گذریگا نہیں + اور جب میں اُنکے سارے مکروہ کاموں کے سبب جو اُنہوں نے کیئے ہیں زمین کو
۲۹ ویران کر دونگا تو وے جانینگے کہ میں خداوند ہوں + پر اَی آدمزاد فی الحال تیری قوم کے فرزند
۳۰ دیواروں کے پاس اور گھروں کے آستانوں پر تیری بابت گفتگو کرتے ہیں اور ایک دوسرے سے ہاں
ہر کوئی اپنے بھائی سے یہہ کہہ کے بولتا ہی کہ آ اور اُس بات کو جو خداوند سے نکلتی ہی سُن + فی الحقیقت
۳۱ وے تجھہ پاس آتے ہیں جس طرح سے اُمت کے لوگ آتے اور میری گروہ کی مانند تیرے آگے بیٹھے ہیں
اور تیری باتیں سُنتے ہیں پر اُن پر عمل نہیں کرینگے۔ کیونکہ وے اپنے منہہ سے بہت سی اُلفت ظاہر
۳۲ کرتے پر اُنکا دل لالچ پر دوڑتا ہی + اور دیکھہ تو اُن کے آگے ایسا ہی جیسے ایک شخص کا دل چسپ راگ
جو خوش الحان ہو اور باجا خوب بجا سکے۔ کیونکہ وے تیری باتیں سنتے ہیں پر اُن پر عمل نہیں کرتے +
۳۳ اور جب یہہ واقع ہوگا (دیکھہ کہ ایسا واقع ہوگا) تب وے جانینگے کہ ہمارے درمیان ایک نبی تھا +
۳۴:۱ اور خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُس نے کہا کہ اَی آدمزاد اسرائیل کے چرواہوں کا مخالف ہو کے اُن سے
۲ نبوت کر ہاں نبوت کر اور اُن سے کہہ چرواہوں کی بابت۔ کہ خداوند یہوواہ چرواہوں کو یوں فرماتا
ہی کہ اسرائیل کے چرواہوں پر جو آپ اپنے تئیں کھلاتے ہیں واویلا ہی! کیا چوپایوں کو یہہ بات لائق
۳ نہ تھی کہ گلوں کو چرا دیں؟ تم دودھہ میں سے لیتے ہو اور اُون پہنتے ہو اور اُنہیں جو موٹے ہوگئے

ذبح کرتے۔ پر گلّہ نہیں چراتے + تم نے کمزوروں کو توانائی نہیں بخشی اور بیماروں کو چنگا نہیں کیا اور ٹوٹے
ہوئے کو نہیں باندھا اور وے جو ہانکے گئے ہیں اُنہیں پھیر نہیں لائے اور جو کھوئے ہوئے تھے اُنکو نہیں
ڈھونڈھا بلکہ بے مُروتی سے اور بے رحمی سے اُنپر حکومت کی + اور وے تتر بتر ہو گئے کہ اُنکا گڈریا
نہ تھا اور جب وے پراگندہ تھے تو میدان کے درندوں کی خوراک ہوئے + میری بھیڑیں سارے
پہاڑوں پر اور ہر ایک اُونچے ٹیلے پر بھٹکتی پھرتی تھیں۔ ہاں میری بھیڑیں تمام روئے زمین
پر تتر بتر ہو گئیں اور کسی نے اُنکو نہ ڈھونڈھا نہ اُن کی تلاش کی + اِس لئے اے چرواہو تم خداوند
کا کلام سُنو۔ خداوند یہوواہ فرماتا ہے کہ مجھے اپنی حیات کی قسم۔ ازبسکہ میری بھیڑیں شکار ہو گئیں
ہاں میری بھیڑیں ہر ایک دشتی درندہ کی خوراک ہوئیں اس لئے کہ کوئی گڈریا نہ تھا اور میرے چوپانوں
نے میری بھیڑوں کی تلاش نہ کی بلکہ چرواہوں نے اپنا پیٹ بھرا اور میرے گلّے کو نہ چرایا۔ اس لئے
اے چرواہو خداوند کا کلام سُنو خداوند یہوواہ یُوں فرماتا ہے کہ دیکھو میں چرواہوں کا مخالف ہوں
اور اپنا گلّہ اُنکے ہاتھ سے طلب کرونگا اور اُنہیں گلّہ بانی کی خدمت سے معزول کرونگا اور چرواہے
بھی کھا نہ سکینگے۔ کیونکہ میں اپنا گلّہ اُنکے مُنہہ سے چھڑا لونگا کہ وے اُنکی خوراک نہ ہوں +
کیونکہ خداوند یہوواہ فرماتا ہے دیکھہ میں میں ہی اپنی بھیڑوں کی تلاش کرونگا اور اُنہیں ڈھونڈھ
نکالونگا + جس طرح سے گڈریا جس دن کہ وہ بھیڑوں کے درمیان ہو جو پراگندہ ہو گئی ہیں اپنے
گلّہ کو ڈھونڈھتا ہے اُسی طرح میں اپنی بھیڑوں کو ڈھونڈونگا اور اُنہیں ہر کہیں سے جہاں
وے ابر اور تاریکی کے دن تتر بتر ہو گئی ہیں بچا لاؤنگا۔ اور میں اُنہیں ساری قوموں کے
درمیان سے پھیر لاؤنگا اور سارے ملکوں میں سے فراہم کرونگا اور اُنہیں کی سرزمین میں
پہنچاؤنگا اور اسرائیل کے پہاڑوں پر نہروں کے کنارے اور زمین کے سارے آباد
مکانوں میں چراؤنگا + اور اچھی چراگاہ میں میں اُنکو چراؤنگا اور اُنکا بھیڑسالا اسرائیل
کے اُونچے پہاڑوں پر ہوگا۔ وہاں وے اچھے بھیڑسالے میں لیٹینگے اور ہری چراگاہ میں
اسرائیل کے پہاڑوں پر چرینگے + میں ہی اپنے گلّے کو چراؤنگا اور اُنہیں لٹاؤنگا خداوند یہوواہ
فرماتا ہے + میں اُسکو جو کھویا گیا ڈھونڈھونگا اور اُسے جو ہانکا گیا ہے پھیر لاؤنگا اور اُس کی

ہڈی کو جو ٹوٹ گئی ہی باندھونگا اور بیماروں کو تقویت دونگا - پر موٹوں اور زبردستوں کو ہلاک کرونگا میں اُنہیں سیاست کا کھانا کھلاؤنگا + ۱۷ اور اَی میری بھیڑو تمہارے حق میں خداوند یہوواہ یُوں فرماتا ہی کہ دیکھہ میں مواشی اور مواشی کے درمیان مینڈھوں اور بکروں کے درمیان امتیاز کر کے اِنصاف کرونگا + ۱۸ کیا تمہیں چھوٹی بات معلوم ہوئی کہ تم اچھا سبزہ زار کھا جاؤ اور اِس باعث تم نے اُس سبزہ کو جو بچ رہا اپنے پانوں سے لتاڑ دیا ؟ اور کہ گہرے پانیوں میں پانی پیو اور اِس سبب تم نے باقی کو اپنے پانوں سے گدلا کیا ؟ ۱۹ اور میرا گلہ جو ہی وے اُسے جو تم نے اپنے پانوں سے لتاڑا ہی کھاتے ہیں اور اُسے جو تم نے اپنے پانوں سے گدلا کیا پیتے ہیں +

۲۰ اِس لئے خداوند یہوواہ یُوں کہتا ہی کہ دیکھہ میں ہاں میں موٹے اور دُبلے مواشی کے بیچ انصاف کرونگا - ۲۱ ازبسکہ تم نے پہلو اور کندھے سے دھکیلا ہی اور سارے بیماروں کو اپنے سینگوں سے ریلا ہی یہاں تک کہ وے تتر بتر ہوئے - ۲۲ اِس لئے میں اپنے گلّے کو بچاؤنگا وے پھر کبھی شکار نہ ہونگے اور میں مواشی اور مواشی کے درمیان امتیاز کرونگا + ۲۳ اور میں اُن کے لئے ایک چوپان مقرر کرونگا اور وُہ اُنکو چرا دیگا یعنے میرا بندہ داؤد - وُہ اُنکو چرا دیگا اور وُہی اُنکا چوپان ہوگا + ۲۴ اور میں خداوند اُنکا خدا ہونگا اور میرا بندہ داؤد اُنکے درمیان سردار ہوگا - مجھہ خداوند نے یُوں کہا ہی + ۲۵ اور میں اُنکے ساتھہ صلح کا عہد باندھونگا اور سارے بُرے درندوں کو زمین پر سے نابُود کرونگا اور وے بیابان میں سلامتی سے رہا کرینگے اور جنگلوں میں سو رہینگے + ۲۶ اور میں اُنہیں اور اُن مکانوں کو جو میرے پہاڑ کے آس پاس ہیں برکت کا باعث کرونگا اور میں مینہہ کو اُسکے مقرر وقت میں برساؤنگا - برکت کے مینہہ برسا کرینگے + ۲۷ اور میدان کا درخت اپنے میوے دیگا اور زمین اپنا حاصل دیگی اور وے سلامتی کے ساتھہ اپنی سرزمین میں رہینگے اور جانینگے کہ میں خداوند ہوں جب میں اُنکے جوئے کا بندھن توڑونگا اور اُنکے ہاتھہ سے جو اُن سے اپنی خدمت کرواتے ہیں چھڑاؤنگا + ۲۸ اور وے آگے کو غیر قوموں کے لئے شکار نہ ہوینگے اور زمین کے درندے اُنہیں نگل نہ سکینگے - پر وے امان سے بسینگے اور کوئی آدمی اُنہیں خوف کا باعث نہ ہوگا + ۲۹ اور میں اُنکے لئے ایک نامور پودھا برپا کرونگا اور وے پھر کبھی اپنی زمین میں مارے بھوکھہ کے ہلاک نہ ہوینگے اور آگے کو غیر قوموں

کا طعنہ نہ اُٹھاوینگے + اسی طرح وے جانینگے کہ میں خداوند اُنکا خدا اُنکے ساتھہ ہوں اور کہ وے ہاں اہل اسرائیل میرے لوگ ہیں خداوند یہوواہ فرماتاہی + اور تم ای میرے گلّے میری چراگاہ کے گلّے اِنسان ہو اور میں تمہارا خدا ہوں خداوند یہوواہ فرماتاہی +

اور خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُس نے کہا کہ ای آدمزاد تو شعیر کے پہاڑ کے سامنے منہہ کر اور اُس کے برخلاف نبوت کر + اور اُس سے کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں کہتاہی کہ دیکھہ ای شعیر کے پہاڑ میں تیرا مخالف ہوں اور تجھہ پر اپنا ہاتھہ چلاؤنگا اور تجھے ویران اور بے چراغ کرونگا میں تیرے شہروں کو اُجاڑونگا اور تو ویران ہوگا اور جانیگا کہ خداوند میں ہوں + اس لئے کہ تو قدیم سے عداوت رکھتاہی اور تو نے بنی اسرائیل کو اُنکی مصیبت کے دن اُنکے اخیر کی شرارت کے وقت تلوار کی دھار کے حوالہ کیاہی + اس لئے خداوند یہوواہ فرماتاہی کہ مجھے اپنی حیات کی قسم کہ میں تجھے خون کے لئے ٹھہراؤنگا اور خون تجھے رگیدیگا - اس لئے کہ تو نے خونریزی سے نفرت نہ کی سو خون تیرا پیچھا کریگا + اِسی طرح میں شعیر کے پہاڑ کو ویران اور بے چراغ کرونگا اور اُس میں سے اُس کو جو وہاں سے ہوکے چلا جائے اور اُسکو جو لوٹ آوے نابود کرونگا + اور اُس کے پہاڑوں کو اُسکے مقتولوں کے تلے چھپا ڈالونگا - تلوار کے مقتول تیرے ٹیلوں اور تیری وادیوں اور تیری ساری نہروں میں گرینگے + میں تجھے ابد تک ویران رکھونگا اور تیری بستیاں پھر نہ بسینگی او تم جانوگے کہ میں خداوند ہوں + اُس سبب سے کہ تو نے کہا کہ یہہ دو قوم اور یہہ دو ملک میرے ہونگے اور ہم اُنکے مالک ہونگے باوجودیکہ خداوند وہاں تھا - اس لئے خداوند یہوواہ فرماتاہی کہ مجھے اپنی حیات کی قسم کہ میں تیرے غصّے کے مطابق اور تیرے رشک کے موافق جیسی تو نے اپنی کینہ وری سے اُنکے ساتھہ بدسلوکی کی ہی میں بھی تجھہ سے کرونگا اور جب میں تجھے سزا دونگا میں اُنکے درمیان مشہور ہوونگا + اور تو جانیگا کہ میں خداوند ہوں اور کہ میں نے تیری ساری حقارت کی باتیں جو تو نے اسرائیل کے پہاڑوں کی مخالفت میں کہیں کہ وے ویران ہوئے وے ہمارے قبضے میں دیئے گئے کہ ہم اُنہیں نگل جاویں سُنیں + اسی طرح تم نے میرے برخلاف اپنی زبان سے لافزنی کی اور میرے مقابل باتیں بہت بڑھائیں سو میں سُن چکا ہوں + خداوند یہوواہ یوں کہتاہی کہ جس وقت ساری دُنیا خوشی کریگی تب میں تجھے ویران کرونگا + جس طرح تو نے اسرائیل کے گھرانے کی میراث پر اس لئے کہ وہ ویران تھی شادمانی کی اُس طرح میں بھی تجھہ سے

کر دُونگا - اَے شعیر کے پہاڑ تُو اور سارا ادوم بالکل ویران ہوگا - اور وے جانینگے کہ میں خُداوند ہُوں +

۳۶ باب ۱ اور تُو اَے آدمزاد اِسرائیل کے پہاڑوں سے نبوت کر اور کہہ کہ اَے اِسرائیل کے پہاڑو تم خُداوند کا
۲ کلام سُنو + خُداوند یہوواہ یُوں کہتا ہے اُس سبب سے کہ دُشمن نے تم سے مخالفت کر کے کہا ہے کہ آہا
۳ اُن اُونچے اُونچے قدیم مکانوں کے بھی ہم مالک ہوئے - اِس لئے نبوت کر اور کہہ کہ خُداوند یہوواہ
یُوں فرماتا ہے اِس سبب سے ہاں اِسی سبب سے کہ اُنہوں نے تم کو ویران کیا اور تمہیں ہر طرف سے
نگل گئے تاکہ وے جو غیر قوموں میں سے باقی ہیں تمہارے مالک ہوویں اور تمہارے حق میں بدگوؤں نے زبان
۴ کھولی ہے اور تم لوگوں کے آگے انگشت نما ہوئے ہو - اِس لئے اَے اِسرائیل کے پہاڑو تم خُداوند یہوواہ کا کلام
سُنو - خُداوند یہوواہ پہاڑوں اور ٹیلوں اور نالوں اور وادیوں اور اُجاڑ ویرانوں سے اور اُن شہروں سے
جو ترک کئے گئے ہیں جو آس پاس کی قوموں کے باقی لوگوں کے لئے لوٹ اور جائے تمسخر ہوئے ہیں یُوں فرماتا
۵ ہے ہاں اِسی لئے خُداوند یہوواہ یُوں کہتا ہے کہ یقیناً میں نے اپنی آتشی غیرت میں قوموں کے باقی لوگوں
کا اور سارے ادوم کا مخالف ہو کے جنہوں نے اپنے سارے دل کی خوشی سے اور قلبی عداوت سے اپنے
۶ تئیں میری سرزمین کے مالک مقرر کئے تاکہ اُس کی چراگاہ اُنکے لئے غنیمت ہو کلام کہا ہے + اِس لئے
تُو اِسرائیل کی سرزمین کی بابت نبوت کر اور پہاڑوں اور ٹیلوں نشیبوں اور وادیوں سے کہہ کہ خُداوند یہوواہ
یُوں کہتا ہے دیکھ کہ میں اپنی غیرتوں اور قہر میں بولا اِس لئے کہ تم نے قوموں کی ملامت اُٹھائی ہے -
۷ سو خُداوند یہوواہ کہتا ہے کہ میں نے اپنا ہاتھ اُٹھایا کہ یقیناً تمہارے آس پاس کی قومیں آپ ہی
۸ ملامت اُٹھاوینگی + پر تم اَے اِسرائیل کے پہاڑو اپنی شاخیں نکالوگے اور میری قوم اِسرائیل کے لئے
۹ اپنا پھل دوگے کیونکہ وے آپہنچنے پر ہیں + دیکھو میں تمہاری طرف ہوں اور تم پر توجہ کرونگا اور تم جوتے
۱۰ اور بوئے جاؤگے + اور میں آدمیوں کو ہاں اِسرائیل کے سارے گھرانے کو اُس بالکل کو تم پر بہت
۱۱ بڑھاؤنگا اور شہر آباد ہونگے اور خرابے پھر تعمیر کئے جائینگے + اور میں انسان و حیوان کی تم پر افزایش
کرونگا اور وے بہت ہونگے اور پھیلینگے - اور میں تمہیں ایسا بساؤنگا جیسا کہ تم اگلے وقت میں بستے
۱۲ اور تم پر پہلے کی نسبت سے زیادہ احسان کرونگا اور تم جانوگے کہ میں خُداوند ہوں + ہاں میں ایسا
کرونگا کہ آدمی یعنے میرے اِسرائیلی لوگ تم پر پھر چلینگے اور وے تیرے مالک ہونگے اور تو اُنکی

میراث ہوگی اور آگے کو اُنہیں بے اولاد نہ کریگی - خداوند یہوواہ یُوں کہتا ہی اُس سبب سے کہ تجھے کہتے ہیں
کہ تو ای زمین انسان کو نگلتی ہی اور تو نے اپنی قوموں کو بے اولاد کیا - اِس لیئے نہ تو آگے کو انسان کو نگلیگی
نہ آگے کو اپنی قوموں کو بے اولاد کریگی خداوند یہوواہ کہتا ہی + اور میں ایسا کرونگا کہ لوگ تجھہ پر کبھی غیر قوموں
کا طعنہ نہ سُنینگے اور آگے کو تو قوموں کی ملامت نہ اُٹھاویگی اور آیندہ میں اپنے لوگوں کو بیتاب نہ کریگی
خداوند یہوواہ کہتا ہی +

اور خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُس نے کہا ای آدمزاد اہل اسرائیل اپنی سرزمین میں بستے تھے
مگر اُنہوں نے اپنی راہوں اور اپنے کاموں سے اُسکو ناپاک کیا - اُنکی راہ میرے آگے حائض عورت کی ناپاکی سی
تھی + اِس لیئے میں نے اُنپر اُس خونریزی کے سبب جو اُنہوں نے اُس سرزمین میں کی تھی اور اُن بتوں
کے سبب جن سے اُنہوں نے اُسے ناپاک کیا تھا اپنا قہر انڈیلا + اور میں نے اُنکو قوموں میں پراگندہ کیا
اور وے ملکوں میں تتر بتر ہو گئے اور اُنکی راہوں اور اُنکے کاموں کے موافق میں نے اُنکی عدالت کی +
اور جب وے غیر قوموں کے درمیان جہاں جہاں وے روانہ ہوئے آئے تھے تب اُن لوگوں نے میرے
مقدس نام کو ناپاک کیا جب اُنکی بابت کہتے تھے کہ یے خداوند کے لوگ ہیں اور اُس کی سرزمین سے
نکل آئے ہیں +

لیکن مجھے اپنے پاک نام کے سبب افسوس آیا جسے اہل اسرائیل نے غیر قوموں کے درمیان جہاں
وے روانہ ہوئے ناپاک کیا تھا + اِس لیئے تو اہل اسرائیل سے کہہ کہ خداوند یہوواہ یُوں کہتا ہی کہ ای
اہل اسرائیل تمہاری خاطر سے نہیں بلکہ اپنے مقدس نام کی خاطر جسے تم نے غیر قوموں کے درمیان جہاں تم
روانہ ہوئے تھے ناپاک کیا یہہ کرتا ہوں + میں اپنے بزرگ نام کی جو غیر قوموں کے درمیان ناپاک کیا گیا تھا
جسے تم نے اُنکے درمیان ناپاک کیا تھا تقدیس کرونگا - اور جب اُنکی آنکھوں کے آگے تم سے میری تقدیس
ہوگی تب غیر قومیں جانینگی کہ میں خداوند ہوں خداوند یہوواہ فرماتا ہی + کیونکہ میں تمہیں غیر قوموں میں سے
نکال لونگا اور سارے ملکوں میں سے فراہم کرونگا اور تمہیں تمہارے وطن میں لے آونگا + تب تم پر صاف
پانی چھڑکونگا اور تم پاک صاف ہوگے - اور میں تم کو تمہاری ساری گندگی سے اور تمہارے سارے بتوں
سے پاک کرونگا + اور میں تمہیں ایک نیا دل بخشونگا اور ایک نئی رُوح تمہارے اندر میں ڈالونگا اور تمہارے

گوشت میں سے سنگین دل کو نکال ڈالونگا اور گوشتین دل تمہیں عنایت کرونگا + اور میں اپنی روح تم میں ۲۷
ڈالونگا اور میں ایسا کرونگا کہ تم میری سُنتوں پر عمل کروگے اور تم میرے حکموں کو حفظ کروگے اور اُنہیں
بجا لاؤگے + اور تم اُس سرزمین میں جسے میں نے تمہارے باپ دادوں کو دیا ہی بسوگے اور تم میرے ۲۸
لوگ ہوگے اور میں تمہارا خدا ہونگا + اور میں تمہیں تمہاری ساری ناپاکیوں سے محفوظ رکھونگا اور میں اناج ۲۹
منگواؤنگا اور افراط بخشونگا اور تم پر کال نہیں ڈالونگا + اور میں درخت کے پھلوں میں اور کھیت کے ۳۰
حاصل میں افزائش بخشونگا یہاں تک کہ تم آگے کو غیر قوموں کے درمیان کال کے سبب سے ملامت نہ
اُٹھاؤگے + تب تم اپنی بدراہیوں اور دغا کے کاموں کو جو بھلے نہ تھے یاد کروگے اور تم اپنی بدکاریوں ۳۱
اور نفرت انگیز کاموں کے سبب اپنی نظروں سے گر جاؤگے + میں تمہاری خاطر یہہ نہیں کرتا ہوں خداوند ۳۲
یہوواہ فرماتا ہی۔ یہہ تمہیں دریافت رہے۔ تم اپنی راہوں کے سبب خجلت اُٹھاؤ اور شرمندہ ہو اَی
اہل اسرائیل + خداوند یہوواہ یوں کہتا ہی کہ جس دن میں تمہیں تمہاری ساری بدکاریوں سے صاف ۳۳
کرونگا اُسی دن تم کو تمہارے شہروں میں بساؤنگا اور تمہارے ویران مکان بنائے جائینگے + اور وہ ۳۴
ویران زمین جو سارے راہ گذروں کی نظروں میں ویران پڑی تھی جوتی جائیگی + اور وے کہینگے کہ یہہ ۳۵
سرزمین جو خراب پڑی تھی باغ عدن کی مانند ہوگئی اور اُجاڑ اور ویران اور خراب شہر محصور اور آباد ہوگئے
تب غیر قومیں جو تمہارے آس پاس باقی رہی ہیں جانیں گی کہ میں خداوند اُجاڑ مکانوں کو تعمیر کرتا ہوں ۳۶
اور ویرانہ کو باغ بناتا ہوں۔ مجھہ خداوند نے کہا ہی اور میں ہی کرونگا +

خداوند یہوواہ یوں کہتا ہی کہ تو بھی اہل اسرائیل مجھہ سے اسکی بابت سوال کریں تاکہ میں اُن کے ۳۷
لئے ایسا کروں۔ میں اُنکے لوگوں کو گلہ کی طرح فراواں کرونگا + جیسا مقدس گلہ تھا اور جس طرح یروسلم ۳۸
کا گلہ اُسکی عیدوں میں تھا اُسی طرح اُجاڑ شہر آدمیوں کے غولوں سے معمور ہونگے اور وے جانینگے
کہ میں خداوند ہوں +

خداوند کا ہاتھہ مجھہ پر تھا اور اُس نے مجھے خداوند کی روح میں اُٹھا لیا اور اُس وادی میں جو ہڈیوں ۳۷ باب
سے بھرپور تھی مجھے اُتار دیا اور مجھے اُن کے آس پاس چوگرد پھرایا۔ اور دیکھہ وے وادی کے میدان ۲
میں بہت تھیں اور دیکھہ وے نہایت سوکھی تھیں + اور اُسنے مجھے کہا کہ اَی آدمزاد کیا یہہ ہڈیاں جی سکتی ۳

ہیں؟ میں نے جواب میں کہا کہ اے خداوند یہوواہ تو ہی جانتا ہے + پھر اُس نے مجھے کہا کہ تو ان ہڈیوں کے اوپر
نبوت کر اور اُن سے کہہ کہ اے سوکھی ہڈیو تم خداوند کا کلام سنو + خداوند یہوواہ ان ہڈیوں کو یوں فرماتا
ہے کہ دیکھو میں تمہارے اندر میں روح داخل کرونگا اور تم جیوگے + اور تم پر نسیں پھیلاؤنگا اور گوشت
چڑھاؤنگا اور تمہیں چمڑے سے مڑھونگا اور تم میں روح ڈالونگا اور تم جیوگے اور جانوگے کہ میں خداوند
ہوں + سو میں نے حکم کے بموجب نبوت کی - اور جب میں نبوت کرتا تھا تو ایک شور ہوا اور دیکھ ایک
جنبش اور ہڈیاں آپس میں مل گئیں ہر ایک ہڈی اپنی ہڈی سے + اور جو میں نے نگاہ کی تو دیکھ نسیں
اور گوشت اُنپر چڑھ آئے اور چمڑے کی اُنپر پوشش ہو گئی پر اُن میں روح نہ تھی + تب اُس نے مجھے کہا کہ
نبوت کر تو ہوا سے نبوت کر اے آدمزاد اور ہوا سے کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے کہ اے سانس تو چاروں
ہواؤں میں سے آ اور ان مقتولوں پر پھونک کہ وے جیئیں + سو میں نے حکم کے بموجب نبوت کی اور اُن میں
روح آئی اور وے جی اُٹھے اور اپنے پانوں پر کھڑے ہوئے ایک نہایت بڑا لشکر + تب اُس نے مجھے
کہا کہ اے آدمزاد یے ہڈیاں سارے اہل اسرائیل ہیں + دیکھ یے کہتے ہیں کہ ہماری ہڈیاں سوکھ گئیں اور ہماری
اُمید جاتی رہی - ہم تو بالکل فنا ہو گئے + اس لئے تو نبوت کر اور اُن سے کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے کہ
دیکھ اے میرے لوگ میں تمہاری قبروں کو کھولونگا اور تمہیں تمہاری قبروں سے باہر نکالونگا اور اسرائیل
کی سرزمین میں لاؤنگا + اور اے میرے لوگ جب میں تمہاری قبروں کو کھولونگا اور تم کو تمہاری قبروں سے
باہر نکالونگا تب جانوگے کہ خداوند میں ہوں + اور میں اپنی روح تم میں ڈالونگا اور تم جیوگے اور میں تم کو
تمہاری سرزمین میں بساؤنگا تب تم جانوگے کہ مجھ خداوند نے کہا اور پورا کیا خداوند فرماتا ہے +

پھر خداوند کا کلام مجھے پہنچا اور اُس نے کہا کہ اے آدمزاد تو ایک لکڑی لے اور اُسپر لکھ یہوداہ کے
لئے اور بنی اسرائیل اُس کے رفیقوں کے لئے - پھر دوسری لکڑی لے اور اُسپر یہہ لکھ یوسف کے لئے جو
افرائیم کا عصا تھا اور سارے اہل اسرائیل اُس کے رفیقوں کے لئے - اور اُن دونوں کو جوڑ تا کہ وے ایک
لکڑی تیرے لئے ہوویں اور وے تیرے ہاتھ میں ایک ہونگی +

اور جب تیری قوم کے لوگ تجھ سے پوچھیں اور کہیں کہ ان کاموں سے تجھ کو کیا واسطہ ہے
کیا تو ہمیں نہیں بتاویگا ؟ تو تو اُنہیں کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے کہ دیکھ میں یوسف کی لکڑی

کو جو افرائیم کے ہاتھ میں ہی اور اُس کے رفیقوں کو جو اسرائیل کے گھرانے ہیں لونگا اور اُس کے ساتھ یعنی یہوداہ
۲۰ کی لکڑی کے ساتھ مِلاؤنگا اور اُنکو ایک عصا کر ڈالونگا اور وے میرے ہاتھ میں ایک ہونگی + اور وے لکڑیاں
۲۱ جنپر تو لکھتا ہی اُنکی آنکھوں کے آگے تیرے ہاتھ میں ہونگی + اور تو اُنہیں کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں کہتا
ہی کہ دیکھ میں اہل اسرائیل کو غیر قوموں کے درمیان سے جہاں جہاں وے گئے لونگا اور ہر طرف سے اُنہیں
۲۲ فراہم کرونگا اور اُنہیں اُنکی مملکت میں لاؤنگا + اور میں اُنہیں اُس مملکت میں اسرائیل کے پہاڑوں پر ایک
قوم کرونگا - اور ایک بادشاہ اِن سبھوں کا بادشاہ ہوگا - اور وے آگے کو دو قومیں نہ ہونگی اور پھر کبھی الگ
۲۳ کی جاکے دو مملکتیں نہ ہونگی + اور وے کبھی آپ کو اپنے بُتوں سے اور اپنی نفرت انگیز چیزوں سے اور اپنی
خطاکاریوں کی کسی خطاکاری سے ناپاک نہ کرینگے - پر میں اُنہیں اُنکے سارے مکانوں سے جہاں اُنہوں
۲۴ نے گناہ کیا ہی چھڑاؤنگا اور اُنہیں پاک کرونگا - سو وے میرے لوگ ہونگے اور میں اُنکا خدا ہونگا + اور میرا
بندہ داؤد اُنکا بادشاہ ہوگا - اور اُن سب کا ایک ہی چرواہا ہوگا - اور وے میرے حکموں پر چلینگے اور میری
۲۵ شرعوں کو حفظ کرینگے اور اُنپر عمل کرینگے + اور وے اُس سرزمین میں جسے میں نے اپنے بندے یعقوب کو
دیا ہی جہاں تمہارے باپ دادے بستے تھے بسینگے اور وے ہاں وے اور اُنکی اولاد اور اُنکی اولاد کی اولاد
۲۶ ہمیشہ کو اُس میں سکونت کرینگی - اور میرا بندہ داؤد ہمیشہ کے لئے اُنکا سردار ہوگا + اور میں اُنکے ساتھ
سلامتی کا عہد باندھونگا - سو وہ اُنکے ساتھ ابدی عہد ہوگا - اور میں اُنہیں بساؤنگا اور اُنہیں افزایش
۲۷ بخشونگا اور اُنکے درمیان اپنے مقدس کو ہمیشہ تک قایم رکھونگا - میرا خیمہ بھی اُنکے ساتھ ہوگا - ہاں میں
۲۸ اُنکا خدا ہونگا اور وے میرے لوگ ہونگے + اور جب میرا مقدس ہمیشہ کے لئے اُنکے درمیان رہیگا تو
غیر قومیں جانینگی کہ میں خداوند اسرائیل کو مقدس کرتا ہوں +

۳۸ باب ۱ اور خداوند کا کلام مجھ کو پہنچا اور اُس نے کہا کہ ای آدمزاد تو جوج کے مقابل جو ماجوج کی سرزمین کا ہی
۲ ۳ اور روش اور مسک اور توبال کا سردار ہی اپنا مُنہہ کر اور اُس کے برخلاف نبوت کر اور کہہ کہ خداوند یہوواہ
۴ یوں کہتا ہی کہ دیکھ ای جوج روش اور مسک اور توبال کے سردار میں تیرا مخالف ہوں + اور میں تجھے پھراؤنگا
اور تیرے جبڑوں میں بنسیاں مارونگا اور تجھے اور تیرے سارے لشکر اور گھوڑوں اور سواروں کو جو
سب کے سب فاخرہ پوشاک جنگی پہنے ایک بڑا انبوہ جو پھریاں اور سپریں لئے ہوئے ہیں اور

سب کے سب تلوار پکڑنے والے ہیں اُنہیں کھینچ نکالونگا - اور اُنکے ساتھہ فارس اور کوش اور فوط جو سب
کے سب سپریں لئے ہوئے اور خود پہنے ہوئے ہیں + جومر اور اُسکا سارا لشکر اور اُتر کی دور اطراف کے
اہلِ تجرمہ اور اُسکا سارا لشکر بہتیرے لوگ جو تیرے ساتھہ ہیں + تو تیار ہو اور اپنے لئے تیاری کر تو
آپ اور تیری ساری جماعت جو تجھہ پاس فراہم ہوئی ہی اور تو اُنکی حمایت کے لئے ہو + اور بہت دنوں کے
بعد تو سردار مقرر ہوگا اور تو برسوں کے اخیر میں اُس سرزمین پر جو تلوار کے غلبہ سے چھڑائی ہوئی ہی اور
جس کے لوگ بہتیری قوموں کے درمیان سے فراہم کئے گئے ہیں اسرائیل کے پہاڑوں پر جو قدیم سے
ویران تھے چڑھہ آویگا - پر وہ ساری قوموں میں سے نکال لی گئی ہی اور وے سب کے سب امن و امان سے
سکونت کرینگے + تو چڑھیگا اور آندھی کی طرح آویگا تو بادل کی مانند زمین کو چھپاویگا تو اور تیرا سارا لشکر
اور بہتیرے لوگ تیرے ساتھہ خداوند یہوواہ یوں کہتا ہی کہ ایسا بھی ہوگا کہ اُس دن میں بہت سے
مضمون تیرے دل میں آوینگے اور تو ایک بُرا اندیشہ کریگا + اور تو کہیگا کہ میں دیہات کی سرزمین پر چڑھونگا
میں اُنپر جو چین میں ہیں اور آرام سے بستے ہیں جو شہر پناہیں نہیں رکھتے اور بغیر اڑبنگوں اور پھاٹکوں
کے رہتے ہیں حملہ کرونگا + تاکہ تو لوٹے اور مال کو چھین لیوے اور تو اپنا ہاتھہ اُن ویرانوں پر جواب بسے
ہیں اور اُن لوگوں پر جو ساری قوموں میں سے فراہم ہوئے ہیں جنہوں نے مواشی اور مال حاصل کئے
اور جو زمین کی ناف پر بستے ہیں چلاوے + سبا اور ددان اور ترسیس کے سوداگر اور اُنکے سارے جوان
شیر ببر تجھے کہینگے کیا تو غارت کرنے آیا ؟ کیا تو نے اپنا غول اس لئے جمع کیا ہی کہ مال چھین لے اور
چاندی اور سونا لے لیوے اور مواشی اور مال لے جاوے اور بڑی لوٹ کرے +

اس لئے اے آدم زاد نبوّت کر اور جوج سے کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں کہتا ہی کہ جس دن میرے اسرائیلی
لوگ چین سے بسینگے کیا تجھے خبر نہ ہوگی ؟ اور تو اپنی جگہہ سے اُتر کی دُور اطراف سے آویگا تو اور بہتیرے
لوگ تیرے ساتھہ جو سب کے سب گھوڑوں پر سوار ہونگے ایک بڑی فوج اور بھاری لشکر + تو میرے
اسرائیلی لوگوں کا سامنا کرنے آویگا اور زمین کو بادل کی طرح چھپا لیگا - یہہ آخری دنوں میں ہوگا اور
میں تجھے اپنی سرزمین پر چڑھا لاؤنگا تاکہ غیر قومیں مجھے جانیں جس وقت میں اے جوج اُنکی آنکھوں کے آگے
تجھہ ہی سے اپنی تقدیس کرواؤں خداوند یہوواہ یوں کہتا ہی کیا تو وہی ہی کہ جس کی بابت میں اگلے

زمانے میں اپنے خدمت گذار اسرائیلی نبیوں کی معرفت جو گذرے برسوں میں اور دنوں میں نبوت کرتے
تھے بولا کہ میں تجھے اُنپر چڑھا لاؤنگا؟ 18 اور یُوں ہوگا کہ اُنہیں دنوں میں جب جوج اسرائیل کی مملکت
پر چڑھیگا تو میرا قہر میرے نتھنوں میں چڑھیگا خداوند یہوواہ کہتا ہے + 19 کیونکہ میں نے اپنی غیرت
سے اور قہر کی آتش سے کہا یقیناً اُسی دن اسرائیل کی سرزمین میں ایک بڑا زلزلہ ہوگا - 20 یہانتک
کہ سمندر کی مچھلیاں اور آسمان کے پرندے اور زمین کے چرندے اور سارے کیڑے مکوڑے
جو زمین پر رینگتے پھرتے ہیں اور سارے انسان جو روے زمین پر ہیں میرے سامنے تھرتھرا
جائیں گے اور پہاڑ اُلٹائے جائیں گے اور کڑاڑے بیٹھ جائینگے اور ہر ایک دیوار زمین پر گر پڑیگی +
21 اور میں اپنے سارے پہاڑوں سے اُسپر ایک تلوار طلب کرونگا خداوند یہوواہ فرماتا ہے اور ہر ایک انسان
کی تلوار اُس کے بھائی پر چلیگی + 22 اور میں وبا بھیجکے اور خونریزی کرکے اُسے سزا دونگا اور اُسپر
اور اُس کے لشکروں پر اور اُن بہت سے لوگوں پر جو اُس کے ساتھہ ہیں ایک شدت کا مینہہ
اور بڑے بڑے اولے اور آگ اور گندھک برساؤنگا + 23 اِسی طرح میں اپنی بزرگی اور اپنی تقدیس
کرواؤنگا اور بہتیری قوموں کی نظروں میں پہچانا جاؤنگا اور وے جانینگے کہ خداوند میں ہوں +

۳۹ باب

1 اس لئے تو اے آدمزاد جوج کے برخلاف نبوت کر اور بول کہ خداوند یہوواہ یوں کہتا ہے کہ
دیکھہ میں تیرا مخالف ہوں اے جوج روش اور مسک اور توبال کے سردار - 2 اور میں تجھے پلٹ دونگا
اور تجھے لئے پھرونگا اور ایسا کرونگا کہ تو اُتر کی اطراف سے چڑھہ آوے اور تجھے اسرائیل کے
پہاڑوں پر لاؤنگا - 3 اور تیری کمان جو تیرے بائیں ہاتھہ میں ہے گرا دونگا اور ایسا کرونگا کہ تیرے
تیر تیرے دہنے ہاتھہ سے گر پڑینگے + 4 تو اسرائیل کے پہاڑوں پر گر جائیگا تو اور تیرا سارا لشکر
اُس گروہ سمیت جو تیرے ساتھہ ہے - اور میں تجھے ہر قسم کے شکاری پرندوں اور میدان کے درندوں
کو خوراک کے لئے دونگا + 5 تو کھلے ہوئے میدان میں گر پڑیگا - کیونکہ میں ہی نے کہا خداوند
یہوواہ فرماتا ہے + 6 اور میں ماجوج پر اور اُنپر جو جزیروں میں بے پروائی سے سکونت کرتے ہیں ایک
آگ بھیجونگا اور وے جانینگے کہ میں خداوند ہوں + 7 اِسی طرح میں اپنے مقدس نام کو اپنی گروہ
اسرائیل کے بیچ ظاہر کرونگا - اور آگے کو میں ہونے نہ دونگا کہ وے میرے پاک نام کو بے حرمت

کریں۔ اور غیر قومیں جانینگی کہ میں خداوند اور اسرائیل کا قدوس ہوں + دیکھہ وہ پہنچا اور وقوع میں آیا خداوند یہوواہ کہتا ہی۔ یہہ وُہی دن ہی کہ جسکی بابت میں نے کہا + تب وے جو اسرائیل کے شہروں میں بستے ہیں نکلیں گے اور آگ لگا کر ہتھیاروں کو جلاوینگے یعنے سپروں اور ڈھالوں کو کمانوں اور تیروں کو اور بھالوں اور برچھیوں کو اور وے سات برس تک اُنہیں جلاتے رہیں گے۔ یہاں تک کہ وے میدان سے لکڑی نہ لاوینگے اور نہ اُسے جنگلوں سے کاٹینگے کیونکہ وے ہتھیاروں ہی جلاوینگے اور وے اُنکو جنہوں نے اُنکو لوٹا ہی لوٹینگے اور اُنہیں جنہوں نے اُنکو غارت کیا ہی غارت کرینگے خداوند یہوواہ کہتا ہی +

اور اُسی دن یوں ہوگا کہ میں وہاں اسرائیل میں جوج کو ایک گورستان دونگا یعنے رہگذروں کی وادی جو سمندر کے پورب ہی۔ اُس سے رہگذروں کی راہ بند ہوگی۔ اور وے وہاں جوج کو اور اُسکی ساری جماعت کو گاڑدینگے اور اُسے ہامون جوج کی وادی نام رکھیں گے + اور سات مہینے تک اہل اسرائیل اُنہیں گاڑتے رہینگے تاکہ زمین کو صاف کریں۔ ہاں اُس سرزمین کے سارے لوگ اُنہیں گاڑیں گے اور یہہ اُنکے لئے ناموری کا سبب ہوگا جس دن کہ میں بزرگی پاؤنگا خداوند یہوواہ فرماتا ہی۔ اور وے چند آدمیوں کو چُن لیں گے جو اِس کام میں سدا مشغول رہیں گے اور وے زمین پر گذرتے ہوئے راہ گذروں کی مدد سے اُنہیں جو روئے زمین پر پڑے رہ گئے ہیں گاڑینگے تاکہ وے اُسے صاف کریں۔ کامل سات مہینوں کے بعد وے تلاشی لینگے + اور وے پردیسی جو اُس سرزمین سے گذر کرینگے جب اُن میں سے کوئی کسی آدمی کی ہڈی دیکھے تو اُس کے پاس ایک نشان کھڑا کریگا یہاں تک کہ گاڑنے والے ہامون جوج کی وادی میں اُسے گاڑیں + اور شہر بھی ہامونہ کہلائیگا + وے اِسی طرح سے زمین کو پاک کرینگے +

اور اَی آدمزاد خداوند یہوواہ کہتا ہی کہ تو ہر ایک پردار مُرغ اور میدان کے ہر ایک درندے سے کہہ کہ تم جمع ہوکر آؤ میرے اُس ذبیحے پر جسے میں تمہارے لئے ذبح کرتا ہوں ہاں اسرائیل کے پہاڑوں پر ایک بڑے ذبیحے پر ہر طرف سے جمع ہو تاکہ تم گوشت کھاؤ اور لہو پیو + تم بہادروں کا گوشت کھاؤگے اور زمین کے سرداروں کا خون پیوگے ہاں مینڈھوں کا اور برّوں اور بکروں اور بیلوں کا۔ وے سب کے سب باسن کے فربہ ہیں + اور تم میرے ذبیحے کی جسے میں نے تمہارے لئے ذبح کیا یہاں تک چربی کھاؤگے کہ چھک جاؤگے اور اِتنا لہو پیوگے کہ مست ہو جاؤگے + اِسی طرح تم میرے دسترخوان پر گھوڑوں

۲۱ اور رتھوں سے اور بہادروں اور سارے جنگی مردوں سے سیر ہوگے خداوند یہوواہ کہتا ہے + اور میں غیر قوموں کے درمیان اپنی بزرگی ظاہر کرونگا اور ساری غیر قومیں میری اُن عدالتوں کو جنہیں میں نے پورا کیا اور میرے اُس ہاتھ کو جسے چلا کر اُنپر رکھا دیکھیں گی + سو اہل اسرائیل جانینگے کہ اُس دن سے لیکے آگے کو میں

۲۲ خداوند اُنکا خدا رہونگا + اور غیر قومیں جانینگی کہ اہل اسرائیل اپنی بدکاریوں کے سبب اسیر ہوکے گئے۔

۲۳ چونکہ وے مجھ سے باغی ہوئے اس لئے میں نے اُن سے اپنا مُنہہ چھپایا اور اُنکو اُنکے دشمنوں کے ہاتھ میں کر دیا سو وے سب کے سب تلوار سے گر گئے + اُنکی ناپاکی اور اُنکے گناہوں کے مطابق میں نے

۲۴ اُن سے کیا اور اُن سے اپنا مُنہہ چھپایا +

۲۵ باوجود اُس کے خداوند یہوواہ یُوں کہتا ہے کہ اب میں یعقوب کی اسیری کو پھیر لاؤنگا اور سارے اہل اسرائیل

۲۶ پر رحم کرونگا اور اپنے مقدّس نام کے لئے غیور ہونگا اُس کے بعد کہ وے اپنی رسوائی کا بوجھ اُٹھاویں اور اُن ساری بدکاریوں کا بھی جو کہ اُنہوں نے مجھ سے بغاوت کی تھی جس وقت کہ اپنی سرزمین میں

۲۷ بہ آرام رہتے تھے اور کسی نے اُنہیں نہ ڈرایا + جب میں اُنکو لوگوں میں سے پھیر لاؤنگا اور اُنہیں اُن کے دشمنوں کی سرزمینوں میں سے فراہم کرونگا اور بہتیری قوموں کی نظروں میں اُنکے درمیان تقدیس

۲۸ پاؤنگا۔ تب وے جانینگے کہ میں خداوند اُنکا خدا ہوں اس لئے کہ میں نے اُنہیں غیر قوموں کا اسیر کروایا تھا اور کہ میں نے اُنہیں اُن ہی کے مُلک میں لا کے جمع کیا اور اُن میں سے ایک کو بھی وہاں

۲۹ نہ چھوڑا + اور میں پھر کبھی اُن کی طرف سے اپنا مُنہہ نہیں چھپا رکھونگا۔ کیونکہ میں اپنی رُوح اہل اسرائیل پر اُنڈیلونگا خداوند یہوواہ کہتا ہے +

۴۰ باب ہماری اسیری کے پچیسویں برس میں اور اُس برس کے شروع میں اور اُس مہینے کی دسویں تاریخ میں جو شہر کی بربادی کا چودھواں سال تھا اُسی دن خداوند کا ہاتھ مجھ پر تھا اور وہ مجھے وہاں

۲ لیگیا + وہ مجھے خدا کی رویتوں میں اسرائیل کے مُلک کے بیچ لے گیا اور اُس نے مجھے ایک نہایت

۳ بلند پہاڑ پر بٹھایا۔ اور اُسی پر اُس کی دکھن طرف ایک شہر کا سا نقشہ تھا + اور وہ مجھے وہاں لے گیا تو کیا دیکھتا ہوں کہ ایک شخص تھا جس کی رنگت پیتل کی رنگت سی تھی اور اُس کے ہاتھ میں سن کی

۴ ایک ڈوری اور پیمائش کا ایک سرکنڈا تھا۔ اور وہ پھاٹک پر کھڑا تھا + اور اُس شخص نے مجھے کہا

کہ اَی آدمزاد اپنی آنکھوں سے دیکھہ اور کانوں سے سُن اور جو میں تجھے دکھلاؤں اُس سب پر اپنے دل سے
دھیان کر۔ کیونکہ تو اِس لئیے یہاں پہنچایا گیا تاکہ میں وُہ سب کچھہ تجھے دکھاؤں۔ سو تو سب جو کچھہ
دیکھتا ہی اسرائیل کے گھرانے کو بتا +
اور کیا دیکھتا ہوں کہ اُس گھر کے باہر وار آس پاس ایک دیوار ہی۔ اور اُس شخص کے ہاتھہ میں پیمائش
کا ایک سرکنڈا ہی چھہ ہاتھہ لنبا اور اُن میں کا ایک ایک ہاتھہ پورے ہاتھہ سے چار اُنگل بڑا تھا سو اُس نے
اُس عمارت کی چوڑائی ناپی وُہ ایک سرکنڈا ہوئی اور اُونچائی ایک سرکنڈا + تب وُہ اُس پھاٹک پر جو
پورب طرف تھا آیا اور اُسکی سیڑھی پر چڑھا اور اُس پھاٹک کے آستانے کو ناپا جو ایک سرکنڈا
چوڑا تھا۔ اور دوسرے آستانے کا عرض سرکنڈا بھر تھا + اور وہاں کی کوٹھری ایک سرکنڈا لنبی اور
ایک سرکنڈا چوڑی تھی۔ اور کوٹھریوں کے بیچ پانچ پانچ ہاتھہ کا فاصلہ تھا اور پھاٹک کی ڈیوڑھی کے پاس
بھیتر کیطرف پھاٹک کا آستانہ ایک سرکنڈا تھا + اور اُس نے پھاٹک کی ڈیوڑھی بھیتر سے ایک سرکنڈا
ناپی + تب اُس نے پھاٹک کی ڈیوڑھی آٹھہ ہاتھہ ناپی اور اُس کے کھنبھے دو ہاتھہ۔ اور پھاٹک کی
ڈیوڑھی بھیتر کیطرف تھی + اور پورب طرف کے پھاٹک کی کوٹھریاں تین اِدھر تین اُدھر تھیں۔ یے
تینوں پیمائش میں برابر تھیں۔ اور اِدھر اُدھر کے کھنبھوں کا ایک ہی ناپ تھا + اور اُس نے پھاٹک
کے دروازے کی چوڑائی دس ہاتھہ اور لنبائی تیرہ ہاتھہ ناپی۔ اور کوٹھریوں کے آگے کی حد ہاتھہ بھر
اِدھر اور ہاتھہ بھر اُدھر تھی اور کوٹھریاں چھہ ہاتھہ اِدھر اور چھہ ہاتھہ اُدھر تھیں + تب اُس نے پھاٹک
کو کوٹھری کی چھت سے دوسری کی چھت تک پچیس ہاتھہ چوڑا ناپا دروازے کے مقابل دروازہ + اور
اُس نے ساٹھہ ہاتھہ کے کھنبھے بنائے اور صحن کے کھنبھوں کے پاس گرداگرد دروازے تھے + اور
مدخل کے پھاٹک کے سامنے سے لیکے بھیتر وار پھاٹک کی ڈیوڑھی تک پچاس ہاتھہ کا فرق تھا + اور کوٹھریوں
میں اور اُنکے کھنبھوں میں پھاٹک کے بھیتر گرداگرد جھروکھے تھے۔ ویسے ہی والان کے بھیتر گرداگرد بھی
جھروکھے تھے اور کھنبھوں پر نخلوں کی صورتیں تھیں +
پھر وُہ مجھے باہر کے صحن میں لے گیا اور کیا دیکھتا ہوں کہ حُجرے ہیں اور چاروں طرف صحن کا گچ بنا
اور اُس گچ پر تیس حُجرے تھے + اور وُہ گچ پھاٹکوں کے پاس اُن پھاٹکوں کے برابر لگا یعنے نیچے کا گچ +

۱۹ تب اُس نے اُسکی چوڑائی نیچے کے پھاٹک کے سامنے سے بھیتر کے صحن کے آگے پُورب طرف اور اُتر طرف
باہر باہر سو ہاتھ ناپی + ۲۰ پھر اُس نے باہر وار صحن کے پھاٹک کہ جسکا رُخ اُتر طرف تھا اُس کی لمبائی اور چوڑائی
ناپی + ۲۱ اور اُسکی کوٹھریاں تین اِس طرف تین اُس طرف تھیں - اور اُس کے کھمبھے اور اُس کے دالان پہلے
پھاٹک کے ناپ کے مطابق تھے - اُس کی لمبائی پچاس ہاتھ اور چوڑائی پچیس ہاتھ تھی + ۲۲ اور اُسکی
جھنجھریاں اور اُس کے دالان اور اُس کے نخل اُس پھاٹک کے اندازے سے تھے جسکا رُخ پُورب کیطرف
تھا - اور اوپر تک سات ڈنڈوں کی چڑھائی تھی - اُس کی ڈیوڑھیاں اُنکے آگے تھیں + ۲۳ اور بھیتر کے
صحن کا پھاٹک پُورب طرف اور اُتر طرف کے پھاٹک کے سامنے تھا - اور اُس نے پھاٹک سے پھاٹک
تک سو ہاتھ ناپے + ۲۴ اور وہ مجھے دکھن کی راہ سے لیگیا اور کیا دیکھتا ہوں کہ دکھن کیطرف ایک پھاٹک
ہے - اور اُس نے اُسکے کھمبھوں کو اور اُسکی ڈیوڑھیوں کو اُن ناپوں کے مطابق ناپا + ۲۵ اور اُس میں اور اُسکی
ڈیوڑھیوں میں ارد گرد اُن جھنجھریوں کی سی جھنجھریاں تھیں - لمبائی پچاس ہاتھ اور چوڑائی پچیس ہاتھ +
۲۶ اور اُس کے اوپر جانے کے لئے سیڑھی کے سات ڈنڈے تھے اور اُس کی ڈیوڑھیاں اُنکے آگے تھیں
اور اُس کے کھمبھوں پر نخلوں کی صورتیں تھیں ایک اِس طرف اور ایک اُس طرف + ۲۷ اور دکھن کیطرف بھیتر
کے صحن کا پھاٹک تھا - اور اُس نے دکھن کیطرف پھاٹک سے پھاٹک تک سو ہاتھ ناپے +
۲۸ اور وہ دکھن پھاٹک کی راہ سے مجھے بھیتر کے صحن میں لایا - اور اُن ناپوں کے مطابق اُس نے دکھن پھاٹک
کو ناپا - ۲۹ اور اُس کی کوٹھریوں اور اُس کے کھمبھوں اور اُس کی ڈیوڑھیوں کو اُن ناپوں کے مطابق - اور
اُس میں اور اُس کی ڈیوڑھیوں میں ارد گرد جھنجھریاں تھیں - لمبائی پچاس ہاتھ چوڑائی پچیس ہاتھ + ۳۰ اور
ڈیوڑھیاں ارد گرد پچاس ہاتھ لمبی اور پانچ ہاتھ چوڑی تھیں + ۳۱ اُسکی ڈیوڑھیاں باہر وار صحن کی طرف
تھیں + اور اُس کے کھمبھوں پر نخلوں کی صورتیں اور اُس کے اوپر چڑھنے کو آٹھ ڈنڈے تھے + ۳۲ اور
وہ مجھے پُورب طرف بھیتر وار صحن میں لایا اور اُن ناپوں کے مطابق پھاٹک ناپا + ۳۳ اور اُس کی کوٹھریوں
اور اُس کے کھمبھوں اور اُسکی ڈیوڑھیوں کو اُن ناپوں کے مطابق - اور اُس میں اور اُسکی ڈیوڑھیوں
میں ارد گرد جھنجھریاں تھیں - لمبائی اُنکی پچاس ہاتھ تھی اور چوڑائی پچیس ہاتھ + ۳۴ اور اُسکی دہلیزیں
باہر وار صحن کیطرف تھیں اور اُس کے کھمبھوں پر اِدھر اُدھر نخلوں کی صورتیں تھیں اور اُس کے اوپر

١٩ چڑھنے کے لئے آٹھ ڈنڈے تھے + اور وہ مجھے اُتر کے پھاٹک کیطرف لیگیا اور اُن ناپوں کے مطابق
٢٠ اُسے ناپا۔ اُس کی کوٹھریوں اور اُسکی دہلیزوں اور اُس کی ڈیوڑھیوں کو جن میں اِرد گرد جھنجھریاں
٢١ تھیں۔ لنبائی پچاس ہاتھ اور چوڑائی پچیس ہاتھ تھی + اور اُس کے کھنبھے باہر وار صحن کیطرف
٢٢ تھے اور اُس کے کھنبھوں پر اِدھر اُدھر نخلوں کی صورتیں تھیں اور اُس کے اُوپر چڑھنے کے لئے
آٹھ ڈنڈے تھے ◆

٢٣ اور حجرے اور اُن کے دروازے اُن پھاٹکوں کے کھنبھوں کے آسپاس تھے جہاں وے
سوختنی قربانیاں دھوویں + اور پھاٹک کی ڈیوڑھی میں دو میزیں اِس طرف اور دو میزیں اُس طرف
٢٤ تھیں کہ اُنپر سوختنی قربانی اور خطا کی قربانی اور تقصیر کی قربانی ذبح کریں + اور اُس طرف باہر وار
٢٥ اُتر کے پھاٹک کے مدخل کے چڑھاؤ کے پاس دو میزیں تھیں اور پھاٹک کی ڈیوڑھی کی دوسری طرف
دو میزیں + پھاٹک کے آس پاس چار میزیں اِس طرف اور چار میزیں اُس طرف تھیں آٹھ میزیں جن پر وے ذبح
٢٦ کریں + سوختنی قربانی کے لئے تراشے ہوئے پتھروں کی چار میزیں تھیں جو ڈیڑھ ہاتھ لنبی اور ڈیڑھ ہاتھ
٢٧ چوڑی اور ہاتھ بھر اُونچی تھیں جنپر وے سوختنی قربانی اور ذبیحے کے ذبح کرنے کے ہتھیار دھریں + اور
اُن کے اندر چاروں طرف چار اُنگل چوڑی اکڑیاں لگی تھیں اور قربانیوں کا گوشت میزوں کے اُوپر دھرا
٢٨ ہوا تھا + اور اندرونی پھاٹک کے باہر وار اندرونی صحن میں جو شمالی پھاٹک کی جانب میں تھا گانیوالوں کے
٢٩ حجرے تھے اور اُن کا رُخ دکھن کی طرف تھا۔ اور ایک پورب پھاٹک کی جانب میں تھا جس کا رُخ اُتر
٣٠ کی طرف تھا + اور اُس نے مجھے کہا کہ یہہ حجرہ جس کا منظر دکھن کیطرف ہے اُن کاہنوں کے لئے ہے جو
٣١ گھر کی نگہبانی کرتے ہیں + اور وہ حجرہ جس کا منظر اُتر کیطرف ہے اُن کاہنوں کے لئے جو مذبح کی محافظت
٣٢ میں حاضر ہیں۔ یے بنی صدوق ہیں جو بنی لاوی میں سے خُداوند کے پاس آتے ہیں کہ اُسکی خدمت
٣٣ کریں + اور اُس نے صحن کو سو ہاتھ لنبا اور سو ہاتھ چوڑا چوکونا ناپا۔ اور مذبح گھر کے آگے تھا +
پھر وہ مجھے گھر کی ڈیوڑھی میں لایا اور ڈیوڑھی کو ناپا پانچ ہاتھ اِدھر اور پانچ ہاتھ اُدھر۔ اور
٣٤ پھاٹک کی چوڑائی تین ہاتھ اِس طرف تھی اور تین ہاتھ اُس طرف + ڈیوڑھی کی لنبائی بیس ہاتھ اور
چوڑائی گیارہ ہاتھ تھی۔ اور سیڑھی کے ڈنڈے لگے تھے کہ جن سے وے اُس کے اُوپر چڑھ جاویں

تھے۔ اور دہلیز پر ستون تھے ایک اِس طرف اور ایک اُس طرف +

۴۱ باب

۱ اور وُہ مجھے ہیکل میں لایا اور دہلیزوں کو ناپا چوڑائی اِس طرف چھہ ہاتھہ اور چوڑائی اُس طرف چھہ ہاتھہ
یہہ خیمہ کی چوڑائی ہے + ۲ اور دروازے کی چوڑائی دس ہاتھہ اور اُن بغلوں کی جو دروازے کے پاس تھیں
پانچ ہاتھہ اِس طرف اور پانچ ہاتھہ اُس طرف تھی۔ اور اُس نے اُس کی لنبائی کو چالیس ہاتھہ ناپا اور
اُس کی چوڑائی بیس ہاتھہ +

۳ تب وُہ اندر گیا اور دروازے کے کھنبھے کو دو ہاتھہ ناپا اور دروازہ چھہ ہاتھہ اور دروازہ کی چوڑائی
سات ہاتھہ تھی + ۴ اور اُس نے ہیکل کے آگے لنبائی کو بیس ہاتھہ اور چوڑائی کو بیس ہاتھہ ناپا اور مجھے
کہا کہ یہی قدس الاقدس ہے + ۵ اور اُس نے گھر کی دیوار چھہ ہاتھہ ناپی اور بغل کے پشتوں کی چوڑائی گھر
کے گرد بہ گرد چار ہاتھہ تھی + ۶ اور بغل کی کوٹھریاں تین تھیں کوٹھری کے اُوپر کوٹھری قطار میں تیس
اور وے اُس دیوار میں جو گھر کے آس پاس کی بغل ہی کی کوٹھریوں کے لئے تھی داخل کی گئی تھیں
تاکہ وے مضبوط ہوویں پر گھر کی دیوار سے وے ملی ہوئی نہ تھیں + ۷ اور وہ اُن بغلی کوٹھریوں سے
اُوپر تک چاروں طرف زیادہ چوڑا ہوتا جاتا تھا۔ کہ گھر کا چوگرد گھر کے گرداگرد اُونچا اُونچا چلا جاتا
تھا۔ اِس سبب سے گھر کی چوڑائی اُوپر زیادہ تھی اور نیچے سے لیکے بیچ تک اور اُس سے اُوپر تک
بڑھہ گئی۔ ۸ اور میں نے گھر کی چاروں طرف کی اُونچائی بھی دیکھی۔ بغل کی کوٹھریوں کی نیویں چھہ بڑے بڑے ہاتھہ کے
پورے سرکنڈے کی تھیں + ۹ اور بغل کی کوٹھریوں کے باہر کی دیوار کی چوڑائی پانچ ہاتھہ۔ اور جو خالی رہا سو گھر کی
بغل کی کوٹھریوں کے درمیان تھا + ۱۰ اور حجروں کے درمیان گھر کی چاروں طرف گرد بہ گرد بیس ہاتھہ چوڑا فاصلہ
تھا + ۱۱ اور بغل کی کوٹھریوں کے دروازے اُس خالی جگہہ کی طرف تھے ایک دروازہ اُتر طرف اور ایک دروازہ
دکھن طرف۔ اور خالی جگہہ کی چوڑائی چاروں طرف پانچ ہاتھہ کی تھی + ۱۲ اور وُہ عمارت جو علیحدہ جگہہ کے آگے اُس کی
پچھم طرف تھی سو اُس کی چوڑائی ستر ہاتھہ تھی اور اُس عمارت کی دیوار چاروں طرف پانچ ہاتھہ موٹی اور اُس کی
لنبائی نوّے ہاتھہ تھی + ۱۳ سو اُس نے گھر کو سو ہاتھہ لنبا ناپا اور علیحدہ جگہہ اور عمارت اُس کی دیواروں سمیت
سو ہاتھہ لنبی تھی اور گھر کا اگواڑا اور اُس علیحدہ جگہہ کا سامنا جو پورب طرف تھا سو اُس کی چوڑائی سو
ہاتھہ تھی + ۱۴

اور علیحدہ جگہہ کے آگے عمارت کی لنبائی جو پچھاڑی تھی اور اُسکی جانب کے برآمدے
اِس طرف سے اور اُسطرف سے بھیتر کی ہیکل اور باہر کے دالانوں کے ساتھ اُسنے سو ہاتھہ ناپے + اور
دروازے کے کھنبھے اور جھنجھریاں + اور گرداگرد کے برآمدے بغلی کوٹھریاں جو دروازے کے
کھنبھوں کے مقابل تین طرف تھے لکڑی سے چاروں طرف مڑھے ہوئے تھے - اور زمین سے
جھنجھریوں تک اور جھنجھریاں بھی مڑھی ہوئی تھیں + دروازے کے اوپر تک اور اندرونی گھر تک
اور اُسکے باہر بھی چاروں طرف کی ساری دیوار تک گھر کے باہر بھیتر سب ٹھیک اندازے سے
تھے + اور کروبی اور نخل بنے تھے اِس طرح کہ ایک نخل دو کروبیوں کے بیچ میں تھا اور ہر ایک
کروبی کے دو دو مُنہہ تھے - چنانچہ ایک سمت نخل کیطرف انسان کا مُنہہ تھا اور دوسری
سمت نخل کیطرف جوان شیر ببر کا مُنہہ - گھر کی چاروں طرف اِس طرح کا کام تھا - زمین سے
دروازے کے اوپر تک اور ہیکل کی دیوار پر کروبی اور نخل بنے تھے - اور ہیکل کے دروازے کے کھنبھے
چوکور تھے اور وے بھی جو مقدّس مکان کے سامنے تھے جیسی صورت اِس کی ویسی ہی صورت
اُسکی تھی - لکڑی کا مذبح تین ہاتھہ اونچا تھا اور اُسکی لنبائی دو ہاتھہ تھی اور اُسکے کونے اور اُسکی
کُرسی اور اُسکی دیواریں لکڑی کی تھیں اور اُس نے مجھے کہا کہ یہہ وُہ میز ہے جو خداوند کے
آگے ہے - اور ہیکل اور مقدّس مکان کے دو کواڑے تھے - اور کواڑوں کے دو دو پلّے تھے دو پلّے
جو موڑے جاتے تھے دو ایک کواڑے کے لئے اور دو پلّے دوسرے کے لئے - اور
اُنپر یعنے ہیکل کے کواڑوں پر کروبی اور نخل بنے تھے جیسے کہ دیواروں پر بنے تھے + اور
باہر کی ڈیوڑھی کے رُخ پر تختہ بندی تھی + اور ڈیوڑھی کی بغلوں میں اور گھر کی بغلی کوٹھریوں
میں اور موٹے موٹے تختوں میں اِس طرف اور اُسطرف جھنجھریاں اور نخل تھے +

پھر وہ مجھے باہر وار صحن میں اُتّرطرف کی راہ سے لے گیا اور اُس کوٹھری میں جو علیحدہ جگہہ
اور عمارت کے آگے اُتّرکیطرف تھی مُجھے لے آیا + سو ہاتھہ کی لنبائی کی جگہہ کے مقابل اُتّرطرف کا
دروازہ تھا اور اُسکی چوڑائی پچاس ہاتھہ تھی - بیس ہاتھہ کے مقابل جو بھیتر وار صحن کے لئے
تھے اور باہر وار صحن کے گچ کے مقابل جانبی کوٹھریاں تین درجے کی ایک دوسری

کے مقابل تھیں + اور کوٹھریوں کے سامنے بھیتر بھیتر دس ہاتھ چوڑا تھا اور ایک رستہ ایک ۴
ہاتھ کا اور اُن کے دروازے اُتر طرف تھے + اُوپر والی کوٹھریاں چھوٹی تھیں کیونکہ اُن کے ۵
برآمدے نیچے والیوں اور بیچ والیوں کی عمارت میں سے تھے کیونکہ وے تین درجے کی تھیں پر ۶
صحنوں کے ستونوں کی مانند اُن کے ستون نہ تھے - اِس لئے وے زمین پر کی نیچے والیوں
سے اور بیچ والیوں سے سکیت تھیں + اور وُہ دیوار جو باہر کوٹھریوں کے مقابل اور باہر وار ۷
صحن کی طرف کوٹھریوں کے آگے تھی سو پچاس ہاتھ لمبی تھی + کیونکہ باہر وار صحن کی کوٹھریوں ۸
کی لمبائی پچاس ہاتھ تھی - اور دیکھو کہ ہیکل کے سامنے سو ہاتھ تھے + اور اُن کوٹھریوں ۹
کے نیچے پُورب کی طرف وُہ مدخل تھا جہاں وے باہر وار صحن سے داخل ہوتے تھے + دکھن ۱۰
طرف کے صحن کی چوڑی دیوار میں اور علیحدہ جگہہ اور اُس عمارت کے آگے کوٹھریاں تھیں +
اور اُن کے آگے ایک ایسا رستہ تھا جیسا اُتر طرف کی کوٹھریوں کے آگے تھا - اُن کی ۱۱
لمبائی اور چوڑائی کے اور اُن کے سارے مخرجوں اُنہیں کی ترتیبوں اور دروازوں کے
مطابق + اور دکھن طرف کی کوٹھریوں کے دروازوں کے مطابق ایک دروازہ راہ کے ۱۲
سرے میں تھا یعنے سیدھی دیوار کی راہ پُورب طرف جہاں داخل ہوتے تھے +

اور اُس نے مجھے کہا کہ اُتر کی کوٹھریاں اور دکھن کی کوٹھریاں جو علیحدہ جگہہ کے مقابل ۱۳
ہیں مقدس کوٹھریاں ہیں جہاں کاہن جو خداوند کے حضور جاتے ہیں اقدس چیزیں کھائیں گے -
وے وہاں اقدس چیزیں یعنے نذر کی قربانی اور خطا کی قربانی اور تقصیر کی قربانی دھرینگے - کیونکہ
وُہ مکان مقدس ہے + جب کاہن داخل ہوویں تو وے مقدس سے باہر وار صحن میں نہ جاویں ۱۴
بلکہ اپنی خدمت کے پیراہن وہاں رکھیں - کیونکہ وے مقدس ہیں اور وے دوسرے کپڑے
پہنکے عام مکان میں جاویں +

سو جب وہ بھیتر کے گھر کو ناپ چکا تو مجھے اُس پھاٹک کی راہ لایا جسکا منظر پُورب طرف ۱۵
ہے اور گھر کو چاروں طرف سے ناپا + اُس نے پیمائش کے سرکنڈے سے پُورب طرف پانچ سو ۱۶
سرکنڈے اِدھر اُدھر ناپے + اُس نے پیمائش کے سرکنڈے سے اُتر طرف پانچ سو ۱۷

سرکنڈے اِدھر اُدھر ناپے + اُس نے پیمائش کے سرکنڈے سے دکھن طرف بھی پانچ سو
سرکنڈے ناپے + اُس نے پچھم طرف لوٹ کے پیمائش کے سرکنڈے سے پانچ سو
سرکنڈے ناپے + اُس نے اُس کی چاروں طرف ناپیں - اُس کی چاروں طرف ایک
دیوار پانچ سو سرکنڈے لنبی اور پانچ سو چوڑی تھی تاکہ پاک کو ناپاک سے جدا کرے +

بعد اُس کے وُہ مجھے پھاٹک پر لے آیا اُس پھاٹک پر جس کا منظر پورب طرف ہے +
اور دیکھ کہ اسرائیل کے خدا کا جلال پورب طرف سے آیا اور اُس کی آواز بہتیرے پانیوں
کے شور کی سی تھی اور زمین اُس کے جلال سے روشن ہو گئی + اور وُہ اُس رویا کی نمائش
کے مطابق جسے میں نے دیکھا ہاں اُس رویا کے مطابق تھا جسے میں نے دیکھا جب میں
شہر کو برباد کرنے آیا تھا - اور یے رویتیں اُس رویا کی مانند تھیں جو میں نے کبار کی ندی کے
کنارے پر دیکھی - اور میں مُنہہ کے بھل گرا + اور خداوند کا جلال اُس پھاٹک کی راہ سے
جسکا منظر پورب طرف ہے گھر میں داخل ہوا + اور رُوح نے مجھے اُٹھا لیا اور اندرونی صحن
میں مجھے لایا اور دیکھ کہ گھر خداوند کے جلال سے بھرا ہوا ہے + اور میں نے کسی کی سُنی جو گھر
میں سے میرے ساتھ باتیں کرتا تھا - اور ایک شخص میرے پاس کھڑا ہوا + اور اُس نے
مجھے کہا کہ اے آدمزاد یہہ میری تخت گاہ اور میرے پانوؤں کی کرسی جہاں میں بنی اسرائیل کے
درمیان ابد تک رہونگا اور اہل اسرائیل وے اور اُن کے بادشاہ آگے کو میرے مقدس نام
کو اپنی زناکاری سے اور اپنے بادشاہوں کی لاشوں سے اُن کے مرنے پر ناپاک نہ کریں گے -
کہ وے اپنے آستانے میرے آستانوں کے پاس اور اپنی چوکھٹیں میری چوکھٹوں کے پاس
لگاتے تھے اِس طرح کہ میرے اور اُن کے درمیان صرف ایک دیوار ہوئی - اِسی طرح وے
اپنے اُن گھنونے کاموں سے جو اُنہوں نے کئے میرے مقدس نام کو ناپاک کرتے تھے -
اِس لئے میں نے اپنے قہر میں اُنہیں ہلاک کیا + پس اب وے اپنی زناکاریاں اور اپنے بادشاہوں
کی لاشیں مجھ سے دُور کر دیں تب میں اُن کے درمیان ابد تک رہونگا +
تو اے آدمزاد اہل اسرائیل کو یہہ گھر دکھلا تاکہ وے اپنے گناہوں کے سبب شرمندہ

۱۱ ہو جاویں - اور وے اِس نمونہ کو ناپیں + اور اگر وے اپنے سارے کاموں سے پشیمان ہوں تو اُس
گھر کا نقشہ اور اُسکی ترتیب اور اُس کے مخارج و مداخل اور اُنکے سارے نقشے اور اُس کے سارے
قوانین اور اُس کے سارے ڈھانچے اور سارے آئین کو اُنہیں دکھلا اور اُنکی نظر کے آگے
لکھ تاکہ وے اُس کے سارے نقشے اور اُس کے سارے قوانین کو حفظ کریں اور اُن پر عمل
۱۲ کریں + یہہ اِس گھر کا آئین ہے - اُس کی تمام سرحدیں پہاڑ کی چوٹی پر اور اُس کے گردا گرد نہایت
مقدس ہونگی - دیکھہ یہہ اِس گھر کا آئین ہے +

۱۳ اور ناپ کے ہاتھہ سے قربانگاہ کے یے ناپ ہیں - اور یہہ ہاتھہ جو ہے سو ایک ہاتھہ چار انگل
ہے - کھوکھلی جگہہ ایک ہاتھہ اور ایک ہاتھہ چوڑی اور گردا گرد اُس کے دامن کا کنارہ بالشت بھر
۱۴ چوڑا - اور یہہ مذبح کی سطح ہے + اور زمین کی کھوکھلی جگہہ سے نیچے کی کرسی تک دو ہاتھہ اور اُسکی
۱۵ چوڑائی ایک ہاتھہ اور چھوٹی کرسی سے بڑی کرسی تک چار ہاتھہ اور چوڑائی ایک ہاتھہ + اور قربانگاہ
چار ہاتھہ ہوگی اور قربانگاہ کے اُس کے اوپر چار سینگ ہونگے + اور قربانگاہ بارہ ہاتھہ لمبی اور
۱۶ ۱۷ بارہ چوڑی چوکور ہوگی + اور کرسی چودہ ہاتھہ لمبی اور چودہ ہاتھہ چوڑی چوکور - اور گردا گرد اُس کا
کنارہ آدھا ہاتھہ - اور اُس کی انگیٹھی گردا گرد ایک ہاتھہ اور اُس کی سیڑھی پورب
طرف ہوگی +

۱۸ اور اُس نے مجھے کہا کہ اے آدمزاد خداوند یہوواہ یوں فرماتا ہے کہ یہہ قربانگاہ کے قوانین
جاری ہونگے جس دن میں وے اُسے بناویں تاکہ اُس پر سوختنی قربانی چڑھاویں اور اُس پر لہو
۱۹ چھڑکیں + اور تو کاہنوں بنی لاوی کو جو صدوق کی نسل سے ہیں جو میری خدمت کے لئے میرے
نزدیک آتے ہیں خطا کی قربانی کے واسطے اُنہیں ایک جوان بیل دے خداوند یہوواہ کہتا ہے
۲۰ اور تو اُس کے خون میں سے لے اور مذبح کے چاروں سینگوں پر اُس کی کرسی کے چاروں
کونوں پر اور اُس کے چوگرد کی کنگنی پر لگا - اِسی طرح کفارہ دے کے اُسے پاک و
۲۱ صاف کر + اور خطا کی قربانی کے لئے وہ بچھڑا لے اور وہ گھر کی مقرر جگہہ میں مقدس
۲۲ کے باہر جلایا جائیگا + اور تو دوسرے دن بکری کا ایک بے عیب بچہ خطا کی قربانی کے لئے چڑھا

اور وے مذبح کو یوں کفارہ دے کے پاک کرینگے جس طرح سے وے اُسے بچھڑے سے پاک
کرتے تھے + اور جب تو اُسے پاک کر چکیگے تو ایک بے عیب بچھڑا اور گلّے کا ایک بے عیب
مینڈھا چڑھا + اور تو اُنہیں خداوند کے آگے چڑھا اور کاہن اُنپر نمک چھڑکیں اور اُنہیں
سوختنی قربانی کے لئے خداوند کے آگے چڑھاویں + اور تو سات دن تک ہر روز ایک بکرا
خطا کی قربانی کے لئے تیار کر رکھ - وے ایک بچھڑا اور گلّے کا ایک مینڈھا بھی جو بے عیب
ہوں موجود کریں + سات دن تک وے قربانگاہ کو پاک و صاف کرینگے اور اپنے تئیں مخصوص
کرینگے + اور جب یہ دن پورے ہونگے تو یوں ہوگا کہ آٹھویں دن اور اُس کے بعد بھی
کاہن لوگ تمہاری سوختنی قربانیوں کو اور تمہاری سلامتی کی قربانیوں کو مذبح پر گذرانینگے
اور میں تمہیں قبول کرونگا خداوند یہوواہ کہتا ہے ❊

تب وہ مجھے باہر وار مقدس کے پھاٹک کی راہ سے جسکا منظر پورب طرف ہے پھرا لایا
اور وہ بند تھا + خداوند نے مجھے کہا کہ یہ پھاٹک بند رہیگا اور کھولا نہیں جائیگا اور کوئی انسان
اُس سے داخل نہ ہوگا - چونکہ خداوند اسرائیل کا خدا اُس سے داخل ہوا ہے اس لئے وہ بند رہیگا -
مگر سردار اِس لئے کہ سردار ہے خداوند کے آگے روٹی کھانے کو اُس میں بیٹھیگا - وہ اُس
پھاٹک کے اُسارے کی راہ سے اندر آویگا اور اُسی راہ سے باہر جائیگا + پھر وہ مجھے گھر کے
اُتر پھاٹک کی راہ سے گھر کے آگے لایا - اور میں نے دیکھا اور دیکھ خداوند کے جلال
نے خداوند کے گھر کو بھر دیا اور میں منہہ کے بل گرا + اور خداوند نے مجھے کہا کہ اے آدم زاد
تو دل لگا اور اپنی آنکھوں سے دیکھ اور جو کچھ کہ خداوند کے گھر کے قوانین و آئین کی بابت
تجھ سے کہتا ہوں اپنے کانوں سے سُن اور گھر کے مدخل کو اور مقدس کے سب مخرجوں
کو لحاظ کر + اور تو اہل اسرائیل کے باغی لوگوں سے کہہ کہ خداوند یہوواہ یوں فرماتا ہے کہ اے
اہل اسرائیل تم بس جانو کہ تم نے یہ سارے گھنونے کام کئے ہیں چنانچہ جس وقت تم میری
روٹی اور چربی اور لہو گذرانتے تھے تب دل کے نامختون اور جسم کے نامختون اجنبی اپنے
کو میرے مقدس میں لاتے تاکہ وے میرے مقدس میں آویں اور میرے گھر کو نا

۲ دانی ایل بولا اور کہا کہ میں نے رات کو ایک رویا دیکھی اور کیا دیکھتا ہوں کہ آسمان کی چار ہوائیں
۳ بڑے سمندر پر باہم زور سے چلیں + اور سمندر سے چار بڑے حیوان جو ایک دوسرے سے متفرق
۴ تھے نکلے + پہلا شیر ببر کی مانند تھا اور عقاب کے سے پنکھہ رکھتا تھا - اور میں دیکھتا رہا
جب تک اُس کے پر اُکھاڑے گئے اور وہ زمین سے اُٹھایا گیا اور آدمی کی طرح پاؤں پر
۵ کھڑا کیا گیا اور انسان کا دل اُسے دیا گیا + اور کیا دیکھتا ہوں کہ ایک دوسرا حیوان ریچھہ
کی مانند تھا اور وہ ایک طرف سیدھا کھڑا ہوا اور اُس کے مُنہہ میں اُس کے دانتوں کے
۶ درمیان تین پسلیاں تھیں - اور اُنہوں نے اُسے کہا کہ اُٹھہ اور بہت گوشت کھا + بعد اُس کے
میں نے نظر کی اور کیا دیکھتا ہوں کہ ایک اَور حیوان تیندوے کی مانند اُٹھا جس کی پیٹھہ پر
پرندے کے سے چار پر تھے - اور اُس حیوان کے چار سر تھے اور سلطنت اُسے دی گئی +
۷ اُس کے پیچھے میں نے رات کی رویتوں کے وسیلے سے دیکھا اور کیا دیکھتا ہوں کہ چوتھا حیوان
ہولناک اور ہیبتناک اور نہایت زبردست اور اُس کے دانت لوہے کے تھے اور بڑے
بڑے تھے - وہ نگل جاتا اور ٹکڑے ٹکڑے کر دیتا اور بچتی کو اپنے پاؤں سے لتاڑتا تھا - اور
یہہ اُن سب حیوانوں سے جو اُس کے آگے تھے متفرق تھا - اور اُس کے دس سینگ تھے +
۸ میں نے اُن سینگوں پر غور سے نظر کی اور کیا دیکھتا ہوں کہ اُنکے بیچ میں سے ایک اَور چھوٹا سا
سینگ نکلا جس کے آگے پہلے تین سینگ جڑ سے اُکھاڑے گئے - اور کیا دیکھتا ہوں
کہ اُس سینگ میں آنکھیں تھیں اِنسان کی آنکھوں کی مانند اور ایک مُنہہ تھا جو بڑی بڑی
۹ باتیں بول رہا ہے + میں یہانتک دیکھتا رہا کہ کُرسیاں رکھی گئیں اور قدیم الایام بیٹھہ گیا -
اُسکا لباس برف سا سفید تھا اور اُس کے سر کے بال صاف ستھرے اُون کی مانند -
۱۰ اُسکا تخت آگ کے شعلہ کی مانند تھا اور اُس کے پہئے جلتی آگ کے مثل تھے + ایک آتشی
سیلاب بہہ رہا جو اُسکے آگے سے نکلا تھا - ہزاروں ہزار اُس کی خدمت میں حاضر تھے اور
لاکھوں لاکھہ اُسکے آگے کھڑے تھے - عدالت ہو رہی تھی اور کتابیں کھلی ہوئی تھیں +
۱۱ میں نے دیکھا یہانتک کہ اُس سینگ کی آواز کے سبب جو بڑے گھمنڈ کی باتیں بولتا رہا

ہاں میں یہانتک دیکھتا رہا کہ وہ حیوان مارا گیا اور اُسکا بدن ہلاک کیا گیا اور شعلہ زن آگ
میں ڈالا گیا + اور باقی حیوانوں کی سلطنت بھی اُنسے لے لی گئی - پر اُنکی زندگی قائم رہی اور
وے ایک مدت اور ایک ساعت تک جیئے + میں نے رات کی رویتوں کے وسیلے دیکھا
اور کیا دیکھتا ہوں کہ ایک شخص آدمزاد کی مانند آسمان کے بادلوں کے ساتھہ آیا اور قدیم
الایام تک پہنچا - وے اُسے اُس کے آگے لائے + اور تسلط اور حشمت اور سلطنت اُسے دیگئی
کہ سب قومیں اور اُمتیں اور مختلف زبان بولنیوالے اُس کی خدمت گذاری کریں - اُسکی
سلطنت ابدی سلطنت ہے جو جاتی نہ رہیگی اور اُس کی مملکت ایسی جو زائل نہ ہوگی +

مجھہ دانی ایل کی روح میرے بدن میں ملول ہوئی اور میرے سر کی رویتوں نے مجھے
گھبرا دیا + میں اُنمیں سے جو نزدیک کھڑے تھے ایک شخص کے پاس گیا اور اُس سے
اِن ساری باتوں کی حقیقت پوچھی + اُس نے مجھہ سے کہا اور ساری حقیقت مجھے بتلائی +
یے چار بڑے حیوان چار بادشاہ ہیں جو زمین میں برپا ہونگے + لیکن حق تعالی کے مقدس
لوگ سلطنت لے لینگے اور ابد تک ہاں ابد الاباد تک اُس سلطنت کے مالک رہینگے +
تب میں نے چاہا کہ چوتھے حیوان کی حقیقت جانوں جو اُن سبھوں سے متفرق تھا کہ
نہایت ہیبت ناک تھا جس کے دانت لوہے کے اور ناخن پیتل کے تھے جو نگلتا اور ٹکڑے
ٹکڑے کرتا اور بچتی کو اپنے پاؤں سے لتاڑتا تھا - اور دس سینگوں کی جو اُسکے سر پر
تھے اور اُس ایک کی جو نکلا اور جس کے آگے تین گر گئے ہاں اُس سینگ کی جسکی آنکھیں تھیں
اور ایک مُنہہ جو بڑے گھمنڈ کی باتیں بولتا تھا اور اُس کا چہرہ اُسکے ساتھیوں کی نسبت
سے زیادہ رعبدار تھا + میں نے دیکھا کہ وہی سینگ مقدسوں سے جنگ کرتا اور اُن پر
غالب ہوتا رہا جب تک کہ قدیم الایام آیا اور حق تعالی کے مقدسوں کا انصاف کیا گیا
اور وقت آپہنچا کہ مقدس لوگ سلطنت کے مالک ہوویں + وہ یوں بولا کہ چوتھا حیوان چوتھی
سلطنت ہے جو دنیا میں ہوگی - وہ ساری سلطنتوں سے متفرق ہوگی اور ساری زمین کو نگلیگی اور
اُسے لتاڑیگی اور اُسے ٹکڑے ٹکڑے کریگی + اور وے دس سینگ جو ہیں سو دس بادشاہ

ہیں جو اُس سلطنت میں سے اُٹھینگے - اور اُن کے بعد ایک اَور اُٹھیگا اور وہ پہلوں سے
۲۵ متفرق ہوگا اور تین بادشاہوں پر غالب ہوگا + اور وہ حق تعالیٰ کی مخالفت میں باتیں
کریگا اور حق تعالیٰ کے مقدسوں کو تصدیعہ دیگا اور چاہیگا کہ وقتوں اور شریعتوں کو بدل
ڈالے - اور وے اُس کے قبضے میں دیئے جائینگے یہانتک کہ ایک مدت اور مدتیں اور آدھی
۲۶ مدت گذر جائیگی + پر عدالت بیٹھیگی اور وے اُس کی سلطنت اُس سے لے لینگے کہ اُسے
۲۷ ہمیشہ کے لئے نیست نابود کریں + اور تمام آسمان تلے کے سارے ملکوں کی سلطنت اور
مملکت اور سلطنت کی حشمت حق تعالیٰ کے مقدس لوگوں کو بخشی جائیگی - اُس کی سلطنت ابدی
۲۸ سلطنت ہے اور ساری مملکتیں اُس کی بندگی کرینگی اور فرمانبردار ہووینگی + وہ بات یہانتک
تمام ہوئی + میں جو دانی ایل ہوں میرے اندیشوں نے مجھے نہایت گھبرایا اور میرا چہرہ مجھ
میں مبدل ہوا - پر میں نے یہہ بات اپنے دل میں رکھی +

۸ باب بیلشضر بادشاہ کی سلطنت کے تیسرے سال میں مجھے ہاں مجھہ دانی ایل کو ایک رویا
۲ نظر آئی بعد اُس کے جو شروع میں مجھے نظر آئی تھی + اور میں نے عالم رویت میں دیکھا اور
جسوقت میں نے دیکھا ایسا معلوم ہوا کہ میں سوسن کے قصر میں تھا جو صوبہ عیلام میں ہے -
۳ پھر میں نے رویت کے عالم میں دیکھا کہ میں اولائی کی ندی کے کنارے پر ہوں + تب
میں نے اپنی آنکھیں اُٹھا کے نظر کی اور کیا دیکھتا ہوں کہ ندی کے آگے ایک مینڈھا کھڑا
ہے جس کے دو سینگ تھے - اور وے دو سینگ اونچے تھے - لیکن ایک دوسرے سے
۴ بڑا تھا اور بڑا دوسرے کے پیچھے اُٹھا + میں نے اُس مینڈھے کو دیکھا کہ پچھم اُتر دکھن طرف سینگ
مارتا تھا یہانتک کہ کوئی جانور اُس کے سامھنے کھڑا نہ ہوسکا نہ کوئی اُوس کے ہاتھ سے
۵ چھڑا سکا - پر وہ جو چاہتا تھا سو کرتا تھا یہانتک کہ وہ بہت بڑا ہوگیا + اور میں اِس
سوچ میں تھا کہ دیکھہ ایک بکرا پچھم کی طرف سے آکے تمام روے زمین پر ایسا پھرا کہ
زمین کو بھی نہ چھوا اور اُس بکرے کی دونوں آنکھوں کے بیچوں بیچ ایک عجیب طرح کا سینگ
۶ تھا + اور وہ اُس دو سینگ والے مینڈھے کے پاس جسے میں نے ندی کے سامھنے کھڑا

دیکھا آیا اور اپنے زور کے قہر سے اُسپر دَوڑ گیا + اور میں نے اُسے دیکھا کہ وہ مینڈھے کے قریب
پہنچا اور اُسکا غضب اُسپر بھڑکا اور مینڈھے کو مارا اور اُس کے دونوں سینگ توڑ ڈالے - اور
مینڈھے کو توت نہ تھی کہ اُسکا سامہنا کرے - سو اُسنے اُسے زمین پر پٹک دیا اور اُسے
لتاڑا - اور کوئی نہ تھا کہ مینڈھے کو اُس کے ہاتھہ سے چھڑا سکے + اور وہ بکرا نہایت بزرگ
ہوا - اور جب وہ پرزور ہوا تب اُسکا بڑا سینگ ٹوٹ گیا اور اُس کی جگہہ چار نادر سینگ
آسمان کی چاروں ہواؤں کی طرف نکلے + اور اُن میں کے ایک سے ایک چھوٹا سینگ
نکلا جو دکھن اور پورب اور دل پسند سرزمین کی طرف بے نہایت بڑھگیا + اور وہ بڑھکر
آسمان کے لشکر تک پہنچا اور اُس لشکر میں سے اور ستاروں میں سے بعضوں کو زمین پر گرا
دیا اور اُنہیں لتاڑا - بلکہ اُسنے لشکر کے سردار تک اپنے کو بلند کیا - اور اُس سے دائمی
قربانی اُٹھائی گئی اور مقدس کا مکان گرایا گیا + سو وہ لشکر دائمی قربانی کے باب میں خطا
کرنے کے سبب اُسے حوالے کیا گیا اور اُس نے سچائی کو زمین پر ڈالا - وہ یہہ کرتا اور
کامیاب ہوتا رہا + اور میں نے ایک قدسی کو بولتے سُنا اور دوسرے قدسی نے اُس قدسی
سے جو کلام کرتا تھا پوچھا کہ وہ رویت دائمی قربانی کی بابت اور اُس اُجاڑنے والے
کی شرارت کی بابت کہ مقدس اور لشکر دونوں دیئے گئے کہ پامال ہوویں کب تک رہیگی؟
اُس نے مجھے کہا کہ دو ہزار تین سو دن تک - پھر مقدس پاک کیا جائیگا +

اور ایسا ہوا کہ جب میں دانی ایل نے یہہ رویت دیکھی تھی اور اُس کی تعبیر کی تلاش
کرتا تھا تو دیکھہ میرے سامہنے کوئی کھڑا تھا جس کی صورت آدمی کی سی تھی + اور میں نے
ایک آدمی کی آواز سنی کہ اولائی کے درمیان پکارکے کہا کہ ای جبری ایل اِس شخص کو اِس
رویت کی معنی سمجھا + چنانچہ وہ اُدھر جہاں میں کھڑا تھا نزدیک آیا اور جب پہنچا میں ڈر گیا
اور اوندھے مُنہہ گرا - پر اُسنے مجھے کہا اے آدمزاد سمجھہ - کیونکہ یہہ رویت آخری زمانے
میں انجام ہوگی + اور جب وہ مجھہ سے کہہ رہا تھا میں اوندھے مُنہہ بھاری نیند میں زمین
پر پڑا تھا - تب اُسنے مجھے چھوا اور سیدھا کھڑا کیا - اور کہا کہ دیکھہ میں تجھے سمجھاؤنگا کہ قہر

۲۰ کے آخر میں کیا ہوگا- کیونکہ مقرری وقت پر تمامی ہوگی + وہ مینڈھا جسے تونے دیکھا کہ اُسکے
۲۱ دو سینگ ہیں سو مادہ اور فارس کے بادشاہ ہیں + اور وہ بالوالا بکرا یونان کا بادشاہ
۲۲ اور وہ بڑا سینگ جو اُس کی آنکھوں کے درمیان ہی سو اُسکا پہلا بادشاہ ہی + اور چونکہ اُسکے
ٹوٹ جانے کے بعد اُس کی جگہہ میں چار اَور نکلے سو یہہ چار سلاطین ہیں جو اُس قوم کے
۲۳ درمیان برپا ہونگے لیکن اُنکا اقتدار اُسکا سا نہ ہوگا + اور اُن کی سلطنت کے زمان آخر میں
جس وقت خطاکار لوگ حد تک پہنچینگے تو ایک بادشاہ ترش رو اور صاحب فتنت برپا ہوگا +
۲۴ یہہ بڑا زبردست ہوگا پر اُس کی قوت اُس کے ہستعداد سے نہ ہوگی- اور وہ عجیب طرح سے
۲۵ قتل کریگا اور بختاور ہوگا اور کام بجا لاویگا اور زور آوروں کو اور مقدّس لوگوں کو ہلاک کریگا اور
اپنی حیترائی سے ایسا عمل کریگا کہ اُس کی فطرت کے منصوبے اُس کے ہاتھہ کے تلے خوب
انجام پاوینگے- اور دل میں بڑا گھمنڈ کریگا- اور صلح کے وقت میں بہتیروں کو ہلاک کریگا-
وہ بادشاہوں کے بادشاہ سے بھی مقابلہ کرنیکے لئے اُٹھہ کھڑا ہوگا- پر بغیر وسیلے ہاتھہ کے
۲۶ شکست پاویگا + اور یہہ شام و صبح کی رویا جو کہی گئی سو سچ ہی- پر تو رویا کو بند کر رکھہ کیونکہ
۲۷ اِسکو ابھی بہت دنوں کا عرصہ ہی + اور مجھہ دانی ایل کو غش آیا اور میں چند روز تک بیمار پڑا رہا-
بعد اُس کے میں اُٹھا اور بادشاہ کا کاروبار کرنے لگا- اور رویت سے گھبرا تا رہا پر کوئی اُسے
نہ سمجھا +

۹ باب اخسویرس کے بیٹے دارا کے پہلے سال میں جو مادیوں کی نسل سے تھا اور کسدیوں کی مملکت
۲ پر بادشاہ مقرر ہوا تھا اُس کی سلطنت کے پہلے سال میں میں دانی ایل نے کتابوں میں اُن
برسوں کا حساب سمجھا جن کی بابت خداوند کا کلام یرمیاہ نبی کو پہنچا تھا کہ وہ یروشلم کی ویرانی
۳ کے ستر برس پورے کرے + اور میں نے اپنا رُخ خداوند خدا کیطرف کیا اور منت اور مناجات کرکے
۴ اور روزہ رکھکے اور ٹاٹ پہنکے اور راکھہ مل کے اُس کی تلاش کی + اور میں نے خداوند اپنے
خدا سے دعا مانگی اور میں نے اقرار کیا اور کہا کہ ای خداوند جو عظیم اور مہیب خدا ہی اور اُس عہد
کو جو اپنے عاشقوں کے اور اُنکے ساتھہ جو تیری فرمانبرداری کرتے ہیں یاد رکھتا ہی اور اُنپر

رحم کرتا ہی - ہم نے خطا کی ہم نے بدکاری کی ہم نے شرارت کی ہم نے بغاوت کی کہ ہم نے تیرے
حکموں اور تیری سنتوں سے عدول کیا ہی - اور ہم تیرے خدمتگذار نبیوں کے شنوا نہ ہوئے
جنہوں نے تیرا نام لیکے ہمارے بادشاہوں ہمارے امیروں اور ہمارے باپ دادوں اور
ہمارے ملک کے سارے لوگوں کو کلام سُنایا + ای خداوند صداقت تیری ہی مگر زرد روئی
ہمارے لئے جیسا آج کے دن ہی - ہاں یہوداہ کے لوگوں کے اور یروسلم کے باشندوں کے
اور سارے اسرائیلیوں کے لئے جو نزدیک ہیں اور جو دور ہیں اُن سب ملکوں میں جہاں جہاں
تونے اُنکے گناہ کے سبب جو اُنہوں نے تیرے برخلاف ہوکے کیا اُنہیں پراگندہ کیا +
ای خداوند زرد روئی ہمارے لئے ہی ہمارے بادشاہوں ہمارے امیروں اور ہمارے باپ
دادوں کے لئے - کہ ہم تیرے گنہگار ہوئے + خداوند ہمارے خدا کی رحمتیں اور آمرزگاریاں
ہیں - ہرچند کہ ہم نے اُس سے بغاوت کی ہی - ہم ہرگز خداوند اپنے خدا کی آواز کے شنوا
نہ ہوئے کہ اُس کی شریعتوں پر جنہیں اُسنے اپنے خدمتگذار نبیوں کی معرفت ہمارے آگے
ظاہر کیا چلیں + ہاں سارے اسرائیل نے تیری شریعت سے عدول کیا اور برگشتہ ہوئے
ہیں تاکہ تیری آواز کو نہ مانیں - سو وہ لعنت ہم پر آپڑی اور اُس قسم کا وبال جو خدا کے
بندے موسیٰ کی توریت میں لکھی ہی - اِس لئے کہ ہم اُسکے گنہگار ٹھہرے + اور اُس نے
اپنی وہ باتیں جو اُس نے ہم لوگوں کے اور ہمارے حاکموں کے جو ہم پر حکومت کرتے تھے
برخلاف کہیں سو ثابت کیں کہ وہ ہم پر بڑی آفت لایا - کیونکہ سارے آسمان تلے ایسا
نہیں کیا گیا جیسا یروسلم میں کیا گیا ہی + چنانچہ وے ساری بلائیں جو موسیٰ کی توریت میں
لکھیں ہیں ہم پر نازل ہوئیں - تو بھی ہم نے خداوند اپنے خدا کے آگے دعا نہ مانگی تاکہ
ہم اپنی بدکاریوں سے باز آویں اور تیری سچائی میں خبردار ہوویں + اِسلئے خداوند بلا کی
گھات میں لگا رہا کہ بلا لاوے اور اُسے ہم پر نازل بھی کیا کہ خداوند ہمارا خدا اپنے سارے
کاموں میں جو وہ کرتا ہی صادق ہی - پر ہم اُس کی آواز کے شنوا نہ ہوئے + اور اب ای خداوند
ہمارے خدا جو زور اور بازو سے اپنے لوگوں کو زمین مصر سے باہر نکال لایا اور تونے اپنا بڑا

نام کیا جیسا آج کے دن ہی ہمنے گناہ کیا ہم نے شرارت کی +

۱۶ ای خداوند میں تیری منت کرتا ہوں کہ تو اپنی ساری راستبازی کے موافق اپنے قہر اور اپنے خشم سے جو تیرے ہی شہر یروسلم پر ہی جو کوہ مقدس ہی دست بردار ہو۔ کیونکہ ہمارے گناہوں کے اور ہمارے باپ دادوں کی شرارتوں کے سبب سے یروسلم اور تیرے لوگ اُن ساری قوموں کے حضور جو آس پاس ہیں مورد ملامت ہوئے +

۱۷ اب ای ہمارے خدا اپنے بندے کی دعا اور التماس سن اور اپنے چہرے کی روشنی کو خداوند کی خاطر اپنے مقدس پر جو ویران ہی چمکا +

۱۸ ای میرے خدا اپنا کان ادھر کر اور سن۔ اپنی آنکھیں کھول اور ہماری ویرانیوں کو اور اُس شہر کو جو تیرے نام کا کہلاتا ہی دیکھ۔ کہ ہم تیرے حضور اپنی راستبازیوں پر نہیں بلکہ تیری بے نہایت رحمتوں پر تکیہ کرکے اپنی مناجات کرتے ہیں +

۱۹ ای خداوند سن ای خداوند معاف کر۔ ای خداوند سن لے اور عمل کر۔ ای میرے خدا اپنی ہی خاطر دیری نہ کر۔ اسلئے کہ تیرا شہر اور تیری گروہ تیرے ہی نام کی کہلاتی ہی +

۲۰ میں یہہ کہتا ہی تھا اور دعا مانگتا اور اپنے اور اپنی قوم اسرائیل کے گناہوں کا اقرار کرتا تھا اور خداوند اپنے خدا کے حضور اپنے خدا کے پاک پہاڑ کے لئے اپنی مناجات کرتا ہی تھا۔

۲۱ ہاں دعا مانگتے ہی ہنوز میرے منہہ سے باتیں ہو رہیں کہ وہی شخص یعنے جبریل جسے میں نے شروع میں رویت میں دیکھا تھا حکم کے مطابق تیز پروازی کرتا ہوا آیا اور مجھے چھوا۔ یہہ شام کی قربانی گذراننے کے وقت کے قریب تھا +

۲۲ اور اُس نے مجھے خبر دی اور مجھہ سے باتیں کیں اور کہا ای دانی ایل میں اب اس لئے نکل آیا ہوں کہ تجھے دانش اور سمجھہ بخشوں +

۲۳ جیوں تو نے دعا مانگنی شروع کی دوں یہہ حکم نکلا اور میں آیا کہ تجھے دکھلاؤں۔ کیونکہ تو بہت عزیز ہی۔ سو اس بات کو بوجھہ اور اس رویت کو سمجھہ +

۲۴ ستر ہفتے تیرے لوگوں اور تیرے شہر مقدس کے لئے مقرر کئے گئے ہیں تاکہ اُس مدت میں شرارت ختم ہو اور خطاکاریاں آخر ہو جاویں اور بدکاری کی بابت کفارہ کیا جاوے اور ابدی راستبازی پیش کی جاوے اور اُس رویت پر اور نبوت پر مہر ہووے اور اُسپر جو سب سے زیادہ قدوس ہی مسح کیا جاوے +

۲۵ سو تو بوجھہ اور

سمجھ کہ جس وقت سے یروشلم کی دوبارہ تعمیر کا حکم نکلے مسیح بادشاہزادہ تک سات ہفتے ہیں
اور باسٹھ ہفتے۔ اُسوقت بازار پھیر تعمیر کئے جائینگے اور دیوار بنائی جائیگی مگر تنگی کے دنوں
میں + اور باسٹھ ہفتوں کے بعد مسیح قتل کیا جائیگا پر نہ اپنے لئے اور بادشاہ جو آویگا
سو اُس کے لوگ شہر اور مقدس کو غارت کرینگے اور اُسکا آخر آویگا گویا طوفان کے زور سے
اور آخر تک لڑائی رہیگی اور مقرر کی ہوئی خرابیاں ہونگی + اور وہ اُس عہد کو بہتوں کے
ساتھہ ایک ہفتے کے لئے قائم کریگا۔ اور ہفتے کے بیچ ذبحیہ اور ہدیہ موقوف کریگا اور فصیلوں
پر اُجاڑنیوالے کی مکروہات دھری جائینگی یہاں تک کہ اُسکی بالکل غارت ہوا اور وہ بلا
جو مقرر کی گئی ہی اُس اُجاڑنے والے پر واقع ہوگی +

فارس کے بادشاہ خورس کے تیسرے برس میں دانی ایل پر جسکا نام بیلطشضر رکھا گیا
ایک بات ظاہر کی گئی۔ اور وہ بات سچ تھی پر بڑی لشکر کشی کی تھی۔ اور اُسنے اُس بات
پر غور کیا اور اُس رویا کا بھید سمجھا + میں دانی ایل اُن دنوں میں تین ہفتوں تک غم کھاتا
رہا + میں نے مرضی کی روٹی نہ کھائی اور میرے منہہ میں بوٹی اور مے نہ پڑی اور میں نے اپنے
پر تیل نہ ملا یہاں تک کہ تین ہفتے پورے گذر گئے + اور پہلے مہینے کی چوبیسویں تاریخ
میں بڑی ندی دجلہ کے کنارے پر تھا + اور میں نے آنکھہ اُٹھا کے نظر کی۔ اور کیا
دیکھتا ہوں کہ ایک شخص کتانی پیراہن پہنے ہوئے جس کی کمر پر اُوفاز کے خالص
سونے کا پٹکا بندھا تھا کھڑا ہی + اُسکا بدن زبرجد کی مانند اور اُسکا منہہ بجلی کا سا تھا
اور اُس کی آنکھیں دو روشن چراغوں کی مانند تھیں۔ اُس کے بازو اور اُس کے پاؤں
رنگت میں چمکتے ہوئے پیتل کے سے تھے اور اُسکی باتیں کرنے کی آواز ایسی تھی جیسی
انبوہ کی آواز ہوتی ہی + مجھہ دانی ایل نے تن تنہا یہہ رویا دیکھی کہ اُن شخصوں نے جو
میرے ساتھہ تھے رویا نہ دیکھی لیکن اُنپر ایسا لرزا چڑھا کہ وہ اپنے آپ کو چھپانے
بھاگے + سو میں اکیلا رہگیا اور یہہ بڑی رویا دیکھی اور مجھہ میں تاب نہ رہی۔ کیونکہ میرا
روپ رنگ مجھہ میں زردروئی سے مبدل ہوا اور میری طاقت جاتی رہی + پر میں نے اُسکی

آواز اور باتیں سُنیں - اور میں اُس کی آواز اور باتیں سنتے وقت مُنہہ کے بھل بھاری نیند میں پڑا
اور میرا منہہ زمین کی طرف تھا + اور دیکھہ ایک ہاتھہ نے مجھے چھوا اور مجھے گھٹنوں اور ہتھیلیوں
۱۰ پر ہلایا + اور اُس نے مجھے کہا ای دانی ایل عزیز مرد اُن باتوں کو جو میں تجھے کہتا ہوں سمجھہ لے
۱۱ اور سیدھا کھڑا ہو جا - کیونکہ میں تیرے پاس اب بھیجا گیا ہوں + اور جب اُسنے مجھے یہہ بات
کہی میں کانپتا ہوا کھڑا ہو گیا + تب اُس نے مجھے کہا کہ ای دانی ایل مت ڈر کہ پہلے ہی
۱۲ دن سے جب تو نے اپنا دل لگایا کہ سمجھے اور اپنے خدا کے آگے عاجزی کرے تیری
باتیں سُنی گئیں اور تیری باتوں کے سبب میں آیا ہوں + پر فارس کی مملکت کا سردار اکیس
۱۳ دن تک میرے مقابلہ میں کھڑا رہا - اور دیکھہ میکائیل جو سرداروں میں بڑا ہی میری مدد
کو پہنچا - سو میں وہاں فارس کے بادشاہوں کے ساتھہ ٹھہرا + اب جو کچھہ تیرے لوگوں
۱۴ پر پچھلے دنوں میں گذریگا میں تجھے تبلانے کو آیا ہوں - کیونکہ ہنوز یہہ رویا بہت دنوں کی
میعاد کے لئے ہی + اور جب اُس نے یہہ باتیں مجھہ سے کہیں میں نے اپنا منہہ زمین کی طرف
۱۵ کیا اور میں گونگا ہو گیا + اور دیکھو کسی نے جو بنی آدم کی مانند تھا میرے ہونٹھوں کو چھوا -
۱۶ تب میں نے اپنا مُنہہ کھولا اور بولا اور اُسکو جو میرے سامہنے کھڑا تھا کہا ای میرے خداوند
اُس رویا کے باعث میرے غموں نے مجھہ پر ہجوم کیا ہی اور مجھہ میں کچھہ قوت نہ رہی + اور یہہ
۱۷ کیونکر ہو سکتا ہی کہ میرے اِس خداوند کا یہہ بندہ میرے اِس خداوند سے باتیں کرے؟
میں جو ہوں سو ایک لخت مجھہ میں تاب و طاقت نہ رہی اور مجھہ میں تو دم باقی نہیں + تب اُدر
۱۸ ایک نے جس کی صورت آدمی کی سی تھی آ کے مجھے چھوا اور اُس نے مجھے زور بخشا + اور وہ
۱۹ بولا کہ ای عزیز مرد مت ڈر - تیری سلامتی ہووے زور پکڑ ہاں توانا ہو + اور جب اُس نے مجھے
یہہ کہا میں نے توانائی پائی اور بولا ای میرے خداوند اب فرمائیے - کیونکہ تو ہی نے مجھے
قوت بخشی ہی + تب وہ بولا آیا تو جانتا ہی کہ میں تجھہ پاس کس لئے آیا ہوں؟ اور اب میں فارس
۲۰ کے سردار سے لڑنے کو پھر جاؤنگا - اور جب میں چلا جاؤنگا تب دیکھہ یونان کا سردار آویگا +
پر میں تجھے بتادونگا جو کچھہ کہ سچائی کی کتاب میں لکھا ہی - اور کوئی نہیں ہی جو اُنکے مقابلے
۲۱

میں میری کمک کرنے کے لئے کمر باندھیگا مگر میکاایل جو تمہارا سردار ہی + اور دارا مادی کی
سلطنت کے پہلے برس میں میں ہی تھا جو کھڑا ہوا تاکہ اُسے قائم کروں اور قوت دوں +
اور اب میں تجھکو وہ جو سچ ہی بتلاؤنگا + دیکھہ فارس میں اور بھی تین بادشاہ برپا ہونگے
اور چوتھا سبھوں سے زیادہ دولتمند ہوگا اور جب وہ اپنی دولت کے باعث زورآور ہوجاویگا
تب وہ سب کو اُبھاریگا کہ یونان کی سرزمین کے مخالف ہوویں + لیکن ایک زبردست بادشاہ
برپا ہوگا اور بڑے تسلط سے سلطنت کریگا اور جو چاہیگا سو کریگا + اور جب وہ برپا ہوگا تو
اُس کی سلطنت ٹوٹیگی اور آسمان کی چاروں ہواؤں کی اطراف پر تقسیم ہوجائیگی پر اُس کی
نسل کو نہ پہنچیگی اور نہ اُسکے تسلط سے موافق ہوگی کیونکہ اُس کی بادشاہت جڑ سے اُکھڑ
جائیگی اور وہ اُنکے لئے جو اُن کے سوا ہیں ہوگی + اور شاہ جنوب زور پکڑیگا اور ایک اُسکے
سرداروں میں سے زور میں اُس سے زیادہ ہوگا اور تسلط پاویگا اور اُس کی سلطنت
بڑی سلطنت ہوگی + اور برسوں کے بعد آخر کو وے آپس میں میل کرینگے - کیونکہ شاہ جنوب
کی بیٹی شاہ شمال کے پاس آویگی تاکہ اتحاد ہووے - پر وہ اُس بازو کی قوت نہ رکھیگی - اور
وہ بھی کھڑا نہ ہوگا اور نہ اُسکا بازو بلکہ وہ اُن سمیت جو اُسے لائے تھے اور اُس کے باپ
سمیت اور اُس سمیت جس نے اُسے اُن ایام میں زور دیا تھا حوالے کیجائیگی + لیکن اُسکی
نسل سے کونپل کی طرح جو جڑ سے نکلے ایک اُس کی جگہہ برپا ہوگا - وہ ایک لشکر کے
ساتھہ آویگا اور شاہ شمال کے قلعہ میں داخل ہوگا اور اُنپر حملہ کریگا اور غالب ہوگا - اور وہ
اُنکے معبودوں کو اُنکے سرداروں سمیت اسیر کرکے مصر کو لیجائیگا اور اُن کے قیمتی برتن
سونے چاندی کے بھی لیجائیگا - اور وہ اُتر کے بادشاہ کی نسبت سے بہت برسوں تک
زورآور رہیگا + پھر وہ شاہ جنوب کی مملکت میں داخل ہوگا پر اپنی سرزمین میں پھر جائیگا +
لیکن اُسکے بیٹے آپ کو اُکسائینگے اور ایک بڑا لشکر جمع کرینگے - اور ایک یقیناً چڑھیگا
اور اُمڈیگا اور گذریگا - اور پھر آویگا - اور وے اُس کے قلع تک لڑینگے + اور شاہ جنوب
کا غضب بھڑکیگا اور وہ نکلکر اُس سے ہاں شاہ شمال سے جنگ کریگا اور بڑا لشکر لیکے

۱۲ آویگا - اور وہ بڑا لشکر اُس کے قابو میں دیا جائیگا + اور جب وہ لشکر اُڑا یا جائیگا تب اُس کے دل
۱۳ میں گھمنڈ سمائیگا اور وہ ہزاروں دس ہزاروں کو گرا دیگا - پر وہ غالب نہ رہیگا + کیونکہ شاہ شمال
پھر یگا اور ایک لشکر کو جو پہلے سے زیادہ ہوگا جمع کریگا اور چند برس کے بعد اپنا وہ بڑا لشکر اور بہت
۱۴ مال ساتھ لیکے آویگا + اور اُن دنوں میں بہتیرے شاہ جنوب پر چڑھائی کرینگے اور تیری قوم کے قزاق
۱۵ بھی اُٹھینگے کہ اُس رویا کو پورا کریں - پر وے گر جائینگے + چنانچہ شاہ شمال آویگا اور دمدمہ
باندھیگا اور حصین شہر لے لیگا - اور جنوب کے بازو قائم نہ رہینگے اور نہ اُس کے چُنے ہوئے
۱۶ لوگوں کو قائم رہنے کی طاقت ہوگی + اور وہ جو اُسپر چڑھنے آویگا اپنی مرضی کے مطابق عمل
کریگا اور کوئی اُسکا مقابلہ نہ کرسکیگا - وہ اُس سرزمین جلیل میں قیام پکڑیگا کہ وہ بالکل اُسکے
۱۷ ہاتھہ کے تلے آویگی + اور وہ اپنا رخ کریگا تاکہ اپنی ساری مملکت کے زور سے اُسمیں داخل
ہووے اور صادق قوم کے لوگ اُسکے ساتھہ ہونگے - وہ یوں ہی عمل کریگا - اور وہ اُسے جوان
کنواری دیگا کہ وہ اُس کی ہلاکت کا باعث ہووے پر وہ نہ ٹھہریگی اور نہ اُس کی جانب مائل
۱۸ رہیگی + بعد اُسکے وہ جزیروں کی طرف اپنا رخ کریگا اور بہت سے لے لیگا - لیکن ایک سردار اُس
ملامت کو جو اُس نے اُس کی طرف سے اُٹھائی تھی موقوف کرائیگا بلکہ سوا اُس کے اُس ملامت کو
۱۹ اُسی پر پھیر کر ڈالیگا + تب وہ اپنی سرزمین کے قلعوں کی طرف اپنا مُنہہ پھیر دیگا پر وہ ٹھوکر
۲۰ کھائیگا اور گر پڑیگا اور پھر پایا نہ جائیگا + اور اُس کی جگہہ پر ایک اور برپا ہوگا جو اُس خوبصورت
مملکت کے درمیان خراج لینیوالوں کو بھیجیگا لیکن وہ تھوڑے روز میں ہلاک ہوگا پر نہ غضب سے
۲۱ لو نہ جنگ سے + پھر اُس کی جگہہ پر ایک پاجی برپا ہوگا جسے وے سلطنت کی عزت نہ دینگے
۲۲ پر وہ ناگہاں آویگا اور چاپلوسی کر کے مملکت پر قابض ہوگا + اور وہ لشکر جو باڑھ کی طرح
۲۳ چڑھ آوے اُسکے سامہنے سے اُلٹا بہایا جائیگا اور شکست کھائیگا + اور امیر عہد بھی + اور جب
اُس کے ساتھہ قول و قرار ہو جائیگا وہ حیلہ بازی کریگا - کیونکہ وہ چڑھائی کریگا اور تھوڑے لوگوں
۲۴ کی مدد سے عظیم ہوگا + اور وہ ناگہاں صوبے کے اچھے سے اچھے مکانوں میں داخل ہوگا -
اور وہ ایسا کچھہ کریگا جو نہ اُس کے باپ دادوں نے نہ اُس کے دادوں کے پردادوں نے

کیا۔ وہ غنیمت اور لوٹ اور مال اُنہیں بانٹیگا اور کچھہ عرصہ تک مضبوط قلعوں کے لئے لینے پر
اپنے منصوبے باندھیگا + اور وہ اپنے زور کو اور اپنے دل کو اُبھاریگا کہ بڑی فوج کے ساتھہ
شاہ جنوب پر چڑھے ۔ اور شاہ جنوب اُبھارا جائیگا کہ بڑا اور نہایت زور آور لشکر لیکے جنگ کرنے کو
نکلے ۔ پر وہ نہ ٹھہریگا ۔ کیونکہ وے اُس کی مخالفت میں منصوبے باندھینگے ۔ ہاں وے جو اُسکی
خوراک میں سے حصہ پاتے ہیں اُسے توڑینگے اور مخالف کی فوج باڑھ کی طرح چڑھیگی اور
بہتیرے مارے پڑینگے + اور اُن دونوں بادشاہوں کا دل بدکاری پر مائل ہوگا اور وے
ایک ہی میز پر بیٹھے ہوئے جھوٹھہ بولینگے ۔ پر کامیابی نہ ہوگی ۔ کیونکہ تمامی مقرری وقت پر
ہوگی + تب وہ بڑی دولت کے ساتھہ اپنی سرزمین میں لوٹ جاویگا ۔ اور اُسکا دل عہد مقدس
کے برخلاف ہوگا ۔ اور وہ عمل کریگا اور اپنی سرزمین میں مراجعت کریگا + معین وقت پر وہ پھر
آویگا دکھن کی طرف خروج کریگا پر نہ یہہ اگلے طور اور نہ پچھلے طور پر ہوگا + کہ کتیوں کے جہاز اُس
سے مقابلہ کرینگے سو وہ آزردہ ہوگا اور پھریگا اور عہد مقدس پر اُسکا غضب بھڑکیگا اور وہ
اُسکے مطابق عمل کریگا اور اُن لوگوں کے ساتھہ جنہوں نے عہد مقدس کو ترک کردیا ہے
اتفاق کریگا + اور ایک فوج اُس کی طرف ہو کے ایستادگی کریگی اور وے محکم مقدس کو ناپاک
کرینگے اور دائمی قربانی کو موقوف کرینگے اور خراب کرنیوالی مکروہ چیز کو اُس میں دھر دینگے +
اور وہ اُنہیں جو عہد کے مقابل خیانت کے کام کرتے ہیں خوشامد کر کے برگشتہ کریگا پر وے
لوگ جو اپنے خدا کو پہچانتے ہیں مضبوط ہونگے اور کام کرینگے + اور وے جو قوم کے درمیان
اہل دانش ہیں بہتوں کو تربیت کرینگے لیکن وے تلوار سے اور آتش سے اور اسیر ہونے
سے اور لوٹے جانے سے بہت دنوں تک تباہ رہینگے + اور جب وے تباہی میں پڑینگے وہیں اُنہیں
تھوڑی سی کمک پہنچیگی لیکن بہتیرے خوشامد گوئی سے اُن میں شامل ہو جائینگے + اور بعضے
اہل فہم گر جائینگے تاکہ اُنکا امتحان ہو اور وے صاف و سفید ہو جاویں یہاں تک کہ وقت
آخر آوے کیونکہ یہہ مقرری وقت پر موقوف ہے + اور بادشاہ اپنی مرضی کے مطابق عمل کریگا
اور آپ کو بلند کریگا اور اپنے تئیں سارے معبودوں سے بڑا جانے گا اور الٰہوں کے الٰہ کے

مقابل ہوکے بہت سی حیرت افزا باتیں کہیگا اور اقبالمند ہوگا یہانتک کہ قہر کے دن پورے ہوں - کیونکہ وہ جو ٹھہرایا گیا ہے سو واقع ہوگا + اور وہ اپنے باپ دادوں کے الٰہوں کی طرف
۳۷ متوجہ نہ ہوگا اور نہ عورتوں کی مرغوبہ کو اور نہ کسی الٰہہ کو مانیگا بلکہ آپ کو سب سے بالا جانیگا +
۳۸ مگر اُس کی جگہہ پر حصاروں کے معبود کی تعظیم کریگا - اور اُس معبود کی جسے اُس کے باپ دادے نہ جانتے تھے سونا اور چاندی اور قیمتی پتھر اور نفیس ہدیے دیکے تکریم کریگا + وہ محکم حصاروں
۳۹ میں اجنبی معبود کے ساتھہ ایسا کچھہ کریگا - جو اُسے قبول کرتا ہے وہ اُسے بڑی عزت بخشیگا اور اُنہیں بہتوں کا سالار کریگا اور قیمت کے لئے زمین کو تقسیم کریگا + اور آخر کے وقت میں جنوب کا
۴۰ بادشاہ اُسپر ریلیگا اور شاہ شمال رتھہ اور سوار اور بہت جہاز لیکے گردباد کی مانند اُسپر چڑھہ آویگا اور اُن سرزمینوں میں داخل ہوگا اور اُمڈیگا اور گذریگا + اور سرزمین جلیل میں بھی داخل
۴۱ ہوگا اور بہت گرائے جائینگے مگر ادوم اور مؤآب اور بنی عمون کے خاص لوگ اُس کے ہاتھہ سے بچینگے + اور وہ اپنا ہاتھہ ملکوں پر چلاویگا اور ملک مصر بھی رہائی نہ پاویگا + پر وہ
۴۲ سونے چاندی کے خزانوں اور مصر کی ساری نفیس چیزوں پر قابض ہوگا اور لوبی اور کوشی
۴۳ اُس کی پیروی کرینگے + لیکن پورب کی اور اُتر کی اطراف سے افواہیں اُسے حیران کرینگی
۴۴ اسلئے وہ بڑے غضب سے نکلیگا کہ بہتوں کو نیست و نابود کرے + اور وہ شاندار مقدس
۴۵ پہاڑ پر اپنی گلال باڑی کو سمندروں کے درمیان برپا کریگا پر وہ اپنی اجل کو پہنچیگا اور اُسکا کوئی مددگار نہ ہوگا + اور اُس وقت میکائیل وہ بڑا سردار جو تیری قوم کے فرزندوں کی
۱۲ باب ۱ حمایت کے لئے کھڑا ہے اُٹھیگا - اور ایسی تکلیف کا وقت ہوگا جو امت کی ابتدا سے لیکے اُسوقت تک کبھی نہ ہوا تھا - اور اُسوقت تیرے لوگوں میں سے ہر ایک جسکا نام کتاب میں لکھا ہوگا رہائی پاویگا + اور اُن میں سے بہتیرے جو زمین پر خاک میں سو رہے ہیں جاگ
۲ اُٹھینگے بعضے حیات ابدی کے لئے اور بعضے رسوائی اور ذلت ابدی کے لئے + پر اہل دانش
۳ فلک کی چمک کی مانند چمکینگے اور وے جن کی کوشش سے بہتیرے صادق ہوگئے ستاروں کی مانند ابدالآباد تک + لیکن تو اے دانی ایل ان باتوں کو بند کر رکھہ اور کتاب پر آخر کے
۴

وقت تک مہر کر رکھ۔ بہتیرے سراسر ملاحظہ کرینگے اور دانش زیادہ ہوگی +
اور میں دانی ایل نے نظر کی اور کیا دیکھتا ہوں کہ دو اور کھڑے تھے ایک دریا کے کنارے کی
اس طرف دوسرا دریا کے کنارے کی اُس طرف + اور ایک نے اُس شخص سے جو کتان کا لباس
پہنے تھا اور دریا کے پانیوں پر تھا پوچھا کہ یے عجائب چیزیں کتنی مدت کے بعد انجام تک پہنچینگی؟
اور میں نے سُنا کہ اُس شخص نے جو کتانی پوشاک پہنے تھا جو دریا کے پانیوں پر تھا اپنا دہنا
اور اپنا بایاں ہاتھ آسماں کی طرف اُٹھا کر اُسکی جو ہمیشہ جیتا ہی قسم کھائی اور کہا کہ ایک
مدت اور مدتوں اور آدھی مدت تک رہینگی اور جب وہ پورا کر چکیگا اور مقدس لوگوں کا زور
کھو دیگا۔ یے سب چیزیں پوری ہونگی + اور میں نے تو سُنا پر نہیں سمجھا۔ تب میں نے کہا ای میرے
خداوند ان چیزوں کا انجام کیا ہوگا؟ اُس نے کہا ای دانی ایل تو اپنی راہ چلا جا کہ یہہ باتیں
آخر کے وقت تک بند و سر بمہر رہینگی + اور بہت لوگ پاک کئے جائینگے اور سفید کئے جائینگے اور
آزمائے جائینگے۔ لیکن شریر شرارت کرتے رہینگے اور شریروں میں سے کوئی نہ سمجھیگا پر دانشور
سمجھینگے + اور جس وقت سے دائمی قربانی موقوف کیجائیگی اور وہ مکروہ چیز جو خراب
کرتی ہی قائم کیجائیگی ایک ہزار دو سو نوے دن ہونگے + مبارک وہ جو انتظار کرتا ہی اور
ایک ہزار تین سو پینتیس روز تک آتا ہی + پر تو اپنی راہ چلا جا جب تک کہ وقت آخیر آوے
کہ تو چین کریگا اور اپنی میراث پر آخیر کے دنوں میں اُٹھ کھڑا ہوگا +

# ہوسیع نبی کی کتاب

یہوداہ کے بادشاہ عزیاہ اور یوتام اور آخز اور حزقیاہ کے ایام میں اور اسرائیل کے
بادشاہ یوآس کے بیٹے یربعام کے دنوں میں خداوند کا کلام بیری کے بیٹے ہوسیع کو پہنچا +
٢ خداوند کے کلام کا شروع جو ہوسیع کے وسیلے سے آیا + خداوند نے ہوسیع کو فرمایا
کہ جا اور ایک زناکار عورت اور زنا کے لڑکے اپنے لئے لے۔ کیونکہ ملک نے خداوند کو
٣ چھوڑ کے بڑی زناکاری کی ہے + پس اُس نے جا کر دبلیم کی بیٹی جومر کو لیا۔ وہ حاملہ ہوئی
۴ اور بیٹا جنی + اور خداوند نے اُسے کہا کہ اُسکا نام یزرعیل رکھہ۔ اِسلئے کہ تھوڑی مدت ہے
اور میں یاہو کے گھرانے سے یزرعیل کے خون کا بدلہ لونگا اور اسرائیل کے گھرانے کی
۵ سلطنت کو تمام کرونگا + اور اُسی دن ایسا ماجرا ہوگا کہ میں یزرعیل کی وادی میں اسرائیل
٦ کی کمان توڑونگا + اور وہ پھر حاملہ ہوئی اور ایک بیٹا جنی + اور خدا نے اُسے فرمایا
کہ اُسکا نام لورحامہ رکھہ۔ کیونکہ میں اسرائیل کے گھرانے پر پھر رحم نہ کرونگا پر اُنہیں
٧ بالکل اُٹھا لے جاؤنگا + لیکن یہوداہ کے گھرانے پر رحم کرونگا اور اُنہیں خداوند اُنکے
خدا کے وسیلے سے رہائی دونگا۔ اور کمان اور تلوار اور لڑائی اور گھوڑوں اور سواروں کے ذریعے
٨ اُنکو رہائی نہیں دونگا۔ اور لورحامہ کے دودھ کے چھڑانے کے بعد وہ پھر حاملہ

ہوئی اور ایک بیٹا جنی + اور اُس نے فرمایا کہ اُسکا نام لوعمی رکھہ - کیونکہ تم میرے لوگ
نہیں ہو اور میں تمہارا نہیں ہونگا +

تو بھی بنی اسرائیل شمار میں دریا کی ریت کے دانوں کی مانند ہونگے جو ماپے نہیں
جاتے اور گنے نہیں جاتے - اور ایسا واقع ہوگا کہ اُس جگہہ جہاں اُنہیں کہا گیا ہی
کہ تم میرے لوگ نہیں ہو اُس کے عوض میں اُنسے کہا جائیگا کہ تم زندہ خدا کے فرزند
ہو + اور بنی یہوداہ اور بنی اسرائیل باہم فراہم ہونگے اور اپنے لئے ایک سردار ٹھہرادینگے اور
اُس سرزمین سے نکل آوینگے - کہ یزرعایل کا دن عظیم ہوگا + اپنے بھائیوں کو لوعمی اور
اپنی بہنوں کو رحامہ +

تم اپنی ما سے بحث کرو بحث کرو کیونکہ وہ میری جورو نہیں ہی اور میں اُس کا خصم نہیں ہوں
تاکہ وہ اپنی حرامکاریاں اپنی آنکھوں کے سامنے سے دور کرے اور اپنی زناکاریاں
اپنی چھاتیوں کے درمیان سے - نہ ہو کہ میں اُسے ننگا کروں اور اُس طرح ڈال دوں
جس طرح وہ اپنی پیدائش کے دن ہوئی اور اُسکو بیابان کی طرح بناؤں اور سوکھی زمین
کی مانند کروں اور پیاس سے مار ڈالوں + اور میں اُسکی اولاد پر رحم نہ کرونگا اِس لئے کہ
وے زنازادہ ہیں + کیونکہ اُن کی ما نے چھنالا کیا ہی - جو اُنہیں جنی اُسنے رسوائی کا کام
کیا ہی - اِس لئے کہ اُسنے کہا ہی کہ میں اپنے دھگڑوں کا جو مجھہ کو روٹی اور پانی اور اون
اور سن اور تیل اور شربت دیتے ہیں پیچھا کرونگی +

دیکھہ اِس سبب سے میں تیری راہ کو کانٹوں سے بند کرونگا اور دیوار بھی اُٹھاؤنگا
کہ وہ اپنے رستے نہ پاوے + اور وہ اپنے دھگڑوں کے پیچھے پیچھے جائیگی پر اُن کے
برابر نہیں پہنچیگی - اور اُنکو ڈھونڈھیگی پر نہیں پاویگی - تب وہ کہیگی کہ میں اپنے پہلے
خصم کے پاس پھر جاؤنگی - کیونکہ میری وہ حالت اِس سے جواب ہی بہتر تھی + کیونکہ
اُسنے نہ جانا کہ میں ہی نے اُس کو اناج اور نئی مے اور تیل دیا اور اُس کے سونے اور
روپے کو جس سے اُنہوں نے بعل کی مورتیں بنائیں افزود کیا + اِسلئے میں پھر کر آؤنگا اور

اپنے اناج کو اُس کی فصل کے وقت پر اور اپنی مَے کو اُس کے موسم پر لے لونگا اور اپنی اون اور
۱۰ سن جو میں نے اُسے دیا کہ وہ اُس سے اپنے ننگپن کو چھپاوے سو پھیر لونگا + پھر اُسکی
بڑی بدذاتی کو اُس کے دھگڑوں کے آگے فاش کرونگا اور کوئی اُسکو میرے ہاتھ سے نہیں
۱۱ چھڑاویگا + اور اُس کی ساری خوشیوں کو اور عیدوں کو اور نئے چاند کے دِنوں اور سبت کے
۱۲ دنوں کو اور اُس کی ساری معین مجلسوں کو موقوف کرونگا + اور میں اُس کے انگور اور انجیر
کے اُن درختوں کو جن کی بابت اُسنے کہا ہے یے میری خرچی ہیں جسے میرے عاشقوں نے
۱۳ مجھے بخشا ہے برباد کرونگا اور اُنہیں جنگل بناؤنگا اور جنگلی جانور اُنکو کھائینگے + اور میں بعلیم کے
دنوں کا بدلہ جن میں اُسنے اُنکے لئے لبان جلایا اور وہ اپنے تئیں کان کی بالیوں سے
اور زیوروں سے سجا کر اپنے عاشقوں کے پیچھے گئی اور مجھے بھول گئی اُس سے لونگا
۱۴ خداوند فرماتا ہے + دیکھہ باوجود اُس کے میں اُسکو موہ لونگا اور ہرچند کہ اُسے بیابان میں لیجاؤں
۱۵ تو بھی اُس سے تسلّی کی باتیں کہونگا + اور وہاں سے اُس کے تاکستان اُسے دونگا
اور عکور کی وادی بھی تاکہ وہ امید کا دروازہ ہو۔ اور وہ وہاں گایا کریگی جس طرح جوانی کے
۱۶ ایام میں کرتی تھی اور اُس دن کی مانند جس میں وہ مصر کی زمین سے نکل آئی + اور اُس
۱۷ دن ایسا ہوگا خداوند فرماتا ہے کہ تو مجھے ایشی کہیگی اور پھر بعلی نہ کہیگی + کیونکہ میں بعلیم
کے ناموں کو اُس کے مُنہہ سے نکالونگا اور وے پھر کبھی اپنے نام سے یاد نہ ہونگے +
۱۸ اور میں اُس دن اُنکے لئے میدان کے وحشیوں اور ہوا کے پرندوں اور زمین کی رینگنیوالی
چیزوں سے ایک عہد کرونگا۔ اور کمان اور تلوار اور لڑائی کو اُس سرزمین میں توڑ ڈالونگا اور
۱۹ ایسا کرونگا کہ وے امن و امان کے ساتھہ آرام میں لیٹ جاویں + اور تجھے ابدی منگیتر
۲۰ کرونگا + ہاں تجھے صداقت اور عدالت اور مہربانی اور رحمت سے اپنی منگیتر کرونگا + میں
۲۱ تجھے وفاداری سے اپنی منگیتر کرونگا اور تو خداوند کو پہچانیگی + اور اُسی دن ایسا ہوگا کہ
۲۲ میں سنونگا خداوند فرماتا ہے میں آسمان کی سنونگا اور آسمان زمین کی سُنیگا + اور زمین اناج
۲۳ اور نئی مَے اور تیل کی سُنیگی اور وے یزرعیل کی سُنینگے + اور میں اُسکو اُس سرزمین میں

اپنے لئے بوؤنگا - اور لورحامہ پر رحم کرونگا اور لوعمّی کو کہونگا کہ تو میری قوم ہی - اور وے کہینگے
ای میرے خدا +

۱ خداوند نے مجھے فرمایا کہ پھر جا اور ایک عورت سے جو اُس کے دوست کی پیاری ہی
پر زناکرنی ہی محبت رکھہ جس طرح سے کہ خداوند بنی اسرائیل سے جو غیر معبودوں پر نگاہ کرتے ہیں
اور کشمش کے کلیجے چاہتے ہیں محبت رکھتا ہی + سو میں نے اُسکو پندرہ روپیہ اور ڈیڑھ
خومر جو سے اپنے لئے مول لیا - اور اُسکو کہا تو میرے لئے بہت دن تک بیٹھی رہیگی -
حرامکاری نہ کریگی نہ کسی مرد کی ہوگی اور میں بھی تیرے لئے یوں ہی رہونگا + کیونکہ
بنی اسرائیل بہت دن تک بغیر بادشاہ اور بغیر حاکم اور بغیر قربانی اور بغیر بت اور بغیر افود
اور بغیر ترافیم کے رہینگے - بعد اُس کے اسرائیل پھر ینگے اور خداوند اپنے خدا کو اور داؤد
اپنے بادشاہ کو ڈھونڈھینگے - اور آخری دنوں میں وے ڈرتے ہوئے خداوند کی اور
اُس کی مہربانی کی پناہ لینگے +

۱۰ باب ۴

ای بنی اسرائیل خداوند کا کلام سنو - کیونکہ اِس سرزمین کے رہنیوالوں سے خداوند کا
ایک جھگڑا ہی کیونکہ ملک میں نہ راستی نہ شفقت نہ خداشناسی ہی + کوسنے اور جھوٹھہ بولنے
اور خون اور چوری اور حرامکاری کرنے کے سوا کچھہ نہیں ہوتا - وے پھوٹ نکلے ہیں اور
خون پر خون ہوتا ہی + اِس لئے سرزمین ماتم کریگی اور ہر ایک جو کہ اُس میں رہتا ہی میدان کے
مواشی اور ہوا کے پرندوں سمیت ناتوان ہو جائیگا - بلکہ دریا کی مچھلیاں بھی غائب ہو جائینگی +
تس پر بھی کوئی دوسرے کے ساتھہ بحث نہ کرے اور نہ کوئی اُسے الزام دے کیونکہ تیرے
لوگ اُنکی مانند ہیں جو کاہنوں سے بحث کرتے ہیں + اِس لئے تو دن کو گر پڑیگا اور تیرے
ساتھہ نبی بھی رات کو گریگا اور میں تیری ما کو تباہ کرونگا + میرے لوگ ہلاک ہوئے ہیں اِسلئے
کہ دانائی رکھتے نہ تھے - اِسواسطے کہ تو نے دانش سے نفرت کی ہی میں بھی تجھہ سے نفرت
کرونگا کہ تو میرے آگے کاہن نہیں ہوگا - اور اِسلئے کہ تو اپنے خداوند کے شرع کو بھولا ہی
میں بھی تیری اولاد کو بھول جاؤنگا + جیسے وے بڑھے ویسے اُنہوں نے میرے گناہ

زیادہ کرے۔ اِس لئے اُنکی حشمت کو رسوائی سے بدل ڈالونگا + وے میرے لوگوں کی خطا
۸ کی قربانی کھاتے ہیں اور اُنکی بدکاری پر اپنا دل لگاتے ہیں + پس جیسا لوگوں کا حال
۹ ویسا کاہنوں کا حال ہوگا۔ میں اُن کے چلن کی سزا اُنہیں دونگا اور اُنکے کاموں کا بدلہ
اُن سے لونگا + وے کھاوینگے پر آسودہ نہیں ہونگے۔ وے زنا کرینگے پر اولاد نہیں
۱۰ بڑھیگی۔ کہ خداوند کی پروا رکھنے سے باز آئے ہیں + حرامکاری اور مَے اور نئی مَے دل کو کھو دیتی
۱۱ ہیں + میرے لوگ اپنے کاٹھ کے پتلے سے سوال کرتے ہیں۔ اُن کی لاٹھی اُنکو بتا دیتی
۱۲ ہے۔ کیونکہ حرامکاری کی روح نے اُنہیں گمراہ کیا ہے اور اپنے خدا کی پناہ کو چھوڑ کے حرامکاری
کرتے ہیں + پہاڑوں کی چوٹیوں پر وے قربانیاں گذرانتے ہیں اور ٹیلوں پر لبان جلاتے
۱۳ ہیں۔ اور بلوط اور چنار اور شاہ بلوط کے پیڑ تلے بھی۔ کیونکہ اُن کی چھانو سُہانی ہے۔ اِس
سبب تمہاری بیٹیاں چھنالا کرتی ہیں اور تمہاری بہو زناکاری کرتی ہیں + جب تمہاری بیٹیاں
۱۴ چھنالا کرینگی اور تمہاری بہو زناکاری کرینگی تو میں اُنکو سزا نہیں دونگا۔ کیونکہ وے آپ
بھی قحبوں کے ساتھ کنارے جاتے ہیں اور کسبیوں کے ساتھ قربانیاں گذرانتے ہیں۔
اِسلئے یہہ لوگ جو ناداں ہیں برباد کئے جائینگے + اے اِسرائیل ہرچند تو شہوت پرستی کرے
۱۵ تو بھی ایسا نہ ہووے کہ یہوداہ بھی گنہگار ہو۔ تم جلجال میں نہ آؤ اور بیت آون میں نہ چڑھ جاؤ
اور قسم نہ کھاؤ کہ خداوند جیتا ہے + کیونکہ اِسرائیل پیچھے ہٹ جاتا ہے اُس بچھیا کی مانند جو پیچھے
۱۶ ہٹتی ہے۔ اب خداوند اُنکو کشادہ جگہہ میں برہ کی طرح چراویگا + افرائیم بتوں سے مِلگیا ہے
۱۷ اُسے چھوڑ دو + جب وے شراب خواری کر چکے تب وے بار بار زنا کرتے ہیں۔ اُسکے
۱۸ سردار روسیاہ ہونا منظور کرتے + ہوا نے اُسے اپنے پنکھوں سے پکڑ لیا اور وے
۱۹ اپنی قربانیوں سے شرمندہ ہونگے +

۵ باب اے کاہنو یہہ بات سنو اور اے اِسرائیل کے خاندان کان دھرو۔ اور اے بادشاہ کے
گھرانے سنو۔ کیونکہ فتویٰ تم پر ہے اِس لئے کہ تم مصفاہ پر ایک دام ہوئے اور ایک جال
۲ بھی جو تابور پر بچھایا ہوا ہے + وے جو برگشتہ ہوئے ذبیحوں کو کثرت سے ذبح کرتے۔ پر میں

اُن سبھوں کو تنبیہہ دونگا + میں افرائیم کو جانتا ہوں اور اسرائیل بھی مجھہ سے چھپا نہیں کیونکہ تو
اے افرائیم زناکاری کرتا ہے اور اسرائیل آلودہ ہے + اُن کے کام اُنہیں اُنکے خدا کی طرف رجوع
ہونے نہیں دیتے ہیں - کیونکہ زناکاری کی روح اُنکے اندر ہے اور وے خداوند کی پروا
نہیں رکھتے + اور اسرائیل کا غرور اُس کے مُنہہ پر گواہی دیتا ہے - اور اسرائیل اور افرائیم
اپنی اپنی بدکاریوں کے سبب گرینگے - اور یہوداہ بھی اُن کے ساتھہ گریگا + وے گلّوں اور
بھیڑوں کو لیکے خداوند کو ڈھونڈھنے جائینگے لیکن نہیں پاوینگے - کہ اُس نے آپ کو اُن
سے جدا کر دیا + اُنہوں نے خداوند کے ساتھہ بیوفائی کی - کیونکہ حرام بچے اُنسے پیدا ہوئے
اب ایک مہینے کا عرصہ اُنہیں اُن کے بخروں سمیت برباد کریگا +

جبعہ میں قرنائی بجاؤ اور رامہ میں تُرہی - بیت آون میں للکارو کہ اے بنیمین وہ تیرا
پیچھا کرتا ہے + تنبیہہ کے دن افرائیم ویران ہوگا - اسرائیل کے فرقوں کے درمیان جو کچھہ
کہ یقیناً ہوویگا میں نے ظاہر کیا ہے + یہوداہ کے سردار اُن کی مانند ہوئے جو سرحد کو
سرکاتے ہیں - میں اُنپر اپنا قہر پانی کی طرح اُنڈیلونگا + افرائیم مظلوم ہوتا ہے اور بلا سے
کچلا جاتا ہے اِس لئے کہ وہ اپنی چاہ سے اُس حکم پر چلا + اس لئے میں افرائیم کے لئے پتنگا سا
ہونگا اور یہوداہ کے گھرانے کے لئے گھن کی مانند ہونگا + اور افرائیم نے اپنی ناسازی
دیکھی اور یہوداہ نے اپنا زخم - تب افرائیم اسور کو گیا ہے اور اُس مخالف بادشاہ کو بلا بھیجا ہے -
لیکن وہ تمکو صحت دے نسکا اور تمہارا زخم چنگا نہ کر سکا + میں افرائیم کے لئے شیر ببر
کی مانند اور یہوداہ کے گھرانے کے لئے جوان سنگہ کی مانند ہونگا - میں ہاں میں ہی پھاڑونگا
اور چلا جاؤنگا - میں اُٹھا لیجاؤنگا اور کوئی نہ چھڑاویگا + میں روانہ ہونگا میں اپنے مکان
میں پھر جاکے رہونگا جب تک کہ وے سیاست نہ اُٹھاویں - تب وے میرے مُنہہ
کو ڈھونڈھینگے - وے اپنی مصیبت میں سویرے میرے طالب ہونگے +

آؤ ہم خداوند کی طرف پھریں - کیونکہ اُس نے پھاڑا ہے اور وہ ہی ہمیں چنگا کریگا -
اُس نے مارا ہے اور وہی ہمارا زخم باندھیگا + وہ دو دن بعد ہمیں حیات تازہ بخشیگا تیسرے

۳ دن میں وہ ہم کو اُٹھا کھڑا کریگا اور ہم اُس کے حضور میں زندہ رہینگے + تب ہم جانینگے ہاں خداوند
کے پہچاننے کے لئے ہم پیروی کرینگے۔ صبح کی مانند اُسکا خروج مقرر ہی اور برسات کی مانند
ہمارے لئے اُس کی آمد ہوگی پچھلے مینہہ کی مانند جو زمین کو تر کرتا ہی +

۴ ای افرائیم میں تجھ سے کیا کروں ؟ ای یہوداہ میں تجھ سے کیا کروں ؟ کیونکہ تمہاری نیکی
۵ صبح کے بادل کی مانند ہی اور اوس کی مانند جو سویرے جاتی رہتی ہی + اِس لئے میں نے
انہیں نبیوں کے وسیلے سے تراش ڈالا ہی اور اپنے منہہ کے کلام سے اُنہیں کشتہ کیا ہی۔
۶ تیری بلائیں جو آئیں سو بجلی کی مانند چلیں + کیونکہ میں نے رحم چاہا اور نہ کہ قربانی۔ اور خدا
۷ شناسی سو جتنی قربانیوں کی نسبت سے زیادہ طلب کی + لیکن وے اُن آدمیوں کی مانند
۸ ہیں جو عہد شکنی کرتے ہیں۔ اُنہوں نے وہاں مجھ سے بیوفائی کی ہی + جلعاد جو ہی سو بدکاروں
۹ کی بستی ہی وہ لہولہان قدموں سے لتاڑی ہوئی ہی + جس طرح سے ڈکیتوں کے غول کسی
آدمی کی گھات میں لگتے ہیں اُس ہی طرح کاہنوں کی گروہ سکم کی راہ میں قتل کرتی جاتی ہی۔
۱۰ ہاں وے جان بوجھ کے بدکاری کرتے ہیں + میں نے ایک ہولناک چیز اسرائیل کے گھرانے
۱۱ میں دیکھی۔ وہاں افرائیم کی زناکاری ہی اور اسرائیل آلودہ ہوا + ای یہوداہ تیرے بھی درو
کرنے کا وقت مقرر ہوا + جسوقت میں نے اپنے لوگوں کی اسیری کو پھر پھیرا +

۷ باب ۱ جب میں اسرائیل کو چنگا کرنے پر تھا تو افرائیم کی بدکاری اور سمرون کی شرارت ظاہر ہوئی
۲ کیونکہ وے دغا کرتے ہیں۔ چور گھستا ہی اور ڈکیتوں کا غول باہر لوٹتا ہی + اور وے اپنے
دل میں نہیں سوچتے کہ مجھے اُنکی ساری شرارتیں یاد ہیں۔ اب اُنکے عملوں نے اُنہیں آس پاس سے
۳ گھیر لیا ہی۔ وے میرے منہہ کے سامھنے ہیں + وے بادشاہ کو اپنی بدکاری سے اور
۴ امیروں کو اپنی دروغ گوئی سے خوش کرتے ہیں + وے سب کے سب زناکار ہیں اور اُس تنور
کی مانند ہیں جسے نانبائی گرم کرتا ہی اور آٹا گوندھنے کے وقت سے پھر بھڑکانے سے باز رہتا
۵ ہی جب تک کہ خمیر اُٹھہ نہ جائے + ہمارے بادشاہ کے دن میں امرا می نوشی کرکے حرارت کے
۶ باعث بے آرام ہیں۔ وہ ٹھٹھے بازوں کی رفاقت میں اپنا ہاتھہ بڑھاتا ہی + اُنہوں نے گھات

ہیں لگے ہوئے اپنے دلوں کو جو کہ تنور کی مانند ہیں پیش کیا ہے۔ اُنکا نانبائی ساری رات
سویا کرتا ہے۔ وہ صبح کے وقت شعلہ دار آگ کی مانند جلتا ہے + وے سب کے سب تنور
کی مانند دھدھکتے ہیں اور اپنے قاضیوں کو کھا جاتے ہیں۔ اُنکے سارے بادشاہ مارے
پڑے ہیں۔ اُن کے درمیان کوئی نہ رہا جو میرا نام لے + افرائیم جو ہے غیر قوموں سے مل جُل
گیا۔ افرائیم ایک چپاتی ہے جو اُلٹائی نہ گئی + پردیسی اس کی توانائی کو نگل گئے اور اُسکو خبر
نہیں۔ اور جہاں تہاں اُسپر سفید بال بھی ہو گئے پر وہ اُس سے واقف نہیں + اور اسرائیل
کا غرور اُسکے مُنہہ پر گواہی دیتا ہے۔ تسپر بھی وے خداوند اپنے خدا کی طرف نہیں پھرتے ہیں
اور باوجود اس سارے حال کے اُسکو نہیں ڈھونڈتے + افرائیم اُس کبوتر کی مانند ہے جو
بھولا اور ناسمجھ ہو۔ وے مصر کو پکارتے ہیں اسور کو جاتے ہیں + جب وے جائینگے میں
اُنپر اپنا جال مارونگا اُنکو ہوا کے پرندوں کی مانند نیچے اُتارونگا اور میں اُنکو تنبیہہ دونگا
چنانچہ اُن کی جماعت کے درمیان یہہ سُنا جاتا ہے + اُنپر واویلا ہے! کیونکہ وے میری طرف
سے بھاگ گئے۔ ہلاکت اُن پر! کہ وے مجھہ سے باغی ہوئے۔ ہرچند میں ہی نے اُنہیں
چھڑایا وے میرے حق میں جھوٹھہ بولے + بلکہ وے اپنے اپنے بچھونے پر چلاتے
ہیں پر مجھہ کو دل سے نہیں پکارتے۔ وے اناج اور مے کے لئے تو جمع ہوتے پر مجھہ سے
باغی رہتے ہیں + باوجودیکہ میں نے اُنکو تربیت کیا اور اُنکے بازؤں کو زور بخشا تو بھی وے
مجھہ پر بداندیشی کرتے ہیں + وے پھرتے ہیں پر حق تعالیٰ کی طرف نہیں۔ وے ٹیڑھی
کمان کی مانند ہیں جو دغا دیتی۔ اُنکے امیر اُن کی زبان کی گستاخی کے سبب تلوار سے
گرائے جائینگے۔ اِس سے وے مصر کی سرزمین میں مسخرے بنینگے +

اپنے مُنہہ سے قرنا لگا + وہ عقاب کی طرح خداوند کے گھرانے پر ٹوٹتا ہے کیونکہ
اُنہوں نے میرے عہد سے عدول کیا اور میری شریعت کے برخلاف بغاوت کی + وے مجھے
پکارینگے اے میرے خدا ہم بنی اسرائیل تجھے پہچانتے ہیں + اسرائیل نے وہ چیز جو اچھی ہے پھینک
دی دشمن اُس کے پیچھے پیچھے دوڑینگے + اُنہوں نے بادشاہ مقرر کئے پر میری طرف سے

نہیں۔ اُنہوں نے سرداروں کو ٹھہرایا ہی اور میں نے اُنہیں نہ جانا۔ اُنہوں نے اپنے روپے اور
۵ اپنے سونے کے معبود بنائے ہیں تاکہ وے نیست کئے جاویں + ای سمرون تیرا بچھڑا
۶ نفرت انگیز ہی۔ میرا غصہ اُنپر بھڑکا ہی کب تک اِنکا پاکیزہ ہو جانا ناممکن بات ٹھہرے؟ کیونکہ
یہہ بھی اسرائیل ہی سے تھا۔ کاریگر نے اُس کو بنایا ہی اِس لئے وہ خدا نہیں۔ فی الحقیقت
۷ سمروں کا بچھڑا ٹکڑے ٹکڑے کیا جائیگا + اِسلئے کہ اُنہوں نے ہوا بوئی وے گردباد لوینگے۔
اُنکا انکورا نہ نکلیگا۔ نہ اُن کی بالوں کے لگنے سے دانا پیدا ہوگا۔ اور اگر پیدا ہو تو
۸ بیگانے لوگ اُسے چٹ کر جائینگے + اسرائیل نگلا گیا۔ اب وے قوموں کے درمیان اُس
۹ برتن کی مانند ہونگے جو پسند نہیں آتا + کہ وے اسور کو اُٹھ گئے ہیں اُس گورخر کی مانند
۱۰ جو تنہا رہتا ہی۔ افرائیم نے دھگڑوں کو خرچی دی ہی۔ سو میں بھی اگرچہ اُنہوں نے قوموں
کے درمیان خرچی دی ہی اب اُنہیں جمع کرونگا اور وے تھوڑی سی مدت بعد سرداروں
۱۱ کے بادشاہ کے بوجھہ کے سبب سے غمگینی کرینگے + کیونکہ افرائیم نے بدکاری کے
لئے بہت سے مذبح بنائے۔ وے مذبح باعث تھے جن سے اُسکی بدکاری ہوئی +
۱۲ میں نے اپنی شریعت کے بڑے بڑے مضمون اُس کے لئے لکھے۔ پر وے بیگانے
۱۳ گنے جاتے ہیں + وے میرے ہدیوں کی قربانیوں کے لئے گوشت چڑھاتے ہیں اور
کھاتے ہیں۔ خداوند اُنکو قبول نہیں کرتا۔ اب وہ اُن کی بُرائی یاد کریگا اور اُن کے
۱۴ گناہوں کی اُنہیں سزا دیگا۔ وے مصر کو پھر جائینگے + اِس لئے کہ اسرائیل نے
اپنے خالق کو فراموش کیا ہی اور بتخانے بنائے ہیں اور یہوداہ نے بہت سے حصین
شہر تعمیر کئے اِس سبب میں اُس کے شہروں پر آگ بھیجونگا اور وہ اُن کے محلوں کو
کھا جائیگی +

۹ باب ای اسرائیل قوموں کی طرح مارے خوشی کے مت پھول۔ کیونکہ تو نے زنا کر کے
۲ اپنے خدا کو چھوڑا ہی تجھے تو ہر ایک کھلیہان میں خرچی پانی بھلی لگی + کھلیہاں اور کولھو
۳ اُن کی پرورش کے لئے نہیں کافی ہونگے اور نئی مے کی کوتاہی ہوگی + وے خداوند

کی سرزمین میں نہ بسینگے۔ بلکہ افرائیم مصر کو پھر جائیگا اور وے اسور میں ناپاک چیزیں کھائینگے +
وے مے کو خداوند کے لئے نہ تپاوینگے اور اُنکے ذبیحے اُسے پسند نہیں آوینگے۔ وے
اُنکے لئے نوحہ گروں کی روٹی کی مانند ہونگے۔ جتنے اُسے کھائینگے آلودہ ہونگے۔
کیونکہ اُن کی روٹیاں اُن کی جان کی عوض خداوند کے گھر میں داخل نہیں ہونگی + تم
جماعت کے دن اور خداوند کی عید کے دن کیا کروگے ؟ دیکھہ وے تباہی کے آگے
سے چلے جاتے ہیں۔ لیکن مصر اُنکو سمیٹیگا موف اُنکو گاڑیگا گزنے اُن کی چاندی کے
اچھے خزانوں کے وارث ہونگے خار اُن کے ڈیروں میں اُگینگے + سزا کے دن آئے
ہیں انتقام کے دن آئے ہیں۔ اسرائیل علوم کریگا۔ نبی بیوقوف ہی روحانی آدمی دیوانہ
ہی تیری بڑی بدکاری اور نہایت عداوت کے سبب سے + افرائیم میرے خدا کی طرف
سے مدد کا انتظار کرتا ہی۔ نبی اپنی ساری راہوں میں چڑیمار کا جال ہی۔ وہ اپنے خدا
کے گھر میں ایک پھندا ہی + اُنہوں نے جیسا کہ جبعہ کے ایام میں ہوا آپ کو نہایت
خراب کیا ہی۔ وہ اُن کی شرارت یاد کریگا۔ وہ اُنکے گناہوں کی سزا دیگا + میں نے
اسرائیل کو اُن انگوروں کی مانند جو بیابان میں ہوں پایا۔ جیسا کہ انجیر کا پہلا پکا
ہوا پھل جو پہلے مرتبہ لگے ویسا تمہارے باپ دادوں کو دیکھا۔ لیکن وے بعل فغور
پاس گئے اور اُس بیحیائی کے لئے اُنہوں نے آپ کو الگ کر دیا۔ وے اپنے اُس
معشوق کی مانند مکروہ ہوئے + اہل افرائیم سو اُن کی شوکت چڑیا کی مانند اُڑ جائیگی
یہانتک کہ نہ جنم اور نہ رحم اور نہ حاملگی ہوگی + بلکہ ہر چند وے اپنے بچوں کو پالیں تو بھی
میں اُنکو چھین لونگا کہ کوئی آدمی اُنکے درمیان نہ رہے۔ فی الحقیقت اُنپر واویلا ہوگا جس
وقت میں اُن کے پاس سے چلا جاؤں + افرائیم کو میں دیکھتا ہوں کہ وہ صور کی طرح نفیس
جگہہ میں لگایا ہوا ہی۔ لیکن افرائیم کا یہہ حال ہوگا کہ وہ اپنے بچوں کو قاتل کے آگے
لے جائیگا + اے خداوند اُن کو دے۔ تو اُنہیں کیا دیگا ؟ اُنہیں وہ پیٹ دے جو گر پڑے
اور وے چھاتیاں جو خشک رہیں + اُنکی ساری شرارت جلجال میں ہی۔ ہاں وہاں میں نے

اُن سے عداوت کی- اُن کی بدکاریوں کے سبب سے میں نے اُنکو اپنے گھر سے نکالدیا ہی اور پھر
اُنسے محبت نہ رکھونگا- اُنکے سارے سردار گردنکش ہیں + افرائیم مارا ہوا ہی اُن کی جڑ سوکھ گئی
۱۶ اُنہیں پھل نہ لگیگا- اور اگر اُن کی جوروان اُنسے حاملہ ہوں تو میں اُن کے پیٹ کے عزیز پھل
کو مار ڈالونگا + میرا خدا اُنکو رد کردیگا اِسلئے کہ وے اُس کے شنوا نہیں ہوئے- اور وے
۱۷ قوموں کے بیچ آوارہ پھرینگے +

۱۰ باب ۱ اسرائیل ایک لہلہاتی ہوئی تاک ہی جس میں پھل لگا- جیسے اُسکے پھل زیادہ ہیں ویسے
ہی اُس نے بہت سے مذبح تعمیر کئے- اُس کی زمین کی جیسی خوبی تھی اُنہوں نے
۲ ویسے ہی اچھی مورتیں بنائیں + اُنکا دل بٹ گیا- اب اُن کے گناہ ظاہر ہونگے- وہ اُنکے
۳ مذبحوں کو ڈھائیگا اور اُنکے بتوں کو توڑیگا + کیونکہ اب وے کہینگے کہ ہمارا کوئی بادشاہ
۴ نہیں- اس لئے کہ ہم خداوند سے نہیں ڈرتے- تو بادشاہ ہمارے لئے کیا کریگا؟ وے
پوچ باتیں بولتے ہیں اور عہد باندھتے ہی جھوٹھی قسم کھاتے ہیں- اِسلئے جیسا خشخاش کھیت
۵ کی ریگھاریوں میں ویسی بلا اُگکے پھولتی ہی + بیت آون کی بچھیوں کے سبب سے سمرون
کے باشندے ڈرینگے- کہ وہاں کے لوگ اُس کے سبب روئینگے اور وہاں کے بت پرست
کاہن اُس کے باعث کو دینگے پھرینگے ہاں اُس کی شوکت کے سبب کہ اُس میں سے جاتی
۶ رہی + اُسے بھی اسور میں لیجاکے اُس مخالف بادشاہ کی نظر کرینگے- افرائیم ندامت اُٹھائیگا
۷ اور اسرائیل اپنی مشورت سے خجل ہوگا + سمرون جو ہی سو اُسکا بادشاہ کٹ گیا ہی- وہ اُس حبلی
۸ کی مانند ہی جو پانی کی سطح پر ہو + اور آون کے اونچے مکان جو اسرائیل کا مجسم گناہ ہیں ڈھائے
جائینگے اور اُنکے مذبحوں پر کانٹے اور اونٹکٹارے اُگینگے- اور وے پہاڑوں کو کہینگے کہ ہمیں
۹ ڈھانپو اور ٹیلوں کو کہ ہم پر گرو + ای اہل اسرائیل تم جبعہ کے دنوں سے گناہ کرتے آئے-
۱۰ وہاں وے باقی رہے- کیا وہ لڑائی جبعہ میں اُن شیطان بچوں پر نہ آپڑے؟ میری
مراد ہی کہ میں اُنہیں سزا دوں- اور قومیں اُنپر فراہم ہونگی جب میں اُنہیں اُنکے دو گناہوں کے
۱۱ لئے سزا دونگا + سو افرائیم ایک سدھائی ہوئی بچھیا ہی جسے داؤنا پسند آتا ہی- پر میں اُسکی

اچھی گردن کی طرف گذر جاؤنگا۔ میں افرائیم پر سوار بٹھاؤنگا۔ یہوواہ ہل جوتیگا اور یعقوب
اُس کے ڈھیلوں کو توڑ ڈالیگا + اپنے ہی لئیے رہستبازی بوؤ اور نیکی کے مطابق لوؤ۔
بنجر کو اپنے لئیے جوتو۔ کیونکہ یہہ وہ وقت ہی کہ جسمیں تم خداوند کو ڈھونڈھو جب تک کہ وہ
آوے اور راستی کو تم پر برسادے + تم نے شرارت کا ہل جوتا تم نے بدکاری کاٹی۔ تم نے
جھوٹھ کے پھل کھائے۔ کیونکہ تو نے اپنی راہ پر اپنے بہادروں کے انبوہ پر تکیہ کیا + اِس
سبب سے تیرے لوگوں میں ایک شور شرا برپا ہوگا اور تیرے سارے قلعے ڈھائے جائینگے
جس طرح سے شلمن نے لڑائی کے دن بیت اربیل کو ڈھادیا جب کہ ما اپنے بچوں سمیت اُسی
کچلی گئی کہ وہ ٹکڑے ٹکڑے ہوگئی + یوں وہ تم سے بیت ایل میں تمہاری بے نہایت
شرارت کے سبب سے کچھہ کریگا۔ شاہ اسرائیل صبحکو بالکل فنا ہو جائیگا +

جب اسرائیل لڑکا تھا میں نے اُسکو عزیز رکھا اور اپنے بیٹے کو مصر سے بلایا + جب
جب اُنہوں نے اُنکو بلایا تب تب وے اُنکے سامھنے سے چلے گئے۔ اُنہوں نے بعلیم
کے آگے قربانیاں گذرانیں اور تراشی ہوئی مورتوں کے آگے لبان جلایا + میں نے
افرائیم کے ہاتھہ پکڑکے اُنہیں پانوں پانوں چلنا سکھلایا۔ لیکن اُنہوں نے نہ جانا کہ
میں ہی نے اُنہیں صحت بخشی + میں نے اُنہیں انسان کی طرح رسیوں سے اور محبت کی
ڈوریوں سے کھینچا۔ میں اُنکے حق میں اُن کی مانند تھا جو اُن کی گردن پر سے جوا اُتارتے
اور میں نے اُنہیں خوراک دیکے کھلائی + وے زمین مصر میں پھر نہیں جائینگے پر اسور جو ہی
اُنکا بادشاہ ہوگا اسلئے کہ وے پھرنے سے انکار کرتے ہیں + تلوار اُن کے شہروں میں
چمکائی جائیگی اور اُنکے اڑبنگوں کو کاٹے گی اور اُنکو اُن کی مشورتوں کے سبب نگل
جائیگی + کیونکہ میرے لوگ مایل ہیں کہ مجھہ سے برگشتگی کریں۔ باوجودیکہ اُنہوں نے اُنکو
بلایا کہ حق تعالیٰ کی طرف پھریں پر کسی نے نہ چاہا کہ اُسے بزرگی دیوے + ای افرائیم
میں تجھہ سے کیونکر دست بردار ہوؤں؟ ای اسرائیل میں تجھے کیونکر حوالے کرکے چھوڑدوں؟
میں کیونکر تجھے ادماہ کی مانند کروں اور تجھے ضبوئیم کی مانند بناؤں؟ دل میرا مجھہ میں پیچ

کھاتا ہی- میری شفقتیں حرکت میں آئیں - میں اپنے قہر کی شدت کے مطابق عمل نہیں کرونگا- ۹
میں پھر کبھی افرائیم کو ہلاک نہ کرونگا- کیونکہ میں خدا ہوں اور انسان نہیں- میں تیرے درمیان
قدوس ہوں- اور میں قہر کے ساتھ نہیں آؤنگا+ وے خداوند کی پیروی کرینگے جب کہ وہ ۱۰
شیر ببر کی طرح گرجے جسوقت وہ گرجیگا اُسوقت اُس کے فرزند سمندر کی طرف سے جلد آوینگے
وے مصر سے گوریا کی طرح اور اسور کی سرزمین سے کبوتر کی مانند جلد آوینگے اور میں اُنکو اُنہیں ۱۱
کے گھروں میں بساؤنگا خداوند فرماتا ہی+

افرائیم نے دروغ گوئی سے اور اسرائیل کے گھرانے نے مکاری سے مجھکو گھیرا ہی- ۱۲
اور یہوداہ بھی اب تک خدا کے ساتھ ڈانواڈول ہی ہاں اُس قدوس وفادار کے ساتھ+
افرائیم ہوا چرتا ہی- ہاں وہ پوربی ہوا کے پیچھے دوڑتا ہی- وہ روز روز زیادہ جھوٹھ بولتا اور ظلم ۱۲ باب ۱
کرتا ہی- وے اسوریوں سے عہد وپیمان کرتے ہیں اور تیل مصر میں پہنچایا جاتا ہی+ خداوند کا ۲
یہوداہ کے ساتھ بھی ایک جھگڑا ہی اور یعقوب کو جیسی اُس کی روشیں ہیں ویسی سزا دیگا-
اُسکے فعلوں کے موافق اُسکو بدلا دیگا+ اُسنے رحم میں اپنے بھائی کی ایڑی پکڑی اور وہ ۳
اپنے زور سے خدا کے ساتھ کشتی لڑا- ہاں وہ فرشتے کے ساتھ کشتی لڑا اور غالب آیا- ۴
وہ رویا اور اُسنے اُس سے منت کی- اُسنے اُسے بیت ایل میں پایا اور وہاں وہ ہمارے
ساتھ ہمکلام ہوا- یعنے خداوند رب الافواج- یہوداہ اُسکا یادگار ہی+ پس تو اپنے خدا کی ۵
طرف پھر- نیکی اور راستی کو حفظ کر اور ہمیشہ اپنے خدا کا امیدوار رہ+ ۶

کنعان جو ہی سو اُس کے ہاتھ میں دغا کی ترازو ہی- وہ چھل کو دوست رکھتا ہی+ افرائیم ۷
تو کہتا ہی کہ ہاں میں دولتمند ہوں اور میں نے بہت سا مال پایا- میری ساری مشقتوں میں سے ۸
کوئی بدکاری جو گناہ ٹھہرے مجھہ میں نہیں پاوینگے+ تس پر بھی میں زمین مصر سے خداوند تیرا ۹
خدا ہوں- میں آیندہ بھی تجھہ کو خیموں میں عیدی ایام کے دستور پر بساؤنگا+ میں نے نبیوں کی ۱۰
معرفت سے کلام کیا ہی اور بہت سی رویتیں ظاہر کی ہیں اور میں نے نبیوں کو درمیان دیکے
بہت سی تشبیہیں دکھائیں+ یقیناً جلعاد میں بدکاری ہی- وے یقیناً بڑی بطالت ہیں- ۱۱

ہاں وے جلجال میں بیلوں کو قربانی کرتے ہیں۔ اُنکے مذبح بھی کھیت کی ریگھاریوں پر کے تودوں
کی مانند بہت ہیں + اور یعقوب ارام کی سرزمین میں بھاگ گیا۔ ہاں اسرائیل جورو کی خاطر نوکر بنا
اُسنے زوجہ کے لئے چوپانی کی + ایک پیغمبر کی معرفت سے خداوند نے اسرائیل کو مصر سے باہر
نکالا اور پیغمبر سے وہ محفوظ رہا + افرائیم نے بڑے سخت غضب انگیز کام کئے۔ اِس لئے
اُسکا خداوند اُسکا خون اُسکے اوپر چھوڑیگا اور اُس کی ملامت کو اُسپر پھیر ڈالیگا +

جب افرائیم بولتا تھا تھرتھراہٹ ہوئی وہ اسرائیل کے درمیان سرفراز کیا گیا۔ پر بعل
ہی سے گنہگار ہوا اور مر گیا + اور اب وے گناہ پر گناہ کرتے جاتے ہیں۔ اُنہوں نے
اپنی چاندی کی ڈھالی ہوئی مورتیں اپنے لئے بنائیں اور اپنی فہمید کے مطابق بت تیار کئے
جو سب کے سب کاریگروں کے کام ہیں۔ وے اُنکے حق میں کہتے ہیں جو لوگ قربانی گذرانتے
سو بچھڑوں کی چمیاں لیویں + اِسلئے وے صبح کے ابر کی مانند ہونگے اور اوس کی مانند جو
سویرے جاتی رہتی ہی۔ اور بھوسی کی طرح جو بگولے کے ساتھ کھلیان پر سے اُڑائی جاتی
ہی۔ اور اُس دھوئیں کی مانند ہونگے جو دودکش سے نکلا چلا جاتا ہی + لیکن میں مصر کی
سرزمین سے خداوند تیرا خدا ہوں۔ اور میرے سوا تو کسی معبود کو نہیں جانتا تھا۔ اِسلئے
کہ میرے سوا کوئی اور نجات دینیوالا نہیں ہی + میں نے بیابان میں اُس سرزمین میں
جہاں پانی نایاب ہی تیری خبر لی + موافق اُنکی پرورش کے وے سیر ہوئے۔ وے سیر ہوئے
اور اُنکے دل میں گھمنڈ سمایا۔ اِس سبب سے وے مجھے بھول گئے + اِسلئے میں اُنکے
لئے شیر ببر کی مانند ہوا۔ اُس تیندوا کی مانند جو راہ میں بیٹھا ہو میں اُنکی گھات میں لگا رہا +
میں اُس ریچھ کی مانند جسکے بچے چھین لئے گئے ہوں اُنسے دوچار ہوا اور اُنکے دل
کے پردے کو پھاڑا اور شیرنی کی طرح اُنکو وہاں نگل گیا۔ دشتی درندے نے اُنکو
پھاڑ ڈالا + اے اسرائیل تو نے اپنے تئیں برباد کیا ہی۔ تس پر بھی مجھ ہی سے تیری کمک
ہو سکتی ہی + اب تیرا بادشاہ کہاں + تاکہ وہ تجھے تیرے سارے شہروں میں بچاوے
اور تیرے قاضی کہاں؟ جنکی بابت تو کہتا تھا۔ کہ ایک بادشاہ اور امرا مجھے دے +

۱۱ میں نے اپنے غصّے میں تجھے بادشاہ دیا اور اپنے قہر سے اُسے اُٹھا لیا افرائیم کی بدکاری باندھ
۱۲ رکھی گئی اُس کی سزا کا سامان ذخیرہ کیا گیا + ۱۳ جننے والی عورت کی سی پیڑیں اُسپر آوینگی۔ وہ
بے دانش فرزند ہی نہیں تو وہ اُس جگہہ جہاں سے لڑکے نکلتے ہیں دیر تک نہ رہتا + ۱۴ میں اُنہیں
پاتال کے قابو سے فدیہ میں لونگا۔ میں اُنہیں موت سے چھڑا ونگا۔ ای موت تیری مری کہاں ہی؟
ای پاتال تیری ہلاکت کہاں؟ پچھتانا میری آنکھوں کے سامھنے سے چھپا ہی + ۱۵ اگرچہ وہ اپنے بھائیوں
کے درمیان برومند تو بھی پوربی ہوا آویگی۔ خداوند کی ہوا بیابان سے اُٹھیگی اور اُسکا سوتا
سوکھ جائیگا اور اُسکا چشمہ خشک ہو جائیگا۔ وہ سارے دلچسپ برتنوں کا خزانہ لوٹ لیگا +
۱۶ شمرون اُجڑ جائیگی۔ کیونکہ اُسنے اپنے خدا سے بغاوت کی ہی۔ وے تلوار سے گر جائینگے۔
اُنکے لڑکے پٹکے جائینگے اور اُن کی پیٹ والی عورتیں چیری پھاڑی جائینگی +

۱۴ باب

۱ ای اسرائیل تو خداوند اپنے خدا کی طرف پھر۔ کیونکہ تو اپنی بدکاری کے سبب گر گیا +
۲ تم کلمہ ساتھ لیکے خداوند کی طرف پھرو اور اُسے کہو کہ ساری بدکاری کو دور کر اور ہمیں
عنایت سے قبول کر۔ تب ہم اپنے ہونٹھوں کے بچھڑے نذر گذرانینگے + ۳ اسور تو ہمیں رہائی
نہیں دیگا۔ ہم گھوڑوں پر سوار نہیں ہونگے۔ اپنے ہاتھوں کے کاموں کو کبھی نہیں کہینگے
کہ تم ہمارے معبود ہو۔ اِس لئے کہ تجھہ ہی سے یتیم شفقت پاتا ہی + ۴ میں اُن کی بغاوتوں کو
رفع کرونگا۔ میں کشادہ دلی سے اُنکو پیار کرونگا۔ کیونکہ میرا غصہ اُنپر سے اُٹھ گیا ہی + ۵ میں اسرائیل
کے لئے اوس کی مانند ہونگا۔ وہ سوسن کیطرح پھولیگا اور لبنان کی طرح اپنی جڑیں پھینکیگا +
۶ اُسکی ڈالیاں پھیلینگی اور زیتون کے درخت کی مانند وہ خوشنما اور لبنان کی مانند خوشبو ہوگا + ۷ جو
لوگ کہ اُسکے زیر سایہ رہتے ہیں وے بحال ہو جائینگے وے گیہوں کی طرح ہرے بھرے ہونگے اور
تاک کیطرح پھوٹ پھوٹ نکلینگے۔ اُنکی شہرت لبنان کی مَے کی سی ہوگی + ۸ افرائیم کہیگا کہ مجھے بتوں سے
پھر کیا کام ہی؟ میں نے اُسکی سُنی ہی اور اُسپر نگاہ کرونگا۔ میں سرو کا سا ہرا درخت ہوں + میرے سبب
سے تو برومند ہوا + ۹ دانا کون ہی کہ وہ یے باتیں سمجھے۔ اور اہل دل کون ہی جو اُنہیں جانے؟ کیونکہ
خداوند کی راہیں سیدھی ہیں اور نیک لوگ اُن میں چلینگے۔ پر نافرمان اُن میں گر پڑینگے +

# یوایل نبی کی کتاب

خداوند کا کلام جو یوایل بن فتوایل کو پہنچا +

ای بوڑھو یہہ سُنو اور زمین کے سارے رہنے والو کان دھرو + کیا ایسا کچھہ تمہارے
ایام میں یا تمہارے باپ دادوں کے ایام میں کبھی ہوا تھا؟ تم اپنی اولاد سے اِسکا تذکرہ کرو
اور تمہاری اولاد اپنی اولاد سے اور اُن کی اولاد اپنی نسل سے تذکرہ کریں + کہ جو کچھہ
چابنیوالی ٹڈی سے بچا اُسے غولی ٹڈی نے کھایا ہی - اور جو کچھہ غولی ٹڈی سے بچا
اُسے چاٹنیوالی ٹڈی نے کھایا - اور جو کچھہ چاٹنیوالی ٹڈی سے بچا اُسے نگلنیوالی ٹڈی
نے کھایا + ای متوالو جاگو اور روؤ - ای تم سب جو مے نوشی کرتے ہو نئی مے کے لئے چلاؤ کیونکہ
وہ تمہارے منہہ سے چھین لیگئی ہی + اِس لئے کہ ایک گروہ میری سرزمین پر چڑھ آئی - وے
زورآور اور بےشمار ہیں اور اُن کے دانت شیر ببر کے دانت ہیں اور اُن کی ڈاڑھیں شیرنی
کی سی ہیں + اُنہوں نے میری تاک کو اجاڑ ڈالا ہی میرے انجیر کے درخت کو توڑ ڈالا ہی - اُسنے
اُسے بالکل چھیل چھال کر کے ڈالدیا - اُس کی ڈالیاں سفید کر آئیں + تم ماتم کرو جسطرح
کنواری اپنی جوانی کے خصم کے لئے ٹاٹ پہنے ماتم کرتی ہی + ہدیہ اور تپاون خداوند کے
گھر میں لانا موقوف ہوگیا - کاہن لوگ خداوند کے خدمتگذار روتے ہیں + کھیت اُجاڑ

ہوگیا ہے۔ روٹی زمین خراب ہوگیا۔ نئی مے خشک ہوئی روغن ضائع ہوگیا + ای کھیتی کرنیوالو ۱۱
تم خجالت اٹھاؤ۔ ای تاکستان کے باغبانو چلاؤ۔ گیہوں اور جو کے سبب سے کیونکہ میدان کے
تیار کھیت مارے پڑے + تاک خشک ہوگئی انجیر کا درخت مرجھا گیا۔ انار اور خرما اور سیب کے ۱۲
درخت ہاں میدان کے سارے درخت جھرا گئے ہاں بنی آدم کے درمیان سے خوشی بھی
مرجھا گئی + ای کاہنو اپنی کمریں کس کے ماتم کرو۔ ای مذبح کے خدمت کرنیوالو تم واویلا کرو۔ ۱۳
ای میرے خدا کے خادمو تم داخل ہوکے ساری رات ٹاٹ پہنے ہوئے کاٹتے رہو۔ کیونکہ
ہدیے اور تپاون تمہارے خدا کے گھر سے باز رکھے گئے + تم روزہ کے لئے ایک دن کو ۱۴
مقدس کرو ریاضت کے دن کی منادی کرو۔ بزرگوں کو اور زمین کے سارے رہنیوالوں
کو خداوند اپنے خدا کے گھر میں جمع کرو اور خداوند کے آگے نالہ کرو افسوس اس دن کے ۱۵
باعث! کیونکہ خداوند کا دن نزدیک ہے اور جیسا قادر مطلق کی طرف سے بڑی ہلاکت ہوتی
سو اس کی مانند وہ آتا ہے + کیا ہماری آنکھوں کے سامھنے ایسا نہیں کہ خوراک نہ رہی؟ ہاں ۱۶
ہمارے خدا کے گھر میں بھی فرحت اور شادمانی کا نام باقی نہ رہا؟ بیج ڈھیلوں کے نیچے سڑ گئے ۱۷
کھلیہان سنسان پڑے ہیں کھتے توڑ ڈالے گئے۔ کیونکہ غلہ مرجھا گیا + چوپاے کیسی آہ ۱۸
مارتے ہیں اور گائے بیل کے گلے گھبرائے ہوئے ہیں۔ کیونکہ اُنکے لئے چراگاہ نہیں ہے۔
ہاں بھیڑوں کے گلے بھی نیست ہوگئے ہیں + ای خداوند میں تیرے آگے فریاد کرتا ہوں۔ ۱۹
کیونکہ آگ نے بیابان کی چراگاہوں کو جلا دیا ہے اور شعلہ نے کھیت کے سارے درختوں کو
بھسم کر دیا ہے + دشت کے بہائم بھی تیری طرف اوپر تاکتے ہیں۔ کیونکہ پانی کی ندیاں ۲۰
سوکھ گئیں اور آگ بیابان کی چراگاہوں کو کھا گئی +

باب ۲ صیہون میں تُرہی پھونکو میرے مقدس پہاڑ پر چھوٹی بڑی آواز سے پھونکو۔ سرزمین
کے سارے باشندے کانپیں۔ کیونکہ خداوند کا دن چلا آتا ہے ہاں آہی پہنچا ہے۔ اندھیری ۲
اور تاریکی کا دن ابر سیاہ اور گھنگھور کا دن جسطرح سے کہ صبح کی روشنی پہاڑوں پر پڑتی
ہے ایک قوم بڑی اور زور آور ہے کہ ویسی آگے بھی کبھی نہیں ہوئی اور برسوں تک پشت در پشت ہرگز

نہیں ہوگی + اُنکے آگے آگے ایک آگ ہی جو کھا لیتی ہی اور اُن کے پیچھے پیچھے ایک شعلہ
ہی جو جلاتا جاتا ہی - اُنکے آگے زمین باغ عدن کی مانند ہی اور اُنکے پیچھے ایک ویران
بیابان ہی - ہاں اُنسے کچھہ نہیں بچتا + اُنکی نمود گھوڑوں کی سی نمود ہی اور سواروں کی
مانند دوڑتے ہیں + پہاڑوں کی چوٹیوں پر رتھوں کے ہڑہڑانے کی مانند وے
پھاندتے ہیں - آگ سوزاں کی مانند جو دھڑ دھڑ جلتی اور کھونٹی کو کھا لیتی ہی -
وے ایک زور آور قوم کی طرح جو لڑائی کے لئے صف باندھے مستعد ہیں + اُنکے روبرو
لوگ تھرتھراتے - ہاں سب چہروں کا رنگ فق ہو جاتا + وے پہلوانوں کی مانند دوڑتے
جنگی جوانوں کی طرح دیوار پر چڑھ جاتے - اور ہر ایک اپنی اپنی راہ چلا جاتا اور وے اپنے
صف کو نہ توڑتے + وے ایک دوسرے کو نہیں ٹھیلتے - ہر کوئی اپنی اپنی راہ چلا جاتا -
اور اگر جنگی ہتھیاروں پر گریں تو بھی شکست نہیں کھاتے + وے شہر کے درمیان ادھر
اُدھر دوڑتے دیوار پر پھاندتے گھروں پر چڑھ جاتے چوروں کی طرح کھڑکیوں سے
گھس جاتے + اُنکے آگے زمین کانپتی آسمان تھرتھراتے سورج اور چاند تاریک ہو جاتے
سارے ستارے اپنی روشنی دینے سے باز آتے + اور خداوند اپنے لشکر کے آگے اپنی
آواز سنائیگا کہ اُس کی لشکرگاہ بہت بڑی ہی - کیونکہ وہ زور آور ہی جو اُس کے حکم کو انجام
کرتا ہی - کیونکہ خداوند کا دن بہت بڑا اور نہایت خوفناک ہی - کون اُسکی برداشت کرسکتا ہی؟
پس خداوند فرماتا ہی تم اب اپنے سارے دل سے روزہ رکھہ رکھہ کے اور ماتم اور زاری
کر کر کے میری طرف پھرو - اور اپنے دل کو پھاڑو نہ کہ اپنے کپڑوں کو اور خداوند اپنے
خدا کی طرف متوجہ ہو - کیونکہ وہ مہربان اور شفیق ہی قہر کرنے میں دھیما اور نہایت رحیم ہی
اور سزا دینے سے دریغ کرتا - کون جانے کہ وہ پھرے اور پچھتاوے اور اپنے پیچھے ایک
برکت چھوڑ جائے جو خداوند اپنے خدا کے لئے ایک ہدیہ اور تپاون ہو +
صیہون میں تُرہی پھونکو اور ایک دن کو روزہ کے لئے مقدس ٹھہراؤ اور
مقدس جماعت کی منادی کرو + تم لوگوں کو جمع کرو جماعت کو مقدس کرو - بوڑھوں کو

اکٹھا کرو لڑکوں کو اور شیرخواروں کو بھی فراہم کرو۔ دولہا اپنی کوٹھری سے اور دولہن اپنے
خلوت خانے سے نکل آئے + کاہن لوگ خداوند کے خادم ڈیوڑھی اور قربانگاہ کے درمیان
(۱۷) رو یا کریں اور کہیں کہ ای خداوند اپنے لوگوں پر شفقت کر اور اپنی میراث کی اہانت روا نہ رکھ
ایسا نہ ہو کہ غیرقومیں اُنپر حکومت کریں۔ وے قوموں کے درمیان کاہے کو کہیں کہ اُن کا
خدا کہاں ہے؟

(۱۸) اُس وقت خداوند کو اپنی سرزمین پر غیرت آویگی اور وہ اپنے لوگوں پر شفقت کریگا +
(۱۹) بلکہ خداوند اپنے لوگوں کو جواب دیگا اور اُنسے کہیگا کہ دیکھو میں تمہارے لئے اناج اور
نئی مے اور تیل بھیجونگا کہ تم لوگ اُس سے سیر ہوگے۔ اور میں پھر تم کو غیرقوموں میں رسوا
(۲۰) نہ کرونگا۔ اس کے سوا اُتر کے لشکر کو تم سے دور کرونگا اور اُسے سوکھی ویران زمین میں
ہانک دونگا اُس کی اگاڑی پورب کے سمندر میں اور اُس کی پچھاڑی پچھم کے سمندر
میں۔ اور اُس کی بدبو اُٹھیگی اور اُس کی گندگی چڑھیگی کہ اُسنے بڑی گستاخی کی ہے +
(۲۱) ای سرزمین مت ڈر۔ خوش و خرم رہ۔ کیونکہ خداوند بڑے بڑے کام کریگا + ای دشتی
(۲۲) بہیمو ہراساں مت ہوؤ۔ کیونکہ بیابان کی چراگاہ سبز ہوتی ہے اور درخت اپنا پھل دیتے ہیں
(۲۳) انجیر اور تاک اپنے زور کے ثمرے نمود کرتے ہیں + پس ای صیہون کی اولاد تم خوش ہوؤ
اور خداوند اپنے خدا میں خرمی کرو۔ کیونکہ وہ اگلی برسات اعتدال سے تمہیں بخشتا بلکہ وہ
(۲۴) تمہارے لئے زور کی بارش بھیجتا ہے اگلی اور پچھلی برسات جیسے سابق میں ہوتی تھی۔ یہانتک
(۲۵) کہ کھلیہان گیہوں سے بھر جاوینگے اور سارے کولہو نئی مے اور تیل سے لبریز ہونگے + اور
اُن برسوں کے حاصلات کو جنہیں غولی ٹڈی اور چاٹنے والی ٹڈی اور نگلنیوالی ٹڈی اور
چبانیوالی ٹڈی نے یعنے اُس بڑی فوج نے جسکو میں نے تمہارے درمیان بھیجا تھا کھایا ہے
(۲۶) سو تمہیں پھیر دونگا + اور تم بہتایت سے کھاؤگے اور سیر ہوگے اور خداوند اپنے خدا کے
نام کی جس نے تم سے عجیب سلوک کیا ستایش کروگے۔ چنانچہ میرے لوگ ہرگز شرمندہ
(۲۷) نہیں ہونگے + تب تم جانوگے کہ میں اسرائیل کے درمیان ہوں اور میں خداوند تمہارا خدا ہوں

اور کہ دوسرا کوئی نہیں - اور میرے لوگ کبھی شرمندہ نہیں ہونگے +

۲۸ اور اُس کے بعد ایسا ہوگا کہ میں اپنی روح سارے بشر پر ڈھالونگا اور تمہارے
۲۹ بیٹے بیٹیاں نبوت کرینگے اور تمہارے بوڑھے خواب دیکھینگے اور تمہارے جوان رویتیں - بلکہ
۳۰ میں اُنہیں دنوں میں اپنی روح کو غلاموں اور لونڈیوں پر ڈھالونگا + اور میں آسمانوں اور زمین
۳۱ پر عجیب قدرتیں ظاہر کرونگا یعنے لہو اور آگ اور دھوئیں کے ستون + سورج اندھیرا اور چاند
۳۲ لہو ہو جائیگا پیشتر اُس کے کہ خداوند کا بڑا اور خوفناک دن آ پہنچے + اور ایسا ہوگا جو
کوئی خداوند کا نام لیگا سو نجات پاویگا - کہ صیہون کے پہاڑ پر اور یروشلم میں جیسا کہ خداوند
نے فرمایا ہی اُن باقی لوگوں کے ساتھ جنہیں خداوند بلاویگا وے جو چھڑائے ہوئے ہیں
۳ باب ۱ ہونگے + اور دیکھ اُنہیں دنوں میں اور اُسیوقت میں کہ جب یہوداہ اور یروشلم کے اسیروں
۲ کو پھیر لاؤنگا تب ساری قوموں کو اکٹھا کرونگا اور اُنہیں ... کی وادی میں تلے
لے آؤنگا اور وہاں اُنپر میری گروہ اور میری میراث ... لئے جنہیں اُنہوں
نے قوموں کے درمیان پراگندہ کیا اور میری سرزمین کو آپس میں بانٹ لیا حجت ثابت
۳ کرونگا + ہاں اُنہوں نے میرے لوگوں پر چٹھ ڈالا اور ایک کسبی کے بدلے ایک لڑکا
۴ دیا اور مے کے لئے ایک لڑکی بیچی تاکہ وے پیویں + پھر تمہیں مجھ سے کیا کام ہی اے صور صیدا
اور فلستیوں کی ساری نواحی ؟ کیا تم مجھ کو بدلا دوگے ؟ اور اگر دوگے تو میں وہیں فوراً
۵ تمہارا بدلا تمہارے سر پر پھینک مارونگا + کیونکہ تم نے میرا روپا اور میرا سونا لے لیا
۶ ہی اور میری لطیف اور نفیس چیزیں لیجا کے اپنے مندروں میں رکھیں - اور تم نے یہوداہ اور
۷ یروشلم کی اولاد کو یونانیوں کے ہاتھ بیچا ہی تاکہ اُنہیں اُنکے ملک کی سرحد سے دور کرو + دیکھو میں
اُنکو اُس جگہہ سے جہاں تم نے بیچا ہی ترغیب دیکے لاؤنگا اور تمہارا بدلہ تمہارے سر پر ڈھالونگا
۸ اور تمہارے بیٹوں اور تمہاری بیٹیوں کو بھی بنی یہوداہ کے ہاتھ بیچونگا اور وے اُنکو سبائیوں
کے ہاتھ جو دور ملک میں رہتے ہیں بیچینگے - کیونکہ خداوند نے یہہ فرمایا ہی +
۹ اِس بات کی غیر قوموں کے درمیان منادی کرو لڑائی کی تیاری کرو پہلوانوں کو

١٠ بیدار کرو سارے جنگی جوان حاضر ہوں وے چڑھ آویں۔ اپنے ہل کی پھالوں کو پیٹ کے
١١ تلواریں بناؤ اور ہنسوؤں کو پیٹ کے بھالے۔ ناتوان انسان کہے کہ میں زورآور ہوں + ای
اردگرد کی سب قومو تم پھرتی سے آؤ اور اپنے تئیں اکٹھا کرو۔ ای خداوند ایسا کر کہ تیرے
١٢ پہلوان وہاں اتر جاویں + قومیں بیدار ہو جاویں اور یہوسفط کی وادی میں آویں۔ کیونکہ
١٣ میں وہاں جلوس کرونگا تاکہ چاروں طرف کی قوموں کی عدالت کروں۔ ہنسوا لگاؤ کیونکہ
کھیت پک گیا ہی۔ آؤ روندو کہ کولھو لبالب ہوا ہی اور سارے حوض لبریز ہیں۔ کیونکہ
١٤ اُن کی شرارت عظیم ہی + گروہ پر گروہ انفصال کی وادی میں ہی۔ کیونکہ خداوند کا دن
١٥ انفصال کی وادی میں آ پہنچا + سورج اور چاند اندھیرے ہو جاوینگے اور ستارے اپنی
١٦ روشنی بخشنے سے باز رہینگے + کیونکہ خداوند صیہون میں سے نعرہ ماریگا اور یروسلم میں
سے اپنی آواز نکالیگا آسمان و زمین کانپینگے۔ لیکن خداوند اپنے لوگوں کی پناہگاہ
١٧ اور بنی اسرائیل کا مدد ہو ٹھہریگا اور تم جانوگے کہ میں خداوند تمہارا خدا ہوں جو صیہون کے اپنے
مقدس پہاڑ پر رہتا ہوں + تب یروسلم بھی مقدس ہوگا اور اجنبی لوگ کبھی اس کے
١٨ درمیان نہیں گذرینگے + اور اسی دن ایسا ہوگا کہ پہاڑوں پر سے نئی مے ٹپکیگی اور ٹیلوں
پر سے دودھ کی ایک ندی بہیگی اور یہوداہ کی ساری نہریں بہتے پانی سے بھر جاوینگی۔
١٩ اور خداوند کے گھر سے ایک چشمہ جاری ہوگا + اور شطیم کی وادی کو سیراب کریگا۔ مصر
ایک ویرانہ ہوگا اور ادوم ایک سنسان بیابان بنیگا اُس ظلم کے سبب جو اُنہوں نے
٢٠ بنی یہوداہ پر کیا۔ کہ اُنہوں نے اُنکے ملک میں بیگناہوں کا خون کیا + لیکن یہوداہ
٢١ سدا آباد رہیگا اور یروسلم بھی پشت در پشت + کیونکہ میں اُنکا خون پاک جانونگا جسے
میں نے پاک نہ جانا تھا کہ خداوند صیہون میں بستا ہی +

# عموس نبی کی کتاب

باب ١

١ تقوع کے چرواہوں میں سے عاموس کی باتیں جو اُس پر [illegible] ہ کے بادشاہ عزیاہ کے ایام میں اور اسرائیل کے بادشاہ یربعام [illegible] کے ایام میں اسرائیل کی بابت بھونچال کے آنے سے دو برس آگے الہام میں دیکھیں +

٢ اور اُس نے کہا کہ خداوند صیہوں میں سے نعرہ مارتا اور یروسلم میں سے اپنی آواز بلند کرتا۔ اِس لئے گڑریوں کی چراگاہیں ماتم کرتیں اور کرمل کی چوٹی سوکھ جاتی +

٣ خداوند یوں فرماتا ہی کہ دمشق کے تین گناہوں کے لئے ہاں چار کے سبب میں اُس سے دست بردار نہونگا۔ کیونکہ اُنھوں نے جلعاد کو کھلیان میں داؤنے کی آہنی کلوں سے کوٹ ڈالا ہی۔

٤ پس میں حزائیل کے گھر میں ایک آگ بھیجونگا وہ بن ہدد کے محلوں کو کھا جائیگی +

٥ اور میں دمشق کے اڑبنگے کو توڑونگا اور لقعت آون کے تخت نشین کو اور اُسکو جو بیت عدن کے گھر کا عصا لئے ہوئے ہی کاٹ ڈالونگا۔ اور ارام کے لوگ اسیر ہوکے قیر کو جائینگے خداوند فرماتا ہی +

٦ خداوند یوں فرماتا ہی کہ عزاہ کے تین گناہوں کے لئے ہاں چار کے سبب میں اُس سے

دست بردار نہ ہونگا۔ کیونکہ وے اسیروں کو پورا شمار کرکے پکڑ لے گئے ہیں کہ اُنہیں ادوم کے ۷
حوالہ کریں۔ پس میں غزاہ کی شہر پناہ پر ایک آگ بھیجونگا جو اُس کے محلوں کو کھا جائیگی۔ اور ۸
اشدود کے تخت نشین کو اور اُسکو جو اسقلون کا عصا لئے ہوئے ہی کاٹ ڈالونگا۔ اور اپنے
ہاتھ کو اقرون پر پھیر کے چلاؤنگا اور فلستیوں کے باقی لوگ نیست ہو جائینگے خداوند یہوواہ
فرماتا ہی ✣

۹ خداوند یوں فرماتا ہی کہ صور کے تین گناہوں کے لئے ہاں چار کے سبب میں اُس سے
دست بردار نہ ہونگا۔ کیونکہ اُنہوں نے اسیروں کو پورا شمار کرکے ادوم کے حوالہ کیا اور
۱۰ برادری کے عہد کو یاد نہیں کیا۔ پس میں صور کی شہر پناہ پر ایک آگ بھیجونگا جو اُس کے
محلوں کو کھا جائیگی ✣

۱۱ خداوند یوں کی اگانگر ادوم کے تین گناہوں کے لئے ہاں چار کے سبب میں
اُس سے دست بردار یوا اُٹھیگی اور جس نے تلوار پکڑ کے اپنے بھائی کو رگید اور اپنی رحم دلی
۱۲ کو روک رکھا اور اُسکا غصہ ہمیشہ پھاڑتا رہا اور وہ اپنے غصے کو سدا رکھ چھوڑتا تھا۔ پس
میں تیمان پر ایک آگ بھیجونگا اور وہ بصراہ کے محلوں کو کھا جائیگی ✣

۱۳ خداوند یوں فرماتا ہی کہ بنی عمون کے تین گناہوں کے لئے ہاں چار کے سبب میں اُس
سے دست بردار نہ ہونگا۔ اِسلئے کہ اُنہوں نے جلعاد کی حاملہ عورتوں کا پیٹ چاک کیا تاکہ
۱۴ اپنی سرحدیں بڑھا دیں۔ پس میں رباہ کی شہر پناہ پر ایک آگ بھڑکاؤنگا جو اُس کے محلوں کو
۱۵ کھا جائیگی اور اُس جنگ کے دن نعرہ ہوگا اور اُس آندھی کے دن گردباد اُٹھیگی۔ اور
اُنکا بادشاہ بلکہ وہ اپنے امیروں کے ساتھ اسیر ہو کے جائیگا خداوند فرماتا ہی ✣

۲ باب خداوند یوں فرماتا ہی کہ موآب کے تین گناہوں کے لئے ہاں چار کے سبب میں اُس
سے دست بردار نہ ہونگا۔ کیونکہ اُس نے ادوم کے بادشاہ کی ہڈیوں کو جلا کر چونا بنایا ہی۔
۲ پس میں موآب پر ایک آگ بھیجونگا اور وہ قریوت کے محلوں کو کھا جائیگی۔ اور موآب اُس
۳ شور شار کے درمیان نعرہ مارتے اور ترہی پھونکتے ہی مر جائیگا۔ اور میں قاضی کو اُسکے

درمیان سے کاٹ ڈالونگا اور اُس کے سارے امیروں کو اُس کے ساتھ قتل کرونگا خداوند فرماتا ہی +

خداوند یوں فرماتا ہی کہ یہوداہ کے تین گناہوں کے لئے ہاں چار کے سبب میں اُس سے دست بردار نہ ہونگا - اِسلئے کہ اُنہوں نے خداوند کی شریعت کو حقیر جانا اور اُسکے حکموں کو حفظ نہیں کیا اور اُنکے اُن جھوٹھے معبودوں نے جنکی پیروی اُنکے باپدادوں نے کی اُنکو گمراہ کیا ہی - سو میں یہوداہ پر ایک آگ بھیجونگا اور وہ یروشلم کے محلوں کو کھا جائیگی +

خداوند یوں فرماتا ہی کہ اسرائیل کے تین گناہوں کے لئے ہاں چار کے سبب میں اُس سے دست بردار نہ ہونگا - اِسلئے کہ اُنہوں نے روپیے پر صادق کو بیچا اور ایک جوڑا جوتے پر ایک مسکین کو - وے اُس گرد کی بھی جو مسکینوں کے سر پر ہے لالچ رکھتے ہیں اور غریبوں کو اُن کی راہ سے پھراتے ہیں - اور ایک مرد اور اُسکا باپ دونوں ایک ہی چھوکری سے ہم بستر ہوتے ہیں کہ میرے مقدس نام کو ناپاک کریں - اور وے ہر مذبح کے پاس اُن کپڑوں پر جو گروی ہیں لیٹتے ہیں - اور اپنے بتوں کے گھروں میں اُس مے کو جو جرمانہ لگا کے اُنہوں نے پائی پیتے ہیں + تو بھی میں ہی نے تو اُنکے آگے اموریوں کو نیست کیا ہی جن کی بلندی سرو کی بلندی کے برابر تھی اور وے بلوط کے درخت کی مثل مضبوط تھے - ہاں میں ہی نے اوپر سے اُسکا میوہ برباد کیا اور تلے سے اُسکی جڑیں کاٹیں + اور میں ہی تم کو مصر کی زمین سے نکال لایا اور چالیس برس تک بیابان میں تمہیں لئے پھرا تا کہ تم اموریوں کی سرزمین کو اپنی میراث میں لو + اور میں نے تمہارے بیٹوں میں سے نبی اور تمہارے جوانوں میں سے نذیر برپا کئے + کیا یہہ سچ نہیں اے بنی اسرائیل ؟ خداوند فرماتا ہی + لیکن تم نے نذیروں کو مے پلائی اور نبیوں کو تاکید کرکے کہا کہ نبوت مت کرو + دیکھو میں تم کو اِس طرح تلے دباؤنگا جس طرح گاڑی دباتی ہی جسکے اوپر بہت سی پولیاں لادی گئیں + تب تیز رفتار سے بھاگنے کی طاقت جاتی رہیگی اور زور آور اپنا زور مار نہ سکیگا اور بہادر اپنی جان کو نہیں بچاویگا + اور کمان

کھینچنیوالا کھڑا نہ رہیگا اور تیز قدم اپنے کو نہ بچاویگا اور وہ جو گھوڑے پر سوار ہو اپنے تئیں نہ چھڑاویگا + اور اُسی دن ایسا ہوگا کہ پہلوانوں میں سے جو کوئی دلاور ہی ننگا نکل بھاگیگا ۱۶
خداوند فرماتا ہی +

ای بنی اسرائیل یہہ بات سنو جو خداوند تمہاری مخالفت میں فرماتا ہی اور اُس ساری قوم ۳ باب
کی مخالفت میں جسے میں مصر کی سرزمین سے نکال لایا ہوں + اُسنے کہا کہ زمین کے سارے ۲
گھرانوں میں سے میں نے صرف تمہیں جانا ہی۔ اِسلئے میں تمہیں تمہاری ساری بدکاریوں
کی سزا دونگا + اگر دو شخص متفق الرائے نہ ہوں تو کیا ایک ساتھ چل سکینگے؟ کیا شیر ۳
ببر جنگل میں گرجیگا جب اُسکو شکار نہ ملا ہو؟ اور اگر جوان شیر ببر نے کچھہ نہ پکڑا ہو تو کیا ۴
وہ غار میں سے اپنی آواز کو بلند کریگا؟ کیا کوئی چڑیا زمین پر دام میں پھنس سکتی ہی جب اُسکے ۵
لئے دام نہیں لگا؟ کیا پھندا جب تک کہ کچھہ نہ کچھہ اُس میں پھنسا ہو زمین پر سے
اچھلیگا؟ کیا ... اٹھیگی اور ... نکل جائے اور لوگ نہ کانپیں؟ کیا کوئی بلا شہر پر آوے ۶
اور خداوند نے اُسے نہ بھیجا ہو؟ یقیناً خداوند یہوواہ کچھہ کام نہیں کریگا مگر جس حال ۷
کہ وہ اپنا بھید اپنے خدمتگذار نبیوں پر پہلے آشکارا نہ کرے + شیر ببر گرجا ہی۔ کون ہی ۸
جو نہ ڈریگا؟ خداوند یہوواہ نے فرمایا ہی۔ کون ہی جو نبوت نہیں کریگا؟

تم اشدود کے محلوں میں اور سرزمین مصر کے محلوں میں منادی کرو اور کہو کہ سمرون ۹
کے پہاڑوں پر اپنے کو جمع کرو اور اُس بڑے ہنگامہ کو جو اُس کے بیچ ہوتا ہی اور جور
وجفا کو جو اُس کے درمیان ہی دیکھو + کیونکہ وے نیکی کرنی نہیں جانتے خداوند فرماتا ۱۰
ہی جو اپنے محلوں میں ظلم اور ڈکیتی کا انبار کرتے ہیں + اِسلئے خداوند یہوواہ یوں ۱۱
فرماتا ہی کہ ایک دشمن اُس سرزمین کو گھیر لیگا اور تیری قوت کو ڈھادیگا کہ تجھہ میں
نہ رہے اور تیرے محل لوٹے جاوینگے + خداوند یوں فرماتا ہی کہ جسطرح سے گڈریہ دو ۱۲
ٹنگڑیاں یا کان کا ایک ٹکڑا شیر ببر کے منہہ سے چھڑا لیتا ہی ویسا ہی بنی اسرائیل جو
سمرون میں پلنگ کے گوشہ میں اور دمشق میں چارپائی پر بیٹھے رہتے ہیں چھڑا لئے جاوینگے +

تم لوگ سنو اور یعقوب کے گھرانے پر گواہی دو خداوند یہوواہ رب الافواج فرماتا ہی + کہ میں جس دن میں اسرائیل کے گناہوں کی سزا دونگا اُسی دن میں بیت ایل کے مذبحوں کو بھی دیکھہ لونگا بلکہ مذبح کے سینگ کاٹے جائینگے اور وے زمین پر گرینگے + اور میں جو جاڑے کے موسم کے گھر کو ایام گرمی کے گھر سمیت برباد کرونگا اور عاجی محل بھی ڈھائے جائینگے اور بڑے بڑے مکان ویران ہونگے خداوند فرماتا ہی +

ای بسن کی گائیو جو سمرون کے کوہستان میں رہتی ہو اور غریبوں کو ستاتی ہو اور مسکینوں کو کچلتی ہو اور اپنے مالک کو کہتی ہو کہ لاؤ ہم پئیں سو تم یہہ بات سُنو + خداوند یہوواہ نے اپنی پاکیزگی کی قسم کھائی ہی کہ دیکھو وے دن تم پر آوینگے جن میں وے تمکو آنکڑیوں سے اور تمہاری اولاد کو بنسیوں سے کھینچ لیجائینگے + اور تم میں سے ہر ایک اُس رخنے سے جو اُسکے سامھنے ہوگا نکل بھاگیگا۔ ہاں تم قیصر میں سے نکال ڈالے جاؤگے خداوند فرماتا ہی +

بیت ایل میں آؤ اور سرکشی کرو اور جلجال میں بغاوت فراوانی سے کرو۔ ہاں صبح کو اپنی قربانیاں لاؤ اور ہر ایک تیسرے سال اپنی دہ یکیاں گذرانو۔ اور شکرانے کے ہدئیے خمیر کے ساتھہ آگ پر چڑھاؤ اور اختیاری ہدیوں کی منادی کرو اور مشہور کرو اسلئے کہ یہہ سب کام تمہیں پسند ہیں ای بنی اسرائیل خداوند یہوواہ فرماتا ہی + ہرچند کہ میں نے تمہیں تمہارے ہر شہر میں دانت کی صفائی اور تمہارے ہر مکان میں روٹی کی کمی دی ہی۔ تس پر بھی تم میری طرف نہیں پھرے خداوند فرماتا ہی + اور اگرچہ میں نے مینہہ کو جب کہ زراعت کے پختہ ہونے میں تین مہینے باقی تھے روک لیا ہی کہ تم پر نہ آوے۔ اور میں نے ایک شہر پر برسایا اور دوسرے شہر پر نہیں برسایا۔ ایک قطعہ زمین پر مینہہ آیا اور دوسرے قطعہ کی جہاں مینہہ نہ آیا زراعت جاتی رہی۔ اور دو تین بستیاں آوارہ ہوکے ایک بستی میں آئیں کہ وے لوگ پانی پئیں پر سیر نہ ہوئے۔ تس پر بھی تم میری طرف نہیں پھرے خداوند فرماتا ہی + پھر میں نے باد سموم اور لینڈھے سے تم کو مارا۔ اور تمہارے باغ اور تاکستان اور انجیروں کے درخت اور زیتونی

پیر جب بہت ہوئے ٹڈیوں نے کھا لئے - تسپر بھی تم میری طرف نہیں پھرے خداوند فرماتا ہی +
۱۰ میں نے جیسا کہ مصر میں ہوتا وبا کو تمہارے درمیان بھیجا - پھر میں نے تمہارے جوانوں کو
تمہارے اسیر کئے ہوئے گھوڑوں کے ساتھہ تلوار سے مار ڈالا اور میں نے ایسا کیا کہ تمہارے
لشکرگاہ کی بدبو تمہارے نتھنوں میں آگئی ہی - تس پر بھی تم میری طرف نہیں پھرے خداوند
۱۱ فرماتا ہی + میں نے تم میں سے بعضوں کو تباہ کیا جسطرح خدا نے سدوم اور عمورہ کو اُلٹ دیا -
اور تم اُس لکڑی کی مانند ہوئے جو آگ سے نکال لیجائے - تسپر بھی تم میری طرف نہیں
۱۲ پھرے خداوند فرماتا ہی + اِسلئے ای اسرائیل میں تجھہ سے یوں ہی کرونگا - اور چونکہ میں تجھہ سے
۱۳ یوں کرونگا ای اسرائیل تو اپنے خدا کی ملاقات کی تیاری کر + کیونکہ دیکھہ وہی ہی جس نے
پہاڑوں کو بنایا ہی اور ہوا کو پیدا کیا ہی اور جو آدمی کے دل کی بات اُسے بتاتا ہی اور صبح کو
تاریکی کرتا ہی اور زمین کے اونچے مکانوں پر چلتا ہی اُسکا نام خداوند رب الافواج ہی +

۵ باب ای اسرائیل کے خاندان اس سخن کو جو میں تمہاری بابت کہتا ہوں یعنے اس نوحہ کو
۲ سُنو + اسرائیل کی کنواری گر پڑی - وہ پھر نہ اُٹھیگی - وہ اپنی زمین پر اوندھی پڑی ہی کوئی
۳ نہیں جو پھر اُسے اُٹھا کھڑا کرے + کیونکہ خداوند یہوواہ یوں فرماتا ہی وہ شہر جسمیں سے
ہزار نکلتے تھے سو اُس میں اسرائیل کے لئے ایک سو رہ جائینگے - اور جس شہر میں سے سو
۴ نکلتے تھے اُس میں دس رہجائینگے + کیونکہ خداوند اسرائیل کے گھرانے کو یوں کہتا ہی کہ
۵ تم میرے طالب ہو تو تم زندہ رہوگے - لیکن بیت ایل کے طالب مت ہو اور جلجال میں
داخل مت ہو اور بیرسبع کو مت گذر جاؤ - کیونکہ جلجال تو اسیر ہو کے جائیگا اور بیت ایل
۶ ناچیز ہو جائیگا + تم خداوند کے طالب ہو تو زندہ رہوگے - ایسا نہ ہو کہ وہ یوسف کے گھرانے
میں آگ کی مانند بھڑک جاوے اور اُسے کھا جاوے اور بیت ایل میں اُسکا بجھانیوالا
۷ کوئی نہ ہووے + ای تم جو عدالت کو مبدل کرکے ناگدونا کر دیتے ہو اور راستی کو زمین پر
۸ ڈال دیتے ہو اُس کی تلاش کرو جس نے ثریا اور جبار ستاروں کو بنایا ہی موت کی
پرچھائیں کو صبح کر دیتا اور دن کو اندھیری رات کرتا ہی اور سمندر کے پانیوں کو بلاتا ہی اور

نہیں رو ئے زمین پر اُنڈیلتا ہی - اُسکا نام خداوند ہی - وہ جو زبردستوں پر ایک ناگہانی ہلاکت
۱۰ لاتا ہی اور جس سے مضبوط گڑھ پر خرابی ٹوٹتی ہی + وے اسکا کینہ رکھتے ہیں جو دروازہ پر سرزنش
کرتا ہی اور وے اُس سے نفرت رکھتے ہیں جو حق بات کہتا ہی + پس اسلئے کہ تم مسکینوں کو
پائمال کرتے ہو اور اُنسے گیہوں کا ہدیہ چھین لیتے ہو تم نے مکانوں کو تراشے ہوئے پتھروں
۱۱ سے بنایا ہی پر اُن میں نہیں بسوگے اور تم نے نفیس تاکستان لگائے ہیں پر اُن کی مے پینے
نہ پاؤگے + کیونکہ میں تمہاری بہتیری برائیوں اور بڑے بڑے گناہوں سے آگاہ ہوں - کہ
۱۲ تم صادقوں کو ستاتے ہو تم رشوت لیتے ہو اور مسکین کو عدالت گاہ سے کنارہ کر دیتے ہو +
۱۳ اسلئے اُن دنوں میں وے جو دانا ہیں خاموش ہو رہینگے کیونکہ وہ برا وقت ہی + تم نیکی کے
طالب ہو اور بدی کے نہیں تاکہ تم زندہ رہو - اور یوں ہی خداوند رب الافواج تمہارے ساتھ
رہیگا جیسا کہ تم کہتے ہو + بدی کا کینہ رکھو اور نیکی کو چاہو اور دروازہ پر عدالت کو قائم کرو -
۱۵ باب شاید کہ خداوند لشکروں کا خدا یوسف کے باقی لوگوں پر رحم کرے + اسلئے یہوواہ رب الافواج
۱۶ خداوند یوں فرماتا ہی کہ سب بازاروں میں نوحہ ہوویگا اور وے سب گلیوں میں افسوس! افسوس!
۱۷ کہینگے اور کسانوں کو ماتم کے لئے - اور اُنکو جو نوحہ گری میں مہارت رکھتے ہیں نوحہ کے لئے
بلاوینگے + اور سارے انگوری باغوں میں زاری ہوگی - اسلئے کہ میں تجھ میں سے گذر کرونگا
۱۸ خداوند فرماتا ہی + تم پر افسوس جو خداوند کے دن کی تمنا رکھتے ہو! اُس سے تمہارا کیا فائدہ؟
۱۹ خداوند کا دن تاریکی ہی روشنی نہیں + جیسا کوئی شیر ببر سے بھاگے اور ریچھ اُسے ملے -
یا گھر میں جا کر اپنا ہاتھ دیوار پر رکھے اور اُسکو سانپ کاٹے + کیا خداوند کا دن تاریکی نہ ہوگا
۲۰ اور روشنی نہیں؟ بلکہ نہایت اندھیرا ہوگا جس میں کچھ صفائی نہ ہو + میں تمہاری عیدوں کو
۲۱ مکروہ جانتا ہوں ہاں اُنسے نفرت رکھتا ہوں اور میں تمہاری مقدس جماعتوں سے خوش
۲۲ نہیں ہونگا + اور تم ہر چند سوختنی قربانیوں اور ہدیوں کو میرے آگے گذرانوگے تو بھی میں اُنہیں
قبول نہیں کرونگا - اور تمہارے موٹے بیلوں کے شکرانے کے ہدیوں کی طرف متوجہ نہیں
۲۳ ہونگا + ای تو اپنے راگوں کی آواز کو میرے آگے سے دور کر - کیونکہ میں تیرے ربابوں کی آواز

کو نہیں سنونگا+ لیکن تو ایسا کر کہ عدالت پانی کی طرح بہتی رہے اور راستی بڑی نہر کی مانند + اے
اہل اسرائیل کیا تم لوگ چالیس برس تک بیابان میں میرے آگے ذبائح اور ہدیے
گذرانتے رہے؟ تم تو ملکوم کے خیمے کو اور اپنے بتوں کے کیوں کو اپنے معبود کے تارے
کو جو تم نے اپنے لئے بنایا اُٹھایا کئے - اِسلئے میں تمہیں اسیر کر کے دمشق کے پار
لیجاؤنگا خداوند جسکا نام رب الافواج ہی فرماتا ہی +
اُنپر افسوس جو صیہون میں چین سے ہیں اور سمرون کے پہاڑ پر بے فکر ہو کے
رہتے ہیں اُس قوم کے معروف اشخاص پر جو اَور قوموں کی نسبت سے اول ٹھہری جنکے
پاس اِسرائیل کے گھرانے آتے ہیں + تم کلنہ کو پار اُتر کے جاؤ اور دیکھو - اور وہاں
سے بڑی حمات تک سیر کرو - تب فلسطیوں کے جات کو اُتر جاؤ - کیا وے اِن ملکتوں
سے بہتر ہیں؟ اور اُن کے سوانے تمہارے سوانوں سے بڑے ہیں؟ افسوس ہی اُن
لوگوں پر جو بُرے دن کا خیال اپنے سے دور کرتے ہیں اور ظلم کی چوکی کو اپنے پاس
کھینچتے ہیں - جو ہاتھی دانت کے پلنگ پر لوٹتے ہیں اور اپنی چارپائیوں پر پھیل پھیل
لیٹتے ہیں اور گلے میں کے برّوں کو اور تھان میں سے بچھڑوں کو لیکے کھاتے ہیں -
اور رباب کی آواز کے ساتھ گاتے ہیں اور داؤد کی طرح موسیقی کے سازوں کو اپنے
لئے ایجاد کرتے ہیں - اور پیالوں میں سے مے پیتے ہیں اور اپنے بدن پر خاص عطر ملتے
ہیں - لیکن یوسف کی شکستہ حالی کے لئے غم نہیں کھاتے + اسلئے وے پہلے اسیروں
کے ساتھ اسیر ہو کے جائینگے اور اُنکی نعرہ کش محفل جو آرام سے پڑی ہی اُٹھ جائیگی +
خداوند یہوواہ نے اپنی ذات کی قسم کھائی ہی خداوند رب الافواج یوں فرماتا ہی کہ میں
یعقوب کی حشمت سے نفرت رکھتا ہوں اور اُسکے محلوں سے کینہ - اس لئے میں
اُس شہر کو اُن سب سمیت جو اُس میں ہیں حوالہ کر دونگا + بلکہ یوں ہوگا کہ اگر کسی گھر میں
دس آدمی باقی رہینگے تو وے بھی مرینگے + اور کسی کا رشتہ دار وہ جو اُسے جلاتا ہی
اُسے اُٹھاویگا تاکہ اُس کی ہڈیوں کو گھر سے نکالے اور اُس سے جو اندرونی گھر کے

بھیتر ہی کہیگا کہ اب تک تیرے ساتھ اور کوئی ہی؟ وہ کہیگا کوئی نہیں تب وہ بولیگا کہ چپ رہ
خداوند کا نام ہم ذکر نہ کریں + کیونکہ دیکھ خداوند نے حکم کیا ہی اور وہ بڑے گھر میں رخنے ڈالیگا
اور چھوٹے گھر کو دراروں سے ناقص کریگا - کیا چٹانوں پر گھوڑے دوڑینگے؟ کیا کوئی بیل لیکے
وہاں ہل جوتیگا؟ تد بھی تم نے عدالت کو ہلاہل سے اور نیکوکاری کے پھلوں کو ناگدونا سے
بدل کیا - تم لوگ جو نکمّی چیز پر فخر کرتے ہو اور کہتے ہو کیا ہم نے اپنے لئے اپنی طاقت سے
سینگ نہیں نکالے؟ لیکن ای اسرائیل کے خاندان خداوند لشکروں کا خدا فرماتا ہی دیکھ
میں تم پر ایک گروہ کو چڑھا لاؤنگا اور وے تم کو حمات کے مدخل سے لیکے بیابان کے
نہر تک ستائینگے +

خداوند یہوواہ نے مجھے یوں دکھلایا اور کیا دیکھتا ہوں کہ اُسنے زراعت کی آخری
روئیدگی کی ابتدا میں ٹڈیاں پیدا کیں - اور دیکھو وہی آخری حاصل تھا جو بادشاہی زراعت
کے کٹ چکنے کے بعد ہوا + اور یوں ہوا کہ جب وے زمین کی گھاس کو بالکل کھا چکیں
تب میں نے کہا کہ ای خداوند یہوواہ میں تیری منت کرتا ہوں کہ تو معاف کرے - یعقوب
کی کیا حقیقت ہی کہ وہ اُٹھ سکے کھڑا ہووے؟ کیونکہ وہ چھوٹا ہی + اس سے خداوند پچھتا
کے باز آیا - اور خداوند نے کہا کہ یہہ نہ ہوگا +

پھر خداوند یہوواہ نے مجھے یوں دکھلایا اور کیا دیکھتا ہوں کہ خداوند یہوواہ نے
آگ کو بلایا کہ مقابلہ کرے - اور وہ بڑی گہرائی کو فنا کر گئی اور اُس قطع کو کھا گئی + تب میں نے
کہا کہ ای خداوند یہوواہ میں تیری منت کرتا ہوں کہ باز آ - یعقوب کی کیا حقیقت ہی کہ وہ
اُٹھ کھڑا ہووے؟ کیونکہ وہ چھوٹا ہی + اس سے بھی خداوند پچھتا کے باز آیا - یہہ نہیں ہوگا
خداوند یہوواہ نے کہا +

پھر مجھے یوں دکھلایا اور کیا دیکھتا ہوں کہ خداوند ایک دیوار پر جو ساہول سے بنائی
گئی تھی کھڑا تھا - اور ساہول اُسکے ہاتھ میں تھا + اور خداوند نے مجھے فرمایا کہ ای عموس
تو کیا دیکھتا ہی؟ میں نے کہا ایک ساہول کو + خداوند نے کہا کہ دیکھ میں ایک ساہول کو

اپنی گروہ اسرائیل کے بیچوں بیچ لٹکاؤنگا اور میں پھر اُن کی طرف سے گذر نہ کرونگا + اور اضحاق
کے اونچے اونچے مکان اُجاڑ ہونگے اور اسرائیل کے مقدس ویران ہو جائینگے - اور میں تلوار
لیکر یربعام کے گھرانے پر چڑھونگا +

تب بیت ایل کے کاہن عمصیاہ نے اسرائیل کے بادشاہ یربعام کو کہلا بھیجا کہ
عموس نے اسرائیل کے گھرانے کے درمیان تجھہ پر بندش باندھی ہی اور سرزمین اُس کی ساری
باتیں سُننے کی تاب نہیں رکھتی + کیونکہ عموس یوں کہتا ہی کہ یربعام تلوار سے مارا جائیگا اور
بنی اسرائیل اپنے وطن سے یقیناً اسیر ہوکے جائینگے + اور عمصیاہ نے عموس سے کہا کہ
ای غیب گو تو یہاں سے بھاگ کے یہوداہ کی سرزمین میں جا اور وہاں روٹی کھا اور وہاں نبوت
کر - پر بیت ایل میں پھر کبھی نبوت نہ کر - اسلئے کہ یہہ بادشاہ کا مقدس اور اُسکا دار السلطنت
ہی + تب عموس نے امصیاہ کو جواب میں کہا کہ میں تو نبی نہیں اور نہ نبی کا بیٹا ہوں بلکہ میں چرواہا
ہوں اور گولر کے پھلونکا بٹورنے والا - اور خداوند نے مجھے لیا جب میں گلے کے پیچھے پیچھے
جاتا تھا اور خداوند نے مجھے فرمایا کہ جا اور میری گروہ اسرائیل سے نبوت کر + سو اب تو خداوند
کا کلام سُن تو کہتا ہی کہ اسرائیل کے خلاف نبوت مت کر اور اضحاق کے گھرانے کے برخلاف بات
مت ڈال - اسلئے خداوند یوں فرماتا ہی تیری جورو شہر میں چھنالا کریگی اور تیرے بیٹے اور تیری
بیٹیاں تلوار سے مارے جائینگے اور تیری زمین جریب سے تقسیم کیجائیگی اور تو ایک ناپاک سرزمین
میں مرجائیگا اور بنی اسرائیل اپنے وطن سے یقیناً اسیر ہوکے جائینگے +

خداوند یہوواہ نے مجھے یوں دکھلایا اور کیا دیکھتا ہوں کہ ایک ٹوکری جس میں پکے
میوے ہیں + اور اُسنے کہا کہ ای عموس تو کیا دیکھتا ہی؟ میں نے کہا کہ پکے میووں کی
ایک ٹوکری + تب خداوند نے مجھے کہا کہ میری گروہ اسرائیل کی اجل آپہنچی - میں پھر
اُنسے درگذر نہ کرونگا + اور اُس دن میں قصر کے نغمے نوحے ہو جائینگے خداوند یہوواہ
فرماتا ہی - جا بجا بہت سی لاشیں پڑی ہونگی - وے چپکے اُنہیں نکال پھینکینگے +
اِس بات کو سُنو اری تم جو محتاجوں کے پیچھے ہانپتے جاتے ہو تاکہ تم ملک کے

مسکینوں کو مٹاؤ۔ اور کہتے ہو کہ یہہ نیا چاند کب گذر جائیگا تاکہ ہم غلہ بیچیں؟ اور سبت کا دن تاکہ گیہوں کے کھتے کھولیں؟ اور ایفہ کو چھوٹا اور مثقال کو بڑا کرتے اور دغا سے جھوٹھی ترازو بناتے + تاکہ ہم روپے پر مسکین کو اور ایک جوڑا جوتی پر کنگال کو مول لیں اور گیہوں کا پھٹکن بیچیں + خداوند نے یعقوب کی حشمت کی قسم کھائی ہے کہ یقیناً میں اُنکے کاموں میں سے ایک کو بھی نہیں بھولونگا + کیا وہ سرزمین اُس سبب سے نہیں کانپیگی اور ہر ایک جو اُس پر بستا ہے ماتم نہیں کریگا؟ کیا وہ باڑھ کی مانند سرتاسر نہ چڑھیگی اور مصر کی ندی کی مانند موج نہ ماریگی اور اُتر نہ جائیگی + اور اُسی دن میں یوں بھی ہوگا خداوند یہوواہ فرماتا ہے کہ میں ایسا کرونگا کہ سورج دوپہر کے وقت غروب ہو جائیگا اور میں روزِ روشن میں سرزمین کو اندھیرا کر دونگا۔ اور میں تمہاری عیدوں کو ماتم سے اور تمہارے گیتوں کو نوحے سے مبدل کرونگا۔ اور ہر ایک کی کمر پر ٹاٹ بندھواؤنگا اور ہر ایک کے سر پر چندلاپن بھیجونگا۔ اور میں ایسا ماتم کرونگا جیسا اکلوتے بیٹے پر ہوتا ہے اور اُس کا انجام تلخ دن ہوگا + دیکھو وے دن آتے ہیں خداوند یہوواہ فرماتا ہے کہ میں اُس ملک میں کال ڈالونگا۔ سو وہ نہ روٹی کا اور نہ پانی کی پیاس کا کال بلکہ ایسا کال کہ جس میں خداوند کی باتیں سُنی نہ جائینگی۔ تب وے اِس سمندر سے اُس سمندر کو اور اُتر سے پورب کو بھٹکتے پھرینگے اور خداوند کے کلام ڈھونڈنے کے لئے اِدھر اُدھر دوڑینگے۔ پر نہیں پاوینگے + اور اُس دن شکیل کنواریاں اور جوان مرد مارے پیاس کے غش کھا جائینگے۔ وے لوگ جو شمرون کے گناہ کی قسم کھاتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اے دان تیرے معبود کی حیات کی قسم اور بیرسبع کی طریق کی حیات کی۔ سو وے گر جائینگے اور پھر ہرگز نہیں اُٹھینگے +

میں نے خداوند کو اُس مذبح کے پاس کھڑے ہوئے دیکھا اور اُس نے فرمایا ستونوں کے سرہانوں کو مار کہ بنیادیں ہلیں ہاں اُنہیں توڑ ڈال کہ سبھوں کے سر پر لگجاویں۔ اور میں اُن کی اولاد کو تلوار سے مار ڈالونگا۔ اُن میں سے وہ جو بھاگیگا سو

۲ نہ بھاگ نکلیگا اور جو اُن میں سے نکل بھاگے رہائی نہ پاویگا + اگرچہ وے پاتال میں سیندھ لگا
جائیں تو میرا ہاتھ وہاں سے اُنھیں کھینچ نکالیگا۔ اگرچہ آسمان پر چڑھ جائیں تو میں وہاں
۳ سے اُنھیں اُتار لاؤنگا + اگرچہ وے آپ کو کرمل کی بلندی پر جا چھپاویں میں ڈھونڈکے
اُنھیں وہاں سے نکالونگا۔ اور اگرچہ سمندر کی تھاہ میں میری نظر سے چھپ جائیں تو
۴ میں وہاں سانپ کو حکم کرونگا اور وہ اُنکو کاٹیگا + اور اگرچہ وے اسیر ہوکے اپنے
دشمنوں کے آگے جاویں تو وہاں تلوار کو حکم کرونگا اور وہ اُنکو مار ڈالیگی۔ ہاں میں
۵ اُنپر نگاہ بد کرونگا اور نظر نیک نہ کرونگا + کیونکہ خداوند رب الافواج وہ ہے کہ اگر اپنے ہاتھ
سے زمین کو چھوئے وہ گداز ہو جائیگی اور اُس کے سارے باشندے سب ماتم کرینگے۔
اور وہ ندی کی باڑھ کی مانند سر تا سر چڑھیگی اور مصر کی ندی کی مانند پھر اُتر جائیگی + یہہ
۶ وہ ہے جو آسمان پر اپنے بالاخانوں کو بنا کرتا ہے اور زمین پر اپنے گردون کی محراب کو قایم
کرتا ہے۔ وہ جو سمندر کے پانیوں کو بلاتا ہے اور اُنھیں روے زمین پر انڈیلتا ہے۔ اُسکا نام
۷ خداوند ہے + اے بنی اسرائیل کیا تم لوگ میرے آگے کوش کی اولاد کی مانند نہیں ہو؟ خداوند
فرماتا ہے + کیا میں اسرائیل کو مصر کی سرزمین سے اور فلستیوں کو کفتور سے اور ارامیوں کو
۸ قیر سے نہیں نکال لایا ہوں؟ دیکھو خداوند یہوواہ کی آنکھیں اِس گنہگار مملکت پر ہیں اور میں
اُسے مٹا ڈالونگا کہ روے زمین پر نہ رہے۔ مگر یعقوب کے گھرانے کو میں بالکل نہیں مٹاؤنگا
۹ خداوند فرماتا ہے + کہ دیکھو میں حکم کرونگا اور اسرائیل کے گھرانے کو ساری قوموں کے درمیان
جس طرح سے چھلنی میں چھانتے ہیں چھانونگا۔ اور ایک دانا بھی زمین پر گرنے نہ پاویگا +
۱۰ میری گروہ میں کے سارے گنہگار جو کہتے ہیں کہ آفت نہ تو پیچھے سے ہم تک آویگی اور
نہ آگے سے ہم پر پڑیگی سو تلوار سے مارے جاوینگے +
۱۱ میں اُسی دن میں داود کے گرے ہوئے مسکن کو کھڑا کرونگا اور اُس کے رخنوں کو
بند کرونگا۔ اور میں اُس کے ٹوٹے پھوٹے مکان کی مرمت کرونگا اور اُسے جیسا اگلے
۱۲ دنوں میں تھا ویسا تعمیر کرونگا۔ تاکہ وے ادوم کے باقی لوگوں کو اور ساری قوموں کو

جن پر میرا نام کہا جائیگا اپنی میراث میں لے لیویں خداوند جو اِس کام کا کرنیوالا ہی فرماتا ہی +
دیکھو وے دن آتے ہیں خداوند فرماتا ہی کہ جوتنے والا کاٹنے والے کا اور انگور کا کچلنیوالا
بونیوالے کا پیچھا کرکے اُس کے برابر آویگا اور سارے پہاڑوں سے نئی مے ٹپکیگی اور سارے
ٹیلے گداز ہو جائینگے + اور میں اپنی گروہ اِسرائیل کے اسیروں کو پھر لاؤنگا اور وے اُجاڑ
شہروں کو بنا وینگے اور اُن میں بود و باش کرینگے ۔ اور وے تاکستانوں کو لگاوینگے
اور اُن کی مے پیئینگے ۔ وے باغوں کو لگائینگے اور اُن کے پھل کھائینگے + کیونکہ میں اُنکو
اُن کی سرزمین پر لگاؤنگا ۔ اور وے اپنی سرزمین سے جس کو میں نے اُنہیں دیا ہی کبھی
اُکھاڑے نہ جائینگے خداوند تیرا خدا فرماتا ہی +

# عبدیاہ نبی کی کتاب

عبدیاہ کی رویا+

خداوند یہوواہ ادوم کے حق میں یوں فرماتا ہی۔ ہم نے خداوند سے ایک خبر سُنی ہی
اور غیر قوموں کے درمیان ایک ایلچی بھیجا گیا ہی اُٹھو تم اور آؤ ہم جنگ کے لئے اُسپر چڑھیں+
دیکھ میں نے تجھے قوموں کے درمیان حقیر کر دیا ہی۔ تو نہایت ذلیل ہی+ تیرے دل کے
گھمنڈ نے تجھ کو ٹھگا ہی ای تو جو چٹان کے دراروں میں رہتا ہی۔ تیرا مکان بلند ہی اور تو اپنے
دل میں کہتا ہی ایسا کون ہی جو مجھے زمین پر تلے اُتاریگا؟ اگرچہ تو عقاب کی مانند بلندی پکڑے
اور ستاروں کے درمیان اپنا گھونسلا بناوے تو بھی میں تجھے وہاں سے نیچے اُتارونگا
خداوند فرماتا ہی+ اگر چور تیرے یہاں آئے ہوں یا رات کو ڈکیت (تیری کیسی بربادی
ہی!) تو کیا وے اپنے مطلب کے مطابق نہیں چراتے؟ اگر انگور توڑنیوالے تجھ پاس
آئے ہوں تو کیا وے چند انگور نہیں چھوڑتے؟ عیسو کا مال کیونکر ڈھونڈھ نکالا گیا اور
اُس کے چھپے مکانوں میں کس طرح تلاش ہوئی! تیرے سارے ہم عہدوں نے
تجھے سرحد تک ہانک دیا ہی۔ اور اُن لوگوں نے جو تجھ سے میل رکھتے تھے تجھے فریب
دیا اور تجھے مغلوب کیا۔ اور اُنہوں نے جو تیری روٹی کھاتے تھے تیرے نیچے جال بچھایا+

اُس میں ذرہ دانائی نہیں + خداوند فرماتا ہی کیا میں اُس دن میں داناؤں کو جو ادوم میں
ہیں اور عقلمندی کو جو عیسو کے پہاڑوں میں ہی نابود نہ کرونگا؟ ارے اوتیمان تیرے
پہلوان گھبرا جائینگے یہاں تک کہ کوہ عیسو کے باشندوں میں سے ہر ایک کاٹ
ڈالا جائیگا + اُس قتل کے باعث اور اُس ظلم کے سبب جو تو نے اپنے بھائی یعقوب
پر کیا ہی تو خجالت سے ملبس ہوگا اور تو ابد الآباد تک نیست رہیگا جس دن کہ تو
اُس کے مقابل کھڑا تھا جس دن کہ اجنبی لوگ اُس کے لشکروں کو اسیر کر کے
لے گئے اور بیگانہ لوگوں نے اُسکے پھاٹکوں سے داخل ہو کر یروسلم پر قرعہ ڈالا تو بھی
اُن میں سے ایک کی مانند تھا + تجھے لازم نہ تھا کہ تو اُس دن اپنے بھائی پر جس وقت وہ
جلاوطن ہوا نظر کرتا اور بنی یہوداہ کی ہلاکت کے دن میں خوشوقت ہوتا اور مصیبت کے دن
گھمنڈ کی باتیں کہتا + تجھے مناسب نہ تھا کہ تو میرے لوگوں کے پھاٹکوں سے اُن کی
مصیبت کے دن میں گھستا - تجھے ہاں تجھے لازم نہ تھا کہ اُنکی مصیبت کے دن اُنکی بپت
پر نظر کرتا اور اُن کی مصیبت کے دن اُنکے اسباب پر ہاتھ بڑھاتا - تجھے لازم نہ تھا کہ گھاٹی
میں کھڑے ہو کر اُسکے لوگوں کو جو بھاگے جاتے تھے قتل کرے اور نہ اُس دُکھ کے دن
میں اُس کے بچے ہوؤں کو پکڑ کے حوالہ کرے + کیونکہ ساری قوموں پر خداوند کا دن
آپہنچا ہی - جیسا تو نے کیا ہی ویسا تجھ سے کیا جائیگا - تیری بدی کا بدلہ تیرے سر پر پڑیگا +
کیونکہ جسطرح تم نے میرے مقدس پہاڑ پر پیا اُسی طرح ساری قومیں سدا پیئینگی - ہاں
پیئینگی اور نگل جائینگی - اور وے ایسی ہونگی کہ گویا وے نقش ہی نہیں + لیکن وے جو نکل
بچیں صیہون کے پہاڑ پر موجود ہونگے اور وہ مقدس ہوگا اور یعقوب کا گھرانا اپنی میراث
پر قابض ہوگا + تب یعقوب کا گھرانا ایک آگ ہوگا اور یوسف کا گھرانا شعلہ اور عیسو کا گھرانا
پوال - اور وے اُن کے درمیان بھڑکینگے اور اُنکو کھا جائینگے - اور عیسو کے گھرانے
سے کوئی نہیں بچیگا کیونکہ خداوند نے یہہ فرمایا + دکھن کے رہنیوالے عیسو کے
کوہستان کے اور میدان کے باشندے فلستیوں کے مالک ہونگے اور وے افرائیم کے

کھیت اور سمرون کے کھیت اپنے قبضے میں رکھینگے - اور بنیمین جلعاد کا وارث ہوگا + ۲۰ اور بنی اسرائیل کے لشکر کے سارے اسیر جو کنعانیوں کے بیچ صارپت تک موجود ہیں اور یروشلم کے اسیر جو سفاراد میں ہیں دکھن کے شہروں پر قابض ہو جائینگے + ۲۱ اور رہائی دینے والے صیہون کے پہاڑ پر چڑھکے آوینگے تاکہ عیسو کے کوہستان کی عدالت کریں - اور سلطنت خداوند کی ہوگی +

---

# یوناہ نبی کی کتاب

اور خداوند کا کلام یوناہ بن امتی کو پہنچا اور اُس نے کہا کہ اُٹھ اُس بڑے شہر
نینوا کو جا اور اُس کی مخالفت میں منادی کر۔ کیونکہ اُنکی شرارت میرے سامھنے اوپر آئی +
لیکن یوناہ خداوند کے حضور سے ترسیس کو بھاگنے کے لئے اُٹھا۔ اور وہ یافا میں
اُتر گیا اور وہاں ایک جہاز کو جو ترسیس کو جانے پر تھا پایا۔ تب اُسکا کرایہ دیکر اُسپر
چڑھا تاکہ خداوند کے حضور سے ترسیس کو اُن کے ساتھ جاوے + لیکن خداوند نے
سمندر پر ایک بڑی آندھی بھیجی اور سمندر کے درمیان طوفان نے شدت کی ایسی کہ
گمان تھا کہ جہاز تباہ ہو جاویگا + تب ملاح ہراساں ہوئے اور ہر ایک نے اپنے اپنے
معبود کو پکارا اور وے اجناس جو جہاز پر تھیں سمندر میں ڈال دیں تاکہ یوں اُسے
ہلکا کریں + پر یوناہ جہاز کے اندر اُتر کر پڑا تھا اور سو گیا + تب ناخدا اُس کے پاس گیا
اور اُسے کہا کہ کیوں ہوا کہ تو پڑ کے سو رہا؟ اُٹھ اپنے خدا کو پکار۔ اگر ایسا ہو گا کہ خدا
ہمیں یاد کرے تو ہم ہلاک نہو نگے + اور اُنہوں نے آپس میں کہا کہ آؤ ہم لوگ قرع
ڈالکر دریافت کریں کہ کس کے سبب سے ہم پر یہہ بلا آئی + چنانچہ اُنہوں نے قرع
ڈالا اور قرع میں یوناہ کا نام نکلا + تب اُنہوں نے اُس سے کہا تو ہم کو بتلا کہ کسکے سبب

سے یہہ بلا ہم پر آئی ہی - تیرا کیا پیشہ ہی؟ اور تو کہاں سے آیا؟ تیرا وطن کہاں؟ اور تو کس قوم میں کا
ہی؟ اُس نے اُنسے کہا کہ میں عبرانی ہوں اور یہوواہ آسمان کے خدا سے جس نے سمندر ۹
اور خشکی کو پیدا کیا ہی ترسان ہوں + تب وے لوگ نہایت ڈرے اور اُسسے کہنے لگے ۱۰
کہ تو نے ایسا کیوں کیا؟ کیونکہ اُنہوں نے دریافت کیا تھا کہ وہ خداوند کے حضور سے
بھاگا ہی - اس لئے کہ اُس نے آپ اُنہیں کہا تھا + تب اُنہوں نے اُس سے پوچھا کہ ہم ۱۱
تجھہ سے کیا کریں تا کہ سمندر ہمارے لئے ساکت ہو جائے؟ کہ سمندر زیادہ طوفانی ہوتا
چلا جاتا تھا + تب اُسنے اُنہیں کہا کہ تم لوگ مجھہ کو اُٹھا کر سمندر میں ڈالدو تو تمہارے ۱۲
واسطے سمندر کا تلاطم جاتا رہیگا - کیونکہ میں جانتا ہوں کہ یہہ بڑی آندھی میرے ہی سبب
سے تم پر نازل ہوئی + تس پربھی ملاحوں نے ڈانڈ مارنے میں بڑی محنت کی تا کہ کنارہ پکڑیں ۱۳
لیکن وے نہ سکے اِس لئے کہ سمندر اُن کی مخالفت میں اور بھی زیادہ زور سے موج
مارتا تھا + تب وے خداوند کے حضور چلّائے اور بولے کہ ای خداوند ہم تیری منت کرتے ۱۴
ہیں کہ ہم لوگ اس آدمی کی جان کے سبب سے ہلاک نہ ہو ویں اور خون ناحق کو ہماری گردن
پر مت ڈال - کیونکہ ای خداوند تو نے جو چاہا ہی سو ہی کیا ہی + اور اُنہوں نے یوناہ کو اُٹھا کر ۱۵
سمندر میں ڈالدیا اور سمندر کا تلاطم موقوف ہو گیا + تب وے لوگ خداوند سے نپٹ ۱۶
ڈرے اور اُنہوں نے خداوند کے حضور ایک قربانی گذرانی اور نذریں مانیں +

پر خداوند نے ایک بڑی مچھلی مقرر کر رکھی تھی کہ یوناہ کو نگل جاوے + اور یوناہ ۱۷
تین دن رات مچھلی کے پیٹ میں رہا + تب یوناہ نے مچھلی کے پیٹ میں خداوند اپنے ۲ باب
خدا سے دعا مانگی اور کہا کہ ۲

میں نے اپنی بپت میں خداوند کو پکارا اور اُس نے میری سُنی - ہاں میں پاتال کے بطن
میں سے چلّایا اور تو نے میری آواز سُنی + کیونکہ تو ہی نے مجھے گہراؤ میں سمندر کے درمیان ۳
ڈالا اور پانی کے دھاروں نے مجھے گھیر لیا اور تیری ساری موجیں اور ڈھیو مجھہ پر سے
گذر گئے + تب میں نے کہا کہ میں تیری نظر سے دور پھینکا گیا - تو بھی تیری مقدس ہیکل کی طرف ۴

پھر نظر کرونگا + پانیوں نے مجھکو میری جان تک گھیر لیا اور گہراؤ نے چاروں طرف سے
مجھے بند کر رکھا اور سمندر کے سواد میرے سر پر لپیٹے گئے + اور میں پہاڑوں کی جڑوں تک اُتر کے
جاتا۔ زمین کے اڑبنگے مجھپر ہمیشہ کے لئے بند رہتے۔ مگر ای خداوند میرے خدا تو میری جان کو
گور میں سے رہائی دیگا + جسوقت میرا جی مجھہ میں ڈوب گیا تب میں نے خداوند کو یاد کیا اور میری
دعا تیری مقدس ہیکل میں تجھہ تک پہنچی + جو لوگ کہ جھوٹھی بطالتوں کو مانتے ہیں وے اپنی
نعمتیں کھو دیتے ہیں + پر میں شکرگذاری کی آواز سُنا کے تیرے آگے قربانی گذرانونگا میں
اپنی نذروں کو ادا کرونگا + نجات خداوند سے ہی +
اور خداوند نے مچھلی کو کہا اور اُس نے یوناہ کو خشکی پر اُگل دیا +

اور خداوند کا کلام دوسری بار یوناہ کو پہنچا اور اُسنے کہا کہ اُٹھہ اُس بڑے شہر نینوہ
کو جا اور وہاں اُس بات کی منادی کر جسکا میں تجھے حکم دیتا + تب یوناہ خداوند کے کلام
کے مطابق اُٹھکر نینوہ کو گیا + اور نینوہ خدا کے سامہنے ایک بڑا شہر تھا کہ اُسکا احاطہ تین دن
کی راہ تھی + اور یوناہ شہر میں داخل ہونے لگا اور ایک دن کی راہ جا کے منادی کی اور کہا
چالیس اور دن ہونگے تب نینوہ برباد کیا جائیگا + تب نینوہ کے باشندوں نے خدا پر
اعتقاد کیا اور روزہ کی منادی کی اور سب نے چھوٹے سے بڑے تک ٹاٹ پہنا + اور یہہ
خبر نینوہ کے بادشاہ کو پہنچی۔ اور وہ اپنے تخت پر سے اُٹھا اور بادشاہی لباس کو اُتار ڈالا
اور ٹاٹ اوڑھکر راکھہ پر بیٹھہ گیا + اور بادشاہ اور اُس کے ارکان دولت کے فرمان سے ایک
اشتہار نینوہ میں کیا گیا اور اسبات کی منادی ہوئی کہ کوئی انسان یا حیوان گلہ یا رمہ کوئی چیز
مطلق نہ چکھے اور نہ کھاوے اور نہ پانی پیوے۔ لیکن انسان اور حیوان ٹاٹ سے ملبس
ہوویں اور خدا کے حضور شدت سے نالہ کریں۔ بلکہ ہر کوئی اپنی اپنی بُری راہ سے اور اپنے
اپنے ظلم سے جو اُنکے ہاتھوں میں ہی باز آویں + کیا جانے کہ خدا پھریگا اور پچھتائیگا اور اپنے
قہر شدید سے باز آویگا تا کہ ہم لوگ ہلاک نہ ہوں ؟ اور خدا نے اُنکے کاموں کو دیکھا کہ وے
اپنی اپنی بُری راہ سے باز آئے۔ تب خدا اُس بدی سے جو اُسنے کہی تھی کہ میں اُنسے کرونگا

پچھتا کے باز آیا اور اُس نے اُنسے وہ بدی نہ کی + پر یوناہ اُس سے نہایت ناخوش ہوا
۲ اور نپٹ رنجیدہ ہو گیا + اور اُسنے خداوند کے آگے دعا مانگی اور کہا کہ ای خداوند میں تجھ سے
عرض کرتا ہوں کیا یہہ میرا مقولہ نہ تھا جس وقت میں ہنوز اپنے وطن میں تھا؟ اِس لئے میں
آگے سے ترسیس کو بھاگا - کیونکہ میں جانتا تھا کہ تو کریم اور رحیم خدا ہی جو غصّہ کرنے میں دھیما
۳ ہی اور نہایت مہربان ہی اور پچھتا کے آپ کو بدی سے باز رکھتا ہی + اب ای خداوند میں تیری منت
۴ کرتا ہوں - کہ میری جان کو مجھہ سے لے لے - کیونکہ میرا مرنا میرے جینے سے بہتر ہی؟ تب
۵ خدا نے فرمایا کیا تو شدّت سے رنجیدہ ہوتا ہی؟ اور یوناہ شہر سے باہر جا کے شہر کی پورب
طرف بیٹھا اور وہاں اپنے لئے ایک چھپر بنایا - اور اُس کے نیچے چھاؤں میں بیٹھہ رہا کہ دیکھے
۶ اُس شہر کا حال کیا ہوتا ہی + تب خداوند خدا نے رینڈی کا ایک درخت اُگایا اور اُسے یوناہ
کے اوپر دوڑایا تا کہ وہ اُس کے سر پر سایہ کرے اور اُسے تکلیف سے چھڑاوے + اور یوناہ
۷ اُس رینڈی کے پیڑ کے سبب سے نہایت خوش ہوا + لیکن دوسرے دن صبح کے وقت خدا
نے ایک کیڑے کو تیار کیا اور اُسنے اُس رینڈی کے درخت کو کاٹا ایسا کہ وہ سوکھہ گیا +
۸ اور جب آفتاب چڑھا تب ایسا ہوا کہ خدا نے پورب کی طرف سے لوہ چلائی - اور آفتاب کی
گرمی نے یوناہ کے سر میں اثر کیا - وہ غش میں آیا اور اپنی جان کے لئے موت چاہی اور
۹ کہا کہ اِس میرے جینے سے میرا مرنا بہتر ہی + اور خدا نے یوناہ کو کہا کیا تو اُس رینڈی کے
درخت کے سبب شدّت سے رنجیدہ ہی؟ اُسنے کہا میں یہانتک رنجیدہ ہوں کہ مرنا چاہتا
۱۰ ہوں + تب خداوند نے فرمایا کہ تجھے اُس رینڈی کے درخت پر رحم آیا جس کے لئے تو نے کچھہ
محنت نہ کی اور نہ تو نے اُسے اُگایا جو ایک ہی رات میں اُگا اور ایک ہی رات میں سوکھہ گیا -
۱۱ اور کیا مجھے لازم نہ تھا کہ میں اِتنے بڑے شہر نینوہ پر جس میں ایک لاکھہ بیس ہزار آدمیوں
سے زیادہ ہیں جو اپنے دہنے بائیں ہاتھہ کے درمیان امتیاز نہیں کر سکتے اور مواشی بھی
بہت ہیں شفقت نہ کروں؟

# میکاہ نبی کی کتاب

باب

خداوند کا کلام جو یہوداہ کے شاہان یوتام اور آخز اور حزقیاہ کے دنوں میں مورستی میکاہ کو پہنچا جو اُس نے سمرون اور یروسلم کی بابت دیکھا +

سُنو ای سارے لوگو - اور کان دھر ای زمین تو اور سب سمیت جو تجھپر ہیں - اور خداوند یہوواہ ہاں خداوند اپنی مقدّس ہیکل سے تم پر گواہی دیوے + کیونکہ دیکھہ خداوند اپنے مکان سے باہر نکلتا ہی اور وہ اُتریگا اور زمین کے اونچے مکانوں کو پائمال کریگا + اور سارے پہاڑ اُسکے تلے پگھل جائینگے اور وادیاں پھٹینگی جیسا کہ موم آگ کے سامہنے پگھل جاتا اور جیسا پانی جو کراڑے پر سے بہہ جاتا ہی + یہہ سب یعقوب کی خطا اور اسرائیل کے گناہ کے سبب سے ہی + یعقوب کی خطا کیا ہی؟ کیا سمرون نہیں؟ اور یہوداہ کے اونچے مکان کیا ہیں؟ کیا یروسلم نہیں؟ اِس لئے میں سمرون کو کھیت کے تودے کی مانند اور انگوری باغ لگانے کی جگہہ کی مانند بناؤنگا - اور میں اُس کے پتھروں کو وادی میں ڈھلکاؤنگا اور اُس کی نیوؤں کو اُکھاڑونگا + اور اُس کی ساری کھودی ہوئی مورتیں چور چور کیجائینگی اور اُس کے سب اسباب جو خرچی کے طور پر ملے تھے آگ سے جلائے جائینگے - اور میں اُس کے سارے بتوں کو خراب کرونگا - کیونکہ اُسنے یہہ سب کچھہ ایک کسبی کی خرچی سے پیدا کیا ہی اور وہ پھر ایک

۸ کسبی کی خرچی ہو جائیگا + اِس لئے میں کڑھونگا اور ماتم کرونگا میں ننگا اور برہنہ ہوکے
۹ پھرونگا۔ میں گیدڑوں کی طرح چلاؤنگا اور شترمرغوں کی مانند شور کرونگا + کیونکہ اُس کا
زخم لاعلاج ہے۔ سو وہ یہوداہ تک بھی آیا وہ میرے لوگوں کے پھاٹک تک ہاں یروسلم
۱۰ تک پہنچا + تم جات میں اُس کی خبر مت دو اور عکو میں مت رؤ۔ بیت عفرہ میں خاک پر لوٹا کر +
۱۱ اے سفیر کی رہنیوالی تو ننگی ہوکے اور شرم کھاکے چلی جا۔ وہ جو زانان میں بستی ہے نکل نہیں
جاتی۔ بیت ایصل کے ماتم کے باعث اُس کے اُترنے کی جگہہ تم سے لیجائیگی +
۱۲ مروت کی رہنیوالی اپنے اموال کے لئے کڑھتی ہے۔ کیونکہ خداوند کی طرف سے بلا نازل ہوئی
۱۳ جو یروسلم کے پھاٹک تک پہنچی + اے لکیس کی رہنے والی بادپا جانور کو گاڑی میں جوت۔ وہ
صیہون کی بیٹی کے لئے پہلا گناہ ہوئی۔ کیونکہ اسرائیل کی خطائیں تجھہ میں پائی گئیں +
۱۴ اِس لئے تو مورست جات کو طلاق کر دیگا۔ اکذیب کے گھرانے اسرائیل کے بادشاہوں
۱۵ سے دغا کرینگے + بلکہ اے مریسہ کی باشندہ میں اُسکو جو تجھہ پر قابض ہو تیرے درمیان لاؤنگا
۱۶ وہ عدلام تک جو اسرائیل کی شوکت ہے آویگا + آپ کو چندلا بنا اپنے پیارے لڑکوں کے
لئے اپنا سر منڈا۔ عقاب کی مانند اپنے چندلاپن کو زیادہ کر کیونکہ وے تجھہ پاس سے اسیر
ہوکے گئے +

۲ باب اُنپر واویلا ہے جو بُرائی کے منصوبے باندھتے ہیں اور اپنے بستر پر شرارت کی تدبیریں
ایجاد کرتے۔ جب صبح روشن ہوتی وے یہہ عمل میں لاتے ہیں کیونکہ وہ اُنکے دست قدرت
۲ میں ہے + وے کھیتوں کا لالچ کرتے ہیں اور ظلم کرکے اُنہیں لے لیتے ہیں۔ اور گھروں
کا طمع کرتے ہیں۔ اور اُنکو چھین لیتے ہیں۔ اسیطرح آدمی پر اور اُس کے گھر پر ہاں مرد پر
۳ اور اُس کی میراث پر ظلم کرتے ہیں + اِس لئے خداوند یوں فرماتا ہے دیکھہ میں اِس گھرانے کی مخالفت
میں ایک منصوبہ باندھتا ہوں کہ جس سے تم لوگ اپنی گردن بچا نہیں سکوگے۔ اور تم تکبر کے
۴ ساتھہ نہ چلوگے۔ کیونکہ یہہ ایک بُرا وقت ہوگا + اُسی دن کوئی شخص تم پر ایک مثل لائیگا
اور ایک غمناک نوحہ سے ماتم کریگا اور کہیگا کہ ہم بالکل غارت ہوئے۔ اُس نے میرے لوگوں کا

بجرہ بدل ڈالا۔ اُسنے کیونکر اُسے مجھہ سے جدا کر دیا! اُسنے ہمارے کھیت کسی باغی کو بانٹ دیئے ہیں + اسلیئے تم میں سے کوئی نہیں رہیگا جسکے نام پر خداوند کی جماعت میں قرعہ پڑے تاکہ وہ پیمائش کی رسی ڈالے + وے اُنکو جو نبوت کرتے کہتے ہیں کہ نبوت مت کرو یوں وے اُنکے آگے نبوت نہ کرینگے۔ ایسے لوگوں سے رسوائی جدا نہ ہوگی + ای لوگو تم جو یعقوب کا گھرانہ کہلاتے ہو کیا خداوند کی روح کوتاہ کی گئی؟ کیا اُس کے یہی کام ہیں؟ کیا میری باتیں اُس کے لیئے جو سیدھا چلتا مفید نہیں ہیں؟ سابق میں میرے لوگ دشمن کی طرح اُٹھے۔ تم اُنپر سے جو بے فکر ہو کے رستے پر چلتے ہیں گویا کہ وے لڑائی سے پھرتے ہیں قبا کو چادر سمیت اتار لیتے ہو + تم میرے لوگوں کی جوروں کو اُن کے سنہرے گھروں سے نکال دیتے ہو۔ اور تم نے اُن کی اولاد سے ہمیشہ کے لیئے میری فوقیت جدا کر لی + تم لوگ اُٹھو اور جاؤ کیونکہ یہہ تمہاری آرامگاہ نہیں۔ کہ یہہ ناپاکی کے سبب تمہیں ہلاک کریگی ہاں سخت ہلاکت ہوگی + اگر کوئی شخص ہوا اور جھوٹھہ کی پیروی کر کے دروغگوئی کرے اور کہے کہ میں تجھہ سے مے اور نشے کی بابت نبوت کرونگا تو وہی شخص اِس قوم کا نبی ہوگا +

ای یعقوب میں یقیناً تیرے سب کے سب کو فراہم کرونگا۔ میں یقیناً اسرائیل کے باقی لوگوں کو جمع کرونگا میں اُنہیں اُن بھیڑوں کی مانند جو بصرہ میں ہوں اور اُس گلہ کی مانند جو اُس کی چراگاہ کے درمیان ہو اکٹھا کرونگا۔ آدمیوں کی کثرت کے سبب وے غل شور کرینگے + توڑنیوالا اُنکے آگے آگے گیا ہی۔ وے توڑتے ہوئے پھاٹک تک گذر جاتے اور اُس میں سے نکل جاتے اور اُنکا بادشاہ اُن کے آگے آگے چلیگا ہاں خداوند اُنکا سردار ہوگا +

اور میں نے کہا کہ ای یعقوب کے سردارو اور اسرائیل کے گھرانے کے قاضیو میں تمہاری منت کرتا ہوں سو میری عرض سنو۔ کیا تمہارے لیئے عدالت کا جاننا مناسب نہیں ہے؟ تم وے ہو جو نیکی کا کینہ رکھتے ہیں اور بدی کو پیار کرتے ہیں۔ جو لوگوں کا پوست اُنپر سے کھینچتے ہیں اور اُن کی ہڈیوں پر سے گوشت نوچتے ہیں۔ اور جو میرے لوگوں کا گوشت کھاتے ہیں اور اُن کی کھال اُنپر سے کھینچتے ہیں۔ اور اُنکی ہڈیوں کو توڑتے ہیں اور اُنہیں ٹکڑے ٹکڑے

کرتے ہیں گویا کہ وے ہانڈی کے لئے اور گویا کہ وے گوشت ہیں جو دیگ میں پڑا ہو +

۴ تب وے خداوند کو پکارینگے پر وہ اُن کی نہیں سُنیگا - ہاں وہ اُسوقت اُنسے اپنا مُنہہ پوشیدہ کریگا اِس لئے کہ اُنہوں نے بُرے عمل کئے ہیں +

۵ خداوند اُن نبیوں کے حق میں جو میرے لوگوں کو گمراہ کر دیتے ہیں اور جو اپنے دانتوں سے چبایا کرتے ہیں اور سلامتی پکارتے ہیں پر اُس سے جو اُن کے مُنہہ میں لقمہ نہیں ڈالتا ہے لڑنے پر مستعد ہوتے ہیں یوں فرماتا ہے -

۶ اِس لئے تم پر رات ہو جائیگی جس میں تم رویا نہیں دیکھو گے - اور تم پر تاریکی چھا جائیگی جس کے باعث تم غیب دانی نہ کرسکو گے - اور نبیوں پر آفتاب غروب ہو گا اور اُن کے لئے دن اندھیرا ہو جائیگا +

۷ تب غیب دان پشیمان ہونگے اور فالی کرنے والے شرم کھائینگے - ہاں سارے لوگ اپنی داڑھی کو ڈھانپینگے - کیونکہ خدا کی طرف سے کچھ جواب نہیں ہے +

۸ لیکن میں خداوند کی روح کے سبب سے قوت اور راستی اور دلاوری سے بھرا ہوں تاکہ یعقوب کو اُسکا گناہ اور اسرائیل کو اُس کی خطا جتاؤں +

۹ ای یعقوب کے گھرانے کے سردارو اور ای اسرائیل کے گھرانے کے قاضیو میں تمہاری منت کرتا ہوں تم جو عدالت سے عداوت رکھتے ہو اور ساری راستی کو اُلٹا دیتے ہو اِس بات کو سنو +

۱۰ تم جو صیہون کو خونریزی سے اور یروسلم کو بے انصافی سے بنایا کرتے ہو +

۱۱ اُس کے سردار رشوت لیکے عدالت کرتے ہیں - اور اُسکے کاہن اجرت لیکے تعلیم دیتے ہیں - اور اُس کے غیب دان نقدی کے لئے رمالی کرتے ہیں تسپر بھی وے خداوند پر تکیہ کرتے ہیں اور کہتے ہیں کیا خداوند ہمارے درمیان نہیں ؟ کوئی بلا ہم پر نہیں آویگی +

۱۲ اِسلئے صیہون تمہارے ہی سبب کھیت کی طرح جوتا جائیگا - اور یروسلم تودہ تودہ بنجائیگا - اور ہیکل کا پہاڑ جنگل کے اونچے مکانوں کی طرح ہو جائیگا +

۴ باب

لیکن آخری دنوں میں ایسا ہوگا کہ خداوند کے گھر کا پہاڑ پہاڑوں کی چوٹی پر نصب کیا جائیگا اور سارے ٹیلوں سے اونچا کیا جائیگا اور امتیں اُس کی طرف روانہ ہونگی +

۲ اور بہتیری قومیں آوینگی اور کہینگی کہ چلو کہ ہم لوگ خداوند کے پہاڑ اور یعقوب کے خدا کے گھر کو چڑھ جائیں اور وہ ہمیں اپنی راہیں سکھلاویگا اور ہم اُسکے راستوں پر چلینگے - کیونکہ شریعت صیہون

٦ لڑکوں اور لڑکیوں سے معمور ہونگے جو کوچوں ہی میں کھیلتی ہونگی + اور رب الافواج یوں فرماتا ہی
کہ اگرچہ یہہ ان دنوں میں اُس قوم کے باقی لوگوں کی نظر میں حیرت افزا ہو تو کیا میری نظر
٧ میں بھی حیرت افزا ہوگا رب الافواج فرماتا ہی ؟ رب الافواج یوں فرماتا ہی کہ دیکھہ میں اپنے لوگوں
٨ کو سورج کے نکلنے کے ملک اور اُس کے غروب ہونے کے ملک سے چھڑاؤنگا - اور میں
اُنہیں لاؤنگا اور وے یروسلم کے درمیان سکونت کرینگے - اور وے میرے لوگ ہونگے
اور میں سچائی و صداقت سے اُنکا خدا ہونگا +

٩ رب الافواج یوں فرماتا ہی کہ اے لوگو تم جو ان دنوں میں یہہ باتیں نبیوں کی زبان سے
سُنتے ہو جو اُس دن کہی تھیں جب رب الافواج کے مسکن یعنے ہیکل کی نیو ڈالی جاتی تھی
١٠ تاکہ وہ بنا کیا جاوے اپنے ہاتھہ مضبوط کرو + کیونکہ اُن دنوں سے آگے نہ انسان کے
لئے مزدوری تھی اور نہ حیوان کا کرایہ تھا - اور دشمنوں کے سبب سے جانیوالے اور آنیوالے
کی سلامتی نہ تھی - کیونکہ میں نے سب آدمیوں کو روانہ کیا کہ اُن میں سے ہر ایک اُس کے
١١ پڑوسی کا دشمن ہووے + لیکن اب میں اِس قوم کے باقی لوگوں کے لئے نہیں ہوؤنگا جسطرح
١٢ میں اگلے ایام میں تھا رب الافواج فرماتا ہی - بلکہ زراعت کا خوب پیدا وار ہوگا - کہ تاک اپنا پھل
نکالیگی اور زمین اپنا حاصل دیگی اور آسمان اپنی اوس بخشینگے - اور میں اِس قوم کے لوگوں کو ان
١٣ سب برکتوں کا مالک کرونگا + اور یوں ہوگا اے یہوداہ کے گھرانے اور اے اسرائیل کے گھرانے
کہ جس طرح تم غیر قوموں کے درمیان ایک لعنت تھے اُسی طرح سے میں تم کو چھڑاؤنگا اور
١٤ تم ایک برکت ہوگے - مت ڈرو بلکہ تمہارے ہاتھہ مضبوط ہوں + کیونکہ رب الافواج یوں
فرماتا ہی کہ جس طرح سے میں نے قصد کیا تھا کہ تم کو سزا دوں جس وقت تمہارے باپ
دادوں نے مجھے غصہ دلایا رب الافواج فرماتا ہی اور میں اپنے ارادے سے پچھتا کے
١٥ باز نہ آیا - اُسی طرح سے میں نے اِن دنوں میں ارادہ کیا ہی کہ یروسلم اور یہوداہ کے گھرانے
١٦ سے نیکی کروں - پس تم مت ڈرو + پر لازم ہی کہ تم اِن باتوں پر عمل کرو - چاہیئے کہ ہر ایک
١٧ آدمی اپنے پڑوسی سے سچ کہے اور تم اپنے پھاٹکوں میں سچی اور صحیح عدالت کرو + اور تم

میں سے کوئی اپنے دل میں اُس بدی کو خیال نہ کرے جو اُس کے پڑوسی نے اُس سے کی ہو اور جھوٹھی قسم کو منظور نہ کرے۔ کیونکہ میں ان سب چیزوں سے نفرت رکھتا ہوں خداوند فرماتا ہی +

پھر رب الافواج کا کلام مجھے پہنچا اور اُسنے کہا کہ رب الافواج یوں فرماتا ہی کہ چوتھے مہینے کا روزہ اور پانچویں کا روزہ اور ساتویں کا روزہ اور دسویں کا روزہ اہل یہودہ کے لئے خوشی اور خرمی کے دن اور طرب انگیز عیدیں ہونگے۔ اسلئے تم سچائی اور سلامتی کو عزیز رکھو + رب الافواج یوں فرماتا ہی کہ آگے کو ایسا ہوگا کہ قومیں اور بہتیرے شہروں کے رہنے والے آوینگے۔ اور ایک شہر کے باشندے دوسرے شہر میں جا کر کہینگے آؤ جلدی سے تاکہ ہم خداوند کے چہرے کو مناویں اور رب الافواج کو ڈھونڈھیں۔ میں بھی جاؤنگا + اور بہتیری امتیں اور زور آور قومیں رب الافواج کے ڈھونڈھنے کو اور خداوند کے چہرے کے منانے کو یروسلم میں آوینگی + رب الافواج یوں فرماتا ہی کہ اُن دنوں میں ایسا ہوگا کہ قوموں کے دس مرد جن کی جدی جدی لغت ہو ہاتھ بڑھائینگے ہاں ایک یہودی شخص کے دامن کو پکڑینگے اور کہینگے کہ ہم تمہارے ساتھ جائینگے۔ کیونکہ ہم نے سنا ہی کہ خدا تمہارے ساتھ ہی +

خداوند کا الہامی کلام جو حدرک کی سرزمین کی مخالفت میں ہی اور وہ دمشق تک پہنچ کے وہاں ٹھہر جائیگا۔ یہہ اُسوقت ہوگا جب بنی آدم اور اسرائیل کے سارے فرقوں کی آنکھیں خداوند کی طرف ہونگی + اور وہ حمات کی مخالفت میں بھی ہی جو اُسکے متصل ہی صور اور صیدا کی مخالفت میں بھی ہی ہر چند کہ وہ بڑی عقلمند ہی + ہاں اگرچہ صور نے اپنے لئے ایک مضبوط قلعہ بنایا اور دھول کی طرح چاندی کا تودہ کیا اور چوکھے سونے کا گلیوں کی کیچڑ کی مانند۔ دیکھو خداوند اُسے خارج کر دیگا اور وہ اُس کے مال و اسباب کو دریا میں ڈال دیگا۔ اور آگ اُسی کو کھا لیگی + سقلون دیکھیگی اور ڈریگی اور عزہ بھی دیکھیگی اور بہت درد کھائیگی۔ عقرون بھی کہ اُسکے انتظار کے سبب سے شرمندہ ہوئی۔ اور عزہ

۶ سے بادشاہ جاتا رہیگا اور اسقلون بے چراغ ہوگی + اور ایک اجنبی زادہ اشدود میں تخت نشین
۷ ہوگا۔ اور میں فلستیوں کا فخر مٹاؤنگا + اور میں اُسکے خون کو اُس کے مُنہہ میں سے اور
اُس کی نفرت انگیز چیزوں کو اُس کے دانتوں سے نکال ڈالونگا اور وہ ہاں وہ بھی ہمارے
خدا کے لئے بچ رہیگا اور وہ اُس ناظم کی مانند ہوگا جو یہوداہ میں ہے اور عقرون یبوسی کی مانند
۸ ہوگا + اور میں اپنے گھر کے آس پاس خیمہ کھڑا کرونگا جس وقت وہ فوج کے سبب سے
چڑھکے گذر جائے اور اُس وقت بھی جب وہ پھر آوے۔ بس پیچھے کوئی ظالم اُنکے درمیان
نہیں گذریگا۔ کیونکہ اب میں اپنی آنکھوں سے دیکھتا ہوں +
۹ اے صیہون کی بیٹی تو نہایت خوشی کر۔ اے یروشلم کی بیٹی تو خوب للکار۔ کہ دیکھہ تیرا
بادشاہ تجھہ پاس آتا ہے۔ وہ صادق ہے اور نجات دینا اُسکے ذمے میں ہے۔ اور وہ فروتن
۱۰ ہے اور گدھے پر بلکہ جوان گدھے پر ہاں گدھی کے بچے پر سوار ہے + اور میں افرائیم کی گاڑیاں
اور یروشلم سے گھوڑے کاٹ ڈالونگا اور جنگی کمان توڑ ڈالی جائیگی۔ اور وہ قوموں کو
صلح کا مژدہ دیگا۔ اور اُس کی سلطنت سمندر سے سمندر تک اور دریا سے زمین کی
۱۱ انتہا تک ہوگی + اور تو جو ہے تیرے ساتھہ کے عہد کے لہو کے سبب میں تیرے
۱۲ اسیروں کو اُس چاہ میں سے جہاں پانی نہیں ہے نکال کے باہر کرونگا + تم اُس
مضبوط قلعے میں پھر آؤ اے امیدوار اسیرو۔ میں آج کے دن کہتا ہوں کہ میں تجھے
۱۳ دوچند دونگا۔ کیونکہ میں نے یہوداہ کو اپنے لئے جھکایا اور کمان کو افرائیم سے بھر دیا
اور میں نے تیرے فرزندوں کو اے صیہون برپا کیا ہے کہ تیرے ہی بیٹوں پر چڑھیں اے
۱۴ یونان میں نے تجھے پہلوان کی تلوار کی مانند بنایا + اور خداوند اُن کی مدد کے لئے
دکھلائی دیگا اور اُس کے تیر بجلی کی طرح نکلینگے۔ ہاں خداوند یہوداہ تری پھونکیگا
۱۵ اور وہ دکھن کے بگولوں کے ساتھہ خروج کریگا + اور رب الافواج اُن کی دستگیری
کریگا اور وے دشمنوں کو نگلینگے اور فلاخن کے پتھروں کو گرا کے اُنہیں پائمال کرینگے
اور وے پئینگے اور متوالوں کی مانند شور مچائینگے۔ اور کٹورے کی مانند اور مذبح کے

کونوں کی مانند وے معمور ہونگے + اور خداوند انکا خدا اپنی قوم کو بچالیگا وہ اُنہیں بھیڑوں کی طرح اُسی دن بچالیگا۔ کیونکہ وے تاج کے جواہر کی مانند ہونگے جو اُس کی سرزمین کے اوپر بلندی پکڑینگے + کیونکہ اُسکا احسان کیا ہی عظیم ہے اور اُسکا حسن کیا ہی خوب! نوجوان غلّے سے بڑھینگے اور لڑکیاں نئی مے سے +

تم خداوند سے مانگو کہ وہ اخیر برسات میں مینہہ برساوے۔ کہ خداوند بجلیوں کو موجود کرتا اور مینہہ شدت سے برساتا اور ہرایک کے کھیت میں گھاس پیدا کرتا + کیونکہ ترافیم نے بطالت کی باتیں کہی ہیں اور غیب بینوں نے دھوکھا دیکھا ہے اور جھوٹھے خوابوں کا بیان کیا ہے۔ وے ہوا کی سی تسلی دیتے ہیں۔ اِسلئے وے گلّے کی مانند بھٹک رہے۔ اُنہوں نے دُکھہ پایا اِس لئے کہ اُنکا کوئی چرواہا نہ تھا + میرا غضب چرواہوں پر بھڑکا ہے اور میں نے بکروں کو سزا دی ہے۔ تدبھی رب الافواج نے اپنے گلّے یعنے اہل یہوداہ پر نظر کی ہے اور اُنکو جنگ گاہ کا اپنا خوبصورت گھوڑا سا بنایا + اُسی کی طرف سے کونے کا پتھر اُسی سے کھونٹی اُسی سے جنگی کمان اُسی سے ہرایک حاکم نکلیگا + اور وے پہلوانوں کی مانند لڑائی میں دشمنوں کو گلیوں کے کیچڑ کی طرح تتاڑینگے۔ اور وے لڑینگے اِس لئے کہ خداوند اُن کے ساتھہ ہے اور اُنہیں جو گھوڑوں پر سوار ہیں خجل کر دینگے + کیونکہ میں یہوداہ کے گھرانے کو قوت دونگا اور یوسف کے گھرانے کو رہائی بخشونگا۔ اور میں اُنہیں لاکے پھر بٹھلاؤنگا اِس لئے کہ میں نے اُنپر رحم کیا ہے۔ اور وے ایسے ہونگے گویا کہ میں نے اُنہیں کبھی دور نہیں کیا تھا۔ کیونکہ میں خداوند اُنکا خدا ہوں اور اُنکی سنونگا + اور افرائیم پہلوان سا ہوگا اور اُنکا دل جیسا کہ مے سے ویسا مسرور ہوگا۔ بلکہ اُن کی اولاد بھی دیکھیگی اور شادمانی کریگی۔ اُنکا دل خداوند میں خوش ہوگا + میں اُنکے لئے سیٹی بجاؤنگا اور اُنہیں فراہم کرونگا۔ کیونکہ میں نے اُنکے لئے فدیہ دیا ہے اور وے بہت ہو جائینگے جس طرح آگے بہت ہو گئے تھے + ہرچند کہ میں نے اُنکو قوموں کے درمیان پراگندہ کیا تو بھی وے اُن دور دور ملکوں میں مجھے یاد کرینگے اور وے اپنے

بال بچوں سمیت جئینگے اور پھر آوینگے + میں اُنکو مصر کی سرزمین سے پھر لاؤنگا اور انہیں ۱۰
اسور سے سمیٹ لونگا اور جلعاد اور لبنان کی سرزمین میں پھر لاؤنگا یہانتک کہ اُن کے لئے
گنجائش نہ ہوگی + اور وہ مصیبت کے سمندر کے پار گذر جائیگا۔ اور وہ سمندر کی لہروں کو ۱۱
مار یگا اور دریا کی ساری گہرائیاں سوکھ جائینگی۔ اور اسور کا غرور تلے اُتارا جائیگا
اور مصر کا عصا جاتا رہیگا + اور میں اُنکو خداوند میں تقویت دونگا اور وے اُسکا نام لیکے ۱۲
اِدھر اُدھر چلینگے خداوند فرماتا ہی +

باب ۱۱
اَی لبنان تو اپنے دروازوں کو کھول دے تاکہ آگ تیرے دیوداروں کو کھا جائے + ۱
اَی سرو کے درختو تم نوحہ کرو۔ اِس لئے کہ دیودار گر گئے۔ کیونکہ شاندار غارت ہوئے ہیں ۲
اَی بسنی بلوط کے درختو فغاں کرو کیونکہ محافظ بن گرا ہی + چرواہوں کے نالے کی آواز ہی ۳
اِسلئے کہ اُن کی حشمت غارت ہوئی۔ جوان شیر ببروں کے گرجنے کی آواز ہی کیونکہ یردن کا
فخر ڈھایا گیا + خداوند میرا خدا یوں فرماتا ہی کہ بھیڑ بکریوں کو جو ذبح کے لئے ہیں چرا۔ جنکے ۴ ۵
مالک اُنہیں ذبح کرتے ہیں اور گنہگار نہیں ٹھہرائے جاتے۔ اور اُن میں سے ہر ایک جو
اُنہیں بیچتا ہی کہتا ہی کہ خداوند مبارک ہو کہ میں مالدار ہوا۔ اور اُن کے چرواہوں میں سے
کوئی اُنپر رحم نہیں کرتا ہی + کیونکہ میں ملک کے رہنوالوں پر آگے کو رحم نہیں کرونگا خداوند ۶
فرماتا ہی۔ پر دیکھ میں اُن آدمیوں کو ہر ایک شخص کو اُس کے ہمسائے اور اُس کے بادشاہ
کے قابو میں کر دونگا۔ اور وے زمین کو تباہ کرینگے اور میں اُنہیں اُنکے ہاتھ سے نہیں
چھڑاؤنگا + پس میں نے اُن بھیڑوں کو جو ذبح کے لئے تھیں ہاں گلّے کے مسکینوں کو ۷
چرایا۔ اور میں نے دو لاٹھیاں لیں۔ ایک کو میں نے نعم کہا اور دوسری کو جبل۔
اور گلّے کو چرایا + اور میں نے تین چرواہوں کو ایک مہینے میں ہلاک کر دیا اور میری جان نے ۸
اُنسے نفرت رکھی اور اُنکا جی بھی مجھ سے بیزار ہوا + تب میں نے کہا کہ میں تمہیں پھر نہیں ۹
چراؤنگا۔ وہ جو مرتا ہی اُسے مرنے دو۔ اور جو کاٹے جانے پر ہی کاٹا جاوے۔ اور جو
باقی رہینگے سو اُن میں سے ہر ایک دوسرے کا گوشت کھائے + تب میں نے اپنی ۱۰

لاٹھی نعم کو لیا اور اُسے توڑ ڈالا - کہ اپنے عہد کو جو میں نے ساری قوموں سے باندھا تھا توڑ ڈالوں +
سو وہ اُسی دن میں توڑی گئی - اور جھنڈ کے مسکینوں نے جو میری راہ تکتے تھے جانا کہ
یہہ خداوند کی بات ہے + اور میں نے اُنہیں کہا کہ اگر تمہاری نظر میں بھلا لگے تو میری
قیمت مجھے دو - اور نہیں تو مت دو - اور اُنہوں نے میرے مول کی بابت تیس روپیہ تول
کے دیئے + اور خداوند نے مجھے حکم دیا کہ اُسے کمہار پاس پھینک دے اُس اچھی قیمت
کو جو اُنہوں نے میری ٹھہرائی تھی - اور میں نے اُن تیس روپیوں کو لیا اور خداوند
کے گھر میں کمہار کے لئے پھینک دیا + تب میں نے اپنی دوسری لاٹھی حبل کو کاٹ
ڈالا تاکہ اُس برادری کو جو یہوداہ اور اسرائیل میں ہے توڑ ڈالوں +

اور خداوند نے مجھے کہا کہ تو پھر نادان چرواہے کے ہتھیار اپنے لئے لے +
کیونکہ دیکھہ میں ملک میں ایک چوپان کو برپا کرونگا جو اُن کی جو ہلاک ہونے پر ہیں خبر
نہیں لیگا اور اُسکو جو بھٹکا ہوا ہی نہیں ڈھونڈھیگا اور اُسکو جو زخمی ہوا چنگا نہیں کریگا
اور اُسے جو کھڑا رہتا نہیں چرائیگا پر موٹوں کا گوشت کھائیگا اور اُن کے کھروں کو توڑ
ڈالیگا + اُس بدذات گڈریہ پر واویلا ہے جو گلّے کو چھوڑ جاتا ہے ! تلوار اُس کے بازو پر
اور اُس کی دہنی آنکھہ پر ہوگی - اُسکا بازو بالکل سوکھہ جائیگا اور اُس کی دہنی آنکھہ
پھوٹ جائیگی +

خداوند کے سخن کا فتویٰ جو اسرائیل پر ہے -

وہ خداوند فرماتا ہے جو آسمانوں کو پھیلاتا ہے اور زمین کی نیو ڈالتا ہے اور انسان
کے اندر اُس کی روح پیدا کرتا ہے - دیکھو میں ایسا کرونگا کہ یروسلم آس پاس کی
ساری قوموں کے لئے تھرتھراہٹ کا پیالہ ہوگی اور یہوداہ کا بھی یہہ حال ہوگا
جس وقت کہ یروسلم گھیر لیا جاوے + اور میں اُس دن یروسلم کو ساری قوموں کے
لئے ایک بھاری پتھر کر دونگا اور سب جو اُسے اُٹھائینگے ٹکڑے ٹکڑے کئے جائینگے
اگرچہ زمین کی ساری قومیں اُسکے مقابل جمع ہونگی + اُسی دن خداوند فرماتا ہے میں

ہر ایک گھوڑے کو ایسا مارونگا کہ سب حیران رہ جاویں اور اُسکے سوار کو دیوانہ کردونگا۔ مگر اپنی آنکھیں یہوداہ کے گھرانے پر کھلی ہوئی رکھونگا پر قوموں کے سب گھوڑوں کو مارونگا کہ وے اندھے ہو جاویں + تب یہوداہ کے فرمانروا اپنے دل میں کہینگے کہ یروسلم کے
۵
باشندے رب الافواج اُن کے خدا کے سبب سے ہماری توانائی ہیں + میں اُس دن
۶
یہوداہ کے فرمانرواؤں کو اُس آتشدان کی مانند جو لکڑیوں کے بیچ ہو اور اُس حلقی مشعل کی مانند جو پولیوں کے درمیان ہو وے کرونگا۔ اور وے دہنے بائیں پر آس پاس کی ساری قوموں کو نگلینگے۔ اور یروسلم پھر اپنے مقام پر یروسلم ہی میں نشست کریگی + اور خداوند
۷
یہوداہ کے خیموں کو پہلے رہائی دیگا تاکہ داؤد کا گھرانا اور یروسلم کے باشندے یہوداہ کی بہ نسبت اپنی زیادہ بڑائی نہ کریں + اُسی دن خداوند یروسلم کے باشندوں کی حمایت کریگا
۸
اور وہ جو اُس دن اُن میں سے گرا پڑا ہوگا سو داؤد کی مانند ہوگا اور داؤد کا گھرانا خدا کی مانند ہوگا بلکہ خداوند کے فرشتے کی مانند جو اُنکے آگے آگے ہو +

اور اُسی دن یوں ہوگا کہ میں اُن ساری قوموں کا جو یروسلم پر چڑھائی کرنے آتی ہیں
۹
سراغ لگاؤنگا کہ میں اُنہیں ہلاک کروں + اور میں داؤد کے گھرانے پر اور یروسلم کے
۱۰
باشندوں پر فضل اور مناجات کی روح برساؤنگا۔ اور وے مجھ پر جسے اُنہوں نے چھیدا ہی نظر کرینگے۔ اور وے اُس کے لئے ماتم کرینگے جیسا کوئی اپنے اکلوتے کے لئے ماتم کرتا ہی۔ اور وے اُسکے لئے تلخکام ہونگے جس طرح سے کوئی اپنے پلوٹھے کے لئے تلخکامی میں پڑتا ہی + اور اُس دن یروسلم میں بڑا ماتم ہوگا ہددرمون کے
۱۱
ماتم کی مانند مجدون کی وادی میں + اور ساری مملکت ماتم کریگی ہر ایک گھرانا علحدہ۔
۱۲
داؤد کا گھرانا علحدہ اور اُن کی جوروان علحدہ۔ ناتن کا گھرانا علحدہ اور اُن کی جوروان علحدہ۔ لاوی کا گھرانا علحدہ اور اُن کی جوروان علحدہ۔ سمعی کا گھرانا علحدہ اور اُنکی
۱۳
جوروان علحدہ۔ سارے گھرانے جو باقی رہینگے ایک ایک گھرانا علحدہ اور اُن کی
۱۴
جوروان علحدہ +

اُس دن گناہ اور ناپاکی کے واسطے داؤد کے گھرانے کے لئے اور یروسلم کے
باشندوں کے لئے ایک سوتا پھوٹ نکلیگا + اور اُسی دن یُوں ہوگا رب الافواج فرماتا ہی
کہ میں بتوں کے ناموں کو زمین پر سے مٹا ڈالونگا اور اُنہیں پھر کوئی یاد نہ کریگا - اور میں
نبیوں کو اور ناپاک روح کو دنیا سے خارج کر دونگا + اور ایسا ہوگا کہ جب کوئی نبوّت کریگا
تو اُس کے ماباپ جن سے وہ پیدا ہوا اُسے کہینگے کہ تو نہ جیئیگا کیونکہ تو خداوند کا نام
لیکے جھوٹھ بولتا ہی - اور اُسکا باپ اور اُس کی ماجن سے وہ پیدا ہوا جسوقت وہ پیشینگوئی
کریگا اُسے ہول مارینگے + اور اُس دن ایسا ہوگا کہ نبیوں میں سے ہر ایک جسوقت وہ
نبوت کرے اپنی رویا سے شرمندہ ہوگا - اور وے کبھی بالوالالباس نہ پہنینگے تا کہ
فریب دیں + بلکہ ایک ایک کہیگا کہ میں نبی نہیں - میں کسان ہوں - کیونکہ میری ابتداے
جوانی سے کسی نے مجھے غلام کر رکھا تھا + اور ایک اُس سے پوچھیگا کہ تیرے ہاتھوں پر
یہہ کیا زخم ہیں ؟ تو جواب دیگا وے زخم ہیں جو مجھے اپنے دوستوں کے گھر میں لگے +
اے تلوار تو میرے چرواہے پر اُس انسان پر جو میرا ہمتا ہی بیدار ہو رب الافواج فرماتا
ہی - اُس چرواہے کو مار کہ گلہ پراگندہ ہو جائے - پر میں اپنا ہاتھ چھوٹوں پر چلاؤنگا + اور
ایسا ہوگا خداوند فرماتا ہی کہ ساری سرزمین میں دو حصّے کاٹے جائینگے اور مرینگے - لیکن
تیسرا حصّہ اُس میں باقی رہیگا + اور میں تیسرے حصّے کو چلاؤنگا کہ وے آگ کے درمیان
ہو کے گذریں اور میں اُنہیں یوں صاف کرونگا جس طرح سے روپے کو صاف کرتے
ہیں - اور یوں تاؤنگا جس طرح سونے کو تاتے ہیں - وے میرا نام لینگے اور میں اُنکی سنونگا
میں کہونگا کہ یے میرے لوگ ہیں اور وے بولینگے کہ خداوند میرا خدا +
دیکھو خداوند کا دن آتا ہی اور تیری لوٹ کا مال تیرے درمیان بانٹا جائیگا + اور میں
ساری قوموں کو فراہم کرونگا کہ یروسلم پر چڑھیں اور لڑیں - اور شہر لے لیا جائیگا اور گھر
کے گھر لوٹے جائینگے اور عورتیں بےحرمت کیجائینگی - اور آدھا شہر اسیر ہوکے جائیگا - پر
وے جو باقی رہجائینگے شہر میں کاٹے نہ جائینگے + تب خداوند خروج کریگا اور اُن قوموں

۴ کے ساتھ جس طرح سابق میں جنگ کے دن لڑا تھا لڑائی کریگا + اور اُس کے پانوں
اُسی دن زیتون کے پہاڑ پر جو یروشلم کے سامہنے پورب کو ہی جمے رہینگے - اور زیتون
کا پہاڑ بیچوں بیچ سے پچھم کی طرف اور پورب کی طرف کو ایسا پھٹ جائیگا کہ اُسمیں
نہایت بڑی وادی ہو جائیگی - کیونکہ آدھا پہاڑ اُتر کی طرف سرک جائیگا اور آدھا اُسکا
۵ دکھن کی طرف + اور تم میرے پہاڑوں کی وادی کو بھاگوگے - کیونکہ پہاڑوں کی
وادی آصل سے جا ملیگی - ہاں جس طرح سے تم شاہ یہوداہ عزیاہ کے ایام میں زلزلہ
کے آگے بھاگے تھے اُسی طرح سے بھاگوگے - کیونکہ خداوند میرا خدا آویگا اور
۶ سارے قدسی تیرے ساتھ + اور اُسی دن ایسا ہوگا کہ نفیس اجرام فلک کی روشنی
۷ نہ ہوگی - پر نہایت کثیف تاریکی ہوگی + پر ایک دن ہوگا جو خداوند کو معلوم ہے - وہ
۸ دن اور رات نہ ہوگا - بلکہ یوں ہوگا کہ شام کے وقت روشن ہوگا + اور اُسی دن یوں
ہوگا کہ جیتا پانی یروشلم میں سے جاری ہوگا - اُسکا آدھا پوربی سمندر کی طرف اور
۹ اُسکا آدھا پچھمی سمندر کی طرف - ایام گرمی میں اور جاڑے میں ایسا ہوگا + اور
خداوند ساری دنیا کا بادشاہ ہو جائیگا - اُس دن ایک خداوند ہوگا اور اُسکا نام
۱۰ ایک ہوگا + اور ساری سرزمین تبدیل ہوکے اُس عرابہ کی مانند ہو جائیگی جو جبع
سے لیکے رمون تک یروشلم کی دکھن طرف ہے - پر وہ بلند ہوگی اور بنیمین کے پھاٹک
سے پہلے پھاٹک کے مقام تک اور کونے کے پھاٹک تک اور حننی ایل کے برج سے بادشاہ
۱۱ کے انگوری کولھوؤں تک اپنے ہی موقع پر آباد کیجائیگی + اور لوگ اُس میں سکونت
۱۲ کرینگے اور پھر لعنت مطلق نہ ہوگی - بلکہ یروشلم امن وامان سے بسیگی + اور وہ مری
کہ جس سے خداوند ساری قوموں کو جو لڑنے کو یروشلم پر چڑھ آویں ماریگا سو یہہ ہے
اُنکا گوشت جسوقت وے اپنے پانوں پر کھڑے ہونگے فنا ہو جائیگا - اور اُن کی
آنکھیں اُن کے چشم خانوں میں گل جائینگی اور اُن کی زبان اُنکے مُنہہ میں سڑ جائیگی +
۱۳ اور اُسی دن یوں ہوگا کہ خداوند کی طرف سے اُنکے درمیان بڑی گڑبڑاہٹ آپڑیگی اور

اُنمیں سے ایک دوسرے کا ہاتھ پکڑیگا اور اُسکا ہاتھ دوسرے کے ہاتھ کے مقابل اُٹھایا جائیگا + اور یہوداہ بھی یروسلم میں لڑیگا اور ساری غیر قوموں کا مال جو آس پاس ہے کیا سونا کیا روپا کیا لباس بڑی کثرت سے فراہم کیا جائیگا + اور گھوڑوں اور خچروں اور اونٹوں اور گدھوں اور سب چوپاؤں کو جو اُن لشکرگاہوں میں ہونگے اُسی طرح کی مری جیسی یہہ ہی مار یگی +

اور یوں ہوگا کہ ہر ایک جو اُن سب قوموں میں سے جو یروسلم پر چڑھ آویں بچ رہیگا سال بسال بادشاہ رب الافواج کو سجدہ کرنے اور عید خیمہ ماننے کو جائیگا + اور یوں ہوگا کہ زمین کے سارے گھرانوں میں سے جو بادشاہ رب الافواج کے آگے سجدہ کرنے کو یروسلم میں نہ آوے اُنپر مینہہ نہ برسیگا + اور اگر مصر کا گھرانا نہ چڑھ جائے اور نہ آوے تو اُنپر بھی نہیں پڑیگا بلکہ اُنپر وہ مری ہوگی جس سے خداوند اُن غیر قوموں کو جو نہیں جاتی ہیں کہ خیموں کی عید مانیں مار یگا + یہی مصر کی سزا ہوگی اور ساری قوموں کی سزا جو نہیں جاتی ہیں کہ خیموں کی عید مانیں + اُسی دن گھوڑوں کی گھنٹیوں پر یہہ رقم ہوگا قدس یہوواہ کو اور خداوند کے گھر کی دیگیں اُن پیالوں کے جو مذبح کے آگے دھرے گئے برابر ہونگی + بلکہ یروسلم اور یہوداہ میں کی سب دیگیں رب الافواج کے لئے قدس ہونگی اور وے سب جو ذبیحے کو ذبح کرتے ہیں آوینگے اور اُن میں سے کسی کو لینگے اور اُن میں پکاوینگے - اور اُس دن میں پھر کوئی کنعانی رب الافواج کے گھر میں نہ ہوگا +

# ملاکی نبی کی کتاب

۱ باب ۱ خداوند کا الہامی کلام جو ملاکی کی معرفت سے اسرائیل کے لئے ارشاد ہوا +
۲ خداوند فرماتا ہی کہ میں نے تمہیں پیار کیا ہی + تب بھی تم کہتے ہو کہ تو نے ہمیں کیونکر پیار کیا ہی؟ کیا عیسو یعقوب کا بھائی نہ تھا؟ خداوند فرماتا ہی۔ لیکن میں نے یعقوب کو پیار کیا اور میں
۳ نے عیسو سے دشمنی رکھی اور اُس کے پہاڑوں اور اُس کی میراث کو ویران کر کے دشتی سانپوں کے نصیب کیا +
۴ چونکہ ادوم کہتا ہی کہ ہمارا تہس نہس تو ہوا۔ لیکن ہم پھر کے ویران مکانوں کی تعمیر کرینگے + رب الافواج فرماتا ہی کہ وے تعمیر تو کریں پر میں ڈھاؤنگا۔ اور لوگ اُنکا یہہ نام رکھینگے شرارت کی مملکت اور وہ قوم جس پر ہمیشہ خداوند کا قہر ہو رہا +
۵ اور تمہاری آنکھیں دیکھینگی اور تم کہوگے کہ خداوند کی بزرگی اسرائیل کی مملکت سے ہو وے +

۶ بیٹا اپنے باپ کی اور نوکر اپنے آقا کی تعظیم کرتا ہی۔ پس اگر میں باپ ہوں تو میری عزت کہاں؟ اور اگر آقا ہوں تو میرا خوف کہاں؟ رب الافواج تمہیں کہتا ہی ای کاہنو جو میرے نام کو حقیر جانتے ہو + تو بھی تم کہتے ہو کہ کس بات میں ہم نے تیرے نام کو ذلیل کیا؟
۷ تم میرے مذبح پر ناپاک روٹیاں چڑھاتے ہو اور کہتے ہو کہ کیونکر

ہم نے تجھے ناپاک کیا؟ اس میں کہ کہتے ہو خداوند کی میز حقیر ہی + کہ جب تم اندھے کو قربانی
کے لئے گذرانتے ہو تو کیا بُرا نہیں ہی؟ اور اگر لنگڑے کو اور بیمار کو گذرانو تو کیا بُرا نہیں؟
اب تو وہ چیز اپنے حاکم کی نذر کر۔ تو کیا وہ تجھہ سے راضی ہوگا اور تو اُس کے آگے
منظور نظر ہوگا؟ رب الافواج فرماتا ہی + اب تم خدا کو مناؤ تا کہ وہ ہم پر رحم فرماوے۔
تمہارے ہی سبب سے یہہ ہوا ہی۔ کیا وہ تمہیں اپنا منظور نظر کریگا؟ رب الافواج فرماتا
ہی + تمہارے درمیان ایسا کون ہی جو مفت دروازہ بند کرے؟ تم میرے مذبح پر رائگاں
آگ سلگاتے پر راضی نہیں ہو + میں تم سے راضی نہیں ہوں رب الافواج فرماتا ہی۔
اور تمہارے ہاتھہ کا ہدیہ ہرگز قبول نہ کرونگا + کیونکہ آفتاب کے طلوع سے اُسکے غروب تک
میرا نام قوموں کے درمیان بزرگ ہوگا۔ اور ہر مکان میں میرے نام پر لبان اور پاک ہدیے
گذرانے جائینگے۔ کیونکہ میرا نام قوموں کے درمیان بزرگ ہوگا رب الافواج فرماتا ہی + لیکن
تم نے اُسے ناپاک کیا۔ چونکہ کہتے ہو کہ خداوند کی میز نجس ہی اور اُسکا پھل ہاں اُس کی
خوراک بے حقیقت ہی + اور تم نے کہا کہ دیکھو کیا بڑی تکلیف ہی! اور اُس کی تحقیر کی
رب الافواج فرماتا ہی۔ پھر تم پھاڑے ہوئے اور لنگڑے اور بیمار کو لائے اور اسیطرح
کا ہدیہ گذرانا۔ کیا میں اُس کو تمہارے ہاتھہ سے قبول کروں؟ خداوند فرماتا ہی + پر وہ
جو دغاباز ہی اُسپر لعنت کہ اُسکے گلے میں نر ہی پر معیوب چیز کی نذر کرتا اور خداوند کے لئے
گذرانتا ہی۔ کیونکہ میں بڑا بادشاہ ہوں رب الافواج فرماتا ہی اور میرا نام قوموں کے درمیان
خوف کا باعث ہوگا +

اور اب اے کاہنو تمہارے لئے حکم ہی + اگر تم شنوا نہ ہوؤگے اور دل میں یہہ نہ رکھوگے
کہ میرے نام کو بزرگی دو رب الافواج فرماتا ہی تو میں لعنت کو تم پر بھیجونگا اور میں تمہاری
برکتوں پر لعنت کرونگا۔ ہاں اُن میں کے ایک ایک پر میں لعنت کرونگا اِس لئے کہ تم
اُس بات پر دل نہیں لگاتے ہو + دیکھو میں تمہارے ضرر کے لئے بیج پر بددعا کرونگا۔
اور نجس جو ہی ہاں تمہاری مقدس عیدوں میں نجس جو ہوتا تمہارے مُنہہ پر پھینک دونگا

(۴) اور لوگ تم کو اُس سمیت لیجائینگے + اور تم جانوگے کہ میں نے تم کو یہہ حکم بھیجا ہی اِسلئے
(۵) کہ میرا عہد لاوی کے ساتھہ رہا رب الافواج فرماتا ہی + میرا عہد زندگی اور سلامتی کی
بابت جو کہ میں نے اُسے دیں اُسکے ساتھہ تھا کیونکہ وہ مجھہ سے ڈرتا رہا اور میرے
(۶) نام کے حضور ترساں رہا + سچائی کی شریعت اُس کے مُنہہ میں تھی اور اُسکے لبوں میں
کوئی شرارت پائی نہ گئی - وہ میرے ساتھہ سلامتی اور راستی سے چلتا رہا اور اُسنے
(۷) بہتوں کو بدی کی راہ سے پھیرا + کیونکہ کاہن کے ہونٹھوں میں چاہئے کہ معرفت
حفاظت سے رہے اور لازم ہی کہ لوگ اُس کے مُنہہ سے شریعت کو تلاش کریں
(۸) اِسلئے کہ وہ رب الافواج کا رسول ہی + پر تم راہ سے کنارے ہو گئے - تم نے بہتوں کو
شریعت میں ٹھوکر کھلائی - تم نے لاوی کے عہد کو خراب کیا رب الافواج فرماتا ہی +
(۹) اور اِس لئے میں نے تمہیں تمام قوم کے آگے ذلیل اور حقیر کیا کہ تم نے میری راہوں کو
حفظ نہیں کیا بلکہ تم شریعت میں طرفدار ہوئے ÷

(۱۰) کیا ہم سبھوں کا ایک ہی باپ نہیں ؟ کیا ایک ہی خدا نے ہم سبھوں کو پیدا نہ کیا ؟
پس کیا سبب ہی کہ ہم اپنے باپ دادوں کے عہد کو ناپاک کرتے اور آپس میں ایک
دوسرے سے بیوفائی کرتے ؟

(۱۱) یہوداہ نے بیوفائی کی ہی - اِسرائیل اور یروسلم میں ایک مکروہ کام ہوا ہی - یہوداہ
نے خداوند کے مقدس کو جسے اُس نے عزیز جانا ناپاک کیا اور جنبی معبود کی بیٹی
(۱۲) بیاہ لایا + خداوند اُس شخص کو جو ایسا کرتا ہی کیا وہ جو پہرہ دیتا یا وہ جو جواب دیتا
اور اُسے بھی جو رب الافواج کے آگے ہدیے گذرانتا ہی نابود کر ڈالیگا کہ وہ یعقوب
(۱۳) کے خیموں میں نہ رہے + اور یہہ تم نے دوبارہ کیا کہ خداوند کے مذبح کو آنسوؤں اور نالوں
اور خیر بادوں سے چھپا دیا یہاں تک کہ وہ پھر کبھی ہدیہ قبول نہ کرے اور تمہارے ہاتھہ کی
(۱۴) نذر خوشی سے کبھی نہ لے + تسپر بھی تم کہتے ہو کہ سبب کیا ہی ؟ سبب یہہ ہی کہ خداوند
تیرے اور تیری جوانی کی جورو کے درمیان گواہ ہوا کہ تو نے اُس سے بیوفائی کی ہی -

تب بھی وہ تیری جانی اور تیرے عہد کی جورو ہے + اور کیا اُس نے ایک ہی کو نہ بنایا
باوجود اسکے کہ روح کا بقیہ اُسی کا رہا + اور کاہے کو ایک؟ تاکہ خداترس نسل پاوے + اِسلئے
تم اپنی طبیعت سے خبردار رہو اور کوئی اپنی جوانی کی جورو سے بیوفائی نہ کرے + کیونکہ
خداوند اسرائیل کا خدا فرماتا ہی کہ میں طلاق سے بیزار ہوں اور اُس سے بھی جو ظلم تلے اپنے
لباس کو چھپا ڈالتا ہی رب الافواج فرماتا ہی - اِس لئے تم اپنی طبیعت کی بابت خبردار رہو
تاکہ بیوفائی نہ کرو +

تم نے اپنی باتوں سے خداوند کو بیزار کر دیا ہی + تب بھی تم کہتے ہو کہ کس بات میں
ہم نے اُسے بیزار کیا؟ اِس میں جو کہتے ہو کہ ہر کوئی جو بُرائی کرتا ہی سو خداوند کی نظر
میں نیک ہی اور وہ اُن سے خوش ہی - اور یہہ کہ انصاف کا خدا کہاں ہی؟ دیکھو میں اپنے
رسول کو بھیجونگا اور وہ میرے آگے میری راہ کو درست کریگا - اور وہ خداوند جس کی
تلاش میں تم ہو ہاں عہد کا رسول جس سے تم خوش ہو وہ اپنی ہیکل میں ناگہاں آویگا -
دیکھو وہ یقیناً آویگا رب الافواج فرماتا ہی + پر اُس کے آنے کے دن میں کون ٹھہر سکیگا؟
اور جب وہ نمودار ہوگا کون ہی جو کھڑا رہیگا؟ کیونکہ وہ سنار کی آگ اور دھوبی کے صابن
کی مانند ہی - اور وہ روپے کا میل کاٹتا ہوا اور اُسے خالص کرتا ہوا بیٹھیگا - اور وہ
بنی لاوی کو پاک کریگا - وہ اُنہیں روپے اور سونے کی مانند صاف کریگا تاکہ وے
راستبازی سے خداوند کے آگے ہدیہ گذرانیں + تب یہوداہ اور یروسلم کا ہدیہ خداوند کو
پسند آویگا جیسا اگلے دنوں میں اور گذرے ہوئے برسوں میں تھا + اور میں عدالت
کے لئے تمہارے نزدیک آؤنگا اور جادوگروں پر اور زناکاروں پر اور جھوٹھی قسم
کھانیوالوں پر اور اُنپر جو مزدوروں کو ظلم سے مزدوری نہیں دیتے اور بیواؤں اور یتیموں
پر ستم کرتے اور مسافر کو پھیرا دیتے کہ وہ اپنا حق نہ پاوے اور مجھ سے نہیں ڈرتے مستعد
ہو کے گواہی دونگا رب الافواج فرماتا ہی + کیونکہ میں خداوند ہوں - میں بدلتا نہیں اسلیے
اے بنی یعقوب تم نیست نہیں ہوئے +

۷ تم اپنے باپ دادوں کے ایام سے میرے قانونوں سے پھر جاتے اور اُنہیں تم نے
حفظ نہیں کیا + تم میری طرف پھرو تو میں تمہاری طرف پھرونگا رب الافواج فرماتا ہی + لیکن
۸ تم کہتے ہو کہ ہم کس بات میں پھریں ؟ کیا کوئی آدمی خدا کو جھنسیگا ؟ پر تم نے مجھکو جھنسا - اور
۹ تم کہتے ہو کہ ہم نے کس بات میں تجھے جھنسا ؟ دہ یکیوں اور ہدیوں میں + سو تم اُس لعنت سے
۱۰ لعنتی ہوئے - کیونکہ تم نے ہاں اِس تمام قوم نے مجھے جھنسا + تم ساری دہ یکیوں کو
گنجینے میں لاؤ تاکہ میرے گھر میں خوراک ہو - اور اِسی سے میرا امتحان کرو رب الافواج
فرماتا ہی اگر میں تم پر آسمان کے دریچوں کو نہ کھولوں اور تم پر برکت نہ برساؤں ایسا کہ
۱۱ تم پاس اُس کے لئے جگہ نہ رہے + اور میں نگلنیوالیوں کو تمہاری خاطر سے ڈانٹونگا اور
وے تمہاری زمین کے حاصل کو برباد نہ کرینگی - اور تمہاری تاکیں کھیت میں بے پھل نہ ہونگی
۱۲ رب الافواج فرماتا ہی + اور سب قومیں تمہیں مبارک کہینگی - کہ تم ایک دلکشا مملکت ہوگے
رب الافواج فرماتا ہی +

۱۳ تمہاری باتیں میرے حق میں شدت سے سخت ہوئیں خداوند فرماتا ہی + تس پر تم کہتے ہو کہ
۱۴ ہم نے تیری مخالفت میں ایسی کونسی بات کہی ہی ؟ تم نے تو کہا کہ خدا کی بندگی کرنی عبث ہی -
اور کیا فائدہ ہوگا اگر ہم اُسکے حکموں کو مانیں اور رب الافواج کے آگے ماتمی صورت اختیار کرکے چلیں ؟
۱۵ اور اب ہم مغروروں کو نیکبخت کہتے ہیں ہاں وے جو شرارت کرتے ہیں سو ترقی پاتے - وے
۱۶ خدا کو بھی آزماتے تو بھی اُنکو رہائی ملتی + تب اُن لوگوں نے جو خداوند سے ڈرتے تھے آپس میں
بار بار گفتگو کی اور خداوند نے کان دھرکے سُنا اور اُنکے لئے جو خداوند سے ڈرتے اور اُسکے
۱۷ نام کو یاد رکھتے تھے اُسکے آگے یادگاری کا دفتر لکھا گیا + اور وے میرا خاص خزانہ ہونگے
اُس دن میں جسے میں نے مقرر کیا ہی رب الافواج فرماتا ہی - اور جس طرح کوئی اپنے بیٹے پر جو
۱۸ اُسکا خدمتگذار ہی شفقت کرتا ہی میں اُنپر شفقت کرونگا + تب تم پھروگے اور صادق اور
شریر کے درمیان اُس کے درمیان جو خدا کی بندگی کرتا اور جو اُس کی بندگی نہیں کرتا
۱۹ امتیاز کروگے + کیونکہ دیکھو وہ دن آتا ہی جو تنور کی مانند سوزاں ہوگا - تب سارے

اور ہر ایک جو بدکاری کرتا ہی کھونٹی کی مانند ہونگے - اور وہ دن جو آتا ہی اُن کو جلائیگا رب الافواج فرماتا ہی ایسا کہ وہ اُنکی نہ جڑ چھوڑیگا نہ ڈالی + لیکن تم پر جو میرے نام سے ڈرتے ہو آفتاب صداقت طالع ہوگا اور اُس کے پنکھوں میں شفا ہوگی - اور تم نکلو گے اور گاؤخانے کے بچھڑوں کی طرح کودوگے پھاندوگے + اور تم شریروں کو پامال کروگے - کیونکہ جس دن کہ میں یہہ ٹھہراؤں وے تمہارے پاؤں تلے کی راکھ ہونگے رب الافواج فرماتا ہی ❊

تم میرے بندے موسیٰ کی شریعت کو یاد رکھو جسے میں نے سارے بنی اسرائیل کے لئے حورب میں اپنے قوانین اور احکام سمیت فرما دیا + دیکھو خداوند کے بزرگ اور ہولناک دن کے آنے سے پیشتر میں ایلیاہ نبی کو تمہارے پاس بھیجونگا - اور وہ باپ دادوں کے دلوں کو بیٹوں کی طرف اور بیٹوں کے دلوں کو اُنکے باپ دادوں کی طرف مائل کریگا - تا ایسا نہ ہو کہ میں آؤں اور سرزمین کو لعنت سے ماروں +

پرانے عہدنامے کا خاتمہ ہوا

# انجیل مقدس

یعنے

ہمارے خداوند نجات دینے والے یسوع مسیح

کا

# نیا عہدنامہ

---

جسکا ترجمہ یونانی زبان سے زبان اُردو میں ہوا

---


پنجاب بائبل سوسائٹی

انارکلی۔ لاہور

سنہ ۱۸۹۵ع